مدیرۂ اعلیٰ: عذرا رسول
مدیرہ: انجم انصار
معاون: آمنہ حماد

### اداریہ



### سلسلے وار ناول



### ناولٹ



### منی ناول



### افسانے



پبلشر و پروپرائٹر: ذیشان رسول ▪ مقامِ اشاعت: گراؤنڈ فلور C-63 فیز II ایکس ٹینشن، ڈیفنس، مین کورنگی روڈ کراچی 75500
پرنٹر: جمیل حسن ▪ مطبوعہ: ابن حسن پرنٹنگ پریس ہاکی اسٹیڈیم کراچی

### خصوصی مضامین



### مستقل عنوانات







شعبہ اشتہارات
منیجر اشتہارات محمد شہزاد خان 0333-2256789 نمائندہ کراچی محمد رمضان خان 0333-2168391
نمائندہ لاہور سید افراز علی ہاشمی 0332-4214400 رانا لئے حمید 0323-2895528
ماڈل: آمنہ کریم ............ میک اپ: روز بیوٹی پارلر ............ فوٹوگرافر: موسیٰ رضا
جلد 42 ▪ شمارہ 07 ▪ اکتوبر 2014 ▪ زرِسالانہ 700 روپے ▪ قیمت فی پرچہ پاکستان 60 روپے ▪
پتا: پوسٹ بکس نمبر 662 کراچی 74200 ▪ فون: 35895313 (021) فیکس 35802551 (021) E-mail:jdpgroup@hotmail.com




اسلامی عبادات میں حج بڑی نرالی اور امتیازی شان والی عبادت ہے۔ دنیا کا کوئی مذہب، کوئی تہذیب اس کی نظیر اور مثال پیش نہ کرسکے گی کہ دنیا کے ہر خطے کے مسلمان جو مختلف قومیتوں، تہذیبوں، موسموں، مزاج، زبان اور مختلف رہن سہن کے حامل ہوتے ہیں۔ بیت اللہ شریف میں آتے ہی ان کا رنگ ونسل کا امتیاز مٹ جاتا ہے، زبان وقوم کا فرق دم توڑ دیتا ہے، لباس اور نظریے کی تفریق کافور ہوجاتی ہے۔ امیر وغریب، شاہ وگدا میں کوئی تمیز نہیں رہتی۔ تمام امتیازات مٹ جاتے ہیں اور مسلمانان عالم بتان رنگ وبو کو توڑ کر ایک ہی ملت ابراہیمی میں جذب ہوجاتے ہیں۔ وحدت انسانی، وحدت ملی، اتحاد، اتفاق، ہم آہنگی، یک جہتی اور یگانگت کا بے مثال مظاہرہ صرف حج کے موقع پر ہوتا ہے۔ حج میں دیگر تمام عبادات کی حقیقت کی بھرپور جھلک نظر آتی ہے۔ یوں لگتا ہے کہ ہر عبادت کا جوہر اور ہر عبادت کی روح اس میں زندہ وتابندہ ہے اور وہ اس طرح کہ اس میں نماز بھی ہے اور روزے کا مجاہدہ اور اس کی مشقت بھی...... زکوۃ سے کہیں زیادہ مالی ایثار بھی ہے...... جہاد کی طرح سپاہیانہ اور مجاہدانہ زندگی کی جھلک بھی ہے اور یہی اس کی شان جامعیت ہے۔ بفضل اللہ تعالیٰ اس سال بھی ہمارے ملک سے حاجیوں کی جانے والی تعداد بہت زیادہ ہے...... اس سال بھی پاکستان کو یہ اعزاز حاصل ہوگا کہ دیگر تمام اسلامی ممالک میں سے پاکستانی حجاج کی تعداد سب سے زیادہ ہوگی اور یہ بات ہم سب کے لیے بہت خوش نصیبی کی ہوگی کہ ماشاءاللہ اتنی بڑی تعداد اس پاک اور متبرک مقام پر اپنے ملک وملت کے لیے دعاؤں میں مصروف ہے...... اللہ تعالیٰ سب مسلمانوں کا حج مقبول فرمائے اور تمام مسلمانوں میں آپس میں اتفاق واتحاد اور یگانگت، محبت وبھائی چارہ رکھے، جو مسلمانوں کی اصل پہچان ہے، آمین ثم آمین۔

مدیرہ

انجم انصار




# علم... معرفتِ الٰہی

مخالفین اسلام کے عالم کا تیسرا سوال یہ تھا کہ...... ''بتاؤ خدا کہاں ہے؟''
جواب میں حضرت امام ابوحنیفہؒ نے فرمایا...... ''کہ تم بتا سکتے ہو کہ روح کہاں ہے؟ حالانکہ خود تمہارے جسم میں موجود ہے۔ وہ روح جو اس اللہ کے حکم سے پیدا ہوتی ہے اور ہر ذی روح میں موجود ہے تو جناب جب اسے نہیں بتا سکتے تو کسی دوسرے کی کیا مجال ہے کہ وہ خالقِ روح کو بتا سکے۔'' یہ سن کر بھی وہ حیران ہوا۔

چوتھا سوال...... ''خدا سے پہلے کیا تھا؟''

امام ابوحنیفہؒ نے اس سے جواباً پوچھا کہ ''کیا گنتی تم کو معلوم ہے؟''

اس نے کہا۔ ''ہاں......'' آپؒ نے فرمایا...... ''اچھا گنو'' ...... وہ ایک دو تین کہنے لگا...... آپؒ نے اسے روک کر فرمایا۔ ''نہیں، نہیں یہ میں نہیں سننا چاہتا بلکہ میں چاہتا ہوں کہ ایک سے پہلے کی گنتی مجھے سنائیں۔'' اس نے کہا۔ ''حضرت ایک سے پہلے تو گنتی ہی نہیں ہے...... سناؤں کیا......؟'' جب وہ ایک سے پہلے کی گنتی سے عاجز ہوا تو آپؒ نے فرمایا۔

''افسوس! جناب کو اتنا بھی نہیں معلوم کہ مجازی گنتی میں جب ایک سے پہلے کچھ نہیں تو اس ایک حقیقی خدائے واحد سے پہلے کیا ہو سکتا ہے۔'' یہ جواب سن کر اس کی آنکھوں سے آنسو رواں ہو گئے اور اس نے صدق دل سے کلمۂ طیبہ پڑھا...... یہ حضرت امام ابوحنیفہؒ کی علمیت کی ایک ادنیٰ سی مثال ہے۔

☆☆☆

حضرت امام شافعیؒ رات کے تین حصے کیا کرتے تھے...... ایک حصہ علم کے لیے...... دوسرا حصہ نماز کے لیے...... تیسرا حصہ سونے کے لیے...... آپؒ ارشاد فرمایا کرتے تھے کہ ''میں نے کبھی سچی یا جھوٹی قسم نہیں کھائی۔'' آپؒ کس قدر خدا تعالیٰ کی تعظیم کرتے تھے اور جلالِ خداوندی کا انہیں کس قدر علم تھا اس سے اندازہ ہوتا ہے۔

عبداللہ کہتے ہیں کہ میں ایک روز نہر کے کنارے نماز کے لیے وضو کر رہا تھا کہ ایک صاحب میرے قریب سے گزرے اور فرمانے لگے۔ ''بیٹے...... وضو اچھی طرح کرنا...... دنیا و آخرت میں خدا بھی تمہارے ساتھ اچھی طرح پیش آئے گا۔'' میں نے پلٹ کر دیکھا کہ ایک بزرگ ہیں جن کے پیچھے بہت سے لوگ ہیں...... میں بس وضو سے فارغ ہو کر ان کے پیچھے چل دیا...... انہوں نے میری طرف متوجہ ہو کر فرمایا...... ''کیا تمہیں کچھ کام ہے......؟'' میں نے عرض کیا...... ''جی ہاں، میں چاہتا ہوں کہ اللہ نے جو علم آپ کو عطا کیا ہے اس سے مجھے بھی کچھ سکھلا دیجیے۔''

آپؒ نے فرمایا...... ''جو شخص اللہ پر ایمان لاتا ہے نجات پاتا ہے...... جو شخص اپنے دین کا خوف رکھتا ہے وہ تباہی سے بچا رہتا ہے...... جو شخص دنیا سے محبت نہیں رکھتا قیامت کے روز اللہ تعالیٰ کا اجر و ثواب دیکھ کر اس کی آنکھیں ٹھنڈی ہوں گی۔''

مزید فرمایا...... ''جس شخص میں تین عادتیں ہوں اس کا ایمان کامل ہے...... ایک یہ کہ لوگوں کو اچھی باتیں سکھلائے...... اور خود بھی عمل کرے دوسرے یہ کہ لوگوں کو برائی سے باز رہنے کی تلقین کرے اور خود بھی باز رہے...... تیسرے یہ کہ اللہ تعالیٰ نے جو حدود مقرر فرما دی ہیں ان کی حفاظت کرے......'' یہ کہہ کر آپ تشریف لے گئے...... میں نے لوگوں سے پوچھا کہ یہ کون صاحب تھے؟ لوگوں نے بتایا کہ یہ امام شافعیؒ تھے...... یہ زہد، یہ خوفِ خدا علم الٰہی کی معرفت کے بغیر نہیں پیدا ہوتا...... امامؒ نے یہ آخرت کے علوم سے حاصل کیا تھا...... یہ علوم قرآن و حدیث سے ماخوذ ہیں کیونکہ اولین و آخرین کی تمام حکمتیں قرآن و حدیث میں موجود ہیں۔

☆☆☆

حضرت امام مالکؒ سے کسی نے پوچھا...... طلبِ علم کے بارے میں آپ کیا فرماتے ہیں۔ فرمایا...... ''طلب علم سے بہتر کیا مشغلہ ہو سکتا ہے...... تم یہ دیکھا کرو کہ کون شخص صبح سے شام تک طلبِ علم میں مشغول ہے...... اگر ایسا کوئی شخص مل جائے تو اس کا ساتھ نہ چھوڑو......'' حضرت امام مالکؒ علم دین کی بے حد تعظیم و توقیر فرمایا کرتے تھے جب کوئی حدیث بیان کرنے کا ارادہ فرماتے تو پہلے وضو کرتے، مجلسِ درس کے صدر مقام پر تشریف رکھتے، داڑھی کے بالوں میں کنگھی کرتے، خوشبو لگاتے، پُر وقار طریقے پر بیٹھتے...... پھر حدیث بیان فرماتے...... لوگوں نے اس اہتمامِ حدیث کے متعلق پوچھا...... تو آپؒ نے فرمایا کہ میں حدیث رسول اللہ ﷺ کی تعظیم کرتا ہوں۔'' آپؒ کا قول ہے کہ علم ایک نور ہے...... اللہ جسے چاہتا ہے یہ نور عطا کرتا ہے۔ حضرت ابوذر غفاریؓ فرماتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا...... کہ مجلس علم میں حاضر ہونا ہزار رکعت پڑھنے، ہزار بیماروں کی عیادت کرنے اور ہزار جنازوں میں شرکت کرنے سے افضل ہے۔'' کسی نے پوچھا یا رسول اللہ قرآن پاک کی تلاوت سے بھی افضل ہے؟ فرمایا...... ''کہ قرآن کی تلاوت بھی علم ہی سے مفید ہے۔''

☆☆☆

بعض علما صرف اعمالِ ظاہری کو اہم بتاتے ہیں...... لیکن علمائے آخرت باطن کی صفائی کے طریقے بتاتے ہیں تاکہ شر کی جڑیں اکھڑ جائیں، دل و ذہن کی صفائی سب سے زیادہ ضروری ہے۔ جب دل برائیوں سے پاک ہوتا ہے تو اچھائیاں خود بخود جگہ بنا لیتی ہیں اس کے لیے علم حقیقی حاصل کرنے کی ضرورت ہے تاکہ اچھائی اور برائی میں تمیز کی جا سکے۔ زمین سے جب خود رو گھاس صاف کر دی جاتی ہے تو پھل پھول اُگتے ہیں اور بہار آ جاتی ہے۔

(جاری ہے)



قسط 2

# اعتبارِ وفا

## نگہت سیما

یہ سچ ہے کہ محبت میں وقت کا وزن نہیں ہوتا... گفتگو کا وزن نہیں ہوتا، ہر طرف تو کیا دل و دماغ تک پر ایک بے وزن سی کیفیت محسوس ہوا کرتی ہے... کہ دل و دماغ کو کوئی دوسری بات سُجھائی تک نہیں دیتی۔

ایسے حالات میں کسی بھی انسان کے پاؤں جمے نہیں رہتے اور وہ ہر وقت لڑھکتا رہتا ہے۔

مگر خود کو سنبھال کر متوازن رکھنا ہی محبت کا اصل پلیٹ فارم ہے... لیکن اس سے بھی اہم بات یہ ہے کہ اس بے وزنی کے اصول کو بھی محسوس کر لیا جائے... اور مان لیا جائے... کہ محبت کا اوّلین قانون اعتبار ہے... اور وفا کے غُنچے وہیں کِھلتے ہیں... جس گلشن میں اعتبار کا بیج بویا جاتا ہے۔

گلاب چہروں پہ دُھول کتنی مسافتوں کی جمی ہوئی ہے
چراغ آنکھوں میں جانے کتنے سفر کے جالے تنے ہوئے ہیں
نہ چھاؤں جیسی کوئی کہانی نہ جلتی دھوپوں کا کوئی حصّہ
کہاں کا ذکرِ سفر کہ پہلے قدم پہ ہم تو رُکے ہوئے ہیں



وہ بہت تیزی سے سیڑھیاں اتر کر ڈوبتے دل کو سنبھالتے لاؤنج میں آئے تھے جہاں عظام صوفے پر بیٹھا تھا اور رواحہ خدا بخش کو کچھ کہہ رہا تھا۔

''رواحہ بیٹا، وہ باہر......'' انہوں نے دل پر ہاتھ رکھا تھا۔

''کیا ہوا بابا؟'' رواحہ گھبرا کر مڑا اور عظام بھی جو اُن کے احترام میں کھڑا ہو گیا تھا۔ پریشانی سے انہیں دیکھنے لگا تھا۔

''آپ اتنے گھبرائے ہوئے کیوں ہیں بابا پلیز بیٹھ جائیں اور بتائیں کیا ہوا ہے؟'' رواحہ نے اپنی پریشانی چھپاتے ہوئے انہیں بازو سے پکڑ کر بٹھایا۔

''میں اوپر ٹیرس پر تھا بیٹا تو میں نے دیکھا کہ تمہاری گاڑی کے اندر داخل ہوتے ہی ایک اور گاڑی وہاں آکر رکی اور اس میں سے دو مسلح شخص اتر کر گیٹ کے پاس کھڑے ہو گئے اور اِدھر اُدھر دیکھنے لگے۔''

''اوہ مائی گاڈ! انکل آپ ریلیکس ہو جائیں۔'' عظام نے پیشانی پر ہاتھ مارا۔

''پاپا نے گارڈ بھیجے ہوں گے وہ کہہ رہے تھے کہ ہمارے پیچھے گارڈ بھیج رہے ہیں۔ میں نے منع بھی کیا تھا پھر بھی شاید انہیں تسلی نہیں ہوئی۔ میں دیکھتا ہوں، امید ہے وہ چلے گئے ہوں گے۔'' وہ الجھی نظروں سے اسے دیکھ رہے تھے۔

''ایک منٹ انکل میں ابھی آکر آپ کو تفصیل بتاتا ہوں۔'' عظام باہر جانے لگا تو انہوں نے بے اختیار اسے روکا۔

''رکو عظام بیٹا رکو ایسے باہر مت جاؤ۔ پتا نہیں کون ہیں ضروری تو نہیں وہ تمہارے پاپا کے ہی بھیجے ہوئے گارڈ ہوں۔ ایک دم سے گیٹ مت کھولنا۔ میں تمہارے ساتھ چلتا ہوں۔ آج کل کے حالات کا تو پتا ہے ناں تمہیں۔''

''انکل پلیز، مجھے یقین ہے کہ وہ پاپا کے ہی گارڈ ہوں گے اور پاپا نے ہماری حفاظت کے خیال سے بھیجے ہوں گے، آپ پلیز بیٹھیں۔'' وہ تیزی سے باہر نکلتا چلا گیا تو انہوں نے سوالیہ نظروں سے رواحہ کی طرف دیکھا۔

''بابا ویسے تو عظام کو دو،تین دن بعد آنا تھا میرے ساتھ لیکن اس کے پاپا کا اچانک پروگرام بن گیا خانیوال جانے کا۔ آج عظام کی مما کی برسی تھی اور انہیں ان کی قبر پر جانا تھا۔ ویسے تو وہ عظام کے ہاسٹل جانے کے بعد جاتے وہاں لیکن پھر ڈنر کرتے ہوئے اچانک انہوں نے کہا کہ وہ اگر ابھی چلے جائیں رات میں تو صبح فجر کے وقت وہاں سے واپس آجائیں گے۔ اس طرح پھر ایک دن ضائع ہونے سے بچ جائے گا اور وہ عظام کے ساتھ آرام سے تین،چار دن رہ سکیں گے تو عظام نے یہی کہا کہ یا تو میں اس کے پاس رہ جاؤں یا وہ میرے ساتھ آجائے تو اس کے پاپا نے کہا یہ ٹھیک ہے کہ عظام میرے ساتھ چلا آئے اس طرح وہ بھی مطمئن رہیں گے کہ وہ گھر پر اکیلا نہیں ہے۔'' اس نے کافی تفصیل سے اس کے جلد یہاں آنے کا سبب بتایا۔

''بیٹا میں نے یہ تو نہیں کہا کہ عظام یہاں کیوں آیا ہے۔ مجھے تو اس کے یہاں رہنے سے خوشی ہوگی۔ کیا اس کے پاپا نے اجازت دے دی ہے کہ ہاسٹل کے بجائے تمہارے ساتھ رہے؟''

''جی بابا، انہوں نے اجازت دے دی ہے۔''

''یہ گارڈ کیوں بھیجے ہیں انہوں نے۔ کیا انہیں کسی سے خطرہ ہے؟'' انہوں نے پوچھا۔

''میرا خیال ہے بابا کچھ ایسا ہی ہے۔ شاید کوئی خاندانی دشمنی ہے۔ میں نے کبھی تفصیل نہیں پوچھی عظام





سے لیکن ایک بار اس نے ذکر کیا تھا کہ اس کی مما اور اس کا جڑواں بھائی دشمنوں کے ہاتھوں مارے گئے تھے۔ تب وہ اپنے آبائی شہر خانیوال میں رہتے تھے۔ شاید اسی لیے اس کے پاپا نے اسے ہمیشہ ہاسٹل میں رکھا۔ اپنے ساتھ نہیں رکھا۔ کبھی ساتھ باہر لے کر نہیں گئے۔ اس کی مما کی قبر پر بھی اکیلے ہی جاتے ہیں شاید اس ڈر سے کہ اگر کبھی دشمن ان پر حملہ کرے تو وہ بچ جائے۔''

''ہوں۔'' انہوں نے سر ہلایا اور اٹھ کھڑے ہوئے۔

''میں ذرا عظام کو دیکھوں تو...اللہ اسے اپنے حفظ و امان میں رکھے۔''

''بابا آپ بیٹھیں میں دیکھتا ہوں۔'' رواحہ کھڑا ہو گیا تب ہی عظام مسکراتا ہوا اندر داخل ہوا۔

''پاپا کے گارڈز ہی تھے چلے گئے دراصل غلطی میری ہی تھی۔'' وہ رواحہ کے پاس بیٹھ گیا۔

''آج شام میں نے ایک شخص کو ممتاز خان سے بحث کرتے دیکھا۔ میں اسے دیکھ کر رواحہ کو بٹھا کر نیچے آیا تو وہ جا چکا تھا۔ خان چاچا نے مجھے بتایا کہ وہ اندر بیٹھ کر پاپا کا انتظار کرنے کی ضد کر رہا تھا۔ پاپا گھر پر نہیں تھے اور وہ جا نہیں رہا تھا۔ کھانے کی ٹیبل پر میں نے ذکر کر دیا اس شخص کا اور پاپا پریشان ہو گئے اس لیے انہوں نے گارڈ بھیج دیے ہمارے پیچھے۔ یہ گارڈز جن دنوں میں گھر پر ہوں پاپا کے ساتھ تو پاپا انہیں بلا لیتے ہیں۔''

''بہت محبت کرتے ہیں تم سے اس لیے ڈرتے بھی ہیں۔'' وہ بھی بیٹھ گئے تھے۔

''یہ تو ہے انکل، پاپا میرے لیے حد درجہ حساس ہیں اور انہوں نے مجھ سے وعدہ کیا ہے کہ جب تک میری پڑھائی ختم ہوگی وہ بھی اپنا سارا بزنس سمیٹ کر یہاں ہی سیٹل ہو جائیں گے پھر ہم ہمیشہ کے لیے اکٹھے رہیں گے۔'' اس کی آنکھیں چمکنے لگی تھیں اور خوشی اس کے لہجے سے جھلکتی تھی۔

''انشاء اللہ بیٹا۔''

''رواحہ نے آپ کو بتایا ہوگا وہ زیادہ تر ملک سے باہر رہتے ہیں لیکن جب پاکستان میں ہوں تو ان کی کوشش ہوتی ہے کہ وہ سارا وقت میرے ساتھ گزاریں۔ اب بھی صرف چار دن کے لیے آئے ہیں وہ،تو میں یہ چار دن انہی کے ساتھ گزاروں گا پھر ویسے تو مجھے ہاسٹل جانا ہی تھا لیکن رواحہ نے پاپا سے اجازت لے لی۔''

''مجھے تمہارے یہاں رہنے سے بہت خوشی ہوگی بیٹا، تم مجھے رواحہ کی طرح ہی عزیز ہو۔''

''ویسے تو گھر میں ملازم ہیں، ممتاز خان ہے، چوکیدار ہے، ہمارا گن مین رہتا ہے۔ میں گھر میں اکیلا بھی رہ سکتا ہوں لیکن پتا نہیں پاپا کو کیا خوف ہے۔ وہ سمجھتے ہیں کہ ہاسٹل میں، میں زیادہ محفوظ ہوں بہ نسبت گھر میں اکیلا رہنے کے۔''

''بیٹا وہ بڑے ہیں، بہتر سمجھتے ہوں گے، یہ خاندانی دشمنیاں بھی کبھی کبھی نسلوں تک چلتی ہیں۔ زمینوں، جائدادوں کے جھگڑے خاندانوں کے خاندان ختم کر دیتے ہیں۔''

''مجھے یہ معلوم نہیں کہ پاپا کے دشمن کون ہیں۔ نہ کبھی انہوں نے اس کے متعلق مجھے بتایا لیکن جس طرح وہ میری حفاظت کرتے ہیں اس سے لگتا ہے کہ انہیں اب بھی خطرہ ہے۔ ایک بار انہوں نے مختصراً بتایا تھا کہ وہ خانیوال سے لاہور آرہے تھے کہ دشمنوں نے راستے میں گاڑی روک کر گولیاں چلا دیں۔ میں اور پاپا بچ گئے لیکن ماما اور بھائی ختم ہو گئے۔ تب میں اور میرا بھائی چار سال کے تھے۔''

عظام پہلے بھی رواحہ کے ساتھ کئی بار گھر آیا تھا۔ اکثر ویک اینڈ پر رواحہ اسے ساتھ لے آتا تھا لیکن اس سے پہلے کبھی انہوں نے اس کی ذات کے حوالے سے کوئی بات نہیں کی تھی اور نہ ہی عظام نے کبھی اتنی تفصیل

سے کچھ بتایا تھا۔ وہ رواحہ کا دوست تھا۔ اس حوالے سے انہیں عزیز بھی بہت تھا۔ یوں تو رواحہ کے اور دوست بھی تھے لیکن عظام کی طرف اُن کا دل کھنچتا تھا اور اب بھی عظام کا درد ان کے دل میں اتر آیا تھا۔

''یہ مشیت کے فیصلے ہوتے ہیں بیٹا۔ ماں اور بھائی کی کمی تو کبھی پوری نہیں ہو سکتی۔ یہ خلا تو ہمیشہ رہے گا۔ یہ محرومیاں بڑی ظالم ہوتی ہیں لیکن قدرت کے فیصلوں کو قبول کرنا پڑتا ہے۔'' وہ آبدیدہ ہو رہے تھے۔

''اوہ...... بابا پلیز۔'' رواحہ نے ان کی طرف دیکھا۔ ''نو جذباتی سین۔'' اس نے عظام کے گلے میں بانہیں ڈالیں۔ ''اللہ نے ہم دونوں کو ماں کی محبت سے محروم کیا لیکن آپ اور انکل جیسے باپ بھی تو عطا کیے کیا کسی اور کے بابا میرے اور عظام کے پاپا جیسے ہوں گے...... ہیں ناں عظمی۔'' اس نے عظام کی طرف دیکھا۔

''بالکل بھی نہیں۔ میرے پاپا نے صرف میری خاطر ماما کے بعد دوسری شادی نہیں کی اور......''

''میرے بابا نے بھی۔'' رواحہ نے فخر سے ان کی طرف دیکھا۔ ''حالانکہ میں نے تو آج بھی بابا سے کہا ہے کہ اگر وہ راضی ہوں تو میں ان کے لیے کوئی...... ڈھونڈنے کا کام کروں اس مقصد کے لیے ہم کسی میرج بیورو سے بھی رابطہ کر سکتے ہیں۔''

''بکومت۔'' وہ مسکرائے اور سامنے کلاک کی طرف دیکھا۔ ''بارہ بج رہے ہیں بیٹا تم لوگ آرام کرو۔ خدا بخش۔'' اسے پیار بھری سرزنش کر کے وہ ملازم کو بلانے لگے۔

''جی صاحب۔'' خدا بخش فوراً ہی آموجود ہوا۔

''گیسٹ روم کھول دو اور......''

''نہیں بابا، عظام میرے کمرے میں ہی رہے گا۔'' رواحہ نے خدا بخش کو گیسٹ روم کھولنے سے منع کیا۔

''ٹھیک ہے، خدا بخش بچوں کے کمرے میں دودھ پہنچا کر خود بھی آرام کرو اور ساتھ ہی دیکھ لینا کسی اور چیز کی ضرورت نہ ہو۔'' وہ کھڑے ہو گئے۔

''صاحب آپ کھانا نہیں کھائیں گے کیا؟''

''نہیں۔'' انہوں نے نفی میں سر ہلایا۔

''کیا مطلب بابا، آپ نے ابھی تک کھانا کیوں نہیں کھایا؟''

''بھوک نہیں ہے یار۔'' وہ مسکرائے۔

''صاحب نے تو چائے بھی نہیں پی آج پڑے، پڑے ٹھنڈی ہو گئی۔''

''بابا!'' رواحہ نے حیرت سے اُن کی طرف دیکھا۔

''آپ پھر پرانی البمز نکال کر بیٹھ گئے ہوں گے۔''

''نہیں، بالکل بھی نہیں۔'' انہوں نے مسکرانے کی کوشش کی۔ ''کتنے سال ہو گئے انہیں اسٹور میں ایسا بند کیا کہ پھر نکالا ہی نہیں۔'' انہوں نے رواحہ کو مطمئن کرنے کی کوشش کی۔ رواحہ کو کیا خبر کہ ماضی کو یاد کرنے کے لیے البمز کو دیکھنے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ یہ البمز تو ان کے دل میں موجود ہیں جب چاہو صفحے الٹتے جاؤ اور تصاویر دیکھتے جاؤ۔

''بابا آپ نے مجھ سے وعدہ کیا تھا ناں کہ اب آپ کبھی ماضی کو یاد کر کے ڈپریس نہیں ہوں گے۔''

''بھلا میں کب ڈپریس ہوا ہوں میری جان۔'' وہ پھر مسکرائے تھے۔

''جھوٹ نہیں بابا، آپ کی ٹھنڈی چائے والی بات بتا رہی ہے کہ میرے جانے کے بعد آپ نے پرانی





یادوں کو کھنگالنا شروع کر دیا تھا۔ ابھی آپ نے عظمی سے کہا کہ یہ مشیت کے فیصلے ہوتے ہیں اور ہمیں قدرت کے فیصلوں کو ماننا پڑتا ہے پھر آپ کیوں نہیں بھول جاتے ماما کو، دادا جان کو۔''

''میں نے قدرت کے فیصلوں کو قبول کیا ہے۔ اللہ کی رضا پر راضی ہوں لیکن جن رشتوں کے ساتھ ہم محبتوں کی ڈور سے بندھے ہوتے ہیں انہیں بھول جانا آسان نہیں ہوتا میری جان اور بھولنا بھی نہیں چاہیے۔ ان کا حق ہوتا ہے ہم پر کہ ہم انہیں یاد رکھیں آخری سانس تک۔'' وہ اداس ہو رہے تھے۔

''اگر دادا جان ہوتے تو میرے بہت لاڈ اٹھاتے۔'' رواحہ نے بے اختیار کہا۔

''ہاں انہیں بہت انتظار تھا میرے بچوں کا جو نیا نام نظر آتا کاغذ پر لکھ کر رکھ لیتے، میں ہنستا تھا۔ بابا اتنے سارے ناموں کا کیا کریں گے آپ کوئی ایک دو پسند کر لیں۔''

''تو کیا میرا نام انہوں نے رکھا تھا؟'' رواحہ نے اشتیاق سے پوچھا۔

''نہیں۔'' وہ پھر ماضی میں کھو گئے تھے۔ ''اس روز انہوں نے کسی صحابیؓ کا واقعہ پڑھا تھا جن کا نام رواحہ تھا کہنے لگے کیوں نہ ہم اپنے پوتے کا یہی نام رکھ لیں تو بس پھر میں نے یہی نام رکھ دیا۔''

عظام بہت دلچسپی سے ان کی باتیں سن رہا تھا اور اسے خیال آرہا تھا کہ اس کے پاپا نے کبھی اپنے والدین کا ذکر نہیں کیا۔ کبھی کسی رشتے کے حوالے سے بات نہیں کی بس وہ کبھی کبھار صرف ماما کا اور بھائی کا ذکر کرتے تھے۔

''عظام بیٹا، آپ بور ہو رہے ہو؟'' ان کی نظر اس پر پڑی تھی۔

''نہیں بالکل بھی نہیں انکل، مجھے بہت اچھا لگ رہا ہے۔ میں رشتوں کی حرارت اور محبتوں سے بالکل انجان ہوں، مجھے یہ سب آپ کے متعلق اور رواحہ کے دادا جان کے متعلق سننا بہت اچھا لگ رہا ہے۔''

''صاحب، دودھ کے گلاس کمروں میں رکھ دیے ہیں اور کچھ؟'' خدا بخش نے پھر انٹری دی تھی۔ ''صاحب آپ کے لیے بھی دودھ رکھ دوں؟''

''نہیں یار، مجھے تو بس چائے بنا دو اچھی سی۔''

''کھانا بھی نہیں کھایا اور اب چائے پی کر جی جلائیں گے اور رات بھر جاگیں گے۔'' خدا بخش بڑبڑایا تھا۔

رواحہ کے لبوں پر مسکراہٹ دوڑ گئی۔ خدا بخش ایسا ہی تھا۔ رواحہ نے جب سے ہوش سنبھالا خدا بخش کو دیکھ رہا تھا۔ وہ اسی طرح ان دونوں کے لیے پریشان رہتا تھا۔ بہت محبت تھی اسے بابا اور اس سے۔ بابا نے اسے بتایا تھا کہ خدا بخش بارہ، تیرہ سال کی عمر میں ان کے گھر آیا تھا۔ اس وقت خود ان کی عمر بھی اتنی ہی تھی پھر دادا جان نے ہی اس کی شادی کروائی تھی لیکن بیوی کا انتقال چند سال بعد ہی ہو گیا تھا۔ اولاد کوئی تھی نہیں ساری زندگی اس نے یہیں گزار دی پھر شادی نہیں کی حالانکہ دادا جان نے تو چاہا تھا کہ وہ شادی کر لے۔ اس نے رواحہ کو بچوں کی طرح ہی پالا تھا اور بابا کے لیے بھی وہ ایک مہربان اور شفیق دوست تھا۔

''خدا بخش آپ چائے کے ساتھ سینڈوچ بھی بنا دیجیے گا۔''

''وہ تو ٹھیک ہے میں بنا دوں گا لیکن آپ ان کو سمجھاتے کیوں نہیں، ایک بار اسپتال جا چکے ہیں اور ڈاکٹر نے کتنا سمجھایا تھا کہ زیادہ سوچنا نہیں خوش رہنا ہے لیکن انہوں نے تو بس سوچنا ہی سوچنا ہے۔'' اب خدا بخش کی بڑبڑاہٹ قدرے بلند تھی۔

''خدا بخش اب یہ مجھے سمجھائے گا؟''

"جب بڑوں کو سمجھ نہ آئے تو چھوٹوں کو ہی سمجھانا پڑتا ہے۔" خدا بخش کے لبوں کی مسکراہٹ میں ہلکی سی شرارت تھی اور وہ عظام کی طرف دیکھ رہا تھا۔ "کیوں عظام صاحب غلط تو نہیں کہا ناں میں نے۔ اب دل بیچارہ پہلے ہی کمزور ہو چکا ایک بار انجائنا کا اٹیک ہوا ہے صاحب کو پھر خدانخواستہ ہو گیا تو......؟"

"جی!" عظام سٹپٹایا تھا۔ "چاچا صحیح کہہ رہے ہیں انکل۔"

"یک نہ شُد دو شُد۔" وہ ہنسے۔ "بلکہ تین شُد۔"

"ٹھیک ہے بابا آپ آرام کریں اب۔" رواحہ کھڑا ہو گیا تھا۔ "ہم بھی چلتے ہیں۔"

ساڑھے بارہ بج رہے تھے۔ خدا بخش بڑبڑاتا ہو کچن میں چلا گیا۔

"اللہ حافظ بیٹا! شب بخیر۔" انہوں نے دونوں کی پیشانیوں پر باری باری بوسہ دیا۔ عظام کو بہت اچھا لگا۔

عظام کے پاپا بھی اس سے بہت پیار کرتے تھے۔ اس کی ہر ضرورت کا خیال رکھتے تھے۔ وہ ہاسٹل میں ہوتا تو ہر دوسرے تیسرے دن فون کرتے تھے۔ اس کی ذرا سی تکلیف پر تڑپ اٹھتے۔ ڈاکٹروں کی لائن لگ جاتی تھی۔ اسے یاد تھا ایک بار جب وہ آٹھویں کلاس میں تھا تو اسے ٹائیفائڈ ہو گیا تھا تو انہیں جیسے چین ہی نہیں آتا تھا۔ ہر دوسرے دن ڈاکٹر بدل دیتے تھے اور خوب چلّاتے بھی تھے۔

"ممتاز خان یہ کیسے ڈاکٹر ہیں، دو دن ہو گئے بچے کا بخار نہیں اتر رہا لگتا ہے جعلی ڈگریاں ہیں۔" اور ممتاز خان بیچارہ سر جھکا لیتا تھا۔ "جاؤ کسی اچھے ڈاکٹر کو بلا کر لاؤ۔"

وہ اس کے لیے قیمتی لباس خریدتے تھے۔ برانڈڈ چیزیں، قیمتی گھڑیاں، قیمتی جوتے لیکن اس سب کے باوجود ان کے درمیان ایسی بے تکلفی نہ تھی جیسے رواحہ اور اس کے بابا میں تھی۔ شاید اس کی وجہ یہ رہی ہو کہ وہ زیادہ تر ہاسٹل میں رہا اور بہت کم ان کے ساتھ رہنا نصیب ہوا تھا یا پھر ان کی بے پناہ مصروفیات، بزنس کے جھمیلے اور دشمن کا خوف پھر بھی اس سب کے باوجود وہ پورے یقین سے کہہ سکتا تھا کہ اس کے پاپا دنیا کے بہترین باپ ہیں۔ ان کے درمیان کبھی جذباتی مکالمے نہیں ہوتے تھے۔ انہیں اپنے جذبات پر کنٹرول تھا یا انہیں جذبات کا اظہار کرنا نہیں آتا تھا اور شاید اسی لیے جب رواحہ کے بابا نے اس کی پیشانی پر بوسہ دیا تو اس کے اندر ایک خوشگوار سا احساس پھیلتا چلا گیا اور اس نے بے اختیار ان کے ہاتھوں کو اپنے ہاتھوں میں لے کر چوم لیا تھا اور اس کے اس انداز پر ان کا دل جیسے اور پگھلا اور انہوں نے بے اختیار اس کے گرد بازو حمائل کرتے ہوئے اس کی پیشانی ایک بار پھر چوم لی۔

"جیتے رہو، خوش رہو۔" رواحہ مسکراتی نظروں سے انہیں دیکھ رہا تھا۔ اپنے دوست کی اس پزیرائی پر اس کا دل بے حد خوش تھا۔

"او کے بچوں اب تم آرام کرو۔" انہیں ایک بار پھر شب بخیر کہہ کر وہ رکے نہیں تھے۔ خدا بخش ان کے بیڈ روم میں شاید ان کے انتظار میں ہی کھڑا تھا۔

"صاحب دودھ رکھ دیا ہے، چکن سینڈوچ بنائے ہیں کھا لیجیے گا۔ خالی پیٹ مت سوئیے گا۔"

"کھا لوں گا خدا بخش۔" بیڈ پر بیٹھتے ہوئے انہوں نے ایک ممنونیت بھری نظر اس پر ڈالی۔ "تمہاری محبتوں اور شفقتوں کا ہمیشہ ممنون رہوں گا خدا بخش، تم نہ ہوتے تو بابا جان کے بعد نہ میں خود جی پاتا نہ رواحہ کو سنبھال سکتا۔ کبھی کبھی میں سوچتا ہوں تمہارے احسانات کا بدلہ تو میں مر کر بھی نہیں چکا سکتا۔ تم میرے ہم عمر تھے





لیکن جس طرح تم نے مجھے سنبھالا، میرے دکھ پر میرے ساتھ روئے۔ میرا ایک بچے کی طرح خیال رکھا...... تم مجھے اس طرح نہ سنبھالتے تو میں تو کرچی، کرچی ہو گیا تھا۔"

"کیسی باتیں کرتے ہیں صاحب۔" خدا بخش جاتے، جاتے رک گیا تھا۔ "شرمندہ نہ کریں صاحب...... احسان تو آپ کے بابا جان کا ہے مجھ پر...... وہ مجھے پناہ نہ دیتے گلے سے نہ لگاتے تو خدا بخش تو رُل گیا تھا۔ خاک ہو جاتا مٹی میں مل کر...... جب میرے چاچا نے دھکے دے کر گھر سے نکالا تھا تو میرے سامنے تو موت تھی اور سیاہ اندھیری رات۔ خدا بخش تو مرنے کے لیے ہی گھر سے نکلا تھا لیکن آپ کے بابا جان نے پناہ دی، سائبان بنے، گھر بسایا میرا، کیا کچھ نہیں کیا انہوں نے میرے لیے۔ خدا بخش تو اپنی کھال کے جوتے بنا کر آپ کو پہنا دے تو بھی کم ہے، قدموں کی خاک ہوں۔" اس نے آنکھوں میں آ جانے والے آنسو پونچھے تو انہوں نے اٹھ کر بے اختیار اسے گلے لگا لیا۔

"خدا بخش تم میرے دوست ہو، بھائی ہو، باپ ہو سب کچھ ہو کبھی خود کو کمتر مت سمجھنا۔" اس کے کندھے تھپتھپا کر انہوں نے مسکرا کر اس کی طرف دیکھا۔ "اس طرح صاحب مت کہا کرو کتنی بار کہا ہے تمہیں خدا بخش، بھائی کہہ لو نام لے لو کچھ۔"

"نہیں صاحب، زبان پر چڑھا ہے مت منع کریں مجھے۔ کہنے دیا کریں...... بلانے سے کیا ہوتا ہے صاحب۔"

"اچھا خدا بخش جیسے تمہاری مرضی۔" وہ مڑ کر بیڈ پر بیٹھ گئے اور خدا بخش ایک بار پھر انہیں دودھ پینے اور سینڈوچ کھانے کی تاکید کرتا ہوا چلا گیا۔

☆☆☆

ثمر حیات لاؤنج میں اِدھر سے اُدھر ٹہل رہا تھا۔ کبھی وہ ہونٹ بھینچ لیتا کبھی پیشانی پر بل پڑ جاتے، ٹہلتے ٹہلتے وہ رکا اور انٹرکام کا ریسیور اٹھا کر ممتاز خان کو بلایا۔ کچھ ہی دیر بعد ممتاز خان اس کے سامنے کھڑا تھا۔

"یس باس......"

"گارڈز واپس آ گئے؟"

"جی......"

"ہاں، اب تفصیل سے بتاؤ کون آیا تھا مجھے ملنے۔"

"سر آج سے پہلے اسے نہیں دیکھا...... کہیں بھی نہیں۔ اِدھر نہ ڈی ون اور ڈی ٹو میں۔"

"ہوں......" ثمر حیات نے ہنکارا ابھرا۔ "کیا کہتا تھا؟"

"آپ سے ملنے کی ضد کر رہا تھا اور بیٹھ کر انتظار کرنے کو کہتا تھا۔ مقبول نام بتایا تھا اس نے۔"

"مقبول......!" اس نے ذہن پر زور ڈالا لیکن اس نام کا کوئی بندہ دور، دور تک نہیں تھا۔ ماضی قریب یا ماضی بعید میں کہیں بھی وہ اس نام کے بندے کو نہیں جانتا تھا۔

"آخر وہ کون تھا اور کیوں ملنے آیا تھا؟" سوچتے، سوچتے اس نے ممتاز خان کی طرف دیکھا۔

"عظام کو کیسے پتا چلا اس کے آنے کا؟"

"سر انہوں نے اپنے کمرے کی گیلری سے دیکھا تھا اور انہیں لگا تھا کہ وہ مجھ سے جھگڑ رہا ہے اس لیے وہ نیچے گیٹ پر آئے تھے لیکن ان کے آنے سے پہلے وہ جا چکا تھا۔"

ثمر حیات نے دل ہی دل میں شکر ادا کیا وہ نہیں چاہتا تھا کہ عظام اس کے جاننے والے کسی بھی بندے سے ملے اور پتا نہیں اب یہ بندہ کون تھا اور کیا کہہ دیتا عظام سے۔ ہوسکتا ہے مخالف گروپ کا ہو۔ وہ ساری زندگی بہت محتاط رہا تھا۔ عظام کو خود سے دور رکھنے کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ وہ نہیں چاہتا تھا کہ عظام اس کے متعلق جان کر ہرٹ ہو۔ آج تک عظام نہیں جان سکا تھا کہ ثمر حیات کیا کرتا ہے۔ عظام نے اپنے دل میں اس کا جو امیج بنا رکھا تھا وہ اسے توڑنا نہیں چاہتا تھا۔ زندگی نے اس کے ساتھ جو بھی کھیل کھیلا اس نے عظام کو اس کی خبر نہ ہونے دی تھی۔ وہ اگر جان جاتا کہ اس کا باپ کیا کرتا ہے؟ کون ہے تو شاید وہ اس سے نفرت کرنے لگتا اور وہ اس نفرت سے ڈرتا تھا۔ وہ سب کچھ برداشت کرسکتا تھا لیکن عظام کی نفرت نہیں۔ اس پوری کائنات میں عظام اس کا واحد سرمایہ تھا جب سے عظام جوان ہوا تھا تب سے ہی اس کے دل میں بڑی شدت سے یہ خواہش پیدا ہوئی تھی کہ وہ یہ سب چھوڑ دے اور عظام کے ساتھ ایک پُرسکون زندگی گزارے۔ ہر خوف ہر ڈر سے دور۔ عظام کی شادی ہو، اس کے بچے ہوں اور ایک ایسی زندگی جو بہت پہلے بچھڑ گئی تھی پھر سے مل جائے لیکن......اس کے پاؤں دلدل میں اس طرح دھنس چکے تھے کہ یہ دلدل اس کی جان تو لے سکتی تھی لیکن وہ اس دلدل سے نکل نہیں سکتا تھا۔

''ٹھیک ہے ممتاز خان تم جاؤ۔'' ایک گہری سانس لے کر اس نے ممتاز کی طرف دیکھا جو سر جھکائے کھڑا تھا۔

''عظام بھیا کہہ رہے تھے کہ آپ کو ابھی خانیوال جانا ہے۔''

''نہیں ممتاز خان، تم جانتے ہو میں صبح خانیوال سے آیا ہوں۔ کراچی سے سیدھا خانیوال گیا تھا اور قبرستان سے ہو کر آ گیا۔ ہمیشہ کی طرح عظمی کے آنے سے پہلے۔''

''جی باس لیکن پھر آپ نے عظمی بھیا کو کیوں بھیج دیا ترسے ہوئے ہوتے ہیں آپ سے ملنے کو۔'' ممتاز خان کی آواز آہستہ تھی۔

''ممتاز خان جانتا ہوں وہ میرے ساتھ رہنا چاہتا ہے ہمیشہ لیکن میں بہت مجبور ہوں۔ ابھی مجھے ڈی ون میں جانا ہے کچھ دیر تک...... بگ با نے بلایا ہے۔''

''کیا بگ با یہاں ہیں؟''

''آج ہی آئے ہیں۔''

''کوئی خاص بات ہے کیا باس؟'' ممتاز خان نے پوچھا۔

''پتا نہیں۔''

''ہوسکتا ہے جو مال پکڑا گیا ہو اس سلسلے میں بلایا ہو۔'' ممتاز خان نے رائے ظاہر کی۔

''نہیں ممتاز خان، بگ با اتنے چھوٹے معاملوں کے لیے میٹنگ کال نہیں کرتے۔ کوئی بڑا مسئلہ ہوگا...... خیر تم جاؤ اور دھیان رکھنا اگر عظام مجھ سے پہلے گھر آ گیا تو میرے کسی ملاقاتی سے ملنے نہ پائے۔''

''جی باس۔''

''اور ہاں اگر کل دوبارہ وہی شخص آئے تو تم اس سے فون نمبر لے لینا اور اس سے کہہ دینا کہ تین دن بعد آئے۔''

''بہتر جناب!'' ممتاز خان چلا گیا تو وہ ایک بار پھر ٹہلنے لگا۔





ابھی بارہ بجے تھے اور بگ با نے ایک بجے بلایا تھا۔ ڈی ون تک پہنچنے میں آدھا گھنٹا لگ جاتا تھا۔ ابھی آدھا گھنٹا تھا اس کے پاس اور یہ آدھا گھنٹا اس نے بگ با کے متعلق سوچتے ہوئے گزار دیا۔ کتنے ہی سال اس نے بگ با کے ساتھ گزارے تھے لیکن جب اس کا بیٹا اس دنیا میں آیا تھا تو اس نے الگ رہنے کا فیصلہ کرلیا تھا۔ وہ اپنے بیٹے کی پرورش جرائم کی دنیا میں نہیں کرنا چاہتا تھا۔ وہ اسے ایک اچھا اور بہترین انسان بنانا چاہتا تھا۔ وہ نہیں چاہتا تھا کہ وہ بھی اس کی طرح ایک غنڈا اور پھر ایک گینگ کا رکن بن جائے۔ فرحی بھی یہی چاہتی تھی۔ وہ شادی کے چودہ سال بعد ماں بن رہی تھی۔

''ہماری زندگی جیسے بھی گزری ثمر گزر گئی لیکن ہمارا بچہ جب اس دنیا میں آئے گا تو میں اس کے لیے کوئی اور زندگی چاہوں گی۔ ہمارا بیٹا یہ زندگی نہیں جیے گا۔ میں نہیں چاہتی کہ جب وہ بڑا ہو تو اسے پتا چلے کہ اس کا باپ ایک غنڈا تھا۔ پہلے وہ دادا کہلاتا تھا پھر باس کہلانے لگا۔''

''فرحی۔'' اس نے تڑپ کر اسے دیکھا۔ ''تم جانتی ہو یہ زندگی میں نے خود نہیں چنی تھی۔ میں نے کبھی ایسی زندگی کے خواب نہیں دیکھے تھے۔ یہ تو خود بخود میری جھولی میں آ پڑی تھی اور مجھے اسے قبول کرنا پڑا تھا کہ اس کے سوا اور کوئی راستہ نہ تھا۔ یہ زندگی جس نے صوفی محمد نصیر بزاز کے بیٹے کو حیاتی دادا بنا دیا میرا انتخاب نہیں تھی پھر بھی میں وعدہ کرتا ہوں تمہارے بچے کو اس زندگی سے دور رکھوں گا۔'' یہ زندگی جس سے وہ خود بگ با کی وجہ سے روشناس ہوا تھا۔ بگ با نے اس کی زندگی میں متضاد کردار ادا کیا تھا۔ ایک طرف تو اس نے... اس وقت اسے سہارا دیا جب سب نے اسے چھوڑ دیا تھا۔ وہ چاروں طرف سے پریشانیوں میں گھرا تھا مگر اکیلا تھا۔ ہر طرف خوف تھا کہیں روشنی کی کوئی کرن نہیں تھی۔ تب بگ با نے ان کے سروں پر ہاتھ رکھا۔ وہ اور فرحی دنیا کے اس اژدھام میں بالکل اکیلے ...تنہا اور خوفزدہ تھے دوسری طرف اس نے صوفی محمد نصیر بزاز کے بیٹے کو جو پانچ وقت پابندی سے مسجد میں باجماعت نماز پڑھتا تھا اور جس کے باپ صوفی محمد نصیر کی محلے میں بڑی عزت تھی۔ اہلِ محلہ ہر چھوٹے بڑے مسئلے کے لیے اسی کے پاس آتے تھے جس کی شرافت، ایمان داری اور نیکی کے سب گواہ تھے۔ اس صوفی محمد نصیر کے بیٹے کو حیاتی دادا بنا دیا تھا۔ کتنا بڑا اخراج لیا تھا بگ با نے اسے سہارا دینے کا۔ اس روز فرحی بہت روئی تھی۔

''اور یہ سب میری وجہ سے ہوا تھا ثمر اگر میں تمہاری زندگی میں نہ آتی تو تم صوفی محمد نصیر بزاز کے بیٹے ثمر حیات سے حیاتی دادا نہ بنتے۔''

''فرحی!'' اس نے بے اختیار جھک کر اس کے ہاتھ تھامنے چاہے تھے تب ہی فون کی تیز آواز سے وہ چونکا تھا۔ چونک کر اس نے اِدھر اُدھر دیکھا۔ فرحی تو کہیں نہیں تھی اور وہ لاؤنج کے بیچوں بیچ کھڑا تھا اور فون کی گھنٹی بج رہی تھی۔ سر جھٹک کر وہ فون کی طرف بڑھا اور اس نے ریسیور اٹھایا اور بگ با کی گمبھیر آواز سن کر یک دم الرٹ ہو گیا۔

''لیس باس۔''

''تم ابھی تک گھر سے نہیں نکلے حیاتی؟''

''بس نکلنے ہی والا تھا بگ با۔'' اس کی نظریں سامنے کلاک پر پڑیں ساڑھے بارہ بج رہے تھے۔

''تمہارا سیل کہاں ہے۔ مراد نے کئی دفعہ تمہیں کال کی، تم نے اٹھایا نہیں۔''

''بگ با، وہ میں نے چارجنگ کے لیے لگایا ہوا تھا۔ اپنے بیڈروم میں اور میں یہاں لاؤنج میں تھا۔''

''جانتا ہوں آج کے دن تم ڈسٹرب ہو گے تمہاری بیوی کی برسی تھی۔'' بگ با کی سپاٹ آواز سے نرمی جھلکی تھی۔ ''لیکن اس وقت بہت ضروری اوراہم میٹنگ تھی ورنہ تمہیں آج کے دن ہرگز ڈسٹرب نہ کیا جاتا۔ صبح نو بجے کی فلائٹ سے مجھے دبئی جانا ہے۔''

''کوئی بات نہیں بگ با، میں آدھے گھنٹے میں پہنچ رہا ہوں۔''

''مراد نے تمہیں یہ اطلاع دینے کے لیے فون کیا تھا کہ تم ڈی ون کے بجائے ڈی ٹو میں آنا۔''

''جی بہتر۔''

''اور سیل فون ہمیشہ اپنے پاس رکھا کرو۔ مجھے خود فون کرنا پڑا۔''

اور ثمر حیات کے کچھ کہنے سے پہلے ہی فون بند ہو گیا تھا۔ لینڈ لائن کا نمبر صرف بگ با کے پاس ہی تھا۔ مراد وغیرہ کسی کے پاس یہ نمبر نہیں تھا کیونکہ وہ نہیں چاہتا تھا کہ کبھی کوئی لینڈ لائن پر فون کرے اور اتفاق سے عظام ریسیو کرلے۔ یہ کیسی دُہری زندگی تھی جو وہ گزار رہا تھا اور اب اس زندگی سے تنگ آگیا تھا۔ اس نے پیشانی پر آئے پسینے کے قطرے ہاتھ کی پشت سے صاف کیے اور بیڈ روم سے فون اٹھا کر باہر آگیا۔ ممتاز خان گیٹ کے پاس ہی چارپائی بچھائے لیٹا ہوا تھا اور غالباً اسی کے انتظار میں جاگ رہا تھا۔ اسے دیکھ کر وہ کھڑا ہو گیا اور گیٹ کھولنے لگا۔ وہ ڈرائیو وے پر موجود اپنی لشکارے مارتی بی ایم ڈبلیو کی طرف بڑھ گیا۔

☆☆☆

''ہیلو کیا ہے افی؟'' کچھ دیر بعد ارتقاع نے فون ریسیو کیا تھا۔

''کہاں ہو رتی؟''

''اپنی گاڑی میں ہوں اور ظفری کے فارم کی طرف جا رہے ہیں ہم سب، بس کچھ ہی دیر ہوئی نکلے ہیں۔''

''فوراً واپس آؤ۔'' افنان، ارتقاع سے بات کر رہا تھا اور ایمل پریشانی سے بیٹے کی طرف دیکھ رہی تھی۔

''لیکن کیوں افی، خیریت ہے ناں سب؟''

''گھر آؤ پھر بتاؤں گا سب۔''

''مجھے ٹینشن ہو رہی ہے افی پلیز بتاؤ کچھ مما اور پپا تو ٹھیک ہیں ناں؟''

''تم گھر آ رہی ہو تو پتا چل جائے گا۔'' اس نے حتمی انداز میں کہہ کر فون بند کر دیا اور ماں کی طرف دیکھا۔

''مما آپ پاپا کے ساتھ جائیں، میں رتی کو لے کر آتا ہوں۔''

''کیا کہہ رہی تھی وہ؟'' ایمل نے پریشانی سے پوچھا۔

''کچھ نہیں مما، وہ لوگ ابھی جانے کے لیے راستے میں ہی تھے۔ آ رہی ہے واپس پلیز آپ ریلیکس ہو کر جائیں۔''

ایمل کے چہرے پر اطمینان نظر آیا اور وہ پیچھے بیٹھنے کے بجائے فرنٹ سیٹ پر آ کر بیٹھ گئی۔ بابر بھی ڈرائیونگ سیٹ پر آ کر بیٹھ گیا تھا۔

''اللہ حافظ!'' افنان انہیں اللہ حافظ کہہ کر واپس اندر چلا گیا اور بابر نے گاڑی گیٹ سے باہر نکالی۔

''دیکھنا اب کتنی خفا ہو گی وہ۔'' بابر نے بیوی کی طرف دیکھ کر کہا۔

''ہوتی رہے خفا۔'' وہ بھی بے پروائی سے بولی۔ ''پتا نہیں کیسے، کیسے لوگ وہاں اکٹھے ہوں گے۔''

''کیسے لوگ ہوں گے؟ وہ کوئی غنڈے، بدمعاش نہیں ہیں۔ اچھے گھرانوں کے بچے ہیں سب اور اپنی





رتی کے دوست ہیں۔''

''اور آپ نے اسے دو تین دن کے لیے اجازت دے دی۔'' ایمل کے لہجے سے اب بھی پریشانی جھلکتی تھی۔

''تو آج ہی جا کر واپس تو نہیں آ سکتی تھی ناں اور کتنی بار بتاؤں وہ اکیلی نہیں گئی اس کی فرینڈز وہ کیا نام ہے ان کا رافعہ اور عالیہ بھی ہیں۔ رتی کوئی بے وقوف لڑکی نہیں ہے اپنا برا بھلا سمجھتی ہے یار، ٹرسٹ کیا کرو اس پر۔'' بابر کے لہجے میں نرمی تھی اور وہ ڈرائیو کرتے ہوئے ونڈ اسکرین پر ہی نظر رکھے ہوئے تھا۔

''مجھے ٹرسٹ ہے اس پر بابر...... میری بیٹی ہے وہ میں کیوں بھلا ٹرسٹ نہیں کروں گی اس پر لیکن دنیا پر ٹرسٹ نہیں کیا جا سکتا۔ آج کل زمانہ بہت خراب ہے۔''

''زمانہ تو ہمیشہ ہی خراب ہوتا ہے۔'' بابر ہنسا۔ ''یاد ہے ناں تمہاری پھپھو تمہیں اور مجھے کیا کہا کرتی تھیں کہ زمانہ بڑا خراب ہے گھر جلدی آیا کرو۔ مجھے کم اور تمہیں زیادہ...... یہ ہر زمانے کے والدین بچوں سے یونہی کہتے ہیں ایمل۔''

''لیکن آج کل کے حالات تو واقعی بہت خراب ہیں بابر اور صرف لڑکیوں کے لیے نہیں لڑکوں کے لیے بھی۔ والدین کو دونوں پر نظر رکھنی چاہیے۔''

''رکھتی تو ہو تم نظر رتی پر...... کڑی نظر۔'' اس نے ذرا سا چہرہ اس کی طرف موڑا اور پھر سامنے دیکھنے لگا۔ ''ہر وقت روک ٹوک یہ نہ کرو، وہ نہ کرو۔''

"میں کب روکتی ٹوکتی ہوں اسے اور اگر روکوں بھی تو وہ کب سنتی ہے میری۔"

"اس لیے نہیں سنتی کہ تم بلاوجہ ٹوکتی ہو اسے۔"

"ایسا نہیں ہے بابر، میں نے کبھی اسے بلاوجہ نہیں ٹوکا میں اسے وہی سمجھاتی ہوں جو سمجھانا چاہیے۔"

"تو کیا کل صبح تم نے اسے صحیح ٹوکا تھا؟"

"کل صبح بھلا کب؟" ایمل نے یاد کیا کہ کل کیا بات ہوئی تھی اور پھر اسے یاد آ گیا۔ "غلط تو نہیں کہا تھا میں نے جانے کہاں، کہاں دنیا بھر کے لوگوں سے چیٹ کرتی رہتی ہے۔ اسی بات سے منع کیا تھا بندوں کا کچھ پتا نہیں ہوتا۔"

"پتا نہیں ایمل تم کس زمانے کی بات کرتی ہو۔ دنیا ایک گلوبل ویلیج بن چکی ہے اور سب ہی بچے چیٹ کرتے ہیں اس سے وہ دوسروں کے متعلق جانتے ہیں۔ علم میں اضافہ ہوتا ہے پتا نہیں یہ دقیانوسی روح تمہارے اندر کہاں سے سما گئی ہے۔ تم ایسی تو نہ تھیں۔ اپنے زمانے میں تو تم بڑی بولڈ تھیں کالج، یونیورسٹی میں دھوم تھی تمہاری، تمہارے دوستوں میں لڑکے بھی تھے۔ ہم جیسوں کو تو تم لفٹ ہی نہیں کرواتی تھیں اور اب رتی کو منع کرتی ہو لڑکوں سے دوستیاں نہ کرے، یہ تو انصاف نہ ہوا ناں۔" بابر نے پھر ذرا سا رخ موڑ کر بیوی کو دیکھا تھا اور ہمیشہ کی طرح وہ چپ کر گئی تھی۔ ارتفاع کے معاملے میں بابر اس کی نہیں سنتا تھا۔ اس کی ہر بات پر لیس کہنے والا بابر نوید، بیٹی کے معاملے میں ہمیشہ اپنی چلاتا تھا۔ اتنی زیادہ محبت کرتا تھا وہ ارتفاع سے کہ اس کی ہر جائز ناجائز بات کو پورا کرنا اپنا فرض سمجھتا تھا۔ اپنی اکیس سالہ ازدواجی زندگی میں اسے بابر سے کبھی کوئی شکایت نہیں ہوئی تھی سوائے اس ایک شکایت کے کہ وہ ارتفاع کے بے جا لاڈ اٹھاتا تھا۔ ان بیتے ہوئے سالوں میں اگر ان کے درمیان کبھی کوئی تلخ بات ہوئی بھی تھی تو وجہ ارتفاع ہی تھی۔ بابر کے بے جا لاڈ کی وجہ سے وہ بچپن سے ہی بہت ضدی ہو گئی تھی۔

"آج تم غضب ڈھا رہی ہو ڈیئر۔" بابر نے بے حد لگاوٹ سے بیوی کو دیکھا۔ "یاد ہے شادی سے پہلے ایک بار تم نے بالکل اسی فیروزی کلر کا سوٹ پہنا ہوا تھا۔ شاید تمہاری کسی دوست کی بہن کی شادی تھی، میں نے تمہیں دیکھا اور مجھے لگا تھا جیسے پھر چراغوں میں روشنی نہ رہی۔ فیروزی بنارسی سوٹ تم پر اتنا جچ رہا تھا کہ میں نے اس روز محسوس کیا تھا جیسے تم دنیا کی حسین ترین لڑکی ہو اور تم میرے دل میں اچانک ہی اتر آئی تھیں...... قابض ہو گئی تھیں۔ میں مبہوت سا تمہیں دیکھتا تھا اور تمہیں میرا دیکھنا کتنا برا لگا تھا۔ یاد ہے ناں تمہیں کتنا غصہ آیا تھا اور تم نے کہا تھا بابر بھائی میرے سر پر سینگ تو نہیں نکل آئے جو آپ پاگلوں کی طرح مجھے گھور رہے ہیں اور مجھے اس طرح عورتوں کو گھورنے والے مرد زہر لگتے ہیں...... کیوں یاد ہے ناں یہی کہا تھا ناں تم نے؟" اس نے کن انکھیوں سے ایمل کی طرف دیکھا۔

"سامنے دیکھیں بابر کہیں حادثہ نہ کر بیٹھیں۔" ایمل کو اس کی باتوں سے الجھن ہو رہی تھی۔ "اور یہ کیا آپ بیکار کی باتیں لے کر بیٹھ گئے ہیں۔"

"تب تمہیں کیا پتا تھا کہ یہ زہر لگنے والا مرد عمر بھر کے لیے تم پر مسلط ہو جائے گا۔"

"کسی کو آنے والی زندگی کے متعلق کچھ پتا نہیں ہوتا بابر۔ یہ تو آسمانوں پر لکھا ہوتا ہے کہ کس کے ساتھ کس کا جوڑا بننا ہے اور نکاح کے بعد ہر لڑکی کے لیے اس کا شوہر ہی سب کچھ ہوتا ہے۔"

"لیکن تب تو تم مجھ سے بہت نفرت کرتی تھیں ناں۔"





## عید قرباں

عید قرباں کی آمد آمد ہے۔ یہ عید ہمیں اپنے آپ کو خدا کے حوالے کرنے اور بندگی کے گہرے اسرار سے پردہ اٹھانے کی نوید سناتی ہے۔ اس عید میں خدا کے مقرب بندوں کو خدا کے اور زیادہ نزدیک ہونے کا موقع میسر آتا ہے۔ درحقیقت یہ عید انسان کے سامنے ایک نیا افق پیش کرتی ہے۔ یہ عید دنیاوی تعلقات سے آزادی کا دن ہے۔ یعنی خدا کے علاوہ بندے کے وجود میں جو کچھ بھی ہے اس کو قربان کرنے کا دن ہے۔ دوسرے الفاظ میں اپنے وجود کے اسمٰعیل کو ذبح کرنے کا دن ہے۔ آپ بھی قربانی کے میدان میں حضرت ابراہیمؑ کی طرح آتے ہیں لیکن پہلے یہ سمجھنے کی کوشش کریں کہ آپ کا اسمٰعیل کون ہے؟ یعنی آپ کی دلی وابستگی کس کے ساتھ ہے؟ کیا آپ کا مقام و مرتبہ آپ کا اسمٰعیل ہے یا آپ کی جھوٹی عزت و شہرت؟ کیا آپ کی دولت آپ کا اسمٰعیل ہے یا آپ کا گھر، جائداد یا کوئی اور چیز......؟ یاد رکھیں! اس سوال کا جواب صرف اور صرف آپ ہی جانتے ہیں! ہم تو آپ کو صرف یہ بتا سکتے ہیں کہ اس چیز کو تلاش کریں۔ جو آپ کو ایمان کی راہ پر چلنے سے روکتی ہے، جس کی چاہت آپ کو پیام حق سننے سے روکتی ہے، جس کی وجہ سے آپ حقیقت تک نہیں پہنچ پاتے۔ روایات میں آیا ہے کہ حضرت ابراہیمؑ کو بڑھاپے میں اولاد کی نعمت سے نوازا گیا۔ آپ نے بچے کا نام اسمٰعیل رکھا جو آپ کو بہت عزیز اور پیارا تھا۔ جب جناب اسمٰعیلؑ جوانی کی منزل پر پہنچے تو خلیل اللہ کو کئی مرتبہ خواب کے ذریعے کوئی وجہ بتائے بغیر یہ حکم دیا گیا کہ وہ اپنے عزیز بیٹے کو قربان کر دیں۔ حضرت ابراہیمؑ نوجوان بیٹے کے گلے پر چھری پھیرنے کے لیے تیار ہو جاتے ہیں لیکن جب چھری پھیرنے کا وقت آتا ہے تو خدائے مہربان اپنے دوست کی قربانی کو قبول کرتے ہوئے ایک دنبے کو بھیج دیتا ہے۔ عشق و محبت اور ایثار و قربانی کے عروج کے اس عمل کو خداوند متعال کے حکم سے حاجیوں کے لیے ایک فرض کے طور پر شامل کر لیا گیا اور دنیا بھر کے مسلمان بھی خلیل اللہ کی اس سنت پر عمل کرتے ہیں۔ عید کے دن انسان کی ظاہری آرائش میں فرق محسوس ہوتا ہے اور وہ صاف ستھرا ہو کر نیا لباس زیب تن کرتا ہے، اس کے علاوہ عید کا دن خوشیاں منانے اور آرام و سکون کا دن ہے۔

مرسلہ: صبا سجاد...... دبئی

"آج آپ یہ کیسی باتیں کر رہے ہیں بابر؟"

"غلط تو نہیں کہہ رہا سویٹی، میں تمہاری محبت میں تمہارے عشق میں جلتا تھا اور تم ایک نگاہ بھی مجھ پر ڈالنا پسند نہیں کرتی تھیں۔" ایمل کو بابر کا لہجہ کچھ عجیب سا لگا تھا اس نے الجھ کر اسے دیکھا۔

"یہ آپ کیا فضول باتیں لے کر بیٹھ گئے ہیں؟"

"یہ فضول باتیں کہاں ہیں جانو، سچ بتاؤ کیا اب بھی تم مجھ سے نفرت کرتی ہو؟"

"یہ اکیس سالوں بعد آپ کو آج پوچھنے کا خیال کیسے آ گیا؟" ایمل نے اپنی جھنجلاہٹ کو چھپانے کی کوشش کی تھی۔ بابر کے لبوں پر ایک محظوظ کر دینے والا تبسم تھا۔

"خیال کی کیا بات ہے کسی وقت بھی آ سکتا ہے۔ ہاں بتاؤ ناں...... کیا نفرت کرتی ہو اب بھی مجھ سے؟" ایکسیلریٹر پر اس کے پاؤں کا دباؤ کم ہوا تھا۔ گاڑی کی رفتار آہستہ ہوئی تھی۔

"آپ کیا سمجھتے ہیں؟"

"میں جو بھی سمجھتا ہوں، آج تم سے سننا چاہتا ہوں۔" اس کے لہجے میں ضدی پن نمایاں تھا۔

"میں آپ سے نفرت نہیں کرتی، پہلے بھی نہیں کرتی تھی۔ بس میں نے اس انداز سے کبھی آپ کے متعلق سوچا نہیں تھا اور شادی کے بعد پھپھو کہتی ہیں نکاح کے بولوں کے ساتھ ہی محبتوں کے رشتے استوار ہو جاتے ہیں۔ عجیب طلسماتی رشتہ ہوتا ہے میاں بیوی کا۔ جس انسان کو اس سے پہلے دیکھا نہیں ہوتا اس کے ساتھ خود بخود ہی محبت کے بندھن بندھ جاتے ہیں۔"

"یہ تو تمہاری پھپھو نے کہا تھا، تم کیا کہتی ہو؟" رفتار کی سوئی اب بھی تیس کے ہندسے پر تھی۔

''پھپھو غلط نہیں کہتی تھیں۔''

''یعنی تمہیں بھی مجھ سے محبت ہوگئی تھی؟'' ایمل کے لبوں پر شرمیلی مسکراہٹ نمودار ہوئی۔

''بولو ناں جان!''

''ہاں مجھے بھی آپ سے محبت ہوگئی تھی۔'' ایمل کی پلکیں جھک گئی تھیں اور رخساروں پر شفق دوڑ گئی تھی۔ اب جبکہ وہ چھیالیس سال کی تھی عمر کے اس حصے میں بھی اتنی سی بات کرتے ہوئے اس کا دل بے حد زور سے دھڑکا تھا۔ بابر نے دلچسپی سے اس کی طرف دیکھا اور پھر زور سے قہقہہ لگایا۔

''یعنی تم ایمل بابر...... تمہیں بابر نوید سے شادی کے بعد محبت ہوگئی تھی لیکن اگر میں یہ کہوں کہ مجھ پر نکاح کے ان طلسماتی بولوں نے کوئی جادو نہیں کیا اور میں تم سے محبت نہیں کرتا......؟'' اس نے ایمل کے چہرے کی طرف دیکھا جس کے مسکراتے لب بھینچ گئے تھے اور چہرے کی شفق زردی میں بدل گئی تھی۔

''بابر آپ......؟'' اس کے لبوں سے نکلا تھا۔

''مذاق کررہا ہوں یار۔'' بابر نے پھر قہقہہ لگاتے ہوئے ایکسیلیریٹر پر پاؤں کا دباؤ بڑھایا۔ گاڑی ہوا سے باتیں کرنے لگی تھی اور ایمل نے سہمی سہمی نظروں سے بابر کو دیکھتے ہوئے سوچا۔ ''یہ آج بابر نے اس طرح کی بات کیوں کی ہے اس سے پہلے تو اس نے کبھی اس طرح ماضی کی کوئی بات نہیں کی تھی۔''

یہ سچ تھا کہ وہ بابر کو پسند نہیں کرتی تھی۔ یہ ناپسندیدگی اسی وقت سے چلی آرہی تھی شاید جب ممی اسے اپنے ساتھ گھر لائی تھیں۔ اس کی عمر تب یہی کوئی پانچ، چھ سال ہوگی اور بابر آٹھ سال کا تھا۔ ممی کو ڈاکٹرز نے بتادیا تھا کہ وہ اب ماں نہیں بن سکتیں۔ تب وہ بڑی خالہ سے ملنے گئیں تو اسے بھی ساتھ لے آئی تھیں۔ وہ بڑی خالہ کا بیٹا تھا۔ انہوں نے خالہ سے اسے مانگ لیا تھا۔ خالہ کے ماشاء اللہ سات بیٹے تھے اور ایک بیٹی۔ ایک بہن اور چار بھائی بابر سے بڑے تھے پھر بابر اور عامر جڑواں تھے پھر سب سے چھوٹا ایک بھائی اور تھا۔

خالہ نے ممی کو انکار نہیں کیا یوں بابر اُن کے گھر آگیا تھا اور اس کی طرح اپنی خالہ اور خالو کو ممی، ڈیڈی بلانے لگا تھا۔ اس کے آنے سے ممی کی توجہ بٹ گئی تھی شاید اس لیے بچپن میں وہ اسے اچھا نہیں لگتا تھا بلکہ موقع ملنے پر وہ اس کی شکایتیں بھی ڈیڈی سے کردیتی تھی کیونکہ وہ اکثر اس سے پوچھے بغیر اس کی چیزیں اٹھالیتا تھا۔ اس کی دراز سے اس کی پنسلیں، بکس جو مرضی اٹھالیتا۔ فریج میں رکھی اس کی پسندیدہ چاکلیٹ کھا جاتا تھا۔

''کیا سوچ رہی ہو؟'' بابر نے اس کی طرف دیکھا۔ ''سنجیدہ لگ رہی ہو، جانی میں تو مذاق کررہا تھا۔ بابر نوید کے لیے تم اس دنیا کی سب سے قیمتی چیز ہو۔ اس کی محبت، اس کا عشق۔'' تب ہی ایمل کا فون بج اٹھا تھا۔

''ہیلو افی کیا بات ہے؟'' اس نے فوراً ہی فون اٹینڈ کیا تھا۔

''ممارتی آگئی ہے گھر لیکن میں اور وہ دونوں ہی مایوں کے فنکشن میں شریک نہیں ہوسکیں گے۔ پھپھو سے معذرت کرلیجے گا۔''

''کیوں بیٹا؟''

''اس کا موڈ بہت خراب ہے مما۔'' وہ ہولے سے ہنسا۔ ''اور اس خراب موڈ میں اسے تنہا چھوڑ کر آنے کا رسک میں نہیں لے سکتا۔''

''او کے بیٹا، بڑی بہن ہے تمہاری خیال رکھنا۔''

''بے فکر رہیں مما۔'' افنان نے فون بند کردیا تھا۔





''کیا فرمارہے تھے تمہارے صاحبزادے؟'' بابر کا لہجہ طنزیہ تھا۔

''کچھ نہیں کہہ رہا تھا رتی آگئی ہے گھر۔''

''تمہارا یہ بیٹا بھی 1950ء میں زندگی گزار رہا ہے۔''

''وہ آپ کا بھی بیٹا ہے بابر۔'' اس نے احتجاج کیا تھا۔

''نہیں، میری بیٹی تو صرف رتی ہے۔ میرا بیٹا اتنی دقیانوسی سوچ نہیں رکھ سکتا۔ تمہاری مکمل چھاپ ہے اس پر۔''

''اخلاقی قدریں تو ہمیشہ وہی رہتی ہیں بابر 1950ء ہو یا 2014ء۔''

''اب تم مجھے لیکچر مت دینا پلیز۔'' بابر نے بیزاری سے کہا۔ ایمل چپ کرگئی تھی اور بابر پھر خاموشی سے ڈرائیو کرتا رہا۔

☆☆☆

انہوں نے قرآن جُزدان میں لپیٹ کر الماری میں رکھا اور کھڑکی کا پردہ ہٹایا۔ باہر روشنی پھیل چکی تھی۔ تب ہی دروازے پر دستک ہوئی۔

''آجاؤ خدا بخش۔'' انہوں نے مڑے بغیر کہا۔ جانتے تھے کہ خدا بخش بیڈ ٹی لایا ہوگا۔ خدا بخش نے دروازہ کھول کر سلام کیا اور چائے کا کپ ٹیبل پر رکھا۔

''ناشتے میں کیا بناؤں صاحب؟''

''رواحہ اور عظام اٹھیں تو اُن سے پوچھ لینا۔''

''آپ ان کے ساتھ ناشتا کریں گے، آپ کو آفس نہیں جانا کیا؟''

''آج سنڈے ہے خدا بخش۔''

''اوہ۔'' خدا بخش نے افسوس سے سر ہلایا۔ ''میری یادداشت بھی بہت کمزور ہوگئی ہے۔ رات رواحہ بیٹے نے بتایا تو تھا مجھے کہ سنڈے ہے لہٰذا انہیں جگایا نہ جائے۔''

''کیوں یادداشت کو کیا ہوا خدا بخش؟'' وہ کھڑکی کے پاس سے ہٹ کر بیڈ پر بیٹھ گئے۔

''بوڑھا ہو گیا ہوں صاحب۔'' خدا بخش نے کپ اٹھا کر انہیں دیا اور پھر ٹرے سے بسکٹ کا جار اٹھا کر ان کی طرف بڑھایا۔ ''لیں صاحب خالی پیٹ چائے سے اندر نہ جلائیں، ایک بسکٹ لے لیں۔'' وہ مسکرائے یہ جملہ کم وبیش ہر روز ہی خدا بخش کہتا تھا۔ انہوں نے بسکٹ لے کر خدا بخش کی طرف دیکھا۔

''میرے کولیگ کہتے ہیں چھیالیس، سینتالیس سال کی عمر میں کوئی مرد بوڑھا نہیں ہوتا لیکن ہم نے بڑھاپا جان بوجھ کر اپنے اوپر اوڑھ لیا ہے۔''

''نہیں صاحب، بھول جاتا ہوں ہر بات...... بوڑھا تو ہو گیا ناں۔''

''بادام کھایا کرو یار۔'' انہوں نے چائے کا سپ لیا۔

''تو صاحب آج تو ناشتا باہر سے ہی آئے گا ناں؟''

''ہاں رواحہ کو نہاری پسند ہے۔ نہاری اور چنے پوریاں بھی لے آنا۔ عظام بھی تو ہے...... اب پتا نہیں عظام کو کیا پسند ہے؟''

''جی صاحب۔'' خدا بخش کمرے سے چلا گیا تو انہوں نے سوچا۔

''رواحہ اور عظام تو لیٹ ہی جاگیں گے۔'' یوں بھی رواحہ سنڈے کو دیر سے ہی اٹھتا تھا۔ اکثر تو اتنی دیر سے اٹھتا کہ ناشتے کے بجائے برنچ ہی ہو جاتا تھا۔ ''کیوں نہ ان کے اٹھنے سے پہلے کچھ واک کر لوں۔'' گھر کے نزدیک ہی ایک پارک میں وہ اکثر چھٹی والے دن واک کے لیے چلے جاتے تھے۔ کئی لوگ ہوتے تھے۔ انہیں زندگی کی اس گہما گہمی میں کچھ دیر کے لیے شامل ہونا اچھا لگتا تھا۔ نوجوان لڑکے، لڑکیاں کچھ خواتین اور مرد صبح، صبح واک کے لیے آجاتے تھے۔ کچھ لوگوں سے تو ان کی اچھی دعا سلام تھی۔ اگرچہ آج وہ کچھ لیٹ ہو گئے تھے لیکن فریش ہونے کے لیے انہوں نے تازہ ہوا میں جانے کا سوچا اور فوراً اٹھ کھڑے ہوئے۔

''خدا بخش میں ذرا پارک تک جا رہا ہوں، گھنٹے تک آجاؤں گا۔''

''جی صاحب۔'' خدا بخش نے خدا حافظ کہہ کر گیٹ بند کر لیا اور وہ پارک کی طرف چل پڑے۔

پارک میں چند لڑکے ٹریک سوٹ میں ملبوس جاگنگ کر رہے تھے۔ دو تین ادھیڑ عمر خواتین باتیں کرتی ہوئی ٹہل رہی تھیں۔ ایک صاحب بینچ پر بیٹھے اخبار پڑھ رہے تھے۔ وہ بھی ایک خالی بینچ پر بیٹھ گئے۔ اس وقت صبح کی خوشگوار سی خنکی تھی۔ انہیں لگا جیسے رات بھر ٹھیک طرح سے نہ سونے کی وجہ سے جو تھکن ہو گئی تھی وہ یک دم ختم ہو گئی ہو۔ وہ دلچسپی سے پارک میں موجود لوگوں کو دیکھنے لگے۔ سورج کا سرخ گولا آہستہ، آہستہ سامنے کے درختوں کے جھنڈ سے ابھر رہا تھا۔ ایک دس بارہ سال کا بچہ اپنی ماں کو انگلی کے اشارے سے بار بار سورج کی طرف متوجہ کرتے ہوئے کچھ کہہ رہا تھا۔ وہ اندازہ لگا رہے تھے کہ وہ بچہ بھلا اپنی ماں سے کیا کہہ رہا ہوگا جب ان کے کانوں میں آواز آئی۔

''چندا...... چندا پلیز رکو یار۔''





''چندا!'' ان کا دل جیسے تیزی سے دھڑک اٹھا۔

''چندا!'' انہوں نے دُہرایا اور رخ موڑ کر دائیں طرف دیکھا جدھر سے آواز آئی تھی۔ ایک اسمارٹ سی لڑکی تیز تیز چل رہی تھی اور اس کے پیچھے ہانپتی ہوئی ایک موٹی سی لڑکی اسے آواز دے رہی تھی۔ ایک گہری سانس لے کر انہوں نے رخ موڑ لیا۔

''میں بھی پاگل ہوں، بھلا چندا یہاں کہاں اور وقت بھی کتنا گزر گیا ہے چندا کو بچھڑے ہوئے لیکن اس کی محبت دل میں آج بھی روزِ اول کی طرح ہی تر و تازہ...... پہلی نظر کی محبت بھلائے نہیں بھولتی۔'' اس نے بھلا کب سوچا تھا کہ وہ اس طرح کسی لڑکی کی محبت میں مبتلا ہو جائے گا۔ لڑکی بھی وہ جسے اس نے صرف دو بار دیکھا تھا۔

اس رات وہ بہت تڑپا تھا۔ یہ بھلا کیسے ہو سکتا ہے کہ وہ لڑکی جسے اس کے دل نے چنا وہ پہلے سے ہی کسی سے منسوب ہو لیکن ایسا ہی تھا۔ موٹا نے یہی بتایا کہ اس کی بات بچپن سے ہی اپنے کسی کزن سے طے ہے اور موٹا نے یہ بات شاید اس لیے بتائی تھی کہ وہ نہیں چاہتی تھی کہ اس کے لیے اس کے دل میں کوئی جذبہ پیدا ہو۔ ایسا جذبہ جو لاحاصل ہو۔ شاید وہ اسے روکنا ہی چاہتی تھی پہلی سیڑھی پر ہی لیکن نہیں جانتی تھی کہ وہ تو ایک چھلانگ میں کئی سیڑھیاں چڑھ گیا تھا اور اب تڑپ رہا تھا۔

''نہیں ضروری تو نہیں کہ بچپن کی طے کی ہوئی بات برقرار رہے۔ وقت کے ساتھ تبدیلیاں بھی تو آجاتی ہیں۔ رشتے ٹوٹ بھی تو جاتے ہیں۔'' اس نے دل کو تسلی دی تھی لمحے بھر کے لیے دل ٹھہر بھی گیا تھا لیکن پھر وہی بے چینی شروع ہو گئی تھی۔ دل کسی ضدی بچے کی طرح مچل اٹھا تھا۔ کم عمری کی محبت یونہی تڑپاتی اور بے چین کرتی ہے اور وہ بھی تو صرف بیس سال کا تھا۔ وہ جو بابا جان سے کہا کرتا تھا کم از کم دس سال تک وہ اس کی شادی کا نام تک نہ لیں۔ اب ایک انجان لڑکی کی محبت میں تڑپ رہا تھا۔ ساری رات وہ بے چین رہا تھا اس لیے جب صبح اٹھا تو رتجگے کے نشان اس کے چہرے پر ثبت تھے۔ جب وہ ناشتے کے لیے آیا تو بابا جان نے بغور اسے دیکھا تھا۔

''تمہاری طبیعت تو ٹھیک ہے بیٹا؟''

''جی بابا جان بس رات کو ذرا نیند نہیں آئی۔''

''تو اٹھنے کی کیا ضرورت تھی، سوئے رہتے کون سا تم نے کالج جانا ہے۔''

وہ بی ایس سی کا امتحان دے کر فارغ تھا اور اسے رزلٹ کا انتظار تھا جبکہ بابا جان کو کالج جانا تھا۔

''جی...... سو جاتا ہوں۔''

''کوئی اور بات تو نہیں ہے بیٹا اور پھر یہ نیند کیوں نہیں آئی؟'' وہ پریشان سے ہو گئے تھے۔

''کیا بات ہونی ہے بابا جان۔'' وہ ہولے سے ہنسا تھا۔ ''شاید نیند کا وقت گزر گیا تھا اس لیے۔''

''تو بیٹا اتنی دیر جاگنے کی کیا ضرورت تھی وقت پر سو جاتے۔''

''بس بابا جان دیر تک پڑھتا رہا۔''

''خیر اب سو جانا، میں خدا بخش سے کہہ جاتا ہوں تمہیں جگائے گا نہیں۔''

اور وہ صرف ایک کپ چائے پی کر اپنے کمرے میں آگیا تھا۔ آنکھیں نیند سے بوجھل ہو رہی تھیں لیکن نیند نہیں آرہی تھی۔ آنکھوں پر تکیہ رکھ کر سونے کی کوشش کی۔ کروٹوں پر کروٹیں بدلتا رہا لیکن نیند کی دیوی مہربان نہیں ہوئی تو اٹھ کر بیٹھ گیا۔

## میری شادی

3 جنوری 2008ء کی رات ہماری مہندی کی رات تھی اور یقین جانیں لگتا ہی نہیں تھا کہ مہندی ہے کیونکہ 27 دسمبر 2007ء کو بے نظیر کو قتل کردیا گیا تھا۔ اس ہفتے میں جتنی بھی شادیاں تھیں سب کینسل ہوگئیں۔ ملک کا کیا حال تھا آپ سب لوگ آگاہ ہیں۔ ابا حضور نے احکامات جاری کردیے کہ کوئی ہلا گلا نہیں ہوگا نہ ہی کچھ گانا بجانا ہوگا ڈھولکی بے چاری سوچتی رہی کہ یہ کس کی شادی میں آگئی۔ جہاں مجھے بجایا ہی نہیں جارہا۔ ڈھولکی ہی سوگوار نہیں تھی، سب ہی اداس تھے۔ بہرحال مجھے پیلا سوٹ سبز گوٹے کناری کے کام والا پہنا کر پھولوں کا زیور پہنایا۔ کزن فریال اور بہنوں نے مل کر ٹیبل سجایا جب مجھے لے جانے لگے تو لائٹ چلی گئی۔ ایک گھنٹا انتظار کیا کیونکہ موری بنانی تھی اور اس وقت اتنی لوڈ شیڈنگ نہیں ہوتی تھی ورنہ جنریٹر یا ups تو ضرور ہوتا۔ اس دوران مہمانوں کو کھانا کھلایا گیا۔ کافی مہمان چلے گئے۔ بس مہندی کی رسم جیسے تیسے ہوئی پھر بارش بھی شروع ہوگئی تھی۔ میرا دل بہت اداس تھا کہ کل میں اس گھر سے چلی جاؤں گی۔ جہاں میں نے زندگی کا گولڈن پیریڈ گزرا ہے۔ رات نیند ہی نہیں آئی۔ صبح اٹھتے ہی پارلر جانے کی تیاری...... میری تو آنکھیں بھری ہوئی تھیں اور دل بھی...... دوپہر کی بارات تھی بہرحال تیار ہوکر ہوٹل پہنچا دیا گیا۔ اسٹیج پر رسمیں ہوئیں۔ نکاح کے وقت میں نے جلدی، جلدی سائن کیے سب نے مذاق بھی کیا کہ اتنی جلدی کیوں......؟ میں نے ہنستے ہوئے کہا کہ کہیں اچانک کوئی ولن یہ نہ آکر کہہ دے کہ اوئے اے شادی نہیں ہو سکدی۔ فوٹو سیشن موری اور نہ جانے کیا کچھ......

بالآخر رخصتی کا وقت بھی آگیا میں نے رو، رو کر نوز کا میک اپ ہی اتار لیا جو میری نند نے گھر جا کر ٹھیک کیا۔ گھر پہنچے تو ماحول کافی چینج ہوگیا۔ رونا بھول گئی، نیا ماحول، نئے لوگ، نئے چہرے، خوب ہنسی مذاق ہوا۔ اگلے روز ولیمے پر بھی بہت بارش ہوئی اور سردی بھی بہت شدید تھی... پر موسم بہت خوب صورت تھا اور اللہ کے فضل سے اب تک سارے موسم ہی بہت خوب صورت ہیں۔ زندگی بہت اچھی گزر رہی ہے۔ عمران میرا بہت خیال رکھتے ہیں۔ اللہ پاک نے تین رحمتوں سے نوازا ہے۔ علیشاہ، مبشرہ، ایہا، اللہ پاک سب کی بیٹیوں کے نصیب اچھے کرے (آمین)



رابعہ عمران چوہدری، رحیم یار خان

"اب نیند تو رات کو ہی آئے گی۔" اس نے سوچا اور کپڑے نکال کر واش روم چلا گیا۔ کچھ دیر بعد وہ باتھ لے کر کسی قدر فریش ہوکر اوپر جا رہا تھا۔ مونا لاؤنج میں بیٹھی ٹی وی دیکھ رہی تھی۔ دونوں بہنیں کالج جا چکی تھیں چونکہ وہ بھی اس کی طرح فارغ تھی اور اسے بھی بی، اے کے رزلٹ کا انتظار تھا۔ اس لیے وہ گھر پر ہی تھی۔ وہ اسے اتنے سویرے دیکھ کر حیران ہوئی تھی۔

"ارے بھائی آپ، خیریت ہے ناں اتنے سویرے؟"

"بالکل خیریت ہے۔" وہ سامنے بیٹھ گیا۔ "اور تمہاری اطلاع کے لیے اتنی بھی سویر نہیں ہے۔ دس بجنے والے ہیں۔"

"ہاں لیکن چھٹیاں ہیں ناں بھئی، میں تو گیارہ بجے سے پہلے نہیں اٹھتی لیکن آج مما نے اٹھا دیا اور پھر نیند ہی نہیں آئی۔"

"لیکن میں چھٹیوں میں بھی بابا جان کے ساتھ ہی ناشتا کرتا ہوں۔"

"لیکن کم از کم میں نہیں اٹھ سکتی چھٹیوں میں اتنی جلدی...... رزلٹ کے بعد تو پھر وہی روٹین شروع ہوجائے گی۔ سویرے اٹھنا، بھاگم بھاگ یونیورسٹی پہنچنا۔"

"ہاں ویسے رزلٹ کب آرہا ہے؟" اس نے پوچھا۔

"چندا کہہ رہی تھی اگلے ہفتے تک آجائے گا۔"

"اور تمہارا کیا ارادہ ہے آگے؟"

"میں انگلش لٹریچر میں ماسٹرز کروں گی، انشاء اللہ!"



"ہیں......؟" اس نے حیرت سے اسے دیکھا تھا۔ "مجھے یاد آرہا ہے کہ کچھ دن پہلے تک تمہارا ارادہ ہسٹری میں ماسٹر کرنے کا تھا کیونکہ بقول تمہارے...... تمہیں ہسٹری سے بہت دلچسپی ہے۔"

"ہاں بالکل تھا۔" اس نے ریموٹ سے ٹی وی آف کیا اور اس کی طرف متوجہ ہوگئی۔ "لیکن یہ جو چندا ہے ناں اس کا ارادہ انگلش میں ماسٹرز کرنے کا ہے تو پھر میں بھی......" اس نے کندھے اچکائے تھے۔ "مجبوری ہے...... چندا میری بہت اچھی دوست ہے اور میں اس کی بات ٹال نہیں سکتی۔"

"کہاں ایڈمیشن لینے کا خیال ہے؟"

"پنجاب یونیورسٹی میں بھی اور آپ کے کالج میں بھی دونوں جگہ اپلائی کریں گے اور دیکھیں جہاں بھی ہوگیا اور آپ تو فزکس میں ہی ماسٹر کریں گے اپنے بابا جان کی طرح، ہے ناں؟"

"نہیں پتا نہیں ابھی کچھ کہہ... نہیں سکتا۔" لیکن وہاں ہی بیٹھے، بیٹھے اس نے فیصلہ کرلیا تھا کہ وہ بھی انگلش لٹریچر میں ماسٹر کرکے بابا جان کی طرح ایجوکیشن کے شعبے میں چلا جائے گا۔

"اور یہ جو تمہاری دوست ہے چندا اگر اس کا ارادہ بدل گیا تو...... میرا مطلب ہے کہ اس نے کسی اور سبجیکٹ میں اپلائی کردیا تو کیا تم بھی ارادہ بدل دو گی؟"

"نہیں، وہ ارادہ نہیں بدلے گی، اسے لٹریچر سے بہت دلچسپی ہے۔ بہت کتابیں پڑھتی ہے۔ آج کل تو بلاناغہ جناح لائبریری جاتی ہے۔ ممبر شپ لے رکھی ہے اس نے۔"

"ہوں۔" اس نے سر ہلایا تھا اور پھر یک دم ہی وہ بات پوچھ لی تھی جس کے لیے اتنی صبح، صبح اوپر آیا تھا۔ "یہ جو... تمہاری دوست ہے چندا کیا وہ بھی اپنے اس کزن میں انٹرسٹڈ ہے جس کے ساتھ اس کی بات طے ہے؟"

''پتا نہیں میری اس سلسلے میں تو کبھی اس سے بات نہیں ہوئی۔'' مونا چونکی تھی۔ ''لیکن آپ کیوں پوچھ رہے ہیں بھائی؟''

''میں...... مجھے وہ بہت اچھی لگی ہے مونا اور مجھے لگتا ہے جیسے میں اس سے محبت کرنے لگا ہوں۔'' اس کا نازک دل مزید اس راز کا بوجھ برداشت نہیں کر پایا تھا۔ اس کا کوئی بہت گہرا دوست نہیں تھا وہ دل کی ہر بات اپنے بابا جان سے ہی کرتا تھا لیکن یہ بات اپنے بابا جان سے شیئر نہیں کر سکتا تھا تو پھر مونا ہی تھی جس کے سامنے وہ اپنا دل کھول کر رکھ سکتا تھا۔

''مجھے شک تھا کہ آپ چندا سے متاثر ہوئے ہیں۔'' مونا نے سر ہلایا تھا۔ ''میں نہیں چاہتی تھی کہ آپ اتنا آگے بڑھ جائیں کہ پھر پلٹنا مشکل ہو جائے۔ اس لیے میں نے آپ کو اس کے متعلق بتایا تھا کہ آپ جان سکیں کہ آپ کے اور اس کے درمیان جو طبقاتی فرق ہے وہ آپ کبھی نہیں پاٹ سکتے۔ اس کی ممی تو بڑی مغرور سی ہیں اور اس کے ڈیڈی سے میری کبھی ملاقات نہیں ہوئی لیکن وہ اپنے اصولوں میں بہت سخت ہیں اور اس کی ممی نے جو مجھے بتایا کہ بچپن سے ہی انہوں نے اس کی بات طے کر رکھی ہے تو یہ بات میں نے اس لیے آپ کو بتا دی تھی کہ آپ اپنے قدم یہیں روک لیں۔'' وہ کسی بڑے کی طرح بات کر رہی تھی۔

''یہ قدم روکنا اپنے اختیار میں کب ہوتا ہے مونا؟'' اس نے بے بسی سے مونا کی طرف دیکھا تھا۔ ''ایک بار جب اس راستے پر قدم پڑ جائیں تو پھر رکتے نہیں ہیں...... پلیز تم اس سے پوچھو تو...... بات تو کرو کیا پتا وہ اپنے اس کزن میں انٹرسٹڈ ہی نہ ہو۔ اس سے شادی نہ کرنا چاہتی ہو۔ بچپن کے طے کیے ہوئے رشتے اکثر بچے بڑے ہو کر رد کر دیتے ہیں۔''

''لیکن اس نے مجھ سے کبھی اس موضوع پر بات نہیں کی بھائی تو میں کیسے بات کروں؟''

''وہ تمہاری اتنی اچھی دوست ہے مونا اگر اسے اپنے کزن میں انٹرسٹ ہوتا تو وہ کبھی تو اس بات کا تم سے ذکر کرتی۔'' اس نے امید کا سرا تھاما تھا۔

''ہاں یہ تو ہے بھائی لیکن اگر ایسا ہو بھی تو پھر بھی یہ جو طبقاتی فرق ہے ناں......'' وہ ہچکچائی تھی۔ ''پلیز بھائی روک لیں خود کو۔'' وہ بے چارگی سے کہہ رہی تھی۔

''محبت میں کوئی طبقاتی فرق نہیں ہوتا مونا یہ تو بس ہو جاتی ہے کہیں بھی کسی سے بھی۔ عمر کے کسی بھی حصے میں... محبت کچھ نہیں دیکھتی مونا۔'' نیا نیا محبت آشنا دل ایک ہی رات میں محبت کا فلسفہ بیان کرنے لگا تھا۔

''لیکن وہ تو آپ سے محبت نہیں کرتی بھائی۔'' مونا کے لبوں سے بے اختیار نکلا تھا اور نارسائی نے اس کے دل کے اندر دور تک دکھ کا موسم پھیلا دیا تھا۔

''صاحب...... صاحب۔'' خدا بخش پارک میں دور سے انہیں پکارتا تقریباً بھاگتا ہوا آ رہا تھا۔ وہ یک دم چونک کر اسے دیکھنے لگے تھے۔

پتا نہیں کتنی دیر ہو گئی تھی انہیں یہاں بیٹھے ہوئے، بیتی یادیں انہیں ہمیشہ یوں ہی جکڑ لیتی تھیں کہ وقت گزرنے کا احساس نہیں ہوتا تھا۔

''صاحب، صاحب جلدی چلیں گھر......'' قدرے فاصلے پر رک کر خدا بخش نے پھولی سانسوں سے بمشکل کہا تو وہ متوحش سے ہو کر اسے دیکھنے لگے۔

جاری ہے



# سائبان

شمیم فضل خالق



شہزاد میرا انتہائی اچھا دوست تھا۔ ہم دونوں ایک جان دو قالب تھے۔ ہم نے اسکول میں ایک ساتھ پڑھا، کالج کی پڑھائی ایک ساتھ ختم کی، یونیورسٹی میں ایک ساتھ رہے۔ ساری عمر نہ اس نے کوئی اور دوست بنایا اور نہ میں نے ایسی کوئی ضرورت محسوس کی۔ ہم دونوں کا تعلق مڈل کلاس سے تھا بلکہ لوئر مڈل کلاس سے تھا۔ میرا کنبہ بڑا تھا...... بابا ایک عرصے سے بستر پر پڑے تھے انہیں دمے کی بیماری تھی پھر بھی وہ محلے کے نکڑ پر ایک دکان کی سیڑھیوں پر بیٹھ کر بچوں کے لیے میٹھی گولیاں اور چپس کے پیکٹ وغیرہ بیچا کرتے تھے۔ دکان دار نے انہیں ازراہِ ہمدردی سیڑھیوں پر بیٹھنے کی اجازت دے دی،

میری ساری تعلیم بابا کی اسی کمائی سے ہوئی تھی۔ میں گھر کا بڑا بیٹا تھا، میرے بعد دو بہنیں اور دو چھوٹے بھائی تھے اماں، بہنوں کی مدد سے محلے بھر کے کپڑے سیتیں...... میں تھوڑا سا بڑا ہوا تو بچوں کو ٹیوشن پڑھا کر اپنے اخراجات پورے کرنے کی کوشش کرتا غرض ہمارا سارا گھرانا ایک محنتی گھرانا تھا جبکہ شہزاد کا تعلق بھی لوئر مڈل کلاس سے تھا لیکن اس کے ماں باپ اس کے بچپن میں ایک روڈ ایکسیڈنٹ میں وفات پا چکے تھے۔ وہ اپنے چچا کے ہاں پلا تھا لیکن چچا کے گھر سے اسے کوئی محبت نہیں ملی تھی وہ ان کی ٹھوکروں میں جوان ہوا تھا۔ دو وقت کی روٹی بہ مشکل ملتی تھی۔ تبھی تو اسے چچا کے گھرانے سے ہمدردی تھی نہ محبت۔ میری طرح وہ بھی ٹیوشن پڑھا کر اپنے تعلیمی اخراجات پورے کرتا رہا۔ تعلیم ہم دونوں کے لیے بہت اہم تھی ہم سمجھتے تھے کہ پڑھ لکھ کر ہمیں بہت اچھی نوکری مل جائے گی لیکن یہ ہمارا خیال ثابت ہوا۔ ہم دونوں سارا دن نوکری کی تلاش میں پھرتے...... اخبار میں جس نوکری کا اشتہار آتا ہم دونوں انٹرویو دینے پہنچ جاتے لیکن وہاں تو پہلے سے سلیکشن ہو چکا ہوتا۔ انٹرویو تو محض بہانہ ہوتا تھا۔ جب ہم دونوں مایوسی کے آخری دہانے پر پہنچ گئے تو اچانک مجھے نوکری مل گئی۔ مجھے ایک اسپتال کے مردہ خانے میں کام ملا تھا۔ زندگی میں یہ پہلی دفعہ تھا جب میں اور شہزاد ایک دوسرے سے الگ ہوئے تھے۔ اسے بھی بہت جلد نوکری مل گئی ۔ یہ ایک پرائیویٹ فرم میں کلرک کی نوکری تھی اور اس کی یہ جاب میری نوکری سے ہزار درجہ بہتر تھی۔ شروع، شروع میں تو مجھے بہت الجھن ہوتی تھی بڑے، بڑے کمروں میں لمبی، لمبی میزیں اور دیواروں میں نصب بڑے، بڑے خانے کہ جن ......... میں لاشیں رکھی جاتی تھیں۔ مردہ جسموں کی بو، پھولی ہوئی لاشیں اگر اس مردہ خانے کی تنخواہ زیادہ نہیں ہوتی تو میں کب کا اس ماحول سے بھاگ چکا ہوتا۔ گھر میں ویسے بھی اب پیسوں کی ضرورت پہلے سے زیادہ ہو رہی تھی اماں بیمار ہوگئی تھیں۔ انہیں شوگر اور بلڈ پریشر کی بیماری ہوگئی تھی۔ اب وہ سلائی کا کام نہیں کرسکتی تھیں۔ ابا پہلے سے دمے کا شکار ہو کر کام چھوڑ چکے تھے۔ بڑی بہن کی شادی ہونے والی تھی اس کا چھوٹا موٹا جہیز بھی بنانا تھا، ابا اور اماں کی دوائیاں تھیں، چھوٹے ... بھائیوں ... کے ... تعلیمی ... اخراجات تھے۔ اپنے، اپنے کام میں مصروف ہونے کے باوجود میں اور شہزاد ایک دوسرے سے روزانہ ملتے...... ایک دوسرے سے ملے بنا ہم دونوں کو چین نہیں آتا تھا۔ ایسی ہی ایک ملاقات میں شہزاد نے اچانک سنجیدگی سے مجھے بتایا کہ وہ شادی کرنا چاہتا ہے۔

''کیا......؟'' میں حیرانی سے اس کا منہ دیکھنے لگا۔

''ہاں یار۔'' وہ سنجیدگی سے کہنے لگا۔ ''میں ایک گھر اور ایک فیملی کو ترس گیا ہوں۔ اکیلا رہتے، رہتے تنگ آگیا ہوں، گھر میں بیوی ہوگی، بچے ہوں گے تو زندگی میں چہل پہل پیدا ہوگی۔''

''ہاں۔'' میں کچھ دیر سوچنے کے بعد اس کی بات سے اتفاق کرتے ہوئے بولا۔ ''تمہیں واقعی ایک گھر اور بیوی کی ضرورت ہے۔''

''سعد...... کاش ہم دونوں شادی بھی ایک ساتھ کرسکتے۔ جس طرح ہم نے ہر کام اکٹھے کیا ہے ویسے ہی۔'' وہ اپنا سر کھجاتے ہوئے بولا۔

''نہیں۔'' میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے کہا۔ ''میرے اوپر ذمے داریوں کا بوجھ ہے، میں شادی رچا کر بیٹھ گیا تو یہ ذمے داریاں کون پوری کرے گا۔ ویسے بھی میں نہ تو تمہاری طرح تنہائیوں کا مارا ہوں، نہ ہی مجھے اتنی جلدی کوئی شادی کرنے دے گا لیکن یار شادی کے لیے تو ایک عدد لڑکی کی ضرورت ہوتی ہے۔ جانتے ہو ناں تم؟''

''ہاں ظاہر ہے۔'' وہ ہنس دیا۔ اس کی آنکھیں جگنوؤں کی طرح چمکنے لگیں۔ وہ نظریں جھکا کر دھیمی





آواز میں کہنے لگا۔ ''لڑکی میں نے ڈھونڈ رکھی ہے۔''

''ک ک...... کیا؟'' میں بری طرح اچھل پڑا۔ بے یقینی سے اسے دیکھتے ہوئے اس کی پیٹھ پر گھونسا مارا۔ ''کیا بکواس کر رہے ہو؟ یعنی تم نے مجھے بھنک بھی نہیں پڑنے دی اور ایک عدد لڑکی بھی ڈھونڈ لی۔''

''نہیں سعد، تمہاری قسم ایسی بات نہیں ہے۔'' وہ اپنا دفاع کرتے ہوئے بولا۔

''ایسی بات نہیں تو کیسی بات ہے؟'' میں پھر اس کی طرف جارحانہ انداز میں بڑھتے ہوئے بولا۔

''بات یہ ہے سعد کہ میں تسکین ضیا کو شروع سے پسند کرتا تھا جانتے ہو ناں تسکین کو...... ہماری کلاس فیلو تھی وہ۔''

''تس...... کین۔'' میرا اٹھا ہوا ہاتھ بے اختیار نیچے آگیا۔ میں پھٹی، پھٹی نظروں سے اسے یوں دیکھنے لگا جیسے پہلی بار دیکھ رہا ہوں۔

''بھول گئے تسکین کو......؟'' وہ شرمیلی سی ہنسی ہنس کر بولا۔

''ارے وہ نمکین سی لڑکی جو ہم سے ایک سال پیچھے تھی۔ ہماری طرح غریب لڑکی تھی...... کبھی اس کے پاس کینٹین میں کھانے کے لیے پیسے نہیں ہوتے تھے...... جیسے ہمارے پاس نہیں ہوتے تھے۔'' وہ مجھے مختلف واقعات سنا، سنا کر اسے یاد کرانا چاہتا تھا جبکہ میں صدمے سے چور ہو کر سوچ رہا تھا کہ تسکین کو میں کب بھولا تھا...... وہ تو کالج کے دنوں سے میرے دل میں بس رہی تھی لیکن ذمے داریوں کا اتنا بڑا پہاڑ میرے سر پر دھرا تھا کہ میں صرف اسے سوچا کرتا...... کبھی اسے اپنانے کے بارے میں سوچا تک نہیں تھا...... ہر چیز کی طرح اس بار بھی ہم دونوں نے ایک لڑکی کو پسند کیا تھا۔ وہ میری سوچوں سے بے خبر باتیں کرتا، کرتا۔ زچ ہوگیا۔

''تمہاری یادداشت میں تسکین کیوں نہیں آرہی، ارے وہی جو......'' میں فوراً ہوش میں آگیا۔

''ہاں، ہاں، مجھے یاد آگئی ہے...... لیکن اب اسے کہاں ڈھونڈو گے، اس نے تو کالج کے بعد پڑھنا چھوڑ دیا تھا...... اب کہاں ملے گی وہ؟''

''ملے گی نہیں بے وقوف ...... مل چکی ہے...... میرے چچا کے گھر کے قریب ہی اس کا گھر ہے...... وہ پانچ بہنیں ہیں...... تسکین دوسرے نمبر کی ہے...... میں برابر اس کی خبر رکھتا ہوں چچا کے گھرانے سے...... پچھلے دنوں تسکین کی بڑی بہن کی بات طے ہوگئی ہے...... اور اب اس کا نمبر ہے......''

میں جانتا تھا جب سے شہزاد کے چچا، چچی کا انتقال ہوا تھا اس کے مراسم اپنے چچا زاد بھائی' بہنوں سے بہت اچھے ہوگئے تھے۔ وہ کافی عرصہ پہلے چچا کے گھر سے نکل آیا تھا اور تین اور لوگوں کے ساتھ ایک کمرا شیئر کر کے رہ رہا تھا۔

میں اس رات ایک پل کے لیے بھی سو نہ سکا۔ بار، بار تسکین کی موہنی صورت میرے خیالوں میں آکر مجھے تڑپاتی رہی...... جب وہ اپنے کالے بالوں کو اپنے چہرے سے ہٹاتی تو بڑی اچھی اور معصوم لگا کرتی تھی...... لیکن...... میں نے کروٹ بدل کر ایک ٹھنڈی آہ بھرتے ہوئے سوچا۔

تسکین سے میرا افیئر نہیں تھا...... صرف میں اسے پسند کرتا تھا لیکن اگر افیئر بھی ہوتا تو میں شہزاد کے راستے سے ہٹنے میں ایک منٹ کی بھی دیر نہیں کرتا...... اور اگر اسے میرے جذبوں کی بھنک بھی پڑ گئی تو وہ میرے راستے سے ہٹنے میں ایک سیکنڈ کی دیر نہیں لگائے گا۔ دوستی کا ایسا ہی لازوال رشتہ تھا میرے اور اس کے بیچ...... اس رات میں نے تسکین کا خیال جیسے دل سے نوچ کر پھینک ڈالا...... اب وہ شہزاد کی امانت اور میری بھابی تھی میں نے اپنے مچلتے دل کو سمجھایا اور جیسے مطمئن سا ہوگیا۔ میرا خیال تھا کہ تسکین کے گھر اگر شہزاد کا رشتہ جائے گا تو اسے فوراً سے پیشتر قبول کر لیا جائے گا...... شہزاد ایک پڑھا لکھا

اور خوبرو لڑکا تھا۔ اس کے پاس ایک اچھی جاب تھی۔ آگے پیچھے اس کا کوئی نہیں تھا جو لڑکی کے والدین کے لیے ایک اچھی بات تھی...... لیکن جب میں اور شہزاد کا چچا زاد بھائی کریم دونوں شہزاد کے لیے تسکین کا رشتہ لے کر پہنچے تو اس کی ماں نے پٹ سے انکار کر دیا...... میں تو سچ مچ حیران رہ گیا۔ کریم کو بھی اس طرح انکار سے حیرانی ہوئی۔

''خالہ...... یہ رشتہ میرے تایا زاد بھائی کا ہے جن کی ہم نے ہمیشہ آپ کے سامنے تعریف کی ہے...... تسکین آپی خوش نصیب ہے جنہیں شہزاد بھائی جیسے اچھے انسان کا ساتھ نصیب ہو رہا ہے۔'' لیکن وہ عورت تو بالکل بھی نہیں مان رہی تھی۔

''تم لوگ میری بات سمجھتے کیوں نہیں...... تسکین میری بیٹی نہیں بیٹا ہے...... وہ ہم سب لوگوں کو پال رہی ہے...... دو سال ہوئے اس کا باپ بھی مر گیا ہے۔ بیٹا میرا کوئی ہے نہیں، تسکین کو پڑھنے کا شوق تھا۔ ہم نے اپنا پیٹ کاٹ کر صرف اس لیے اسے پڑھایا کہ وہ ہمارا بیٹا بن سکے۔'' اپنا سر زور، زور سے نفی میں ہلاتے ہوئے وہ بولیں۔ میں تو اس ساری صورتِ حال سے چکرا کر رہ گیا...... کوئی ماں اتنی خود غرض بھی ہو سکتی ہے جو بیٹی کی شادی اس لیے نہ کرے کہ وہ ان کو پال رہی ہے...... مجھے ان پر شدید غصہ بھی آیا۔

''دیکھیں...... یہ آپ بہت ظلم کر رہی ہیں تسکین پر...... آپ ماں ہیں، ایک ماں تو ہر حال میں اپنی بیٹیوں کو اپنے گھر کا کرنا چاہتی ہے۔ آپ کیسی ماں ہیں جو...'' میں نے قدرے تیز آواز میں کہا۔ وہ تیز نظروں سے مجھے گھورتے ہوئے بولیں۔

''ہاں...... میں نے پانچ زندگیاں بچانے کے لیے تسکین کی زندگی داؤ پر لگا دی ہے۔ تم کیا چاہتے ہو کہ ہم سب مر جائیں لیکن تسکین اپنے گھر کی ہو جائے...... واہ بھئی واہ...... کیا کہنے...... اچھا...... اب تم لوگ یہاں سے تشریف لے جاؤ...... مجھے اپنی بیٹی نہیں بیاہنی...... کسی کی زور زبردستی نہیں مجھ پر......''

انہوں نے ایک طرح سے ہمیں گھر سے نکال دیا اور داخلی دروازہ ایک زوردار آواز سے بند کر دیا۔

شہزاد نے میری اور کریم کی باتیں بڑے رسان سے سنیں...... پھر وہ اچانک اٹھ کر کھڑا ہو گیا۔ ''چلو...... ہم تینوں ان کے گھر چلتے ہیں۔''

''نہیں شہزاد......'' میں نے اسے روکتے ہوئے کہا۔ ''وہ بڑی بدتمیز عورت ہے، لحاظ تو اس میں ہے ہی نہیں...... بار، بار اپنی بے عزتی کرانے کا فائدہ کیا ہے۔''

لیکن اس نے میری ایک نہ سنی...... اور تھوڑی دیر بعد ہی ہم تینوں تسکین کے گھر کی بیٹھک میں بیٹھے تھے اور ہمارے سامنے تسکین کی ماں خطرناک تیور لیے بیٹھی تھیں۔ ان کا بس نہیں چل رہا تھا کہ ہمیں کچا چبا ڈالتیں۔ میں اور کریم تو خاموش تھے جبکہ اس بار بات شہزاد نے شروع کی وہ بڑے رسان سے بہت دھیمے لہجے میں کہنے لگا۔

''خالہ...... میرا نام شہزاد ہے...... اور میں تسکین سے شادی کرنا چاہتا ہوں۔''

''تم شہزاد ہو یا بہزاد...... مجھے اپنی بیٹی کی شادی نہیں کرنی، کتنی بار میں تم لوگوں کو بتاؤں کہ مجھے نہیں کرنی اپنی بیٹی کی شادی...... بیٹی میری ہے تو مرضی میری ہی چلے گی...... تم لوگوں کو میری بات کی سمجھ کیوں نہیں آتی۔'' وہ اب چیخنے لگی تھیں جبکہ شہزاد نے دھیمی آواز میں کہا۔

''خالہ...... میرا آپ سے ایک معاہدہ ہوگا۔''

''وہ چونک اٹھیں...... ہم نے بھی چونک کر شہزاد کو دیکھا۔

''وہ یہ کہ...... تسکین کی تنخواہ پر آپ کا اسی طرح حق ہوگا جیسے اب ہے...... میں اسے جاب

کرنے سے کبھی نہیں روکوں گا...... ہاں تسکین میری بیوی ہوگی اور میری ذمے داری بھی...... تسکین اپنی پوری کی پوری تنخواہ آپ کو دے گی...... اس کی تنخواہ کی ایک پائی بھی وہ نہ ہم پر خرچ کرے گی اور نہ اپنی ذات پر خرچ کرے گی۔‘‘

شہزاد کی بات پر ہمیں تو سانپ سونگھ گیا لیکن وہ بھی کم حیران نہیں ہوئیں۔ کتنی دیر تو ان سے کچھ بولا ہی نہیں گیا...... بڑی دیر بعد وہ شکی سے لہجے میں بولیں۔

’’میں کیسے یقین کرلوں کہ تم اپنی بات کا پاس رکھو گے۔‘‘

’’آپ کو جس قسم کی گارنٹی کی ضرورت ہو وہ میں دینے کے لیے تیار ہوں...... اگر آپ اسٹامپ پیپر پر لکھوانا چاہتی ہیں تو میں تیار ہوں...... ویسے آپ میرے کردار کے بارے میں کسی سے بھی پوچھ سکتی ہیں کہ میں سچا اور کھرا بندہ ہوں...... اور جھوٹ کو لعنت سمجھتا ہوں۔‘‘

تسکین کی اماں کو چند لمحے لگے ان باتوں پر یقین کرنے میں انہیں جیسے ہی شہزاد کی بات پر یقین آیا وہ پھوٹ، پھوٹ کر رونے لگیں اور روتے، روتے بولیں۔

’’کون سی ماں ہوگی جسے بیٹی کا گھر بسانے کی خواہش نہیں ہوگی...... لیکن...... میں کیا کرتی تسکین کے سوا ہمارا کوئی نہیں جو ہماری ضروریات پوری کرتا...... مجھ میں جب تک دم تھا تین چار گھروں کا کام کرتی تھی...... پر اب ہمت نہیں ہے...... بیماریوں نے جسم کی ساری طاقت نچوڑ دی ہے۔‘‘ شہزاد نے اٹھ کر ان کا کندھا تھپتھپایا اور بولا۔

’’تسکین کی کمائی پر تو آپ کا حق ہے ہی...... لیکن داماد ہونے کے ناتے میری کمائی پر بھی آپ کا پورا حق ہے...... میں آپ کی ہر ضرورت کا خیال رکھوں گا، آپ تسکین کی ماں ہیں، ساتھ میں میری بھی ماں ہوں گی اور تسکین کی بہنیں میری بہنیں......‘‘

اب تسکین کی ماں نے ہاں کرنے میں دیر نہیں کی اور وہ شدتِ جذبات سے رو رہی تھیں اور بار بار اپنے برے سلوک کی ہم تینوں سے معافی مانگ رہی تھیں۔

شہزاد اور تسکین کی شادی ہوگئی۔ شہزاد نے اپنی شادی سے پہلے دو کمروں کا ایک چھوٹا سا کوارٹر کرائے پر لے لیا اور دونوں ہنسی خوشی زندگی گزارنے لگے۔ کاش...... کہانی یہیں ختم ہوجاتی...... لیکن زندگی کی کہانیاں کہاں اتنی جلدی ختم ہوتی ہیں۔

وقت گزرتا رہا...... شہزاد دو بچوں کا باپ بن گیا...... اس کی ایک فیملی کی خواہش پوری ہوگئی اس نے اپنا وعدہ نبھایا اور تسکین کا کمایا ایک پیسہ کبھی خود پر اپنے بچوں پر خرچ نہیں کیا...... تسکین کے پیسوں سے اس کی چاروں بہنوں کی شادیاں ہوگئیں...... اس کی ماں اب بہت بوڑھی ہوگئی تھیں...... اکیلا رہنا ان کے لیے ممکن نہیں تھا سو وہ باری، باری اپنی بیٹیوں کے ساتھ رہتیں...... مگر زیادہ وقت وہ تسکین کے ساتھ گزارتیں اور انہیں شہزاد تمام دامادوں سے زیادہ پیارا تھا...... کچھ وقت اور آگے سرکا تو ان کا انتقال ہوگیا۔ شہزاد نے ایک بیٹے کی طرح ان کی آخری رسومات میں پیسہ خرچ کیا...... اب شہزاد نے تسکین کی جاب چھڑانی چاہی جبکہ تسکین اس کے لیے تیار نہیں تھی...... اس کا کہنا تھا کہ ابھی تک اس کا پیسہ اس کے میکے والوں پر خرچ ہوتا رہا تھا جبکہ اب وہ یہ پیسہ اپنے گھر اور بچوں پر خرچ کرنا چاہتی ہے، دونوں میں اس بات کی وجہ سے ہر وقت بحث ہوتی رہتی۔ ان دنوں شہزاد کو آفس کے کام سے کراچی جانا پڑ گیا...... وہ دس دنوں کے لیے چلا گیا...... تسکین کے گھر اس کی بہن اور بہنوئی آئے تھے ان کے بچے بھی ساتھ تھے، شہزاد مطمئن ہو کر چلا گیا۔ میں ان دنوں اپنے مسائل میں الجھا رہا۔ بابا کی سانس کی تکلیف بڑھ گئی تھی اور اماں کی شوگر کنٹرول میں نہیں آرہی تھی۔ یہ وہ زمانہ تھا جب موبائل تو خیر بالکل

ناپید تھا لیکن پی ٹی سی ایل فون بھی امیر گھرانوں میں ہوتا تھا۔ شہزاد میرے مسائل سے لاعلم نہیں تھا اس لیے اس نے اپنی سالی اور اس کے میاں کو بلالیا کہ تسکین تنہا نہیں رہے...... مجھ پر اس نے کوئی ذمے داری نہیں ڈالی۔

وہ دن بہت اداس سا تھا...... میرا دل بغیر کسی وجہ کے ڈوبا، ڈوبا سا تھا، میں نے صبح ناشتا بھی صحیح طرح نہیں کیا...... اگر میرے بس میں ہوتا تو میں آج ڈیوٹی پر نہیں جاتا لیکن کام پر جانا تو تھا...... مجھے خود اپنی کیفیت کی سمجھ نہیں آرہی تھی...... بجھے دل سے میں مردہ خانے چلا گیا، ہمیشہ کی طرح اس دن بھی لاشیں آجارہی تھیں۔ میں نے سفید کپڑے سے ڈھکی وہ لاش لفٹ کے ذریعے نیچے اتارنی تھی...... یہ یقیناً کسی حادثے کا کیس تھا، سفید چادر خون سے سرخ ہورہی تھی میں نے وہ لاش سرد خانے کی میز پر لٹادی تو اس کے چہرے سے چادر ہٹ گئی اور میری نظر اچانک اس پر پڑ گئی اور مجھے ایسے لگا جیسے سرد خانے کی چھت مجھ پر آن گری ہو، جیسے سرد خانے کی دیواروں نے آکٹوپس کی طرح مجھے جکڑ لیا ہو...... جیسے میرا دل سینے میں ہچکولے لینے لگا ہو...... ہاں، وہ لاش میرے پیارے دوست شہزاد کی تھی...... میں چیخیں مار، مار کر رونے لگا...... میں نے عورتوں کی طرح بین ڈالنے شروع کیے...... میرے ساتھی حیران و پریشان ہوکر مجھے سنبھالنے لگے لیکن میں کسی کے قابو میں نہیں آرہا تھا، اس وقت میری ایک خواہش تھی کہ میں شہزاد کے ساتھ مر کر لاش کا روپ دھارلوں اور اس کے برابر لیٹ جاؤں، میں نے اپنا سر دیوار سے ٹکرانا شروع کیا اور جانے کب میں بے ہوش ہوکر نیچے گر گیا...... پھر مجھے کچھ ہوش نہیں رہا...... تین دن بعد جب مجھے اسپتال میں ہوش آیا تو اماں، ابا اور بہنیں میرے پاس بیٹھی تھیں...... مجھے اچانک شہزاد کی لاش یاد آگئی...... جسے میں نے اپنے ہاتھوں سے سرد خانے میں اتارا تھا......

مجھے خود پر اختیار نہیں رہا، میں چیخ، چیخ کر رونے لگا...... اسپتال کے بیڈ سے اتر کر بھاگنے لگا...... میں چیخ، چیخ کر کہہ رہا تھا۔

”وہ اکیلے نہیں جائے گا...... میں اس کے ساتھ جاؤں گا...... ہم دونوں کبھی ایک دوسرے سے نہیں بچھڑے...... اب بھی نہیں بچھڑیں گے...... میں اتنا بے وفا نہیں کہ اسے اکیلا چھوڑ دوں۔“

اماں، ابا اور بہنیں مجھے سنبھالنے میں ناکام ہوگئیں تو انہوں نے ڈاکٹر کو بلالیا...... ڈاکٹر نے فوراً مجھے انجیکشن دے کر سلادیا...... ہوش اور بے ہوشی کے درمیان کا یہ وقفہ بہت طویل تھا...... کوئی پندرہ دن بعد میری حالت سنبھلی تو مجھے گھر لے آیا گیا...... میں کسی مردے کی طرح گم صم ہوچکا تھا...... میرے ماں، باپ نے بہنوں اور چھوٹے بھائیوں نے میری دیکھ بھال میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی...... میں بے حس ہوچکا تھا۔ مجھے کھانے پینے کا ہوش تھا نہ کپڑے بدلنے کی خواہش رہی تھی۔ ایسے ہی ایک دن اماں میرے قریب بیٹھ کر رونے لگی اور روتے، روتے بولیں۔

”مانتی ہوں شہزاد کی موت کا تمہیں بے حد صدمہ ہوا ہے لیکن بیٹے یہاں ہم بھی تو رہتے ہیں، کیا ہم تمہارے کچھ نہیں لگتے؟ تم مرجاؤ گے، شہزاد کے پاس چلے جاؤ گے تو ہم کیا تمہارے بعد زندہ رہیں گے......؟ اور پھر ہم سب کا خون تمہارے ذمے ہوگا۔“ میں خالی، خالی نظروں سے اماں کو دیکھنے لگا تو ابا جان رندھی ہوئی آواز میں بولے۔

”بیٹا...... زندگی کی طرف پلٹ آؤ...... ہمارے لیے اور...... شہزاد کی بیوی، بچوں کا خیال کرو...... وہ نہیں لیکن اس کی نشانیاں تو موجود ہیں ناں...... اس سے تمہارے دل کو سکون ملے گا...... تمہیں تسلی ملے گی......“ اس بات چیت کے دوسرے دن میں شہزاد کے گھر چلا گیا...... اس کے گھر کی دیوار سے جیسے اداسیاں لپٹی تھیں...... گھر پر ایک سکوت سا





طاری تھا۔ لگتا تھا جیسے موت کا فرشتہ صرف شہزاد کو نہیں اس گھر کی خوشیاں اور رونقیں بھی نوچ کر لے گیا ہو...... شہزاد کے بچے جانے کہاں تھے...... تسکین ان چند دنوں میں جیسے نچڑ کر رہ گئی...... چہرے پر ایک جامد سکوت پھیلا تھا...... سفید دوپٹے کے ہالے میں اس کا چہرہ برسوں کا بیمار لگ رہا تھا...... اس نے ایک لفظ بھی نہیں کہا...... نہ میں نے کچھ کہا...... میرے ساتھ ابا گئے تھے وہی تسکین سے کہنے لگے۔

”بیٹا...... شہزاد، سعد کا بھائیوں جیسا دوست تھا، تمہیں جب بھی کوئی پریشانی ہو، بچوں کی طرف سے کوئی پرابلم ہو...... سعد سے کہہ دیا کرو، یہ آدھی رات میں بھی آئے گا تمہاری پرابلم حل کرنے کے لیے۔“

تسکین کسی مجسمے کی طرح ساکت و جامد بیٹھی رہی...... تھوڑی دیر بیٹھ کر ہم واپس گھر آگئے۔ میں کچھ، کچھ سنبھل گیا تھا۔ سب سے پہلے تو میں نے مردہ خانے کی نوکری چھوڑ دی۔ تھوڑی سی تگ و دو کے بعد مجھے ایک این جی او میں جاب مل گئی...... اس جاب کی تنخواہ مردہ خانے والے تنخواہ سے بہت کم تھی لیکن مجھے اس کی پروا نہیں تھی...... میں اس دن شہزاد کے گھر گیا...... تسکین میرے سامنے کھڑی تھی لیکن میں نے ایک نظر بھی اس پر نہیں ڈالی، میری نظریں نیچے تھیں۔

”گیس اور بجلی کے بل مجھے دے دو کہ میں جمع کرادوں۔“ میں نے اس سے پوچھا۔

”وہ میں نے جمع کرادیے ہیں۔“ اس نے جواب دیا۔

”اور پانی کا بل......؟“

”وہ چھ ماہ بعد آتا ہے ابھی آیا نہیں۔“

”سبزی، ترکاری لے آتا ہوں میں۔“

”نہیں...... میں گھر پر ہی ٹھیلے والے سے خرید لیتی ہوں۔“

”بچوں کے لیے پھل فروٹ......؟ وہ تو لے آؤں گا۔“

”وہ بھی خرید لیتی ہوں...... ابھی صبح ہی خریدے ہیں۔“ اسی قسم کے سوال، جواب اس کے اور میرے بیچ ہوتے تھے کبھی جو میں سبزی یا پھل فروٹ لے جاتا تو وہ بڑے خراب موڈ سے لے لیتی۔

”مجھے یہ ذرا بھی اچھا نہیں لگتا...... آپ یہ تکلف نہ کریں، مجھے پیسوں کی کوئی تنگی نہیں ہے...... میں اپنے بچوں کو پال سکتی ہوں۔“ وہ میرے والے لفافے گرانے کے انداز میں ایک طرف رکھ دیتی پھر بھی میں باقاعدگی سے جاتا اس کا حال احوال پوچھتا...... بچوں کے لیے کھلونے، بکس وغیرہ لے جاتا اور بچوں کے ہاتھوں میں دے دیتا...... شروع، شروع میں مجھے شہزاد کبھی خواب میں آجاتا لیکن بہت غصے میں ہوتا...... منہ سے ایک لفظ نہ کہتا لیکن غصے سے مجھے گھورتا رہتا...... میں جاگتا تو حد درجہ مضطرب ہوجاتا، میں نے ایسا کیا، کیا تھا کہ وہ مجھ سے خفا تھا۔ کیا میں اس کی آخری رسومات میں شرکت نہیں کرسکا تھا اس لیے وہ خفا تھا یا میں اس کی بیوی بچوں کا صحیح طرح خیال نہیں رکھ پارہا تھا وہ اس لیے ناراض تھا...... میری سمجھ میں کچھ نہیں آرہا تھا لیکن میں بہت زیادہ ٹینشن میں تھا...... اس دن میں شہزاد کے بچوں کے لیے کھلونے اور بکس وغیرہ لے گیا تو گلی کے نکڑ پر پیر صاحب کھڑے تھے۔ پیر صاحب اس محلے کی ایک معزز شخصیت تھے وہ مجھے جانتے تھے شہزاد نے ہی ان سے میرا تعارف کرایا تھا...... میں نے انہیں سلام کیا تو وہ بولے۔

”آؤ برخوردار...... اچھا ہوا آج تم سے ملاقات ہوگئی...... دراصل مجھے تم سے ایک ضروری بات کرنی ہے۔“ میں حیران سا ہوا...... بھلا پیر صاحب کو مجھ سے کیا بات کرنی تھی، وہ اپنی آواز دھیمی کرکے کہہ رہے تھے۔

”برخوردار...... میں جانتا ہوں شہزاد تمہارا بہت اچھا دوست تھا...... ویسے بھی شہزاد کا تمہارے سوا کوئی

ہے بھی نہیں جس سے یہ بات کی جائے۔" میں الجھی ہوئی نظروں سے انہیں دیکھنے لگا۔

"دیکھو...... تمہارے دوست کی بیوہ ایک جوان عورت ہے، وہ گھر میں اکیلی ہوتی ہے...... اور میں نے یہاں آس پاس کئی لوفر اور مشتبہ قسم کے جوانوں کو دیکھا ہے...... کہیں کل کلاں کو کچھ الٹا سیدھا ہوگیا تو تمہارے دوست کی روح کے سامنے تم شرمندہ ہوگے، اس کے لیے تم کیا راستہ نکالتے ہو...... یہ تم بہتر جان سکتے ہو...... میں نے جو بات بتانی تھی وہ بتادی ہے۔" پیر صاحب تو اپنی بات کہہ کر چلتے بنے جبکہ میرے پیر تو جیسے زمین نے پکڑ لیے۔ میں ہکا بکا وہیں کھڑا کا کھڑا رہ گیا...... میرے اندر جیسے زلزلہ آگیا تھا...... کافی دیر تک تو میں اپنی جگہ سے ہلنے... جوگے بھی نہیں رہا تھا جب ہوش آیا تو شہزاد کے گھر جانے کے بجائے وہاں سے واپس پلٹ آیا...... میرا تو شہزاد کے سوا کوئی دوست نہیں تھا۔ جس سے میں ساری بات کہہ کر صلاح مشورہ لے لیتا۔

بس شروع سے کوئی بھی پرابلم ہوتی تو میں ابا سے صلاح مشورہ لیتا تھا...... اب کے بھی میں نے ساری بات ابا کو بتادی جو بھی پیر صاحب نے مجھے بتایا تھا...... ابا سوچ میں پڑ گئے...... میں نے ان کے بولنے کا انتظار کیا لیکن وہ کسی غیر مرئی نقطے پر نظریں جمائے کسی گہری سوچ میں گم دکھائی دیے، میں وہاں سے اٹھ آیا...... شام کو ابا نے بتایا۔

"سعد...... کیا شہزاد کی بیوی کی عدت ختم ہوگئی؟"

"جی ابا...... ابھی پچھلے ہفتے ختم ہوگئی ہے۔"

"تو بیٹا...... اس مسئلے کا حل یہ ہے کہ وہ دوسرا نکاح کرلے...... اسی طرح وہ محفوظ رہ سکتی ہے۔"

میں بڑی شدت سے چونک اٹھا...... میرا دل خزاں رسیدہ پتے کی طرح لرزنے لگا...... یہ ابا نے کیا کہہ دیا تھا۔ تسکین تو شہزاد کی امانت تھی...... وہ بھلا کسی اور کے نکاح میں کیسے جاسکتی تھی...... میں ہکلا کر بولا۔

"ابا...... وہ شہزاد کی بیوی ہے۔"

"بیوی تھی...... ہے نہیں......" ابا نرم لہجے میں بولے...... "اور ایک جوان عورت اگر بیوہ ہوجائے تو شریعت میں حکم ہے کہ وہ دوسرا نکاح کرسکتی ہے۔"

میں نے ابا کو کوئی جواب نہیں دیا...... میں کسی گہری سوچ میں ڈوب گیا تھا...... ابا کب وہاں سے اٹھ کر چل دیے مجھے بالکل بھی خبر نہیں ہوسکی۔ میں تو گھنٹوں اسی پوزیشن میں بیٹھا رہا...... میرے لیے تسکین کی حفاظت کا یہ حل قابلِ قبول نہیں تھا...... میری نظر میں وہ آج بھی شہزاد کی امانت تھی۔

رات کو پھر شہزاد میرے خواب میں آیا...... وہ حسبِ معمول انتہائی غصے میں تھا...... خواب میں ہی میں نے اس سے رندھی ہوئی آواز میں پوچھا کہ آخر وہ مجھ سے کس بات پر ناراض ہے...... لیکن میرے بار، بار کے استفسار کے باوجود وہ کچھ نہیں بولا...... میں جاگا تو میرا سارا جسم پسینے سے شرابور تھا...... مجھے اپنا دل ڈوبتا ہوا محسوس ہوا۔

"یا خدا...... یہ کیا اسرار ہے......" میری سمجھ میں کچھ نہیں آیا تو میں نے یہ مسئلہ بھی ابا کے سامنے رکھ دیا...... ابا پنج وقتہ نمازی تھے وہ ہر نماز باجماعت ادا کرتے تھے۔ وہ تبلیغی جماعتوں کے ساتھ بھی کبھی کبھار جایا کرتے...... اگرچہ مستقل رہنے اور جانے کی ان کی صحت اجازت نہیں دیتی تھی...... بڑے، بڑے عالموں کی نشستوں کو بھی وہ اٹینڈ کرتے تھے...... میرے بار بار کے دیکھے خوابوں کو انہوں نے کسی بڑے عالم سے ڈسکس کرنے کا آئیڈیا دیا اور میں نے انہیں اس کی اجازت دے دی۔ خود میں نے تسکین کے دوسرے نکاح کی بات پسِ پشت ڈالی اور پہلے کی طرح ہر دوسرے دن اس کا احوال جاننے کے لیے جایا کرتا تھا...... اپنے ساتھ چھوٹی، چھوٹی چیزیں اس کی ناگواریت کے باوجود لے جاتا...... بچے مجھے دیکھ کر بے طرح خوش ہوجاتے...... مجھے بھی ان کے وجود سے شہزاد کی خوشبو آیا کرتی سو میں انہیں ڈھیر سارا پیار کرتا...... چھوٹی، چھوٹی باتیں کرتا...... ان کے ہوم ورک میں ان کی مدد کرتا...... عامر کی عمر چھ سال تھی اور ندا بھی چار سال کی ہو رہی تھی۔ ندا نرسری میں تھی۔ عامر کے جی میں تھا...... وہ اپنے باپ کو بہت مس کرتے تھے کیونکہ ان کی چھوٹی، چھوٹی باتوں سے ان کا درد جھلکتا تھا...... میں جتنی دیر بچوں کے ساتھ ہوتا...... تسکین قریب نہ آتی۔

اس دن پیر صاحب نے مجھے پکڑ لیا...... اب کے ان کا لہجہ قدرے درشت تھا...... وہ چھوٹتے ہی بولے۔

"برخوردار...... میں نے چند دن قبل تمہارے کانوں میں ایک بات ڈالی تھی...... تم نے شاید میری بات کو چنداں اہمیت نہیں دی۔" میں جز بز ہو کر رہ گیا مجھ سے کچھ نہ بولا گیا...... میں قدرے شرمساری سے انہیں دیکھنے لگا...... وہ رازدارانہ انداز میں بولے۔

"ابھی چند دن قبل شہزاد کے گھر میں رات کے وقت کسی نے پتھر پھینکے تھے اور دھم کی آواز سے کوئی اس کے صحن میں آن کودا تھا۔"

اچانک میرا ذہن سنسنانے لگا...... مجھ پر ہیجانی کیفیت طاری ہونے لگی۔ میرے سارے بدن میں سوئیاں سی چبھنے لگیں۔

"آپ...... آپ کو...... کس نے بتایا؟" میں نے رک، رک کر ان سے پوچھا تو وہ بولے۔

"شہزاد کی بیوہ نے میری اہلیہ کو خود بتایا ہے...... اس نے یہ بھی کہا کہ وہ ساری رات کمرے کی کنڈی بند کرکے بچوں سمیت ڈر، ڈر کر جاگتی رہی اور صبح تک نہیں سوئی۔ اس نے میری اہلیہ سے یہ بھی کہا ہے کہ پیر صاحب سے کہیں کہ وہ میری حفاظت کا کوئی بندوبست کردیں...... لیکن برخوردار...... میں اس کی کیا حفاظت کرسکتا ہوں...... میں نے اپنی اہلیہ کو یہی کہا ہے کہ شادی کرلے...... وہ کسی مرد کی پناہ میں آئے گی تو ہی





## میری سکھی

کبھی کوئی دل دُکھائے
آنکھ سے آنسو گال پہ آئے
دل گھبرائے
درد کو سہنا
میری بہنا
سسرال کو لیکن برا نہ کہنا
میاں جو روٹھے
اسے منانا
کھانا بھی پکانا
ساس سے اتنا پیار نبھانا
خود کو اس سے
بیٹی کہلانا
نند کو گند سمجھ نہ لینا
بہن کے طور پہ اس کو لینا
دیور کوئی دھونس جمائے
لیکن دلہن چپ رہ جائے
سسر تمہارا باپ برابر
دل میں اس کی عزت ہو سراسر
میری سکھی
میری پیاری سہیلی
بات میری گر تم مانو گی
سسرال کو اچھا گر جانو گی
سب کی آنکھ کا تارہ ہوگی
گھر بھر کا اجیارہ ہوگی

شاعرہ: شہزادی کائنات، کراچی

ہے بھی نہیں جس سے یہ بات کی جائے۔'' میں الجھی ہوئی نظروں سے انہیں دیکھنے لگا۔

''دیکھو...... تمہارے دوست کی بیوہ ایک جوان عورت ہے، وہ گھر میں اکیلی ہوتی ہے...... اور میں نے یہاں آس پاس کئی لوفر اور مشتبہ قسم کے جوانوں کو دیکھا ہے...... کہیں کل کلاں کو کچھ الٹا سیدھا ہوگیا تو تمہارے دوست کی روح کے سامنے تم شرمندہ ہوگے، اس کے لیے تم کیا راستہ نکالتے ہو...... یہ تم بہتر جان سکتے ہو...... میں نے جو بات بتانی تھی وہ بتادی ہے۔'' پیر صاحب تو اپنی بات کہہ کر چلتے بنے جبکہ میرے پیر تو جیسے زمین نے پکڑ لیے۔ میں ہکا بکا وہیں کھڑا کا کھڑا رہ گیا...... میرے اندر جیسے زلزلہ آگیا تھا...... کافی دیر تک تو میں اپنی جگہ سے ہلنے... جوگے بھی نہیں رہا تھا جب ہوش آیا تو شہزاد کے گھر جانے کے بجائے وہاں سے واپس پلٹ آیا...... میرا تو شہزاد کے سوا کوئی دوست نہیں تھا۔ جس سے میں ساری بات کہہ کر صلاح مشورہ لے لیتا۔

بس شروع سے کوئی بھی پرابلم ہوتی تو میں ابا سے صلاح مشورہ لیتا تھا...... اب کے بھی میں نے ساری بات ابا کو بتادی جو بھی پیر صاحب نے مجھے بتایا تھا...... ابا سوچ میں پڑ گئے...... میں نے ان کے بولنے کا انتظار کیا لیکن وہ کسی غیر مرئی نقطے پر نظریں جمائے کسی گہری سوچ میں گم دکھائی دیے، میں وہاں سے اٹھ آیا...... شام کو ابا نے بتایا۔

''سعد...... کیا شہزاد کی بیوی کی عدت ختم ہوگئی؟''

''جی ابا...... ابھی پچھلے ہفتے ختم ہوگئی ہے۔''

''تو بیٹا...... اس مسئلے کا حل یہ ہے کہ وہ دوسرا نکاح کرلے...... اسی طرح وہ محفوظ رہ سکتی ہے۔''

میں بڑی شدت سے چونک اٹھا...... میرا دل خزاں رسیدہ پتے کی طرح لرزنے لگا...... یہ ابا نے کیا کہہ دیا تھا۔ تسکین تو شہزاد کی امانت تھی...... وہ بھلا کسی اور کے نکاح میں کیسے جاسکتی تھی...... میں ہکلا کر بولا۔

''ابا...... وہ شہزاد کی بیوی ہے۔''

''بیوی تھی...... ہے نہیں......'' ابا نرم لہجے میں بولے...... ''اور ایک جوان عورت اگر بیوہ ہوجائے تو شریعت میں حکم ہے کہ وہ دوسرا نکاح کرسکتی ہے۔''

میں نے ابا کو کوئی جواب نہیں دیا...... میں کسی گہری سوچ میں ڈوب گیا تھا...... ابا کب وہاں سے اٹھ کر چل دیے مجھے بالکل بھی خبر نہیں ہوسکی۔ میں تو گھنٹوں اسی پوزیشن میں بیٹھا رہا...... میرے لیے تسکین کی حفاظت کا یہ حل قابلِ قبول نہیں تھا...... میری نظر میں وہ آج بھی شہزاد کی امانت تھی۔

رات کو پھر شہزاد میرے خواب میں آیا...... وہ حسبِ معمول انتہائی غصے میں تھا...... خواب میں ہی میں نے اس سے رندھی ہوئی آواز میں پوچھا کہ آخر وہ مجھ سے کس بات پر ناراض ہے...... لیکن میرے بار، بار کے استفسار کے باوجود وہ کچھ نہیں بولا...... میں جاگا تو میرا سارا جسم پسینے سے شرابور تھا...... مجھے اپنا دل ڈوبتا ہو محسوس ہوا۔

''یاخدا...... یہ کیا اَسرار ہے......'' میری سمجھ میں کچھ نہیں آیا تو میں نے یہ مسئلہ بھی ابا کے سامنے رکھ دیا...... ابا پنج وقتہ نمازی تھے وہ ہر نماز باجماعت ادا کرتے تھے۔ وہ تبلیغی جماعتوں کے ساتھ بھی کبھی کبھار جایا کرتے...... اگرچہ مستقل رہنے اور جانے کی ان کی صحت اجازت نہیں دیتی تھی...... بڑے، بڑے عالموں کی نشستوں کو بھی وہ اٹینڈ کرتے تھے...... میرے بار بار کے دیکھے خوابوں کو انہوں نے کسی بڑے عالم سے ڈسکس کرنے کا آئیڈیا دیا اور میں نے انہیں اس کی اجازت دے دی۔ خود میں نے تسکین کے دوسرے نکاح کی بات پس پشت ڈالی اور پہلے کی طرح ہر دوسرے دن اس کا احوال جاننے کے لیے جایا کرتا تھا...... اپنے ساتھ چھوٹی، چھوٹی چیزیں اس کی ناگواریت کے باوجود لے جاتا......





بچے مجھے دیکھ کر بے طرح خوش ہوجاتے...... مجھے بھی ان کے وجود سے شہزاد کی خوشبو آیا کرتی سو میں انہیں ڈھیر سارا پیار کرتا...... چھوٹی، چھوٹی باتیں کرتا...... ان کے ہوم ورک میں ان کی مدد کرتا...... عامر کی عمر چھ سال تھی اور ندا ابھی چار سال کی ہورہی تھی۔ ندا نرسری میں تھی۔ عامر کے جی میں تھا...... وہ اپنے باپ کو بہت مس کرتے تھے کیونکہ ان کی چھوٹی، چھوٹی باتوں سے ان کا درد جھلکتا تھا...... میں جتنی دیر بچوں کے ساتھ ہوتا...... تسکین قریب نہ آتی۔

اس دن پیر صاحب نے مجھے پکڑ لیا...... اب کے ان کا لہجہ قدرے درشت تھا...... وہ چھوٹتے ہی بولے۔

''برخوردار...... میں نے چند دن قبل تمہارے کانوں میں ایک بات ڈالی تھی...... تم نے شاید میری بات کو چنداں اہمیت نہیں دی۔'' میں جز بز ہوکر رہ گیا...... مجھ سے کچھ نہ بولا گیا...... میں قدرے شرمساری سے انہیں دیکھنے لگا...... وہ رازدارانہ انداز میں بولے۔

''ابھی چند دن قبل شہزاد کے گھر میں رات کے وقت کسی نے پتھر پھینکے تھے اور دھم کی آواز سے کوئی اس کے صحن میں آن کودا تھا۔''

اچانک میرا ذہن سنسنانے لگا...... مجھ پر ہیجانی کیفیت طاری ہونے لگی۔ میرے سارے بدن میں سوئیاں سی چبھنے لگیں۔

''آپ...... آپ کو...... کس نے بتایا؟'' میں نے رک، رک کر ان سے پوچھا تو وہ بولے۔

''شہزاد کی بیوہ نے میری اہلیہ کو خود بتایا ہے...... اس نے یہ بھی کہا کہ وہ ساری رات کمرے کی کنڈی بند کرکے بچوں سمیت ڈر، ڈر کر جاگتی رہی اور صبح تک نہیں سوئی۔ اس نے میری اہلیہ سے یہ بھی کہا ہے کہ پیر صاحب سے کہیں کہ وہ میری حفاظت کا کوئی بندوبست کردیں...... لیکن برخوردار...... میں اس کی کیا حفاظت کرسکتا ہوں...... میں نے اپنی اہلیہ کو یہی کہا ہے کہ شادی کرلے...... وہ کسی مرد کی پناہ میں آئے گی تو ہی

## میری سکھی

کبھی کوئی دل دُکھائے
آنکھ سے آنسو گال پہ آئے
دل کُرلائے
درد کو سہنا
میری بہنا
سسرال کو لیکن برا نہ کہنا
میاں جورو ٹھے
اسے منانا
کھانا بھی پکانا
ساس سے اتنا پیار نبھانا
خود کو اس سے
بیٹی کہلانا
نند کو گند سمجھ نہ لینا
بہن کے طور پہ اس کو لینا
دیور کوئی دھونس جمائے
لیکن دلہن چپ رہ جائے
سسر تمہارا باپ برابر
دل میں اس کی عزت ہو سراسر
میری سکھی
میری پیاری سہیلی
بات میری گر تم مانو گی
سسرال کو اچھا گر جانو گی
سب کی آنکھ کا تارہ ہو گی
گھر بھر کا اجیارہ ہو گی

شاعرہ: شہزادی کائنات، کراچی

عزت سے جی سکے گی۔" پھر وہ مجھے اوپر سے نیچے تک گہری نظروں سے دیکھتے ہوئے بولے۔

"برا نہ مانو لیکن تم ہی اس سے شادی کرلو...... اور اپنے دوست کی عزت بچالو...... ورنہ آخرت میں تمہارا دوست تمہارا گریبان پکڑے گا۔" وہ تو مجھے کھائی میں دھکیل کر اپنی راہ چل دیے جبکہ مجھے تو لگ رہا تھا جیسے میں دلدل میں دھنس رہا ہوں...... پسینہ پانی کی طرح میرے سارے جسم سے بہنے لگا تھا اور میری آنکھوں کے آگے اندھیرا چھانے لگا تھا......

اپنے وجود کو گھسیٹتے ہوئے میں گھر آگیا میں پیر صاحب کی بات سے بہت زیادہ اپ سیٹ تھا...... تسکین میری پسند ضرور تھی لیکن جب وہ شہزاد کی بیوی بنی تو میں نے اپنے دل سے سارے جذبے نوچ کر پھینک دیے...... اب وہ میرے لیے میری بھابی تھی میں دل سے اس کا احترام کرنے لگا تھا...... میں نے رات کا کھانا بھی نہیں کھایا...... لائٹ گئی ہوئی تھی، گھر میں اندھیرے کا راج تھا۔ اماں اور بہن کچن میں موم بتی جلائے چھوٹے بھائیوں کے لیے ان کی فرمائش پر کچھ پکا رہی تھیں...... دونوں بھائی بھی کچن میں تھے۔ اتنے میں ابا ایک موم بتی جلائے راستہ روشن کرتے ہوئے میرے پاس آئے...... میرے پاس بیٹھ کر انہوں نے میرے کندھے پر ہاتھ رکھا اور بولے۔

"سعد...... تم نے میرے ذمے ایک ڈیوٹی لگائی تھی...... یاد ہے تمہیں......؟" میں نے خالی، خالی نظروں سے انہیں دیکھا۔ سچ تو یہ تھا کہ پیر صاحب کی باتوں نے مجھے اتنا ڈسٹرب کر رکھا تھا کہ میں اس وقت نہ کچھ بولنے کے موڈ میں تھا اور نہ سننے کے موڈ میں...... اور نہ مجھے کوئی ایسی ڈیوٹی یاد تھی جو میں نے ان کے سپرد کی ہو...... مجھے خاموش پاکر وہ بولے۔

"وہی...... تمہارے خوابوں والی بات...... تم نے کہا تھا ناں...... کہ تمہیں ہر دوسری، تیسری رات کو شہزاد خواب میں آتا ہے جو تمہیں بہت غصے سے دیکھتا ہے؟"

"ہاں ابا......" میں نے اپنا سر اثبات میں ہلاتے ہوئے کہا۔ "تو کیا آپ نے اس بارے میں کسی سے پوچھا ہے؟"

"ہاں بیٹا...... میں نے ایک بندے سے نہیں...... کئی بندوں سے پوچھا ہے، ان میں ایک عالم فاضل بندہ مولوی سراج خان ہے جس سے ملنے اور اپنے مسئلے مسائل کا حل جاننے کے لیے دور، دور سے لوگ آتے ہیں...... انہوں نے شہزاد کا تمام بیک گراؤنڈ جاننا چاہا...... میں نے انہیں سب کچھ بتادیا۔"

"پھر...... پھر انہوں نے کیا کہا؟" میں بے تابی سے پوچھنے لگا۔ ابا کافی دیر تک خاموش رہے...... پھر دھیمی آواز میں کہنے لگے۔

"شہزاد...کی خفگی کا مطلب یہ ہوسکتا ہے کہ وہ چاہتا ہے کہ سعد اس کی بیوہ سے عقدِ ثانی کرلے...... کہ کسی کی پناہ میں آکر اس کی عزت محفوظ رہ سکے اور اس کے بچوں کو باپ کا پیار نصیب ہو جو اس کم عمری میں ان سے چھن گیا ہے۔"

ابا کی بات تھی یا ایک بپھرتا ہوا سیلاب...... مجھے لگا جیسے بپھری موجوں نے مجھے اپنی لپیٹ میں لے رکھا ہو...... میرا دل اس تیزی سے دھڑکنے لگا کہ مجھے لگتا تھا کہ یہ ابھی دھڑک، دھڑک کر بند ہوجائے گا...... میرے تو اوسان خطا ہوگئے...... کیا شہزاد کی ناراضی کا یہ راز ہے......؟ نہیں...... میرا دل ماننے کو تیار نہیں تھا۔ ضروری نہیں کہ اس عالم فاضل نے جو بات کی ہو وہ صحیح ہو۔ ابا کہہ رہے تھے۔

"بیٹا...... تم ہمارے بہت اچھے بیٹے ہو...... ہم تمہارے لیے بہت اچھی بیوی لانے کے خواہشمند ہیں...... لیکن تم نے شہزاد کی موت کا جتنا اثر لیا ہے...... اسے دیکھ کر میں نے ......... اور تمہاری ماں نے فیصلہ کیا ہے کہ اگر تم شہزاد کی بیوہ سے شادی کرنا چاہتے ہو تو اس نیک کام میں ہم تمہارے ساتھ ہیں...... شاید اس طرح تمہارے دل میں شہزاد کی جدائی نے جو زخم ڈالا ہے وہ مندمل ہوسکے۔" اس بات پر میں ساری رات روتا رہا...... میں نے ایسا تو نہیں چاہا تھا کہ مجھے تسکین اس طرح مل جائے...... بلکہ تسکین کو تو شہزاد کی موت کے بعد بھی میں اس کی امانت سمجھتا رہا...... میں کیا کروں، کہاں جاؤں......؟ میں اپنے بال نوچ، نوچ کر بین کرتا رہا...... رات کے کسی پہر لمحے بھر کو میری آنکھ لگی تو میں نے شہزاد کو دیکھا...... مجھے آج وہ غصے میں نہیں لگا وہ بڑی محبت سے مجھے دیکھنے لگا...... اور فیصلہ خود بخود ہوگیا...... جو عام حالات میں، میں کبھی نہ کر پاتا......

میری اور تسکین کی شادی کی پہلی رات ہم دونوں کے لیے کسی بڑی آزمائش سے کم نہیں تھی...... ہم دونوں شہزاد کی یاد میں بلک، بلک کر روتے رہے...... تسکین سسکیوں کے بیچ کہہ رہی تھی۔

"میں نے شہزاد کی یاد میں ساری زندگی شادی نہ کرنے کا فیصلہ کیا تھا...... لیکن کاش...... دنیا مجھے جینے دیتی، مجھے تو جان کی بھی پروا نہیں تھی...... لیکن شہزاد کی عزت بچانے کی خاطر مجھے شادی کا یہ کڑوا گھونٹ پینا پڑا۔"

ساری رات ہم شہزاد کی باتیں کرتے رہے حتیٰ کہ صبح ہوگئی اور پھر یہ ہر رات ہونے لگا...... میں اسے شہزاد کے کالج کی اسکول کی باتیں بتاتا رہتا...... وہ ہنستی جاتی...... وہ بھی شہزاد کی زندگی کے دلچسپ گوشوں سے پردہ ہٹاتی...... میں ہنس دیتا...... مجھے لگ رہا تھا جیسے شہزاد ہمارے بیچ پھر سے زندہ ہوگیا ہو اس کے بچوں کو جب میں اسکول لے کر جاتا اور وہ مجھے پاپا کہتے تو میرا سیروں خون بڑھ جاتا...... مجھے اب بھی شہزاد کبھی کبھار خواب میں نظر آجاتا لیکن وہ میری طرف بڑے پیار سے دیکھتا ہے، اب وہ غصے میں نظر نہیں آتا...... گویا وہ یہی چاہتا تھا کہ میں اس کے بیوی بچوں کے لیے سائبان بن جاؤں۔



## ناولٹ

# ترکِ وفا

نایاب جیلانی

نواں حصہ

وہ حیران کیوں نہ ہوتا اُس نے بات ہی کچھ ایسی کی تھی وہ بھی بہت رواں اردو میں...... اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ وہ خبطی آئٹم کی ایک، ایک حرکت کو بہت اونچائی اور بلندی سے نوٹ کرسکتا تھا کیونکہ وہ ایک اونچی جگہ پر کھڑا اسے دیکھتا رہا تھا جبکہ وہ لڑکی بہت نیچے تھی۔ اور ذی شاہ لمحے بھر کے لیے اسے دیکھتے وقت چوکا نہیں تھا جو وہ لڑکی موقع سے فائدہ اٹھا کر اسے دیکھ لیتی۔ جبکہ اپنے کسی بھی عمل سے ایسا نہیں لگتا تھا کہ وہ ذی شاہ کو دیکھتی رہی تھی۔ وہ پہلے کی طرح ہی بے نیاز اور بے حس بنی بیٹھی تھی۔ اس کے پیروں سے اب بھی خون رِس رہا تھا مگر مجال تھی جو اس کے لبوں سے ہلکی سی کراہ بھی نکل آتی۔ بڑا کمال کا ضبط پایا تھا اس نے...... ذی شاہ کی زندگی میں آنے والا وہ پہلا خبطی آئٹم تھا جو اسے پل پل حیران کررہا تھا۔ اس

لڑکی کی بے نیازی، ضبط، صبر و تحمل کمال کا تھا۔ ورنہ اس نے تو صرف سوئی چبھنے پر لڑکیوں کو چلاتے دیکھا تھا۔

ابھی آج صبح ہی تو ایمل کو آنٹی سے محض چھری کا ہلکا سا کٹ لگنے پر ڈانٹ پڑی تھی کیونکہ کٹ بہت معمولی تھا مگر وہ شور اتنا مچا رہی تھی گویا سارے زمانے کا درد اس کی ننھی سی انگلی میں سمٹ آیا ہو...... چلو، ایمل تو بچی تھی، اس نے بندیا اور عینی کو ذرا، ذرا سی تکلیف پہ دھاڑیں مارتے دیکھا تھا۔ وہ تین، تین دن تک بستر نہیں چھوڑتی تھیں اور یہاں وہ ایک جرمن لڑکی کے صبر، برداشت اور حوصلے کو دیکھ رہا تھا۔ وہ تین انچ لمبے اور نوکیلے کانچ کو ایڑھی میں کھبائے مطمئن سی بیٹھی تھی۔

''اللہ اکبر...... اتنا حوصلہ......'' ذی شاہ ساری سوچوں کو جھٹک کر اس کے پیر پہ جھک آیا تھا۔ وہ ایڑھی پکڑ کر زخم کا جائزہ لینا چاہتا تھا جب اس لڑکی نے اسے حلاوت سے روک دیا۔

''اسے مت چھیڑو...... اسے میری ایڑھی میں کُھبا رہنے دو۔'' وہی نرم اور شیریں انداز...... وہ ذی شاہ کو دیکھے بنا نرمی سے منع کر رہی تھی۔ اسے پھر سے حیرت کا جھٹکا لگا تھا۔ رواں اردو اور شیریں لہجہ...... وہ لمحے بھر کے لیے چپ سا کر گیا تھا پھر اس سے ایڑھی سے بہتا خون دیکھا نہ گیا۔ نیچے شفاف جگہ پر خون کی ننھی سی ندی رواں ہو گئی تھی۔ اتنا خون بہنے کے باوجود وہ ذرا سی کمزوری محسوس نہیں کر رہی تھی۔ وہ حقیقتاً کوئی خبطی آئٹم ہی تھی۔ افراہیم نے بالکل ٹھیک کہا تھا اور پورے مغربی جرمنی میں ذی شاہ کو ایسا خبطی آئٹم نظر نہیں آ سکتا تھا۔

اس نے اس کے روکنے اور منع کرنے کے باوجود بھی فرسٹ ایڈ باکس کھول لیا تھا۔ وہ ڈیٹول کے ذریعے زخم صاف کر کے کانچ کو نکالنا چاہتا تھا جب اس لڑکی نے نرمی سے اسے مخاطب کیا۔

''میں نے کہا ناں...... اسے مت نکالو، یہ جب تک میری ایڑھی میں کھبا مجھے تکلیف دیتا رہے گا، میرا اللہ پر یقین بڑھتا جائے گا۔ تم اسے یہیں رہنے دو...... مت نکالو...... مجھے اس درد کی لذت کا احساس بہت سکون دیتا ہے۔ مجھے یقین ہو جاتا ہے کہ کوئی تو ہے جو اتنا درد دیتا ہے کہ بے بس کر کے رکھ دیتا ہے اور ایسی تدبیر کرتا ہے جو حواس چھین لیتی ہے۔'' وہ بن دیکھے اسے اپنے شیریں کلام سے متحیر کر رہی تھی۔ مغربی حسن، مغربی شکل، مشرقی باتیں اور بیچ میں اللہ کا ذکر...... وہ پھر سے بھونچکا رہ گیا تھا۔ وہ خبطی آئٹم تو جیسے اسے بھی خبطی کرنے کے موڈ میں نظر آ رہا تھا۔

''تم پاکستانی ہو؟'' ذی شاہ نے حیران ہونا ترک کر کے زبردستی اس کے پیر پر اپنا پنجہ جما لیا تھا پھر اس کے منع کرنے اور روکنے کے باوجود کچھ دیر پہلے کی تقریر بھلا کر اس نے بڑے آرام سے کانچ نکال لیا تھا اور شیشہ نکالتے ہی جیسے گوشت کے کئی لوتھڑے باہر آ پڑے تھے۔ خون کا جیسا فوارہ چھوٹ پڑا تھا۔ وہ بغیر گھبرائے بڑی سہولت کے ساتھ خون روکنے کی کوشش کرتا رہا...... مگر یہ کوشش قطعاً ناکام تھی...... ذی شاہ کو اندازہ ہو گیا تھا خون رکنے والا ہرگز نہیں...... زخم بہت گہرا تھا۔

''آئی ایڈوائس یو ٹو گو ٹو ہاسپٹل......'' ذی شاہ نے متفکر لہجے میں کہا پھر جیسے کچھ سوچ کر اٹھ گیا۔ افراہیم کی گاڑی نہیں تھی اور یقیناً اس خبطی آئٹم کے پاس بھی گاڑی کی سہولت نہیں تھی۔ وہ اندازے سے چلتا ہوا مین روڈ تک گیا۔ تب اسے اپنے پیچھے ہی ایک آواز سنائی دی تھی۔ ذی شاہ اسے پتھر پر بیٹھا رہنے کی التجا کر کے آیا تھا جبکہ وہ اس کے پیچھے ہی دبے قدموں چلتی آ گئی تھی۔ وہ جس طرح پیر زمین پر جما کر چل رہی تھی، اس کے بجائے ذی شاہ کو تکلیف ہونے لگی تھی۔ اس کا ہر زمین پر پڑتا قدم ذی شاہ کو اپنے دل پر پڑتا محسوس ہو رہا تھا۔ وہ کل سے اپنی کیفیات پر حیران تھا۔ وہ آج بھی اپنی کیفیات پر حیران ہو رہا تھا۔

''ٹیکسی یہاں سے نہیں ملے گی۔ بس اسٹاپ تک چلتے ہیں۔'' وہ یقیناً بڑی ہمت والی بہادر لڑکی تھی۔ ذرا سی کراہ بھی منہ سے نکالے بغیر ذی شاہ کا سہارا لینے کی ضرورت تک محسوس نہیں کی بلکہ اس کے سہارا دینے پر انکار کر کے آرام سے چلتی بس اسٹاپ تک پہنچ گئی تھی۔ دیکھا جاتا تو ذی شاہ کو ساتھ جانے کی ضرورت نہیں تھی، وہ خود چل کر بس اسٹاپ تک آ سکتی تھی تو کیا ڈاکٹر کے پاس نہیں جا سکتی تھی؟ اور ویسے بھی ذی شاہ کو تو نہ رستوں کا علم تھا نہ کلینک کی کچھ خبر تھی۔ وہ تو اس کمبخت دل کے مجبور کرنے پر بنا سوچے سمجھے منہ اٹھا کر چلا آیا تھا۔ اور عجیب بات یہ تھی، ساتھ آنے والی محترمہ نے رسمی طور پر بھی اسے ساتھ چلنے سے منع نہیں کیا تھا، سو وہ بھی ڈھیٹوں کی طرح رکنے کے بجائے ساتھ ہی چل پڑا۔

وہ ننگے پیر تھی اور بینڈیج کے باعث خون رکا تو نہیں تھا تاہم پہلے کی طرح ٹپک نہیں رہا تھا پھر بھی اتنے صبر اور حوصلے کے ساتھ بنا تکلیف کا واویلا کیے وہ چل پڑی تھی۔ پھر کچھ ہی دیر میں بذریعہ بس وہ لوگ ڈاکٹر کے کلینک پہنچ گئے جہاں اسے معائنے کے بعد چھوٹا سا آپریشن کر کے ٹانکے وغیرہ لگائے گئے تھے۔ اس دوران ذی شاہ بھی ساتھ، ساتھ رہا تھا۔ وہ اس لڑکی کے پہاڑ جتنے حوصلے، صبر اور ہمت کی داد دیے بغیر نہیں رہ سکا تھا۔ اتنی صابر خاتون ذی شاہ نے اپنی پوری زندگی میں کوئی نہیں دیکھی تھی۔ کم از کم ذرا سی تکلیف کے آثار تو نظر آنے چاہیے تھے۔ یوں تو وہ صابر اور باہمت کے ساتھ، ساتھ کچھ کچھ بے حس بھی لگ رہی تھی۔ جو ہر قسم کے احساسات سے بے خبر تھی۔ جسے تکلیف یا درد تک محسوس نہیں ہوتا تھا۔

میڈیکل ٹریٹمنٹ کے بعد اب وہ لوگ کیمسٹ کے پاس کھڑے تھے۔ وہ اب بھی ذی شاہ کا سہارا لیے بغیر ڈاکٹر کے لکھے گئے نسخے کو دیکھ رہی تھی۔ دوائیاں لے کر اس نے ادائیگی کرنا چاہی تو ذی شاہ نے اسے روک دیا تھا۔ یقیناً وہ بے خیالی میں اِدھر اُدھر دیکھتی اپنا پاؤچ تلاش کر رہی تھی۔ اس کے پاس پاؤچ تھا ہی نہیں۔ بس کا کرایہ بھی ذی شاہ نے اسے پکڑایا تھا۔ کیمسٹ سے ہی اس نے ٹشو خریدے جو آستین سے ناک پونچھتی اس خبطی آئٹم کو بھی دیے اور وہ اب چلتے، چلتے ایک چھوٹی سپر مارکیٹ کے قریب رک کر اس کا جائزہ لے کر اندر کی طرف بڑھا۔ وہ بھی ساتھ، ساتھ



تھی۔ وہ لیڈیز جوتوں کی ایک چھوٹی سی دکان میں داخل ہوا اور خوش مزاج سیلز گرل سے اس کے لیے جوتا دکھانے کو کہا۔ وہ تو اس طرح نخوت سے جوتا لے رہی تھی جیسے ذی شاہ بڑی منتوں کے بعد اسے لے کر آیا تھا۔ خیر...... آیا تو وہ اِدھر اپنی مرضی سے تھا...... مگر مجال تھی جو وہ لڑکی ذرا سا مسکرا دیتی۔ بندہ اس اخلاقی عمل کو دیکھ کر ذرا سی حوصلہ افزائی ہی کر دیتا ہے۔ ذی شاہ کے اتنے مروت بھرے فدویانہ رویّے پہ محترمہ نظر ڈالے بنا جوتے پہنے اپنی جگہ سے اٹھ گئی تھی۔ جبکہ شاپ کی مالکن کچھ الجھی اور سوچتی نظر سے اسے دیکھ رہی تھی جیسے اسے پہچاننے کی کوشش کر رہی ہو مگر...... پھر پورا رستہ خاموشی میں کٹا...... گھر کے قریب آ کر ذی شاہ نے اتنے سوالوں میں پہلا اہم ترین سوال اٹھایا تھا۔ یعنی اس نے خبطی آئٹم سے اس کا نام پوچھنے کی جسارت کر لی تھی۔ یہی جسارت زیٹا (سیلز گرل) بھی کرنا چاہتی تھی مگر اس کا ارادہ بھانپ کر وہ شاپ سے بھاگ نکلی۔

''آں...... میں تمہارا نام پوچھ سکتا ہوں؟'' وہ بغیر کوئی رسمی کلمات بولے براؤن کلر کے جوتوں میں پیر پھنسائے اپنے ویس ہاؤس کی طرف بڑھ رہی تھی جب ذی شاہ کی آواز سن کر لمحے بھر کے لیے ٹھٹک کر رک گئی۔ کچھ دیر سوچنے کے بعد اس نے سر جھٹک کر جواب دیا تھا۔

''منکشے......'' وہ خبطی آئٹم لمحہ بھر کی دیر میں اپنے ویس ہاؤس کی طرف بڑھ گئی تھی۔ جاتے سمے وہ اپنا خوب صورت نام ذی شاہ کی سماعتوں میں امرت کی طرح اتار گئی تھی۔ وہ جیسے سحر زدہ رہ گیا تھا۔

''اتنا حسین مگر عجیب نام......'' وہ زیرِ لب... بڑبڑاتا ہوا میٹھی سی مسکان ہونٹوں پر سجائے واپسی کے لیے مڑ گیا۔ اس کے دل کی خوشی اور سکون کے لیے بس اتنا ہی کافی تھا کہ منکشے سے آج نہ صرف ملاقات ہو گئی تھی بلکہ بہت طویل بات بھی ہوئی تھی۔ جرمنی آنے کے صرف اکتالیس گھنٹوں بعد منکشے سے پہلی باضابطہ ملاقات...... وہ جو پہلی نظر میں دل کی آخری تہوں میں اتر گئی تھی۔ جو ذی شاہ کے دل کا ہر ساز اپنی بے نیازی

میں گھیر کر بجا گئی تھی۔ وہ اس کی آنکھوں میں اپنی سادگی کے باعث ہمیشہ کے لیے رچ بس گئی تھی۔ اور ایک بات تو جیسے طے تھی وہ اس کے دل کی سرزمین سے پیر اکھاڑنے والی نہیں تھی۔ وہ عجیب نام کی عجیب لڑکی......

☆☆☆

''تمہارا نام کتنا عجیب ہے......'' کرسٹل کے شفاف باؤل میں سرخ، رسیلی اسٹرابریز بھرے وہ اسٹول نما سنگی پتھر پر نزاکت سے بیٹھی تھی۔ پنک اسکرٹ کے اوپر وائٹ بلوزے پہن رکھا تھا، بالوں کی ڈھیلی سی پونی کے ساتھ وہ بہت بے پروا نظر آرہی تھی۔ اس کی اٹھان بہت اچھی تھی، ہاتھ پاؤں بڑے، بڑے تھے تاہم نسوانی نزاکت ضرور دکھائی دیتی تھی۔ اس کے بالوں کا رنگ اخروٹی تھا، آنکھیں نیلی اور جسم بہت دبلا پتلا تھا، اس کے باوجود وہ تیرہ سال کی عمر میں سترہ سالہ دوشیزہ نظر آتی تھی۔

ذی شاہ کو ایمل کی کمپنی پسند تھی اور ایمل بھی اسکول سے آکر اس کے پہلو سے چپک جاتی تھی۔ دن کا بیشتر وقت وہ ماں سے ڈانٹ کھاتی تھی تبھی بقول ایمل اسے کھایا پیا نہیں لگتا تھا۔ وہ باتوں کی شیدائی تھی اور چاہتی تھی کہ زیادہ سے زیادہ اسے ہی سنا جائے۔ ٹوٹی پھوٹی انگریزی اور اچھی خاصی پنجابی میں وہ خوب چٹخارے لے کر اسے باتیں سناتی تھی۔ اپنی بہن کی لو میرج کا قصہ اس نے کوئی اٹھارہ مرتبہ تو اسے سنا رکھا تھا۔ فی الوقت ویلس ہاؤس کی مالکن پر تبصرہ کرتے ہوئے اچانک ایمل کو اس کا نام بہت عجیب لگا تھا۔ اور دل کی بات رکھنے والی تو وہ تھی نہیں۔ تبھی ننھی سی ناک سکیڑ کر بولی تھی۔

''عجیب نام ہے تمہارا ...... پہلے کبھی نہیں سنا......'' ایمل نے موٹی سی اسٹرابیری منہ میں رکھ کر دانت زور سے دبائے تو اسٹرابری کا اضافی رس اس کے ہونٹوں کی تراش اور کونوں سے باہر نکل آیا تھا جسے وہ اپنے ہونٹوں کو چوس چوس کر زبان پھیرتے ہوئے اندر کررہی تھی۔

''ایں...... عجیب کیوں ہوا......؟'' ذی شاہ برامان گیا......اس کی نظریں پھولوں سے لدی ٹوکریوں پر جمی تھیں۔ ایک جیسی ٹوکریاں ایک جیسے گھروں کے کونوں میں موجود چھوٹے سے سوئمنگ پول...... کھڑکیوں کے اندر لٹکے ایک ہی طرز کے سفید جالی دار نائیلون کے پردے......اتنی مماثلت کا مقصد کیا تھا؟ یا پھر ایک ہی طرز کی کچھ چیزیں یہاں کے کلچر کا کوئی حصہ تھیں، ہر گھر کے اندر پردے ایک جیسے تھے، پھولوں کی ٹوکریاں بھی ایک جیسی...... گارڈن میں موجود پول بھی ایک ہی طرز کے......حتیٰ کہ کھڑکیوں کا طول عرض بھی ایک سا تھا۔ یہ جرمن قوم کے مزاج کا انوکھا پہلو تھا۔ بہت ساری چیزوں میں انتہا کی یکسانیت...... ہر اجنبی کو اسی طرح حیران کردیتی ہوگی۔

وہ اتنی ساری عجیب ...... چیزوں پر حیران ہونا ترک کر کے اپنی چھوٹی فرینڈ کی عجیب بات میں الجھ گیا تھا جسے ذی شاہ نام جانے کیوں عجیب لگا تھا۔

''میرا نام تو بہت اچھا ہے......'' ذی شاہ نے مصنوعی تفاخر سے جتا کر کہا تھا۔ تب ایمل تیسری اسٹرابری کو اپنے دانتوں تلے دبا کر پہلے والے ہی اسٹائل میں کناروں سے چھلکتا رس چوستی دلچسپی سے بولی۔

''وہ کیسے؟'' اس کی نیلی آنکھوں میں اشتیاق تھا۔

''وہ ایسے کہ میرے نام ذی شاہ کا معنی بہت خوب صورت ہے، شان اور مرتبے والا......'' وہ اپنے تفاخر کی وجہ بتا رہا تھا۔ تب ایمل نے اثبات میں سر ہلا کر جیسے تائید کی تھی۔

''اور تم لوگوں کے نام تو جیسے ہرگز بھی عجیب نہیں...... افراہیم، افریشم اور ایمل ...... اور یہ سامنے والی......'' ذی شاہ کچھ بولتے، بولتے ایک دم رک سا گیا۔ حالانکہ وہ جتانا چاہتا تھا کہ یہ سامنے والی عجیب نام کی منکشے خاتون...... ''بھلا یہ بھی کوئی نام ہوا؟''

''اچھا......اچھا، نام سب ہی اچھے ہوتے ہیں۔'' ایمل نے فوراً سیز فائر کرنے کی کوشش میں اسٹرابیری ہاتھ سے رکھ دی تھی کیونکہ ان دونوں کی لڑائی اب متوقع





تھی۔ کچھ دیر بعد وہ اسے کوئی اور بات بتا رہی تھی۔

معاً ذی شاہ کو اچانک خیال آیا تو بولا۔

''میرے ساتھ شریب وارن تک چلوگی؟'' اس نے اپنے اسپورٹڈ والٹ کو نکال کر کرنسی چیک کی تھی پھر مطمئن ہو کر ایمل کی طرف متوجہ ہوا۔ وہ اس سے بھی پہلے قدرے پُرجوش ہوگئی تھی...... ہانٹ لونگ اس کی فیورٹ دکان تھی۔ اسے بھی کافی زیادہ اسٹیشنری کا سامان خریدنا تھا...... سو فوراً باؤل کو اٹھا کر اندر رکھ آئی...... واپسی پر اس کے ہاتھ میں وائٹ بلوزے جیسا ایک پاؤچ بھی تھا۔

''تمہیں ہانٹ لونگ سے کیا خریدنا ہے؟'' ایمل ببل گم چباتی تجسس بھرے لہجے میں بولی تھی۔ وہ دونوں فٹ پاتھ پر واک کے انداز میں چل رہے تھے۔ اسٹیشنری یہاں سے دس منٹ کے واکنگ ڈسٹنس پر تھی۔ ذی شاہ کو ابھی یہ علاقہ گھومنے کا اتفاق نہیں ہوا تھا۔ ورنہ وہ اکیلا ہی چلا آتا......ایسے ہی اردگرد دیکھتے اس کے دل میں خواہش اچانک انگڑائی لے کر بیدار ہوئی تھی کہ ویلس ہاؤس کی مالکن، وہ خبطی آنٹی منکشے یہیں کہیں دکھائی دے جائے...... جانے اس کے پیر کا زخم کیسا تھا......؟ وہ اسے کل سے دکھائی نہیں دی تھی۔ اسے چلنے پھرنے میں یقیناً دشواری کا سامنا تھا۔

''مجھے خط لکھنے کے لیے پیڈ، لفافے اور قلم چاہیے۔'' وہ سنجیدگی سے جواب دیتا ابھی تک منکشے کو سوچ رہا تھا...... اور ایمل بار بار اس کا ارتکاز توڑ رہی تھی...... اسے بولنے کی بیماری تھی اور وہ چپ نہیں رہ سکتی تھی۔

''وہ تو گھر میں بھی موجود تھے۔ تم مجھے بتاتے تو سہی۔'' ایمل نے بڑے پن سے کہا تھا، تب ذی شاہ بے پروائی سے بولا۔

''اٹس اوکے یار......! اسی بہانے تھوڑی آؤٹنگ ہوجائے گی۔'' وہ بالوں میں ہاتھ پھیرتا پھر کسی سوچ کے زیرِ اثر چلا گیا تھا۔ روتی ہوئی منکشے کبھی آنکھوں کی پتلیوں کے سامنے عکس بنانے لگتی تھی۔ کبھی روڈ کے وسط میں چلتی نظر آتی، کبھی راج ہنس سے باتیں کرتی دکھائی دینے لگتی...... پھر اس کے الفاظ، وہ چلتے، چلتے ٹھٹک گیا۔ اس نے کیسے ذی شاہ کو اتنی اونچائی پر ہونے کے باوجود دیکھا تھا۔ اس کی ایک، ایک حرکت نوٹ کی......حتیٰ کہ گھٹنوں کا بھی حساب رکھا...... جبکہ بظاہر وہ بے نیاز نظر آتی تھی۔ کیا کمال کی زیرک نظری پائی تھی اس نے...... کیا غضب کا مشاہدہ تھا۔ وہ ابھی تک متحیر تھا، بھلا اتنے بے نیاز روپ کے ساتھ وہ آس پاس کے ماحول سے اتنی باخبر کیسے تھی؟

جانے وہ کب تک سوچوں میں محو رہتا؟ چونکا تو وہ تب جب ایمل نے خفگی سے اس کا بازو دبوچ کر روکنے کی کوشش کی تھی۔ ورنہ وہ تو اپنے ہی دھیان میں مگن بہت آگے تک چلا گیا تھا تبھی پھولی سانسوں والی ایمل نے بھاگ کر اس کا بازو دبوچ لیا۔

''اللہ......کہاں، بھاگے جارہے ہو......؟ ہانٹ لونگ تو پیچھے رہ گئی۔'' وہ اسے واپس موڑتے ہوئے خاصا شرمندہ کررہی تھی۔ ذی شاہ چونک کر جیسے حقیقتاً شرمندہ ہوگیا۔ پھر اپنی شرمندگی مٹانے کی خاطر اس نے ایمل کو خاصی شاپنگ کروائی تھی پھر اس نے شاپ کیپر سے پوسٹ آفس کے بارے میں پوچھا تھا۔ وہ ایک کاغذ پر جلدی، جلدی کچھ تحریر کررہا تھا۔

''از دی پوسٹ آفس ٹوڈے؟'' شاپ کیپر سے انگریزی میں پوچھتا وہ خود ہی ہونق ہوگیا تھا کیونکہ شاپ کیپر صاحب نے اس کی بات پر توجہ دیے بغیر اخبار اٹھا کر دیکھنا شروع کردیا تھا۔ ایمل اس عزت افزائی پر قل، قل ہنسنے لگی تھی۔ ذی شاہ بری طرح بھنا گیا۔ اس نے قلم چلانا ترک کر کے ایمل کو گھورا تھا۔

''اسے انگریزی کی سمجھ نہیں آئی۔'' ایمل نے شکستہ انگلش اور شستہ پنجابی میں اسے سمجھایا تھا۔ تب ذی شاہ پھر سے اسٹیشنر کو گھور کر رہ گیا تھا۔ اب کہ ایمل شاپ کیپر کو مخاطب کررہی تھی۔

''از ت داس پوستا مت مورگن اوفن......؟'' ایمل نے آج کے بجائے کل ڈاک خانے کے کھلے ہونے کی تصدیق کی تھی۔ اس کا خیال تھا کہ ڈاک خانہ

کرلایا تھا۔ یہ کہانیوں کی یا افسانوں کی طرح محبت کی شادی نہیں تھی لیکن اس کے باوجود اُن کی زندگی میں محبت ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک گل و خوشبو کی طرح اُگتی پھلتی پھولتی ہوا کے سنگ ہم سفر تھی۔

زینت کے پاس سب کچھ تھا بس وہ اولاد کی نعمت سے محروم تھی۔ زینت کو بیٹے کی خواہش تھی اور اُسے ہمیشہ عام مردوں کے برعکس بیٹیوں کی خواہش۔ وہ اکثر اس بات پر لڑ پڑتے تھے لیکن پھر دونوں نے اس پر سمجھوتا کرلیا۔

''بیٹی ہوئی تو تمہاری محبت سے بڑھ کر اسے پیار دوں گی۔'' وہ مسکرا دیتا اور جواباً کہتا۔

''بیٹا ہوا تو تمہارے سارے خواب اس کی آنکھوں میں دیکھ، دیکھ کر جیا کروں گا۔''

زندگی اس پیار بھرے سمجھوتے سے لپٹی ہوئی آگے کا سفر جاری رکھے ہوئے تھی جب اس کے ہاں بیٹی نے جنم لیا۔ اس کی بیوی نے اپنی خواہش سے بڑھ کر اس کی خوشی کو دل سے سینچا تھا۔

''نورالعین۔'' ان دونوں نے اس کا نام نورالعین ہی تو رکھا تھا۔

سلیم ایک دم بھاگتے بھاگتے ٹھہر گیا تھا چاروں طرف ایسے دیکھ رہا تھا جیسے کسی کو تلاش کر رہا ہے۔ وہ کاریڈور سے پلٹ آیا تھا۔

''نورالعین......نور......'' وہ پاگلوں کی طرح بچی کا نام لے کر ڈھونڈ رہا تھا جب اچانک ایک ستون کے پیچھے سے ڈری سہمی نورالعین برآمد ہوئی۔ اس نے دیوانوں کی طرح نورالعین کو اپنے سینے میں بھینچ لیا...... ایسا لگتا تھا وہ کوئی صحرا تھا اور اس کی نورالعین ٹھنڈی میٹھی نہر۔

''تم کہاں گم ہوگئی تھیں میری تو جان ہی نکل گئی تھی۔'' نورالعین نے اس کے بے تحاشا بہتے ہوئے آنسو اپنی ننھی ننھی پوروں سے صاف کیے۔

''بابا......امی کیسی ہیں؟ انہیں کیا ہوا ہے؟'' سلیم احمد ایک دم چونک گیا۔

''زینت......!'' بے قراری نام کے پکارے جانے میں بھی تھی۔ نورالعین کو گود میں اٹھائے وہ تیز، تیز قدم چلتا ہوا اسی کاریڈور میں آ گیا تھا جہاں کے ایک کمرے میں اس کی زینت گم تھی۔ وہ ٹھنڈی بخ کرسی پر خود بھی ٹھنڈا یخ وجود لیے بیٹھ گیا۔

''بابا...... بتائیں ناں امی کو کیا ہوا ہے؟'' نورالعین نے سلیم کا کندھا پکڑ کر ہلایا۔

''ان کی طبیعت بہت خراب ہے...... دعا کرو تمہاری امی ٹھیک ہوجائیں۔'' نورالعین نے اپنے ننھے، ننھے ہاتھ اٹھالیے۔

''اللہ میاں، میری امی کو ٹھیک کردیں، ان سے اتنا پیار کریں جتنا وہ مجھ سے کرتی ہیں۔'' سلیم نے نورالعین کو ایک مرتبہ پھر سینے میں بھینچ لیا۔ دو نرسیں اس کے سر پر کھڑی تھیں۔

''پولیس کو بلانا چاہیے۔'' دوسری نرس نے اسے نفرت سے دیکھا تھا۔

''پولیس نے کیا کرنا ہے، میڈیا کے سامنے اسے ذلیل کرنا چاہیے اتنی گھناؤنی حرکت کرتے ایک بار بھی اس نے نہیں سوچا۔'' نورالعین نے سلیم کی طرف دیکھا۔

''کیسی گھناؤنی حرکت بابا...... یہ گھناؤنی کا مطلب کیا ہوتا ہے؟'' اس نے نرسوں کے آگے ہاتھ جوڑ دیے تھے۔

''میری بچی بہت معصوم ہے، مہربانی کر کے اس کے سامنے کوئی غلط بات مت نکالیں۔''

دونوں نرسیں اُسے ایسے دیکھنے لگیں جیسے وہ پاگل ہوگیا ہو۔ پہلی نرس دوسری کی طرف دیکھ کر بولی۔

''بن رہا ہے تاکہ پاگل بن کر اس کیس سے بچ سکے۔''

''مجھے اسی دن شک پڑ رہا تھا کہ کوئی گڑبڑ ضرور ہے... اس کی بیوی جینڈر جاننے کے حق میں نہیں تھی اور یہ زبردستی کر رہا تھا۔ اس نے ڈاکٹرنی سے زبردستی معلوم کیا۔'' دوسری نرس غصے سے سلیم کو دیکھ رہی تھی۔

''پتا نہیں لوگ بیٹی ہونے سے اتنا چڑتے کیوں ہیں مجھے تو لگتا ہے بیٹی ٹھنڈے میٹھے پانی کی نہر ہے جو زندگی کے صحرا کو سیراب کردیتی ہے۔''

ڈاکٹرنی اس کے سر پر آکر کھڑی ہوگئی۔ سلیم نے نورالعین کو بینچ پر بٹھایا اور بے قراری سے خود کھڑا ہوگیا۔

''ڈاکٹرنی صاحبہ، زینت کیسی ہے؟''

ڈاکٹرنی نے غصے میں ہتھ چھُٹ انداز میں تھپڑ مارا تھا وہ لڑکھڑا گیا تھا۔

''تم نے اپنی بیوی کو مارنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی تھی مگر یہ عورتیں بڑی سخت جان ہوتی ہیں...... بچ گئی ہے وہ تمہاری ساری کوششوں کے باوجود۔''

سلیم کی آنکھوں سے آنسو بہنے لگے وہ مڑا۔

''نورالعین......تمہاری امی ٹھیک ہیں۔ تمہاری دعا کام آگئی ہے بیٹا۔''

ڈاکٹرنی نے ہاتھ کے اشارے سے نرسوں سے پوچھا کہ یہ کیا بکواس کر رہا ہے۔ کس سے بات کر رہا ہے۔

''ڈاکٹرنی صاحبہ پاگل پن کا ڈھونگ کر کے بچنا چاہتا ہے لیکن اسے پولیس کے حوالے ضرور کرنا چاہیے۔ اگر ایک منٹ کی دیر ہوجاتی تو زہر پھیلنے سے عورت کی جان جاسکتی تھی۔ یہ شخص اس بچی کا قاتل ہے جس نے اس دنیائے رنگ و بو میں ابھی آنکھ کھولنی تھی۔''

''میں نے پولیس کو کال کردی ہے اس سفاک آدمی کو میں اتنے آرام سے تو نہیں جانے دوں گی۔'' ڈاکٹرنی نے سر ہلاتے ہوئے کہا۔ ''یہ قتلِ عمد کا مرتکب ہوا ہے۔''

تھوڑی دیر بعد ایک سپاہی کاریڈور میں آیا تھا۔

''کون ہے جی مجرم؟'' ڈاکٹرنی نے سلیم احمد

## ساون یادیں

گھنگور گھٹائیں، کالے بادل
تیز بارش، ٹھنڈی ہوا
دل میں مچائے ہلچل
کوئل کی کوک
من کے اندر ہوک
چاہت ٹھہری دلدل، دلدل
انکھیاں ترسیں
ساون کی رم جھم
بھیگتا جائے آنچل
کوئی نہ جانے
کوئی نہ سمجھے
ساون برسا ہے
یا آنسو روئے ہیں
بھیگتی جائے
اِک لڑکی پاگل، پاگل

فصیحہ آصف خان، ملتان

## غزل

یہ عادتیں ہی تو ہیں جو سب کو خراب کرتی ہیں
یاروں کا جینا اور مرنا عذاب کرتی ہیں
ان سرمئی آنکھوں کی مستی کو کیا نام دیجیے
جو سکون میں پیدا اضطراب کرتی ہیں
حسنِ جاناں کی ادائیں وہ قیامت ہیں کہ جو
کبھی سرشار تو کبھی آب آب کرتی ہیں
اِک گھڑی کا قصہ ہو تو سہہ لیں ہنس کر
یاں تو ہر آن جفائیں ہی حساب کرتی ہیں
جلائے ہے رقیبوں کو تو گفتار کی گرمی
ہم پہ ٹھنڈی ٹھار باتیں عتاب کرتی ہیں
یاد آتی ہیں مسلسل اور آئے جاتی ہیں
یادیں اُن کی آ کے مجھے بے تاب کرتی ہیں

شاعرہ: عالیہ بشیر، اسلام آباد

کی طرف اشارہ کیا۔

''اوئے یہ لڑکے تجھے کیا دیتے ہیں...... ٹھینگا' بٹی کا سن کر تم لوگوں کو موت کیوں پڑ جاتی ہے؟'' سلیم، سپاہی کو دیکھ رہا تھا۔ نورالعین خوفزدہ نظروں سے سپاہی کو دیکھ رہی تھی۔ اس نے باپ کا ہاتھ پکڑ لیا تھا۔

''بابا...... آپ مجھے چھوڑ کر مت جایئے گا، چاہے یہ کچھ بھی کہے۔''

سپاہی نے ذلیل کرنے کے سے انداز میں سلیم کو گدی سے پکڑ کر آگے دھکا دیا تو وہ گر گیا۔ نورالعین زمین پر بیٹھ گئی تھی۔ باپ کا چہرہ ہاتھوں میں لے کر وہ بھی رونے لگی تھی۔

''بابا...... میرے بابا مت روئیں' یہ لوگ گندے ہیں۔'' سپاہی نے کالر سے پکڑ کر اسے اٹھایا۔

''چل نوٹنکی مت کر۔''

''میں اپنی بیٹی کو چھوڑ کر کہیں نہیں جاؤں گا۔ یہ بہت چھوٹی ہے ڈر جاتی ہے۔''

''ابے کون سی بیٹی...... وہ جو تو نے اپنے ہاتھوں سے قتل کر دی جس بے چاری کا نام تک نہ رکھا جا سکا...... چل اٹھ۔'' سپاہی کھینچے جا رہا تھا مگر سلیم اس کے کنٹرول میں نہیں آ رہا تھا۔ تبھی جیپ سے ایس ایچ او اتر کر اسپتال میں داخل ہو گیا۔

سلیم اب بھی اوندھا زمین پر پڑا ہوا تھا۔

''کون سا وی آئی پی ہے جسے لانے میں اتنی دقتیں ہیں۔ ایک مرنجا مرنج بندہ نہیں گرفتار ہو سکتا۔'' سپاہی شرمندہ نظر آنے کی وجہ سے اسے لاتوں سے مارنے لگا تھا۔

''سر سالا...... کسی کی سن ہی نہیں رہا کہہ رہا ہے میری بیٹی چھوٹی ہے، میں اس کو اکیلا چھوڑ کر نہیں جا سکتا۔''

''اس کی کون سی بیٹی؟'' ایس ایچ او حیرت سے بولا۔ ''کون...... وہ جسے اس نے خود مار دیا۔ دنیا میں آنے سے پہلے خود قتل کر دیا۔ اب اس کا سوگ کر رہا ہے۔'' ایس ایچ او کو ایک دم غصہ آ گیا تھا۔

''خبیث یہ ڈرامے تھانے چل کر کرنا وہاں تیرے ہر ایکسپریشن پر داد ملے گی۔'' ایس ایچ او نے اسے اٹھایا تھا اور چہرہ دیکھ کر ایک دم ایسے پیچھے ہٹ گیا تھا جیسے کسی بھوت کو دیکھ لیا ہو۔

''سلیم احمد تم......؟''

سپاہی اور نرسیں جو تماشا دیکھنے کے لیے رک گئی تھیں حیرت سے ایس ایچ او اور سلیم احمد کو دیکھ رہی تھیں۔ ایس ایچ او نے اسے بینچ پر بٹھا دیا۔ سپاہی کو بھاگ کر پانی لانے کا حکم دیا۔ وہ سلیم کو لیے بغیر جانے لگا تھا جب ڈاکٹرنی نے طنزیہ پوچھا۔

''کوئی جان پہچان ہے سر یا مٹھی گرم ہو گئی ہے؟'' ایس ایچ او غصے میں پلٹا تھا۔

''یہ سلیم احمد ہے جس کی جان اپنی بیٹی نورالعین میں بند تھی۔ چند ماہ قبل اس کی چھ سالہ نورالعین کو کسی درندہ صفت انسان نے زیادتی کے بعد قتل کر کے گٹر میں پھینک دیا تھا۔'' تینوں کا چہرہ ہونق تھا' وہ سلیم احمد کو اب ترحم سے دیکھ رہی تھیں جنہیں اب خیال آ رہا تھا کہ وہ تو بیٹی کے ہیولے سے بات کر رہا تھا۔ سلیم احمد ان میں سے کسی کی طرف متوجہ نہیں تھا۔

''نورالعین تمہاری ایک ننھی بہن نورالصباح آئی ہے۔ وہ کب سے تمہارے دروازے کے باہر کھڑی تمہارے ساتھ کھیلنے کے لیے تمہارا انتظار کر رہی ہے۔ تم اس کے ساتھ جا کر کھیلو اور اسے کہنا بابا اس سے بہت پیار کرتے ہیں بس مجبور ہیں...... ورنہ بیٹی کے دنیا میں آنے کی خوشی سب سے زیادہ بابا ہی مناتے۔''

نرسوں اور ڈاکٹرنی کی آنکھ میں اب آنسو تھے اور آنسو اس عورت کی آنکھوں میں بھی تھے جس نے ابھی کے ابھی اپنی مردہ بیٹی کو جنم دے کر زندہ آنکھوں سے دیکھا تھا......!



# وہ ناداں ہے

سارہ ملک



چکن منچورین، فرائیڈ رائس، چکن باربی کیو، چاکلیٹ کرنچ آئس کریم اور ونیلا اینڈ اسٹرابیری کاک ٹیل آئس کریم سے بھری ٹیبل رنگین...... لیمپ شیڈز میں لگے ہونے کے باعث مدھم روشنی دیتے بلب' اسٹائلش راٹ آئرن اسٹینڈز میں سجی پرعطر کینڈلز، گول ڈیکوریٹو غبارے، بلیک اور گرے بلائنڈز، بلیک کلر اسکیم میں ماحول کو مزید خوابناک بناتے بلیک کاؤچز، بلیک اور اسٹیل گرے ٹیبلز، گرے

ماربل کا لش لش کرتا فرش اور ٹیبل پر موجود بلیک اور گرے لینن کی سیٹنگ، اس پر ہی بس نہیں بلیک جینز اور لیدر جیکٹ میں ملبوس ولید عمیر کا دلکش ساتھ اور یہ پُرفسوں ماحول ...... بلیک ویلوٹ کے بے حد اسٹائکش ڈریس میں ملبوس، ہلکی پھلکی ڈیسنٹ سی تیاری اور میک اپ کے ہمراہ خوشبوؤں میں بسی ہالہ عمیر...... گویا کہ اس عالیشان ریسٹورنٹ کی کلر اسکیم کی خوب صورتی سے دونوں مقابلہ کر رہے تھے۔ ان کی شادی کو محض دو ماہ گزرے تھے اور شادی کے بعد ہالہ کی پہلی، پہلی سالگرہ تھی جس کو سیلیبریٹ کرنے کے لیے دونوں اپنے فیورٹ ریسٹورنٹ میں موجود تھے کیونکہ ہالہ اور ولید دونوں ہی بے حد خوش خوراک تھے اور آئے روز نت نئی ڈشز کے شوقین تھے جو کبھی تو ہالہ گھر میں تیار کرلیا کرتی تھی ورنہ ریسٹورنٹس تو تھے ہی۔ اور چونکہ ولید خود بھی خاصا چٹورا تھا اور خوراک پر خرچ کرنے کے معاملے میں دل اور ہاتھ کا کھلا بھی تھا سو ہالہ کی اس عادت کا اس نے کبھی برا نہیں مانا تھا بلکہ وہ اس کی خوش خوراکی کی عادت کو بگاڑنے کا ہی سبب بنا تھا۔ ہالہ کاؤچ پر موجود سلور گرے نرم و ملائم سلکی کور والا کشن گود میں رکھے اس پر ہاتھ پھیرتے ہوئے ولید کی جانب بے حد پیار بھری نظروں سے دیکھ کر مسکرا رہی تھی۔ محبت، سکون، سرخوشی، اس ماحول پر طاری یہ فیلنگز......، پیسہ، خوب صورتی، بھرپور موقع، خوشی اور خرچ کرنے کا دل...... زندگی کو زندگی کی طرح گزارنے کے تمام تر اسباب...... خوراک کا من پسند سامان، لباس و آرائش، مہنگا ترین ریسٹورنٹ اور تمام خواہشات کی تکمیل...... زندگی گزارنے کے ان اسباب سے حاصل کردہ یہ عیاشیاں...... اب وہ دونوں مدھم سُروں میں بجتے رومینٹک میوزک کو انجوائے کرتے ہوئے ڈنر اسٹارٹ کر چکے تھے۔ باوردی ویٹرز ان کے اطراف گھوم پھر کر ٹیبل پر موجود سیٹنگ کی درستگی اور ہر چیز کی پرفیکشن کو یقینی بنانے میں مصروف تھے۔ زندگی اس رخ سے دیکھیں تو جنت نظیر، دنیاوی لحاظ کے مطابق...... مگر کیا جنت بس اتنی ہی حسین ہوگی؟

☆☆☆

''واپسی پہ نگٹس اور براؤنیز لیتے آیئے گا۔ فرائز میں گھر پر بنا رہی ہوں۔ چائے آپ کے آنے پر تیار کروں گی۔'' موبائل کان سے لگائے ہالہ قدرے جھک کر ویجی ٹیبل اسٹینڈ سے بڑے، بڑے آلو چن کر الگ کر رہی تھی۔

''او کے سویٹ ہارٹ جیسے تم کہو۔'' ولید نے مسکراتے ہوئے بات سمیٹی اور خدا حافظ کہہ کر آفس سے نکلنے کی تیاری کرنے لگا۔ دوسری جانب ہالہ آلوؤں کو کاؤنٹر پر رکھے چاپنگ بورڈ اور چھری لیے فرائز کی تیاری میں مگن تھی۔ کمالِ پھرتی سے آلو کاٹ کر اس نے تھوڑے سے پانی میں نمک ڈال کر بھگوئے، برنر پر کڑاہی چڑھا کر تیل ڈالا اور آنچ دھیمی کرتی اپنے بیڈ روم میں آ گئی۔ جتنی دیر میں آئل گرم ہوتا اتنے میں وہ تیار بھی ہو جاتی۔ ولید کی واپسی میں آدھا گھنٹا باقی تھا۔ وہ وارڈ روب سے بلیک اور گرے کنٹراسٹ میں لانگ شرٹ اور ٹراؤزر نکال کر ڈریسنگ روم میں گھس گئی۔ خدا نے صورت شکل اور سراپا لاکھوں میں ایک عطا کیا تھا۔ ڈریس چینج کر کے وہ آئینے کے سامنے کھڑی ہو کر اپنا جائزہ لینے لگی۔ اسے میک اپ اور تیاری میں کوئی خاص ترددد کرنے کی کبھی ضرورت نہیں پڑی تھی۔ کچھ وہ خود بھی سادگی پسند تھی۔ زیادہ لیپا پوتی کی بہ نسبت ہلکے پھلکے میک اپ کو ترجیح دیا کرتی۔ اسی وجہ سے اچھی لگا کرتی۔ لمبے گھنے سلکی بال سلجھا کر آدھے بالوں کو کیچر میں جکڑا۔ موئسچرائزنگ کریم لگا کر آنکھوں میں ایک لکیر کاجل کی اور لبوں پر ایک کوٹ گلوس کا اور بس...... وہ اتنے میں ہی چمک اٹھی۔ ہلکی پھلکی روٹین کی جیولری سے وہ ہر وقت سجی رہتی۔ دوپٹا کندھوں پر

پھیلا کر خود پر ایک تنقیدی نگاہ ڈالی اور مطمئن ہو کر باہر نکل آئی۔

☆☆☆

چمکتے دمکتے صاف ستھرے کچن میں کھڑی وہ فرائز اور چائے کے ساتھ سرونگ پلیٹس کاؤنٹر پر سجا رہی تھی کہ ولید کی آمد ہوئی۔ ہالہ کو نگٹس اور براؤنیز کے پیکٹس تھما کر وہ فریش ہونے چل دیا۔ یہ لوازمات بھی سرونگ ڈشز میں سجا کر کاؤنٹر پر رکھے اور وہیں رکھے اسٹولز میں سے ایک پر بیٹھی ولید کے انتظار میں کچن کا جائزہ لینے لگی۔ کام کے دوران استعمال ہونے والے برتن وہ ساتھ، ساتھ دھو کر ریک میں رکھنے کی عادی تھی اور سلیب پر ڈسٹر پھیر کر اسے بھی ساتھ ہی صاف کرتی جاتی۔ اس سے یہ فائدہ ہوتا کہ اس کے کاموں کا کبھی انبار نہیں لگا۔ اس وقت بھی چائے اور فرائز بنانے میں جتنے برتن استعمال ہوئے تھے سب دُھلے ہوئے ریک میں سجے تھے۔ شیلف صاف تھا اور کوئی بھی غیر ضروری چیز... سامنے موجود نہیں تھی۔ اس نے ایک طمانیت بھری سانس خارج کر کے گردن موڑی۔ ولید چینج کر کے ہالہ کے برابر اسٹول پر بیٹھ رہا تھا۔

''جی تو پرنسز آف مائے ہوم، آج ڈنر میں کیا ہے؟'' ولید نے اس کے ریشمی بالوں پر ہاتھ پھیرتے ہوئے اپنا روزانہ کا سوال پوچھا۔ ہالہ نے مسکراتے ہوئے چائے کا مگ اس کے آگے کیا اور اس کی پلیٹ میں چیزیں ڈالتے ہوئے گویا ہوئی۔

''گیس واٹ......؟''

''ہوں...... تو یہ بات ہے۔'' ولید نے بھی گویا چیلنج قبول کرتے ہوئے مٹھی ہونٹوں پر جمائی اور سوچ میں پڑ گیا پھر جیسے ہار مان کر نفی میں سر ہلایا۔

''نہیں یار...... تم روز ہی ڈنر میں اتنی ورائٹی دیتی ہو کہ میں اندازہ کر ہی نہیں سکتا۔'' ہالہ نے فخریہ انداز میں مسکراتے ہوئے فورک میں براؤنی کا پیس پھنسایا اور ولید کے منہ میں ٹھونس کر کھلکھلائی۔

'' جناب آج کا ڈنر مینیو ہے لزانیہ ودا ٹالین سلاد اور سویٹ میں کافی ڈیلائٹ۔''

''اوہ...... واؤ......'' ولید کی آنکھیں چمک اٹھیں۔

''بٹ یار یوں تو میں شادی کے ایک ہی سال میں پھول کر عدنان سمیع پارٹ ٹو بن جاؤں گا۔'' وہ خوف کی اداکاری کرتے ہوئے پلیٹ پرے کھسکا کر بیٹھ گیا۔ ہالہ نے ہنس کر فرائز اپنی پلیٹ میں ڈالے پھر ولید کی پلیٹ کو پھر سے بھر کر اس کے آگے کر دیا۔ ولید اسے گھورنے لگا۔

''تو مائی سویٹ ہارٹ ------ اگر ایسا ہو بھی گیا تو آپ کے ساتھ، ساتھ میں بھی پھول گوبھی بن جاؤں گی تو پھر ہم دونوں مل کر ڈائٹنگ بھی کر لیں گے۔ اگر آپ کی ہالہ ایک بھرپور قسم کا رچ مینیو بنا سکتی ہے تو اتنا ہی بہترین لو کیلوری ڈائٹ پلان بھی بنا سکتی ہے اور ڈائٹ پلان پر چلنے کے لیے اگر کوئی ساتھی موجود ہو تو سختی سے عمل درآمد کرنا کچھ مشکل نہیں رہتا...... مگر فی الحال تو موج اڑائیں۔'' ولید نے بھی تائیدی انداز اپنایا اور دوبارہ بھری گئی پلیٹ کو پھر سے خالی کرنے میں جُت گیا۔ زندگی اس رخ سے دیکھیں تو گویا جنت کے ذائقے، جنت کی خوراکیں، جنتی شریکِ زندگی کے ہمراہ مگر کیا جنت کے ذائقے بس اتنے ہی محدود ہوں گے جتنے ہالہ ولید عمیر بنانے میں ایکسپرٹ سمجھی اور مانی جاتی تھی۔

☆☆☆

یہ سچ تھا کہ ہالہ نہ صرف ایک بہترین کُک تھی بلکہ اتنی ہی پرفیکٹ ڈائٹ پلانر بھی تھی۔ زبان کے چسکے کے لیے اگر وہ ورائٹی دیا کرتی تھی تو ساتھ ہی خوراک کے صحت بخش ہونے پر بھی توجہ دیا کرتی تھی...... اور ولید اور اپنی صحت کے لیے وہ خاصی تگ و دو کیا کرتی تھی۔ علی الصباح بیڈٹی کے بجائے وہ گرم دودھ میں شہد ملا کر باداموں کے ساتھ خود بھی لیتی تھی















اور ولید کو بھی لازمی دیا کرتی تھی۔ گرمیوں میں آم کا شیک بنالیا کرتی تھی...... آدھ پون گھنٹے بعد دونوں ناشتا کرتے تھے اور ناشتے کے لوازمات بھی وہ روز تبدیل کیا کرتی۔ کبھی بریڈ اور آملیٹ، کبھی بوائل انڈے اور کارن فلیکس، کبھی انڈا پراٹھا اور چھٹی والے دن آلو یا قیمے کے پراٹھے اور کشمیری چائے۔

لنچ ولید کا آفس میں ہوتا تھا اور اس کے لیے بھی وہ ولید کو بازاری کھانے منگوانے سے سختی سے منع کیا کرتی تھی بلکہ لنچ کے لیے وہ خود کچھ ہلکے پھلکے اسنیکس بنا کر اسے ساتھ دیتی تھی اور خود بھی لنچ میں وہی کھاتی، کبھی چکن چیز سینڈوچ، کبھی کلب سینڈوچ، کبھی کٹلٹس، نگٹس، فروٹ چاٹ وغیرہ...... پھر چائے پہ وہ تھوڑا سا اہتمام کرتی اور ڈنر اہتمام سے بھرپور ہوتا...... اسی طرح موسمی پھلوں کے جوسز یا ملک شیک وغیرہ بھی وہ ایک خاص ترتیب سے خوراک میں شامل رکھا کرتی تھی۔ غرضیکہ ہالہ سے شادی کے بعد ولید عمیر کی صحت پر انتہائی خوشگوار اثر پڑا تھا اور اب وہ چھوٹی موٹی بیماریوں سے محفوظ رہا کرتا جو روٹین کی بے احتیاطیوں سے جنم لیا کرتی ہیں۔ صبح سویرے اٹھ کر ہالہ کا پہلا کام ولید کے آفس لنچ کی تیاری کا ہوتا تھا۔ آج کے لنچ کے لیے ولید نے کلب سینڈوچز کی فرمائش کی تھی۔ سینڈوچز تیار کر کے اپنے حصے کے الگ کر کے فریج میں رکھے اور ولید کے لیے فوڈ ریپ میں لپیٹ کر لنچ بیگ میں ڈال دیے۔ فریج میں سے دودھ نکالا اور فروٹ باسکٹ سے بڑا سا سیب نکال کر چھیلنے لگی۔ سیب کے بڑے، بڑے پیس کاٹ کر بلینڈر میں ڈالے۔ ساتھ ہی دودھ، چینی اور تھوڑی سی کریم ڈال کر بلینڈر چلا دیا۔ مزیدار ایپل شیک تیار کر کے ہالہ نے ڈسپوزیبل بائل میں بھرا اور اسی لنچ بیگ میں ڈال کر زپ بند کر کے ولید کو جگانے بیڈ روم کی طرف بڑھ گئی۔ یوں بچوں کی طرح لنچ باکس بنا کر دینے پر پہلے پہل تو ولید کے کولیگز اس کا مذاق اڑایا کرتے تھے مگر پھر اس کے لنچ میں اس قدر ورائٹی اور ذائقے دار آئٹمز دیکھ، دیکھ کر استہزائیہ جذبات رشک کے جذبات میں تبدیل ہوتے، ہوتے اب تعریفی انداز اختیار کر گئے تھے۔

”اٹھ جائیں ولید، سات بج گئے ہیں، جلدی سے فریش ہو جائیں، میں دودھ لے کر آتی ہوں۔“

وہ ولید کو جگا کر دودھ گرم کیا کرتی تھی تا کہ جاگنے میں دیر ہو جانے پر دودھ ٹھنڈا نہ ہو جائے مگر مقابل بھی تو ولید جیسا ڈھیٹ اور نیند کا رسیا بندہ تھا۔ وہ شہد ملا دودھ اور ڈرائی فروٹ کی ڈش لائی تو ولید صاحب بے ترتیبی سے بیڈ پر ہی پڑے خراٹے لے رہے تھے۔ ہالہ نے بھی ایک جھٹکے سے کمبل کھینچا اور سرعت سے اسے لا کر صوفے پر رکھ دیا اور اتنی ہی تیزی سے...... سوئچ بورڈ پر موجود تمام بٹن آن کر کے پورا کمرا روشن کر دیا۔ ولید چیختا ہوا اٹھا تو وہ اپنا دودھ کا گلاس اٹھا کر ڈرائی فروٹس مٹھی میں بھر کر ہنستی ہوئی کمرے سے نکل گئی۔ یوں ولید ہالہ کو زیر لب کوستا ہوا واش روم میں گھس گیا۔ فریش ہو کر وہ دودھ اور ڈرائی فروٹس لیتا تھا اور پھر چینج کرتا تھا۔ اتنے میں ہالہ ناشتا تیار کر لیتی تھی۔ یہ ان دونوں کی روز کی لگی بندھی روٹین تھی جو یونہی ہنستے مسکراتے گزرتے گزرتے ازدواجی زندگی کے تین ماہ مکمل کر گئی تھی۔ زندگی اس رخ سے دیکھیں تو گویا مرنے کو جی ہی نہیں چاہے۔ ایک مکمل آسودہ زندگی بظاہر جنت سے دلفریب...... کیونکہ جنت دیکھی نہیں صرف سنی ہے لیکن درحقیقت......

☆☆☆

ولید کو آفس بھیج کر وہ عام ہاؤس وائف کی طرح دوبارہ بستر میں نہیں گھستی تھی بلکہ گھر کا پھیلاوا سمیٹ کر ہلکی پھلکی صفائی کر لیا کرتی...... اور پھیلاوا بھی کیا...... گند مچانے والا تو کوئی تھا ہی نہیں اور کچھ ہالہ کی ساتھ، ساتھ سمیٹنے کی عادت کی بنا پر بھی پھیلاوا کچھ خاص نہیں ہوتا تھا۔ سو اسے زیادہ محنت نہیں کرنا





پڑتی تھی پھر اس نے گھر کی آرائش میں بھی سادگی سے کام لیا تھا۔ ضرورت کی ہر چیز رکھی تھی مگر غیر ضروری ڈیکوریشن پیسز سے گھر بھرنے سے اجتناب کیا تھا۔ ہلکی پھلکی ڈیکوریشن اس نے خود ہی اپنے ہاتھ سے بنائے آئٹمز سے کی تھی۔ سو ڈسٹنگ کا کام بھی بہت محنت طلب نہیں تھا۔ لنچ وہ بھی وہی کرتی تھی جو ولید کو دیتی تھی سو لنچ بنانے کا کام بھی نہیں ہوتا تھا۔ البتہ رات کے کھانے کی پلاننگ کر کے اس کا آدھا کام وہ دن میں ہی مکمل کر لیا کرتی تھی تا کہ رات میں ولید کو زیادہ سے زیادہ ٹائم دے سکے۔ دھونے والے کپڑے وہ روز ہی بھگو دیا کرتی تھی اور ڈنر کی آدھی تیاری کے بعد دھو کر پھیلا بھی دیتی تھی۔ یوں ولید کے آنے سے پہلے کپڑے سوکھ بھی جاتے اور وہ سنبھال بھی لیتی تھی۔ لنچ کے بعد وہ کچھ دیر ریسٹ کرتی تھی اور اسی دوران فون کالز وغیرہ کا سلسلہ بھی چلتا تھا کیونکہ اس کا میکا اور سسرال دونوں کراچی میں تھے اور ولید کی جاب کی وجہ سے یہ دونوں اسلام آباد میں رہتے تھے۔ سو ان ہی اوقات میں وہ فون بھی کیا کرتی تھی۔ عام لڑکیوں کی طرح وہ ٹی وی ڈراموں اور پروگرامز کی بھی رسیا نہ تھی بلکہ خاصی شوہر پرست قسم کی لڑکی تھی جس کی سارا دن کی روٹین بس اپنے شوہر ہی کے گرد گھومتی تھی۔ اپنے ہر کام کے لیے وہ بے حد آرگنائزڈ تھی۔ عصر ہوتے ہی وہ اٹھ کر بیڈ کی چادر درست کرتی پھر اگر چائے کے ساتھ گھر پر اسنیکس بنانے ہوتے تو اس کی تیاری کرتی اور اگر ولید سے منگوانے ہوتے تو اسے کال کر کے بتا دیتی۔ اس کے بعد وہ ہلکی پھلکی تیاری کر کے اپنا حلیہ درست کرتی...... ولید کے آنے کے بعد بھی وہی لگی بندھی روٹین تھی۔ چائے کے بعد وہ کچھ دیر ریسٹ کرتا۔ اتنے میں ہالہ ڈنر کی تیاری مکمل کرتی۔ ولید اٹھ کے کچھ دیر ٹی وی دیکھتا اور دونوں گپ شپ کرتے...... سو اس وقت تک ہالہ کچن سمیٹ کر فارغ

## عید

سونی آنکھیں اجڑی کلائی پھیکی عید
بن تیرے ہو کیسے ساجن میری عید
سکھیاں مجھ کو چھیڑ کر ہنستی گاتی ہیں
تیرا ماہی بھول گیا ہے میٹھی عید
روز ہی سپنا دیکھے، تیرے آنے کا جوگن
نندیا روٹھی آنسو نکلا کیسی عید
دل ہی دل میں، میں تو سارے سوگ منالوں
چاہیے مجھ کو تیرے پیار میں بھیگی عید
سب لوگوں کی نظریں پوچھیں آئے گا کب بالم
ست رنگی چنریا اوڑھوں ہو میری یہ پھر عید
دُور تلک ہیں تیرا رستہ تکتی میری آنکھیں
سارے وعدے یاد کرو تم، ہوگی پھر میری عید

از: شہزادی کائنات، کراچی

ہو جایا کرتی تھی۔ پھر وہ دونوں واک پر نکلتے تھے۔ تقریباً ایک گھنٹا واک کے لیے مختص ہوتا...... پھر سونے سے پہلے ولید کے اگلے دن کے لیے ڈریس سلیکٹ کر کے پریس کر دیتی اور دونوں سونے لیٹ جاتے۔ اس فکسڈ روٹین میں تبدیلی تب آتی جب ولید کے کسی دوست کے گھر جانا ہوتا، کوئی گیٹ ٹو گیدر کوئی پارٹی فنکشن ہوتا یا پھر ہالہ کو شاپنگ کرنی ہوتی۔ ایسے تمام کاموں کے لیے ہالہ نے شام کی چائے کے بعد کا وقت مختص کیا ہوا تھا۔ جس کے لیے پہلے سے پلان ہوتا کہ ڈنر باہر ہی کیا جائے گا یا گھر پر...... اور عموماً ڈنر وہ لوگ باہر ہی کیا کرتے تھے۔ ہالہ کی اس فکسڈ اور آرگنائزڈ لائف میں ہلچل تب مچی جب ایک بڑا ٹوئسٹ آیا اور وہ زندگی ہی کیا جس میں چھوٹے بڑے ٹوئسٹ نہ آئیں۔ ٹوئسٹ چھوٹا تھا یا بڑا...... اس کا اندازہ تو آپ لگائیں۔ البتہ اس ٹوئسٹ نے ہالہ ولید عمیر کی زندگی کا پورا نقشہ الٹ

پھیر کر رکھ دیا... الٹ کر رکھ دیا یا سیدھا کر دیا...... یہ فیصلہ بھی آپ پر ہے۔

☆☆☆

''مسز ولید عمیر، آپ کی ہیلتھ ماشاء اللہ بہت اچھی ہے تمام ٹیسٹ رپورٹس پرفیکٹ ہیں، آپ کو ایز بچ کوئی deficiency نہیں ہے۔ الٹرا ساؤنڈ بھی پرفیکٹ پکچر دے رہا ہے۔ بے بی تندرست ہے، ضرورت صرف اس بات کی ہے کہ یہ پریگنینسی پورے نو ماہ قائم رہے۔ اتنا تو مجھے آئیڈیا ہو گیا کہ آپ کی ڈائٹ اچھی ہے اور آپ خود بھی بہت کیئر کرتی ہیں سو آپ کو کوئی بڑا مسئلہ فیس کرنا نہیں پڑے گا، انشاء اللہ......!'' گائنا کالوجسٹ ڈاکٹر روحانہ فہیم نے الٹرا ساؤنڈ رپورٹ کا پرنٹ آؤٹ نکال کر پرچے کے ساتھ اٹیچ کیا اور ایک پُرخلوص مسکراہٹ ہالہ کی طرف اچھالتے ہوئے رپورٹس فائل میں کلپ کر دیں۔ اطمینان اور سرشاری نے ہالہ کے وجود میں گھر کیا۔ وہ ٹشو کی مدد سے کیمیکل صاف کر کے ٹشو ڈسٹ بن میں ڈال کر ڈاکٹر کے سامنے رکھے اسٹول پر آ بیٹھی۔ اب ڈاکٹر ملٹی وٹا منز لکھ رہی تھی۔

''صرف ایک بنیادی ضرورت کے تحت میں آپ کو یہ ملٹی وٹا منز لکھ رہی ہوں کیونکہ ابتدائی چند ماہ تک کچھ بھی کھانے پینے کا دل نہیں کرتا کجا کہ پرفیکٹ ڈائٹ...... تو عورت اپنی ڈائٹ اچھی نہیں رکھ پاتی۔ ایسے میں یہ ملٹی وٹامن آپ کو سپورٹ کریں گے۔'' اب وہ ڈیو ڈیٹ کیلکولیٹر سے ہالہ کی ڈیو ڈیٹ چیک کر کے پیڈ پر نوٹ کر رہی تھی۔ ساتھ ہی اگلے ماہ کے وزٹ کی تاریخ پرچے پر لکھ کر اس نے فائل ہالہ کو تھما دی...... اور وہ تو گویا اڑتی ہوئی باہر نکلی تھی۔ ولید باہر ہی اس کا ویٹ کر رہا تھا۔ اسپتال میں موجود دیگر لوگوں کے سامنے اپنی خوشی کو بہ مشکل ضبط کیے اس نے کار میں بیٹھنے تک صبر کیا اور ولید کے برابر سیٹ پر بیٹھتے ہی وہ ولید سے لپٹ گئی۔

''اللہ آئی ایم سو ہیپی ولید......'' فرطِ مسرت سے اس کی آواز بھی ٹھیک سے نہیں نکل رہی تھی۔ ولید نے جوش سے اس کا ہاتھ دبایا۔

''می ٹو ہالہ...... اللہ کا بڑا کرم ہے۔'' گاڑی اسٹارٹ کرتے ہی ولید نے ہینڈ فری کانوں میں لگا کر باری، باری کال ملا کر اپنے اور ہالہ کے گھر والوں سے یہ خوش خبری شیئر کی۔ دونوں طرف سے بھرپور رسپانس ملا۔ سبھی نے اصرار کیا کہ ہالہ کو آرام کی ضرورت ہے سواسے میکے یا سسرال میں سے کسی بھی گھر بھیج دیا جائے کم از کم چوتھے مہینے تک کے لیے...... مگر ہالہ رضا مند نہیں ہوئی۔

''ہاں تو مائے سویٹ ہارٹ وائف...... کیا کھانا پسند کریں گی آپ آج کی اس گریٹ نیوز کی خوشی میں۔'' موبائل واپس پاکٹ میں ڈالتے ہوئے ولید نے محبت پاش نظروں سے اپنی دلاری بیوی کو دیکھا۔

ہالہ نے محبت بھری مسکان سے اس کی محبت کا جواب دیا اور سیٹ کی بیک سے سر ٹکا کر دھیمے سے بولی۔

''موقع اسپیشل ہے، دل بھی ہے، دل والا بھی...... مگر وہ کیا ہے کہ طبیعت کچھ ایسی عجیب سی ہو رہی ہے کہ میں سمجھ ہی نہیں پا رہی کہ میں کیا کھاؤں...... سچ پوچھیں تو یہ بے حد عجیب سی کیفیت ہے جو میرے ساتھ پیش آ رہی ہے کہ میں کسی بھی ڈش کا نام ذہن میں لاؤں تو اندر سے منفی سگنلز آنے لگتے ہیں۔ ایک عجیب ابال سا اٹھتا ہے۔ جس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ یہ چیز میں نے نہیں کھانی اور جس چیز کے لیے اندر خاموشی طاری ہے اور کوئی سگنل نہ ملے تو وہ چیز میں بہ آسانی کھا بھی لیتی ہوں اور مجھے وامٹ بھی نہیں ہوتی۔'' وہ کہتے، کہتے رکی اور دائیں ہتھیلی سے سینہ مسلنے لگی پھر تھوک نگل کر خود پر قابو پایا اور گہری، گہری سانسیں بھر کر دوبارہ بولنے کے لیے ہمت مجتمع کرنے لگی۔

''میں نے ڈاکٹر روحانہ فہیم سے اپنی یہ کیفیت





شیئر کی تو انہوں نے ایک انوکھی بات بتائی۔ جو اَب تک میں نے کسی سے بھی نہیں سنی تھی۔''

''وہ کیا بھلا......؟'' ولید نے ریڈ سگنل پہ گاڑی روک کر پوری توجہ سے ہالہ کی جانب دیکھا۔

''وہ کہنے لگیں کہ ایسی حالت میں جس چیز کا بھی دل کرے وہی کھانی چاہیے اور یہ جو نیگیٹو سگنل ملتے ہیں ان کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ اگر آپ یہ چیز کھا بھی لیں گی تو وہ بچے کو نقصان پہنچائے گی۔ اسی لیے اس چیز کا دل نہیں کر رہا ہوتا سو اس تمام عرصے میں وقتی طور پر پرفیکٹ ڈائٹ کا خیال دل سے نکال کر صرف وہی چیز کھائیں جس کا سگنل اندر سے ملے۔ اس وقت وہی چیز آپ کی پرفیکٹ ڈائٹ ہو گی جو آپ اچھے طریقے سے ہضم کر لیں اور رہی یہ بات کہ پیٹ بھر کر نہیں کھایا جا رہا یا بہت ہی کم کھایا جا رہا ہے تو بے فکر رہیں اس سے بھی بچے کو کوئی نقصان نہیں پہنچے گا۔ یہ سب وقتی ہے، صرف چند ماہ کی کیفیت ہے۔'' ولید نے قدرے حیرت سے یہ بات سنی اور ایک موڑ کاٹتے ہوئے گاڑی کی رفتار دھیمی کر کے بولا۔

''بات میں وزن تو ہے ڈیئر...... مگر اب جلدی سے سوچو اور اندر سے سگنلز برآمد کرو کہ ہمارے منے میاں کو کیا چاہیے کیونکہ ہمارا فیورٹ ریسٹورنٹ وہ رہا سامنے۔'' ہالہ اس بات پر یک دم کھلکھلا کر ہنس دی۔ پھر فائل میں سے پرچہ نکال کر ولید کے آگے کیا اور سرِفہرست لکھی ٹیبلیٹ پر انگلی رکھ کر بولی۔

''فی الحال تو منے کے ابا مجھے یہ والی ٹیبلیٹ لا کے دیں کیونکہ اسے کھا کر ہی میں کچھ کھانے پینے کے قابل ہو سکوں گی اور مجھے لگ رہا ہے کہ مجھے وامٹ بس آنے ہی لگی ہے۔'' ہالہ نے پرچہ ڈیش بورڈ پر رکھا اور اپنی جانب کا شیشہ پورا کھول کر سیدھی ہو کے بیٹھ گئی۔

''کار کو ذرا سائڈ پہ رکھیں مجھے وامٹ ہو گئی تو مشکل ہو جائے گی۔'' اس کی آواز بدلنے لگی چہرے کے تاثرات بگڑنے لگے اور اس کا متغیر ہوتا رنگ دیکھتے ہی ولید نے گاڑی میں دائیں بائیں ہاتھ مار کر کہیں سے ایک شاپر برآمد کیا اور ہالہ کو تھما کر گاڑی فٹ پاتھ کے کنارے روک دی۔ عین اسی لمحے ہالہ کو زور سے ابکائی آئی اور ولید نے شکر ادا کیا کہ گاڑی میں شاپر موجود تھا۔ ورنہ ابھی چمکتی دمکتی سڑک بھاکاری کا نمونہ بن جاتی۔ وہ اب فکر مندی سے ہالہ کی جانب متوجہ ہوا جو فارغ ہو چکی تھی اور شاپر کو گرہ لگا رہی تھی۔ ولید گاڑی سے اتر کر ہالہ کی جانب آیا اور شاپر اس کے ہاتھ سے لے کر ایک کونے میں نصب ٹریش کین میں گرا آیا۔ پچھلی سیٹ کا دروازہ کھول کر اس نے سیٹ کے نیچے سے پانی کی بوتل نکالی اور ہالہ کا منہ ہاتھ دھلوانے میں مدد کی۔ اپنی جیب سے رومال نکال کر اس نے ہالہ کو منہ پونچھنے کے لیے دیا اور بوتل واپس سیٹ کے نیچے رکھ کر پھر سے ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لی۔ گاڑی اسٹارٹ کرتے ہوئے اس نے دیکھا ہالہ نڈھال سی اپنی سیٹ کی بیک سے سر ٹکائے آنکھیں موندے بیٹھی تھی۔ اس کے لب ہلکے، ہلکے کپکپا رہے تھے۔ اس نے فکر مندی بھری محبت سے ہالہ کی گود میں دھرے ہاتھوں کو اپنے ہاتھ سے تھپتھپایا۔

''یو اوکے ناؤ......؟ اب تو ایزی ہو گئی ہو گی ناں......؟'' ہالہ نے دھیمے سے مسکرا کر آنکھیں کھولیں۔ گہری، گہری سانسیں لے کر خود کو پُرسکون کیا اور اثبات میں سر ہلایا۔ ولید نے شانت ہو کر گاڑی آگے بڑھائی۔ پہلے ہالہ کی ٹیبلیٹس خریدیں اور پھر دونوں ریسٹورنٹ میں داخل ہو گئے۔

☆☆☆

روٹین تو وہی فکسڈ اور آرگنائزڈ تھی۔ روٹین کو سرانجام دینے والی مس پرفیکٹ ہالہ ولید عمیر بھی وہی تھی۔ جس کے پیچھے دن رات گول چکر میں وہ گھومتی

سی تھی اس کا محبوب شوہر ولید عمیر بھی وہی تھا۔ پھر تبدیلی کہاں آئی تھی؟ ہاں تبدیلی تو باہر کہیں نہیں تھی۔ بس ہالہ ولید کے اندر در آئی تھی۔ بے دلی، بیزاری، سستی، کسلمندی، بوجھل پن، چڑ چڑا پن، ہمہ وقت متلی کی بدترین کیفیات، یوں تو یہ سبھی علامات پریگنینسی سے متعلق ہیں...... اور ہالہ کی تھی بھی پہلی، پہلی پریگنینسی پھر اس سب میں نیا کیا تھا؟ کچھ تو تھا، نیا، انوکھا۔ ولید کے لیے بھی یہ سب نیا تھا۔ اب تک لوگوں سے صرف سنا تھا تجربہ پہلی بار ہو رہا تھا لیکن وہ فطرتاً بے حد کیئرنگ تھا اور ہالہ سے محبت بھی بے حساب کرتا تھا اس لیے اس کی تمام ناگوار کیفیات کو نہ صرف صبر و برداشت سے جھیل رہا تھا بلکہ جذباتی طور پر ہالہ کو سہارا بھی دے رہا تھا۔ ولید کے لیے اس کے اہتمام میں کوئی کمی تو نہیں آئی تھی البتہ اب وہ صرف وہی کھانے بنا پاتی تھی جن سے اسے کوئی ناگواری نہ محسوس ہوتی۔ مثلاً اب اسے شوربہ دیکھتے ہی متلی ہونے لگتی سو وہ شوربا پکا بھی نہیں سکتی تھی۔ بھنی ہوئی اور خشک چیزیں بنائی۔ ان میں بھی وہ ایسی ورائٹی بناتی کہ ولید یکسانیت سے اکتا نہ جائے...... لیکن خود وہ پھر بھی کھا نہیں پاتی تھی۔ انڈا دیکھ کر اسے ابکائی ہوتی تھی۔ روٹی کو ہاتھ لگانے کو جی نہیں چاہتا۔ ایسے میں وہ ناشتے میں ایک سلائس بہ مشکل چائے کے ذریعے حلق سے اتارتی تھی۔ اور کھانے میں وہ ایک ماہ سے چاولوں کے سوا کچھ نہیں کھا پا رہی تھی۔ دودھ سے اسے بری طرح چڑ ہو گئی تھی۔ دودھ کو دیکھتے ہی اسے یوں لگتا تھی سے بھرا ہوا گلاس دیکھ رہی ہے۔ غرض یہ کہ ہر وہ نعمت جو وہ دل بھر کر کھاتی تھی اب اسے زحمت لگنے لگی تھی۔ وہ پزا، براؤنیز، نگٹس، فرائز، برگر، کولڈ ڈرنکس، شوارما اور اسی قسم کے دیگر فاسٹ فوڈز جن کی وہ دیوانی تھی اب دیوانے کا خواب ہی ہو گئے تھے۔ اب تو براؤن بریڈ، مکئی اور جوار کی روٹی جیسی سادہ خوراکوں پر اس کے اندر خاموشی اور سکون چھایا رہتا، کوئی نیگیٹو سگنل نہ ملتا اور وہ وہی بنا کے کھا لیتی۔ اور اس روز بھی یہی ہوا۔ متلی کی ٹیبلٹس متواتر استعمال کرنے کے باوجود اسے قے اور متلی ضرور ہوتی تھی۔ ہر تھوڑی دیر بعد وہ وامٹ کرنے بھاگتی تھی۔ صبح کے ایک سلائس اور چائے کے کپ کے بعد وہ ایک نوالہ بھی حلق سے اتار نہیں پاتی تھی اور وامٹ کر کر کے اب تو پیٹ میں کچھ بچا بھی نہیں تھا۔ خالی پیٹ ابکائیاں کر کر کے وہ بے حال ہو گئی تھی۔ پیٹ اور پسلیوں میں اب شدید تکلیف محسوس ہونے لگی تھی۔ آخری بار وامٹ کر کے وہ گرتی پڑتی واش روم سے نکل کر کمرے میں پڑے کاؤچ پر گر سی گئی۔ ولید نے بے چین ہو کر اس کا سر اپنے کندھے سے لگا لیا۔ اسے یہ سوچ پریشان کر رہی تھی کہ سارا دن یہی کیفیت ہالہ نے تنہا گزاری تھی اور وہ اس کی وجہ سے کراچی جانے کے لیے بھی راضی نہیں ہو رہی تھی۔ یہی سوچ کر اس نے آفس سے ہی کال کر کے اسے ڈنر تیار کرنے سے منع کر دیا تھا اور واپسی پہ برگر اور کولڈ ڈرنکس لیتا ہوا آیا تھا۔ اب وہی برگر وہ مائیکرو ویو میں گرم کر کے بیڈ روم میں ہی لے آیا اور سینٹر ٹیبل پر پلیٹس رکھ کر پھر سے ہالہ کو اپنے ساتھ لگا کر بیٹھ گیا۔

''کچھ کھا لو میری جان، تھوڑی سی کوشش کرو، ایک، ایک بائٹ لے لو تھوڑے، تھوڑے وقفے سے۔ اچھا چلو ایک، ایک گھونٹ سیون اپ کا بھی لیتی رہنا۔ ہضم ہو جائے گا انشاء اللہ کچھ نہیں ہوگا۔ دیکھو میں اکیلا کیسے کھاؤں۔'' وہ چھوٹے بچوں کی طرح اسے پچکار رہا تھا۔ دفعتاً اسے کچھ عجیب سا محسوس ہوا۔ اس نے جھک کر دیکھا تو ہالہ خالی، خالی نظروں سے سامنے پڑے لوازمات کو دیکھ رہی تھی اور آنکھوں سے اشک لڑیوں کی صورت میں رواں تھے۔ اس کے دل کو دھکا سا لگا۔ اس نے اپنا بازو ہالہ کے گرد حمائل کر کے اسے مزید قریب کیا اور اپنی سپورٹ کا احساس دلاتے ہوئے کچھ دیر خاموش ہو گیا تاکہ وہ کھل کر رو لے اور اپنا غبار نکال لے۔ تھوڑی دیر وہ بے آواز روتی رہی۔ جب من کچھ ہلکا ہوا تو وہ آنسو پونچھ کر سیدھی ہو کے بیٹھ گئی۔ ولید نے نرمی سے مسکرا کر اسے دیکھا اور برگر کی پلیٹ اٹھا کر ہالہ کی طرف مڑا اور برگر اس کے منہ کے قریب کیا۔

''لو اب میرے ہاتھ سے صرف ایک بائٹ لو شاباش......'' اس نے اتنے مان اور محبت سے کہا تو ہالہ نے ڈرتے، ڈرتے ایک بائٹ لیا۔

''لو اب ایک سپ سیون اپ کا۔'' اس نے سیون اپ کو گلاس میں انڈیل کر اس کے آگے کیا۔ ہالہ نے مسکراتے ہوئے گلاس تھام لیا۔ اس کے اندر سے کوئی منفی سگنلز نہیں آ رہے تھے سو اس کا خوف قدرے کم ہو گیا تھا پھر بھی احتیاطاً وہ کم، کم ہی کھا رہی تھی۔ یوں ایک بائٹ ولید اسے کھلاتا دوسرا وہ خود کھاتا۔ اسی طرح اس نے برگر ختم کروا دیا۔ ہالہ نے ولید کے چہرے پر بے انتہا سکون اترتے دیکھا تھا۔ اگر یہ ان کی زندگی میں آنے والا پہلا ٹوئسٹ تھا تو یہ چھوٹا ٹوئسٹ تھا۔ بڑا ٹوئسٹ کب اور کیسے آیا؟

☆☆☆

کچھ روز سے ولید محسوس کر رہا تھا کہ ہالہ بہت چپ، چپ رہنے لگی ہے۔ کھانا تو اس کا یوں بھی برائے نام رہ گیا تھا۔ کام کاج وہ جیسے تیسے کر ہی لیتی تھی۔ وزن اس کا تیزی سے کم ہوا تھا۔ مگر ایک گہری چپ تھی جو مستقلاً اسے اپنی لپیٹ میں لیے ہوئے تھے۔ وہ ہر وقت ایک گہری سوچ میں یوں مدغم رہتی گویا کوئی گہرے پانیوں میں ایسے اترا ہے کہ باہر نکلنے کا ارادہ نہیں جیسے۔ ولید ساتھ بیٹھا اسے دیکھتا رہتا اور وہ اپنی سوچوں کے ریشم میں بری طرح الجھی جانے کون سے تانے بانے بنتی رہتی۔ ولید چاہ رہا تھا کہ وہ از خود اس سے شیئر کرے کیونکہ یہ کیفیت



پریگنینسی سے الگ ہی لگ رہی تھی۔ وہ انتظار میں تھا کہ کب ہالہ کی چپ ٹوٹے۔ اس وقت بھی وہ لاؤنج میں عین ٹی وی کے سامنے پڑے کاؤچ پر بیٹھی سوچوں میں پھنسی ہوئی تھی لیکن اس کی نظریں ٹی وی کے بجائے ٹی وی کے پیچھے موجود دیوار پر لگی کلاک پر جمی تھیں۔ اس کے خوب صورت سلکی بال بکھرے ہوئے تو نہ تھے البتہ پہلے جیسے سنورے ہوئے بھی نہیں تھے۔ ٹی پنک اور موو کامبی نیشن کا جو سوٹ اس نے پہنا ہوا تھا اسے پہنے بھی آج اسے شاید تیسرا دن تھا اور وہ شکنوں سے پُر تھا۔

دونوں ہاتھ ڈھیلے سے انداز میں اس کی گود میں دھرے تھے۔ رنگت میں پیلاہٹ واضح تھی۔ ایک لمحے کو اس پر کسی مومی مجسمے کا گمان ہوتا تھا۔ گو کہ ڈاکٹر ردحانہ کے مطابق اس کی یہ کنڈیشن وقتی تھی لیکن پھر بھی اسے اس قدر بدحال دیکھ کر ولید کا دل ٹکڑے ہو رہا تھا۔ اچانک ہالہ کے لب ہلے۔

''ولید! کبھی آپ نے سوچا کہ ہماری زندگی کا اصل مقصد کیا ہے؟'' اس کا انداز اب بھی کھویا، کھویا سا تھا، نظریں اب بھی وال کلاک پر گڑی تھیں، وہ ہلی تک نہیں تھی۔ ولید اس قدر غیر متوقع سوال پر منہ کھولے ہالہ کو دیکھنے لگا۔ وہ ولید کے جواب کا انتظار کیے بنا پھر سے گویا ہوئی۔

''اچھی تعلیم...... بہترین کپڑا لتا، کھانا پینا۔ پُرتعیش رہائش، پیار محبت، شادی، اولاد، رشتے، اسٹینڈرڈ اور مقابلے کی نہ ختم ہونے والی دوڑ...... پر ولید کبھی کسی نے یہ سوچا کہ یہ سب تو انسان کی بنیادی ضروریات ہیں۔ ہم شادیاں کرتے ہیں، بچے پیدا کرتے ہیں، ان کے لیے کماتے ہیں اپنی اور ان کی ضروریات پوری کرتے ہیں، یہی سب کرتے، کرتے بوڑھے ہو جاتے ہیں اور پھر ایک دن مر جاتے ہیں اور بس۔''

اب وہ اضطرابی انداز میں اپنی انگلیاں مسل

رہی تھی۔ ولید کی سمجھ میں کچھ، کچھ آنے لگا تھا۔

"کیا انسان بس ان ہی مقاصد کے لیے پیدا ہوا ہے؟ جبکہ یہ تو مقاصد ہیں ہی نہیں...... کیا اللہ تعالیٰ نے انسان کو ضرورت کے درجے پر پیدا کیا ہے؟ تو پھر اسے اشرف المخلوقات کیوں کہا؟ ہم نے اپنی زندگی کے اصل مقاصد سے صرفِ نظر کر کے ضروریاتِ زندگی کو مقاصدِ زندگی کیونکر بنالیا......؟ اور پھر اسی محور کے گرد گھومتے، گھومتے ہم عمریں تمام کرنے لگے۔" اب وہ اپنی جگہ سے اٹھ کر بے قراری سے ولید کے پاس آ کر بیٹھ گئی۔ اس کی نظریں جھکی ہوئی تھیں پھر وہ ولید کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر اس کی انگلیاں مسلنے لگی۔ ولید اس کی ہر حرکت کا خاموشی سے مشاہدہ کر رہا تھا۔

"میں ناشتے میں کیا، کیا لوازمات تیار کرتی تھی۔ کبھی پراٹھے، کبھی انڈے، کبھی سینڈوچز، کارن فلیکس اور جانے کیا، کیا...... دس قسم کے لوازمات کے بنا میں ناشتے کو ناشتا ہی نہ سمجھتی تھی۔ سادہ بریڈ لینا تو میرے نزدیک ناشتے کی بے عزتی کے مترادف تھا پھر میری پریگننسی شروع ہوئی۔" ولید نے ایک ٹھنڈی سانس بھری...... اب اسے سمجھ آئی کہ ہالہ دراصل خود آگہی کے دور سے گزر رہی ہے اور یہ حالت اس موجودہ حالت کے طفیل ہے۔ اب وہ قدرے ریلیکس ہوگیا۔ ورنہ اسے لگ رہا تھا کہ ہالہ ڈپریشن کا شکار ہونے لگی ہے جو اکثر خواتین اس حالت میں ہو جاتی ہیں۔

"آپ نے دیکھا ولید میں اسی ایک بریڈ سلائس پر آگئی۔ کون سے انڈے کہاں کے پراٹھے، گھی اور دودھ کو دیکھ کر ابکائی آتی ہے، انڈے کو دیکھ کر متلی ہوتی ہے، تب میں نے سوچا...... مجھے اپنے ناشتے پر کتنا فخر تھا۔ مگر اللہ نہ چاہے تو میں اپنے پسندیدہ ناشتے کا ایک لقمہ بھی حلق سے اتار نہیں سکتی۔ اس پریگننسی میں مجھ پر بہت سی حقیقتیں آشکار ہو رہی ہیں ولید۔" بولتے، بولتے اس کی آواز بھرا گئی تو وہ لحظہ بھر کو خاموش ہوگئی گویا اپنے آنسو پی کر پھر سے بولنا چاہتی ہو۔ ولید نے اپنا ہاتھ اس کی گرفت سے نکال کر اس کے ہاتھوں کی پشت کو تھپتھپا کر خاموش حوصلہ دیا تو وہ آنسو بھری آنکھوں سے اس کی طرف دیکھ کر پھر سے بولنے لگی۔

"کل ڈنر میں، میں نے دو سلائس پر مکھن لگا کر چائے کے ساتھ لیا...... اس سے میری بھوک نہیں مٹی۔ میرا پیٹ نہیں بھرا مگر میں مجبور تھی۔ لاچار تھی کچھ بھی کھانے سے...... وہ جو سنت ہے ناں تھوڑی بھوک رکھ کر کھانا کھانے کی...... وہ مجبوری میں ادا ہو رہی ہے۔ قصداً تو ہمیں توفیق نہیں ہوتی۔ پھر اللہ ہمیں بتاتا ہے۔ اب کھا کے دکھاؤ وہ سب جو تم دن بھر ٹھونستے رہتے ہو اور شکر کا ایک کلمہ بھی ادا نہیں کرتے۔ آج چند لقموں پر میں کیسے شکر ادا کرتی ہوں کہ کچھ تو پیٹ میں گیا۔" اب اس کی آنکھوں میں بھرے تمام آنسو لڑیوں کی صورت بہہ نکلے...... ولید ایک ٹرانس کی سی کیفیت میں اسے دیکھ اور سن رہا تھا۔ یہ محض ہالہ کی خود آگہی نہیں تھی، یہ تو سب کی خود احتسابی تھی۔

"اللہ نہیں چاہتا تو دیکھیں تین ماہ ہوگئے مجھے روٹی کھائے ہوئے، تین ماہ سے میں صرف چاول کھا رہی ہوں وہ بھی ڈر، ڈر کر ذرا، ذرا سے...... ہم بیماری کے خوف سے خوراک چھوڑ دیتے ہیں لیکن عذاب کے ڈر سے گناہ کبھی نہیں چھوڑتے...... حالانکہ یہ کیفیت محض چند ماہ کی ہے مگر دل میں احساس جگا گئی ہے کہ دیکھو پیٹ تو چائے اور بریڈ سے بھی بھر گیا۔ پیٹ بھرنا ہی مقصد ہے ناں...... پھر ہم اتنا کیوں ٹھونستے ہیں، کھانے پینے کے لوازمات پہ ہزاروں کیوں اڑاتے ہیں، پیٹ تو ذرا سی بریڈ سے بھی بھر جاتا ہے اور اسی دنیا میں ایسے لوگ بھی ہیں جو کوڑا چن، چن کر گلا، سڑا اٹھا کے پیٹ بھرتے ہیں۔ اللہ بتا رہا ہے ہمیں ولید، اللہ سب بتا دیتا ہے۔" اب وہ





ہچکیوں سے رو رہی تھی۔ ولید نے اٹھ کر گلاس میں پانی ڈالا اور اس کے ہونٹوں سے لگا دیا۔

اس سے ہالہ کی تکلیف برداشت نہیں ہو رہی تھی جو اس کی بیوی تھی۔ "تو کیا اللہ ہماری تکلیف محسوس نہیں کرتا ہوگا؟ کیا وہ نہیں چاہتا کہ اس کے پیارے بندے خود کو سدھاریں اور عذاب سے بچیں۔" ولید اب سوچ رہا تھا۔ ہالہ نے چند گھونٹ پانی پی کر گلاس واپس رکھ دیا۔

"اصل میں تو اب میں شکر کی اصلیت کو پہچاننے لگی ہوں...... ہم شکر کب کرتے ہیں، ہم تو بس روتے رہتے ہیں، ہائے ہمیں یہ نہیں ملا، وہ نہیں ملا...... قرآن میں بار ہا پڑھا ہے ناں (اور کتنا کم تم شکر ادا کرتے ہو) کتنا صحیح ہے ناں، کم تو کیا ہم تو سرے سے شکر ادا کرتے ہی نہیں ہیں۔ جو کچھ ملتا ہے حق سمجھ کر لیتے اور برتتے رہتے ہیں...... اور جیسے ہی کچھ نہ مل پائے تو فوراً واویلا شروع...... ہائے ہمیں تو کچھ نہ ملا۔" ولید کے چہرے پر اب شرمندگی کے تاثرات تھے۔ اس کی نظریں لاؤنج کی مرکزی دیوار پر سجے فریم پر جمی تھیں جس پر ایرانی کیلی گرافی سے آیت لکھی تھی۔

"تو تم اپنے رب کی کون، کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے۔" ہم تو آیتوں والے فریم گھروں میں سجا کر بس دین دار ہونے کا حق ادا کر دیتے ہیں۔

"جب میں وامٹ کر کر کے بے حال ہو رہی تھی اور ترس رہی تھی کہ کسی طرح میں اپنے فیورٹ برگر کے چند لقمے ہی کھا سکوں، تب کتنی تڑپ تھی ہم دونوں کے دل میں...... کبھی اللہ کے لیے ایسی تڑپ پیدا نہیں ہوئی ولید...... وہ تڑپ صرف خوراک کے لیے تھی۔ تُف ہے اس انسان پر...... اور جب وہی خوراک میں نے کھا لی...... تو جو طمانیت تھی ہم دونوں کے دلوں میں اور چہروں پر...... تب میں نے سوچا کہ واقعی ہم کون، کون سی نعمت کو جھٹلائیں گے اور کب

## میں اور میرا رب

☆ میں پریشان ہوں تیری مدد کیسے ملے گی یا ربّ؟

جواب ملا۔ صبر اور نماز سے مدد لیا کرو۔

(سورۂ بقرہ آیت 45)

☆ میں بہت گناہ گار ہوں، شرمندہ ہوں کیا کروں؟

جواب ملا۔ اللہ کی رحمت سے مایوس نہ ہو، استغفار کرو۔ اللہ سب گناہ بخش دے گا۔

(سورۂ زمر، آیت 53)

☆ میرے رب میرے دل کو سکون نہیں؟

جواب ملا۔ بے شک اللہ کی یاد سے ہی دلوں کو سکون ملتا ہے۔ (سورۂ احزاب۔ آیت نمبر 28)

☆ میرے ربّ میں بہت اکیلا ہوں۔

جواب ملا۔ بے شک ہم تمہاری شہ رگ سے بھی قریب ہیں۔

(سورۂ ق، آیت 16)

☆ مجھے کوئی یاد نہیں کرتا۔

جواب ملا۔ تم مجھے (یعنی اللہ) کو یاد کرو میں تمہیں یاد رکھوں گا۔

(سورۂ بقرہ، آیت 152)

☆ بے شک دلوں کا چین اللہ کے ذکر میں ہی ہے۔

القرآن

مرسلہ: سیما یاسمین مجتبیٰ، کراچی

تک جھٹلائیں گے۔ چند لقموں کے لیے کتنے جتن کیے ہم نے...... کب تک ناشکرے بنے رہیں گے......؟ اس رب نے بھوکا سونے سے بچالیا۔ ورنہ پیسہ بھی تھا، کھانا بھی تھا، سہولت بھی تھی اور موقع بھی...... بس اللہ نہیں چاہ رہا تھا۔ پیسہ بھی بھوکا سونے سے نہیں بچا سکتا۔ یہ اللہ ہے جو ہر امر پر قادر ہے۔'' وہ مسلسل بول رہی تھی اور ولید بے چین ہواسنے جارہا تھا۔

''میں نے جب چاہا۔جو چاہا پالیا، جس چیز کی خواہش کی اللہ نے بن مانگے دے دی۔ ظاہر ہے میں نے صرف خواہش کی...... اللہ سے دعا کر کے مانگنے کی زحمت بھی نہیں اٹھانی پڑی۔ اتنا پیار ہے میرے اللہ کو مجھ سے...... جب بھی جس معاملے میں بھی اپنی مرضی کرنا چاہی اس نے میرا ساتھ دیا۔ پھر میں کیسے سمجھتی؟ اللہ ہمیں دیتا رہتا ہے، دیتا رہتا ہے...... ہم سمجھ نہیں پاتے، پھر وہ ہم سے تھوڑا سا چھین لیتا ہے تاکہ ہم اس کی طرف پلٹیں...... یہ بھی تو اس کی محبت ہے ناں کہ وہ ہمیں اس طرح اپنی طرف بلاتا ہے، وہ بھی ہمارے فائدے کے لیے تو پھر ہم کیوں نہیں سمجھتے؟''

کمرے میں پڑا ہالہ کا موبائل بج رہا تھا مگر اس کا دھیان ہی نہیں تھا۔ ولید نے بھی ٹوکنا مناسب نہیں سمجھا۔ وہ خود بھی اس سیکوئنس کو توڑنا نہیں چاہ رہا تھا جو ہالہ کی باتوں سے بنا ہوا تھا۔

''میں علی الصباح بیدار ہوتی ہوں، عموماً وہ فجر کا وقت ہوتا ہے مگر میں نے کبھی نہیں سوچا کہ خود بھی فجر کی نماز ادا کروں اور آپ کو بھی ترغیب دوں...... میں وقت پر کام کاج مکمل کر کے لنچ کر کے ریسٹ کرنے لیٹ جاتی ہوں میرا کبھی دھیان ہی نہیں گیا کہ وہ وقت ظہر کا ہوتا ہے۔ میں ظہر پڑھ کے بھی لیٹ سکتی ہوں۔ میں آپ کی واپسی اور چائے کی تیاری کی ٹائمنگ کا حساب رکھ کے بستر سے اٹھتی ہوں چائے کے ساتھ اسنیکس بنانے کے لیے بھی ٹائم مینج کرتی ہوں، میں نے کبھی عصر کے چار فرض کا ٹائم مینج نہیں کیا۔ میرا ڈنر کی تیاری کا ٹائم فکس ہے، مغرب کی اذان کے ساتھ میں تیاری شروع کرتی اور عشا کے ساتھ ڈنر سرو کردیتی ہوں۔ میں نے اس کی عبادات کے اوقات میں اپنے کام کاج سیٹ کر لیے اور اس کا کرم دیکھیں اس نے ہمیشہ بھرم رکھا اور کبھی میری ٹائمنگ میں خلل نہیں پڑنے دیا۔ ہمیشہ میری پابندیِ وقت کو قائم رکھا۔ میں جو خاندان بھر میں آرگنائزڈ ترین پرسنالٹی مشہور ہوں، میں جو گھڑی کی سوئیوں کے ساتھ، ساتھ حرکت کرنے میں ثانی نہیں رکھتی۔ میں جو ہر چھوٹا بڑا کام بہترین پلاننگ کے ساتھ کرتی ہوں، میں نے اپنی نمازوں کے لیے کبھی کوئی پلان ترتیب دیا ہی نہیں۔'' اس کی سانس اب پھول رہی تھی اور ساتھ اس کی ہچکیوں اور سسکیوں میں اتنی شدت آگئی کہ وہ مزید بولنے سے قاصر تھی۔ ولید مہر بہ لب اس کے جھٹکے کھاتے روتے، سسکتے وجود کو دیکھ رہا تھا۔ اس میں اتنی سی بھی ہمت نہ تھی کہ اب کی بار اسے دلاسا دینے کے لیے ہاتھ بڑھاتا۔ وہ بس ایک ہی بات سوچے جارہا تھا کہ اللہ کا واقعی ان دونوں پر کتنا کرم تھا کہ بنا ٹھوکر دیے انہیں اپنی ذات کا شعور عطا کردیا...... بلکہ ٹھوکر کے بجائے دنیا کی عظیم ترین خوشخبری یعنی والدین بننے کی خوشخبری کے ساتھ اپنی ذات کی آگہی بطور تحفہ عطا کردی۔ ان لمحات کو گنوانے کا مطلب تھا سراسر نقصان...... اسے کبھی کہیں پڑھا ہوا ایک حمد یہ شعر یاد آ گیا۔

وہ ناداں ہے جو کہتا ہے ہنر ہے کارگر اس کا
حقیقت تو بس اتنی ہے وہ دیتا ہے تو کھاتے ہیں

اگر وہ اب بھی ان لمحات کو اہمیت نہ دیں تو شاید پھر کبھی اللہ ان پر اپنی اتنی رحمت نہ کرے...... اتنے گناہ گار ہو کر بھی اللہ نے اُن پر کس قدر جلد اور کتنی خوب صورتی سے عقل اور آگہی کے در وَا کیے تھے۔



# بوجھو تو جانیں

ارم ثمامہ



''نواز، بلو ہُن وڈی ہوگئی ہے...... تو نے اس کے بارے میں کیا سوچا ہے؟'' رجّو نے ویہڑے میں بیٹھی بلو کی طرف پیار سے دیکھتے ہوئے رب نواز سے کہا، جو ابھی، ابھی بالن لے کر گھر میں داخل ہوا تھا۔

''ہاں رجو اس بات کے دل وِچ آتے ہی دل ڈوبنے لگتا ہے کہ اب بلو وڈی ہوگئی ہے وچھوڑے کا ویلا قریب آ گیا ہے۔ تجھے پتا ہے میں نے بلو کو کتنے پیار اور دلار سے پالا ہے مگر کیا کروں دین اور دنیا دونوں کے فرض کو ہم نے بھی ادا کرنا ہے......'' صافے سے پسینہ صاف کرتے ہوئے رب نواز نے پیار سے

بلو کے سر پر ہاتھ پھیرا اور اس نے بھی محبت بھری نظروں سے رب نواز کی طرف دیکھا۔ وہ تھی ہی اتنی پیاری گوری چٹی، بڑی، بڑی کالی آنکھیں اور سڈول جسم، متناسب قد کاٹھ، سارے پنڈ والے اسے دیکھ کر رشک کرتے اور پھر سارے پنڈ کی لاڈلی تھی بلو......

کبھی چاچا خیر کی ہٹی پر کھڑی کچھ کھاتی نظر آتی، کبھی تائے جورے کے ٹیوب ویل کے پانی سے لطف اندوز ہوتی، کبھی ہرے بھرے کھیتوں کی طرف چلی جاتی اور دور افق پر سورج کے نارنجی گولے کو ڈوبتا دیکھتی رہتی۔ جب رات کا پہلا تارہ شام کے کانوں میں سرگوشی کرتا تو اُدھر سے گزرتا نمبردار کا لڑکا ڈانٹ کر اسے گھر کی طرف روانہ کر دیتا۔

''میری بلو بڑی کرماں والی ہے سب اس کا بہت خیال کرتے ہیں اور اس سے بڑا پیار کرتے ہیں۔'' رب نواز کہتا۔

رجو اور رب نواز کو اللہ تعالیٰ نے اولاد کی نعمت سے نہیں نوازا تھا کئی سال انتظار، علاج اور دعاؤں کے بعد بھی ان کا دل اور گھر دونوں سونے ہی تھے۔ پھر ایک دن اچانک رب نواز چھوٹی سی بلو کو لے آیا تھا۔ بس پھر تو ان دونوں کے دن پھر گئے اور جب سے اب تک وہ ان دونوں کی محبتوں اور شفقتوں کا مرکز تھی۔ رجو نے اپنی ساری ممتا اس پر نچھاور کر دی تھی اور سارا دن اس کے نکے، نکے کاموں میں لگی رہتی۔ رب نواز کھیتوں سے آتا تو بلو کو اپنا منتظر پاتا۔ غرض پنڈ کے سادہ سے یہ دو لوگ اپنے فیصلے پر خوش اور مطمئن تھے۔

وقت دھیرے، دھیرے گزر رہا تھا۔ یونہی لاڈ دُلار میں وقت کا پنچھی اڑان بھرتا رہا اور بلو بڑی ہوگئی اب تو اس کا حسن اور جوانی دیکھنے کے قابل تھی، رب نواز نے اسے بہت ناز اور نخرے سے پالا تھا۔ اس لیے وہ پنڈ کے ماحول اور لوگوں سے مطمئن نہیں تھا وہ چاہتا کہ بلو جس کے پلے پڑے وہ نیک اور اچھا کام کرنے والے لوگ ہوں تاکہ اس کی بلو کو کسی قسم کی کوئی تکلیف نہ ہو۔

اور پھر بڑی سوچ بچار کے بعد اس نے پنڈ کے نمبردار سے مشورہ کیا۔ وہ پڑھا لکھا بھی تھا اور شہر میں اس کی اچھی جان پہچان بھی تھی اور پھر نمبردار نے رب نواز کو جو مشورہ دیا وہ اس کے دل کو بھا گیا اور اس نے اس پر عمل کرنے کی ٹھان لی۔ چاہے پنڈ کے لوگ کتنی باتیں بناتے مگر اسے اپنی بلو سے بڑھ کر اور کچھ بھی نہیں تھا۔

☆☆☆

آج رجو کا دل کسی کام میں نہیں لگ رہا تھا۔ وہ کبھی روئی کے بنٹوے صاف کرتی، کبھی کھیوں کے بنبل بناتی، کبھی ساگ کو درانتی سے کاٹنے لگ جاتی اور پھر تنگ آکر اس نے سارے کام ادھورے چھوڑ دیے اور ہاتھ صاف کر کے بلو کے پاس آکر بیٹھ گئی اور اس سے باتیں کرنے لگی جو ابھی ابھی سارے پنڈ کا چکر لگا کر آئی تھی۔ اچھا ماحول تھا، اچھے لوگ تھے ڈر کی کوئی بات نہیں تھی اس لیے وہ روز صبح سویرے نکل جاتی اور گھوم پھر کر واپس آجاتی کبھی رجو منع کرتی تو رب نواز یہ کہہ کر ٹال دیتا کہ یہی تو تھوڑے دن ہیں اس معصوم کے گھومنے پھرنے کے، مت منع کر اور خود ہی اداس بھی ہو جاتا وچھوڑے کا ویلا قریب آتا جا رہا تھا۔

رجو اور بلو صبح سے ہی بے چین تھیں۔ دونوں کی نظریں بار بار دروازے کی طرف اٹھتی تھیں۔

آج سویرے ہی رب نواز لاری میں بیٹھ کر شہر گیا تھا، نمبردار نے اسے پتا سمجھا دیا تھا اور ساتھ میں پرچی بھی لکھ دی تھی جب نمبردار شہر میں رہتا تھا تو اس کا اچھا واسطہ ہو گیا تھا۔

رب نواز نے کبھی خواب میں بھی نہیں سوچا تھا کہ شہر میں اس کام کے لیے بھی دکانیں ہوں گی اور باقاعدہ ایک طریقۂ کار ہوگا۔ وہ ٹھہرا ان پڑھ جس





نے کبھی اپنے پنڈ سے باہر کی دنیا نہیں دیکھی تھی مگر آج اس نے اپنی لاڈلی بلو کے لیے پنڈ سے قدم باہر نکال لیے تھے اور اب اس کا ارادہ پیچھے مڑنے کا ہرگز نہیں تھا...... شام ڈھلے جب سائے ویڑے کی بنیر سے اٹھنے کا ارادہ کر رہے تھے لیموں کے پودے پر ٹھونگے مارتی چڑیوں نے بھی گھر کی راہ لی تھی، پنڈ کے سارے گھروں سے تھائیوں اور لکڑیوں کے جلنے کی ملی جلی باس کچی دیواروں کو یاد کرتی بادلوں کی طرف اٹھنے لگی تھی کہ رب نواز نے گھر میں داخل ہو کر سلام کیا۔ رجو کے دعائیں مانگتے لب ایک دم مسکرانے لگے، رب نواز سب سے پہلے بلو کی طرف گیا اور اسے گوٹے والا دوپٹا اور جھانجریں دکھانے لگا جو وہ اس کے لیے شہر سے لایا تھا اور رجو دونوں کے لاڈ دیکھتے ہوئے چولھے کے پاس چل دی۔

اس نے توا رکھا اور اس پر مکئی کی روٹی ڈال دی۔ پھر اس نے سرسوں کے ساگ کو اصلی گھی سے تڑکا لگا دیا، یہ رب نواز کا من پسند کھاجا تھا اس لیے وہ مکئی اور ساگ کی رلی ملی خوشبو سے کھنچا چلا آیا اور وہیں رجو کے پاس پیڑی پر بیٹھ گیا اور تازہ روٹی کے گرم، گرم نوالے منہ میں ڈالنے لگا۔

کھانا کھا کر اور لسی پی کر جب وہ فارغ ہوا تو رجو کی آنکھوں میں ایک سوال ہلکورے لے رہا تھا کہ شہر میں کیا ہوا کوئی بات بنی یا نہیں۔

''رجو تجھے پتا ہے جب میں وہاں پہنچا تو میری تو مت ماری گئی' اتنا رش تھا کہ کھوئے سے کھوا چھلتا تھا۔ باقاعدہ نمبر کی پرچیاں کٹ رہی تھیں۔ بار بار ٹیلی فون بج جاتا تھا۔ رب کی شان ہے یہاں تو ایسا کام کرنے والے کو نہ عزت دی جاتی ہے نہ محنت بھر اجرت...... اور وہاں لوگ ان کی منتیں کر رہے تھے۔ وڈی دکان تھی شیشوں والی' میں نے لاری اڈے سے اتر کر جیسے ہی ایک بابو سے پتا پوچھا اس نے فٹ بتا دیا کہ اقبال بھائی کو وہاں سب جانتے

## بات فقط اتنی سی تھی

پہاڑی علاقے کی ایک عمر رسیدہ بڑھیا کو ایک جھگڑے کے سلسلے میں گواہ کے طور پر عدالت میں پیش کیا گیا۔ جج نے پوچھا۔

''اماں جی! آپ اس جھگڑے کے سلسلے میں کیا جانتی ہیں؟''

''ایسی تو کوئی خاص بات نہیں ہوئی......'' جھریوں بھرے چہرے والی بڑھیا نے بے پروائی سے کہا۔

''پھر بھی آپ بتائیں تو سہی...... آپ نے کیا دیکھا۔'' جج نے اصرار کیا۔

''ایسی کوئی خاص تو ہوئی ہی نہیں......'' انہوں نے ایک بار پھر اسی بے پروائی سے کہا......

''بس اُدھر گل خان نے شہباز خان کے سر پر لاٹھی ماری اور وہ اسی وقت گر گیا...... اس کا دوست اس کے کفن دفن کے بجائے خواہ مخواہ پستول چلا بیٹھا اور یوں تین چار لوگ مارے گئے۔ قصہ ختم بات تو کوئی خاص تھی ہی نہیں۔''

از: فائزہ شہزاد، پشاور

ہیں ویسے تو آتے، آتے رات ہو ہی جاتی مگر نمبردار کی پرچی کی وجہ سے انہوں نے بڑی چنگی طرح سے میری گل سنی سب کچھ چنگا ہو گیا۔ بس اب تو دعا کر کچھ دنوں تک وہ لوگ آئیں گے۔''

سارے مرحلے بخوبی طے ہو گئے اور بالآخر وچھوڑے کا ویلا آن پہنچا۔ رات ہوتے ہی رب نواز کے مٹی اور گارے سے لپے گھر میں اداسی چپ چاپ چلی آئی تھی۔

آج بلو کی اس گھر میں آخری رات تھی سارا دن کاموں اور تیاریوں کی نذر ہو گیا تھا اور رات ہوتے ہی دونوں میاں بیوی بلو کے پاس آبیٹھے تھے۔

بلو کی آنکھوں میں دکھ اور درد دونوں ملے جلے

نظر آرہے تھے اس کا گھر اور گھر والے چھوٹ رہے تھے جنہوں نے اسے بہت لاڈ اور دلار سے پالا تھا وہ بھی ان دونوں کی طرح بے حد اداس تھی۔

صبح ہوتے ہی نکے بالے سب تیار ہو کر رب نواز کے گھر کے آگے جمع ہونے لگے۔ ساری گلی کو رنگ برنگ جھنڈیوں سے سجایا تھا۔ بڑی دھوم تھی ساری پنڈ میں شہری لوگوں کی۔

تھوڑی دیر میں ایک گڈی بوہے آگے آکھڑی ہوئی۔ اس میں سے چند لوگ اترے۔

رب نواز نے ویہڑے میں بیٹھی بلو کی طرف آنسوؤں سے لبریز آنکھوں سے دیکھا۔

رجو بھی رک رک کر آنکھوں کو پلے سے بار بار رگڑ رہی تھی، آج رجو اور رب نواز کا دل اور ویڑا ایک بار پھر سونے ہونے چلے تھے۔

''رب نواز بھائی' لاؤ بھئی جلدی سے......

''قربانی کی گائے لاؤ۔'' ہمیں شہر میں بڑے جانور نمٹانے ہیں، یہ تو تمہاری خواہش، ڈبل پے منٹ اور نمبردار کی سفارش تھی جو ہم اتنی صبح سویرے اتنی دور چلے آئے ہیں۔'' اقبال قریشی اینڈ برادرز ایسوسی ایشن کے صدر بالے بھائی نے آواز لگائی۔ جو اپنے کام میں بڑا ماہر گردانا جاتا تھا اور دین کے طریقے کی سمجھ بوجھ بھی رکھتا تھا۔

رب نواز نے بلو کی سنہری رسی کھولی اور اس پر سے گوٹے والا دوپٹا اتارا پیروں سے جھانجریں اتارتے وہ چند سال پیچھے کی طرف لوٹ گیا جب گھر میں تنہائی کاٹنے کو دوڑتی تھی تو اس کے دوست کی گائے نے ایک بچھڑی کو جنم دیا۔ جانے اس کے دل میں کیا سمائی وہ اسے گھر لے آیا اور اس کا نام بلو رکھ لیا۔

اس کا ارادہ یہی تھا کہ وہ اسے پال پوس کر قربانی کے لیے تیار کرے گا پھر جب وہ قربانی کے لائق ہوئی تو رب نواز کو اس سے گوڑا پیار ہو گیا، رجو اور اس نے اسے ایک بچے کی طرح ہی پالا تھا۔ وہ دونوں سارا دن اس کے نکے، نکے کاموں میں لگے رہتے اور بلو بھی ان سے بہت انسیت اور محبت کا مظاہرہ کرتی تھی۔

اب عیدِ قرباں قریب آتی جارہی تھی اور اس کا دل جیسے کوئی مٹھی میں لے رہا تھا مگر وہ یہ بھی جانتا تھا کہ اپنی پیاری چیز ہی راہِ خدا میں دینا اصل قربانی ہے اور پھر وہ سنتِ ابراہیمی پر عمل کرنے جارہا تھا۔

مگر پنڈ میں جس طرح کے ناتجربے کار لوگ ہر عید پر چاقو چھریاں لے کر میدان میں اتر آتے تھے جو بے دردی سے جانور کو گراتے، ذبح کرتے جنہیں ذبح کا صحیح دینی طریقہ بھی معلوم نہیں تھا کہ تکبیر کتنی بلند آواز میں پڑھنی ہے، جانور کو کس طرح گرانا ہے کہ اسے کم سے کم تکلیف ہو، نرخرے پر تیز دھار چھری کس طرح چلانی ہے۔ یہ سب ان باتوں سے ناآشنا تھے۔ رب نواز کو مسجد کے مولوی صاحب کی اتنی بات یاد تھی کہ اس طرح قربانی حرام ہو جاتی ہے اور جانور کو بھی بہت تکلیف ہوتی ہے پھر اس کے پوچھنے پر نمبردار نے اسے بتایا تھا کہ شہر میں بڑے، بڑے ماہر قسائی موجود ہیں جن کی بڑی مانگ ہے۔ عیدِ قرباں سے مہینوں پہلے لوگ ایڈوانس بکنگ کروا لیتے ہیں اور پھر بھائی عید کے دن قسائی کی حیثیت جوائی سے زیادہ ہوتی ہے، سب چاہتے ہیں کہ ان کے اتنے محبتوں سے پالے گئے مہنگے، مہنگے جانور حلال طریقے سے ذبح ہوں۔

اور یوں رب نواز شہر جا پہنچا اور آج بقرعید کا دن تھا اور وہ اس کی بچپن کی پلی خوب صورت گائے بلو رانی کو ذبح کرنے آئے تھے۔

رب نواز نے بالے بھائی کی دوبارہ پڑنے والی آواز پر بلو کی رسی تھامی اور دھیرے، دھیرے قدموں سے باہر کی طرف چل پڑا اور رجو اسے جاتا دیکھتی رہی۔





# دردِ بیکراں

اسما قادری

اس کے ہونٹوں پر بہت مدھم لیکن بے حد خوب صورت مسکراہٹ بکھری ہوئی تھی اور وہ اتنا خوب صورت، پُرسکون اور اسمارٹ لگ رہا تھا کہ پچھلے تیس سالوں میں شاید ہی کبھی لگا ہو یا شاید بات یہ تھی کہ میرے اندر کے حسد نے کبھی مجھے یہ سب محسوس کرنے کا موقع ہی نہیں دیا تھا۔ یہ ایک بہت بڑا سچ تھا کہ میں خود سے صرف گیارہ ماہ چھوٹے بھائی سے بے حد حسد محسوس کرتا تھا اور اس حسد کے لیے میرے پاس خاصی

یہ سب کی سب بہت جاہل خواتین ہیں جنہوں نے پڑھ لکھ کر گنوا دیا ہے، تم نے بھی ان کی شراکت اختیار کر لی تو مجھے تمہاری ذہانت پر شک ہونے لگے گا اور اپنے فیصلے پر پچھتاوا۔" حسنات کے سخت الفاظ سن کر اسے ایسے لگا جیسے اس کی زبان میں تاب و طاقت ہی نہیں رہی ہو...... آنکھیں ندامت کے مارے جھک گئیں اور وہ ہونٹوں کو دانتوں سے دبانے لگی۔ اس کے اندر ایک توڑ پھوڑ جاری تھی۔ کافی دیر خاموشی طاری رہی۔ وہ رعونت سے بھرپور اگلی جھاڑ کا انتظار کرنے لگی جبکہ چہرے کا رنگ تو متغیر ہو چکا تھا۔

حسنات کی بارعب آواز نے ارتکاز کا لمحہ توڑا۔ تو ایک دم سے سوچتے ہوئے چونک کر اچھلی اور ذہن ان کی طرف متوجہ ہو گیا۔

"اللہ تعالیٰ نے تمہیں بہت خوب صورت ذہن بخشا ہے، ان فضولیات میں اسے باؤنڈ نہ کر لینا۔ اسے کھلا اور آزاد رکھو تا کہ زندگی کے تمام حسن کا سلسلہ قائم و دائم رہے...... اگر تمہاری ایسی بچگانہ سوچ رہی تو پھر تو سلسلہ منقطع ہوتے دیر نہیں لگے گی۔ ہماری لڑکیوں کا مسئلہ ہی یہی ہے کہ رٹو طوطا بن کر ڈگریاں حاصل کر لیں...... استعمال کا سلیقہ تو انہوں نے سیکھا ہی نہیں۔"

"سیر و سیاحت بھی تو ذہن کو وسیع کرتی ہے، مجھے پیرس دیکھنے کا بہت شوق ہے، وہاں کا پروگرام بنائیں ناں ایک تیر سے دو شکار سیاحت بھی اور معلومات بھی۔ آپ نے تو پڑھا ہی ہو گا کہ وہاں کی ہسٹری اور آرٹ کا تو جواب نہیں۔" اس نے نرم لہجے میں جیسے خواہش کا اظہار بھی کیا اور خوشامدانہ احتجاج بھی کر ڈالا۔

"نیزہ بازی کی کوئی ضرورت نہیں، کیا وقت ضائع کرنے کے مشورے دے رہی ہو، پیرس کیا کوئی بھی جگہ دیکھنے کی چنداں ضرورت نہیں، بک ریڈنگ سے انفارمیشن لو، کمپیوٹر کس لیے ہے اس سے فائدہ اٹھاؤ گھر بیٹھے بیٹھے۔ اور سیر و تفریح کی سائیٹ میں بھی جاؤ۔ بہت کچھ موجود ہے۔" وہ خوش مزاجی سے بولنے کی کوشش کرنے لگے۔ یہ بات سن کر اس کا جی چاہا سر پیٹ لے اور بال نوچ کر ان کی نظروں سے اوجھل ہو جائے۔

"وہ تو آپ نے درست فرمایا ہے بہانہ تو ہنی مون منانے کا ہے، اس کے پس پردہ بہت کچھ ہے، ایک دوسرے کے مزاج سے آگاہی اور بہت کچھ......" وہ بھی قدرے شگفتہ لہجے میں بولی۔ حالانکہ دل لرز رہا تھا۔

"یعنی بدقسمتی سے مڈل کلاس کے لوگوں کا بھی شعور مغربی سانچے میں ڈھل چکا ہے۔ بڑے افسوس کا مقام ہے، باقی مانوسیت تو سراسر دردِسر ہے۔ تم کن اذیتوں کا سودا کرنے چل پڑی ہو۔" وہ طنزیہ مسکرا کر بولے تو وہ جھینپ گئی۔ ان کے بے رحمانہ رویے پر صابر رہنے پر اکتفا کا سوچ کر اس کی لائٹ براؤن حسین آنکھوں میں آنسو تیرنے لگے۔ خود پر قابو پاتے ہوئے اسے لگا جیسے اس نے سر پتھر سے ٹکرا کر شدید زخمی کر لیا ہے۔ آخر اس نے اس نرالے اور انوکھے خیالات رکھنے والے انسان کے سامنے خاموشی ہی میں عافیت جانی...... جو انسان بیوی سے غیریت سے بھرپور زندگی رکھنے کا خواہشمند ہے اس کا اللہ ہی مالک ہے۔ وہ وہاں سے اٹھ کر اسٹڈی کی ہزاروں کتابوں پر جارحانہ نظر... ڈالتی ہوئی وہاں سے ملحقہ اپنے بیڈروم میں جا کر بستر پر سیدھی لیٹ گئی۔

"مجھے آج حسنات کا انکار کرنا اتنا ناگوار کیوں گزر رہا ہے، وہ تو پہلے دن سے ہی رومانس سے عاری انسان ہیں۔" عمروں کا فرق سوچ و خیالات پر بری طرح حاوی ہو گیا تھا۔ "حالانکہ حسنات نے شادی سے پہلے کون سا مجھے خوشیوں بھرے سبز باغ دکھائے تھے نہ ہی محبت و چاہت سے مغلوب ہو کر وعدے وعید کیے...... نہ ہی آسمان سے تارے توڑ کر مانگ بھرنے کی بات کی...... پھر میرا دل اس درجہ شکستگی، افسردگی اور مایوسی میں کیوں گرفتار ہو گیا۔ میں ہی نکاح کے دو بول پڑھ کر ان پر فریفتہ ہو گئی۔ طوعاً و کرہاً جس کا جواب انہیں دینا پڑا تھا۔" وہ





یہ سوچ کر اپنے آنسوؤں پر قابو پانے لگی "اگر یہ مزاج تھا ایسے ارادے تھے، ایسی ظالمانہ سوچ تھی، ایسا یخ بستہ رویہ روا رکھنا تھا تو بھلا شادی کرنے کی ضرورت ہی کیا تھی؟ آپ کا تو کچھ نہیں بگڑا۔ میرا سائبان جہاں میں نے آنکھ کھولی تھی۔ کیسا مضبوط اور پختہ تھا۔ آپ نے میرے اس اٹوٹ سہارے کی بنیادیں ہلا دیں۔ اب مجھے وہاں کون خوشی سے واپس ویلکم کہنے کے لیے تیار ہو گا۔ اب کوئی نہیں پہچانے گا اور نہ ہی ہمدردی کے دو بول سے مجھے طمانیت بخشے گا۔ بس اب یہی میرا ٹھکانا ہے، جہاں دلہن بن کر آئی تھی یہاں سے کفن کی پردہ داری میں لحد میں اتاری جاؤں گی۔" وہ خود کلامی کرتی رہی۔ آنسو تکیہ بھگونے میں پیش پیش تھے۔ حسنات نے کمرے میں جھانکنے کی تکلیف گوارا نہ کی تھی۔ وقت گزرنے کا احساس ہی نہیں ہوا۔ کمرے میں شام اتر آئی تھی جو آہستہ آہستہ سرمئی ہوتی تاریکی کا روپ دھارتی چلی گئی اور وہ اسی کیفیت میں دنیا و مافیہا سے بے خبر اپنی قسمت کی کھٹ کو بدلنے کا سوچتی چلی گئی مگر کوئی راہ سجھائی نہ دی تو دل کو یہ کہہ کر تسلی دینے لگی ابھی نئی نئی بات ہے، نیا نیا تعلق جڑا ہے نہ ہی انڈر اسٹینڈنگ ہے، اتنی ٹینشن لینے کی قطعاً ضرورت نہیں۔ میں ہی طبعاً بہت جذباتی ہوں، حسنات دھیمے مزاج کے انسان ہیں، امید ہے وقت کے ساتھ میرے رنگ میں ضرور ڈھل جائیں گے۔ امی کا تو یہی کہنا تھا۔"

☆☆☆

"بیٹا! کچھ یاد ہے کہ بھول گئے، میں ایک ہفتے سے یاددہانی کرا رہی ہوں کہ سائرہ کی سالگرہ ہے، منانی بہت ضروری ہے، وہ کیا سوچے گی کہ کس قدر بے حس اور روکھا خاوند ہے کہ اس کی خوشی کی رتی بھر پروا نہیں۔ نہ ہی تم ہنی مون کے لیے تیار ہوئے۔ نہ آج تک اسے باہر ڈنر پر لے گئے۔ تمہاری روٹین میں کوئی فرق نہیں آیا۔ وہی چھڑوں والی آزادانہ حرکتیں اور باتیں۔ خدا کے لیے اس کے لیے کچھ وقت نکالو۔ مجھے ڈر ہے، سائرہ کہیں تمہیں چھوڑ کر میکے ہی نہ چلی جائے۔ پہلے ہی سب تمہاری شادی کی مخالفت کر رہے تھے اب مجھے طعنے و تشنے مت سنوانا۔" ماں نے اسٹڈی میں داخل ہوتے ہی اپنی فکرمندی کا اظہار کیا وہ حیرت سے انہیں دیکھ کر بولے۔

"بڑی عجیب دھمکی دی ہے آپ نے...... سائرہ بانو پاگل یا بے وقوف نہیں۔ بھلا وہ میکے کیوں جائے گی اماں جان، میں نے اسے ہر طرح کی آزادی دے رکھی ہے، گھومے پھرے، جہاں جانا چاہتی ہے بصد شوق جائے، ڈرائیور ہر وقت موجود ہوتا ہے، سیاہ و سفید کی مالک ہے وہ۔ اپنی بیٹیوں کی زندگی ملاحظہ فرمائیں کہ اپنے اُن متلون مزاج شوہروں کی خوشامدیں اور تعریفیں کرتے نہیں تھکتیں جبکہ انہیں اس گھر تک آنے کی اجازت نہیں تو سوچیں کہ کسی اور جگہ سائرہ کی طرح منہ اٹھائے جا سکتی ہیں؟ وہ سائرہ کی زندگی پر رشک کرتی ہیں، سو فیصد محتاج ہیں اپنے شوہروں کی جبکہ سائرہ خود مختار ہے ہر لحاظ سے۔ میں نے بینک کا تمام حساب کتاب لین دین اسی کے سپرد کر دیا ہے۔ نہ میری طرف سے اعتراض ہے نہ ہی کوئی حساب کتاب... اب آپ بتائیں کہ اسے اور کیا چاہیے۔ جس عورت کے پاس آزادی اور پیسہ ہو، اسے تو مرتے دم تک اپنے شوہر کا احسان مند ہونا چاہیے۔ نا کہ ہر وقت خفگی اور بیزاری کا اظہار کرتے رہنا۔ میں بھی جانتا ہوں بہت اچھی طرح کہ اس معاشرے کا مرد ان دو قوتوں کو اپنے ہاتھ سے جانے نہیں دیتا۔ یہی اس کی طاقت ہے، بیوی کو قابو میں رکھنے کی اور اپنی دل جوئی کرانے کی۔ میری تو ایسا کرنے کی نیت ہے نہ ہی میری اس سے کوئی ڈیمانڈ ہے۔ اماں میں نے اس پر ایسا ستم تو نہیں کیا مجھے اس کا بہت خیال رہتا ہے کہ میری طرف سے کوئی کمی نہ ہو۔ آخر کو میں بھی تو جوابدہ ہوں۔" وہ کتاب ایک طرف رکھ کر طولانی تمہید سے انہیں مطمئن کرنے کی کوشش کرنے لگے۔ لیکن ماں

اِک عورت ہونے کے ناتے بے چین اور پریشان نظر آرہی تھیں۔ سمجھانے کے انداز میں بولیں۔

''بیٹا ان دو طاقتوں کے ساتھ اپنے ہم سفر کی توجہ و پیار بھی تو چاہیے ہوتا ہے ناں...... جس کے سائے میں جھونپڑی بھی محل معلوم ہونے لگتی ہے۔ اور بھوک و پیاس میں من و سلویٰ کا سا احساس تسکین بخشنے لگتا ہے۔ تمہاری حرکتیں مجھے بالکل پسند نہیں۔ خدا کے لیے خود کو بدلنے کی کوشش کرو۔ تم تو میرے بہت تابعدار بچے ہو۔ میری بات پر غور ضرور کروگے۔''

''اماں جان! امید ہے کہ اب آپ کو میرے شادی سے انکار کی وجہ سمجھ آگئی ہوگی۔ میں ہر بار آپ کو اپنی تمام مجبوریاں بیان کر کے منالیتا تھا مگر اگلے روز پھر وہی رونا دھونا۔ اماں میرے پاس چاؤ چونچلے کرنے کا وقت ہی کہاں ہے؟ صبح آٹھ بجے یونیورسٹی جاتا ہوں۔ ساڑھے چھ بجے واپس آکر کچھ وقت تو میرا اپنا ہونا چاہیے ناں۔ پرائم ٹائم تو یونیورسٹی پر قربان کرآتا ہوں، ان چند گھنٹوں پر میرا بھی تو حق ہے ناں......'' وہ ماں کے بازو دباتے ہوئے بولے۔

''تم کتنے بجے سوتے ہو؟ تمہارا نہ کوئی آرام کا ٹائم ہے نہ ہی کھانے پینے کا۔ بیچاری میری بہوا کیلے ہی کھانا کھاتی ہے اور رات بھر تمہارے انتظار میں کروٹیں بدلتے ہی گزارتی ہوگی۔ اس کی جگہ میں ہوتی تو دنیا میں تمہاری اس بے پروائی و بے اعتنائی کا ڈھنڈورا پیٹ چکی ہوتی۔ وہ تو بڑی ہی صابر و شاکر لڑکی نکلی، عقلمند ماں کی بیٹی ہے، ورنہ تم یاد ہی رکھتے تمام عمر کہ تمہارے ساتھ ہوا کیا ہے۔'' اماں جی اسٹک کے سہارے کھڑی ہوگئیں۔

''اچھا ہوتا اگر اپنی بیوی کو ڈنر کے لیے لے جاتے۔ موسم بھی بہت خوشگوار ہے اور موقع بھی ہے۔'' وہ آہ بھر کر مزید بولیں۔ ''کسی کی بیٹی لاکر میں نے بہت بڑی غلطی کردی۔ سوچا تھا کہ تم بیوی کے آنے سے ان نامراد کتابوں کی جان چھوڑ دوگے۔ یہ کوئی زندگی ہے جو تم جی رہے ہو، دل دُکھ جاتا ہے میرا۔''

''میری پیاری اماں یہی تو اصل اور حقیقی زندگی ہے، گھر بیٹھے بٹھائے دنیا کی اور آسمان و ستاروں کی سیر کرو۔'' وہ ہنستے ہوئے بولے۔ ''وہ مجھے جوائن کیوں نہیں کرلیتی۔''

''رہنے دو بابا گھر میں ایک پاگل کافی ہے۔'' وہ نخوت سے بولیں۔ ''تمہارے ابا کیا جاہل تھے جو انہوں نے خاندان کے ہر فرد کو وقت دیا۔ میرے بغیر رہ نہیں سکتے تھے۔ یہی اسٹڈی جس میں تم بیٹھے ہو ان کی تھی۔ خوب آباد تھی۔ ہر آنے جانے والے کے لیے اس کا دروازہ ہمیشہ کھلا رہتا تھا مگر اب کسی چیونٹی کی بھی جرأت نہیں اندر آنے کی گستاخی کرجائے۔'' یہ سن کر حسنات کو دل ہی دل میں ہنسی آئی۔ کیونکہ انہیں خود پر اسی سلوک و رویے کا زعم تھا کہ انہیں اسے کسی کی پروا ہے ضرورت ہے نہ ہی محتاجی ہے۔ ان کا اپنا وقت اور اپنی پسند کے مطابق گزرتی ہوئی زندگی قابلِ رشک ہے اور ان کے لیے قابلِ تسکین بھی۔ اماں جان ہولے ہولے قدم اٹھاتی اپنے کمرے کی طرف چلی گئیں۔

اسی اثنا میں سائرہ کے میکے والے کیک اور بے شمار تحائف کے ساتھ گھر میں وارد ہوئے تو ان کے اس طرح اچانک اور بے تکلف رویے پر وہ حیرت کے سمندر میں غوطہ زن ہوگئے کہ بہت ہی عجیب اور سر پھرے شو باز قسم کے لوگ ہیں کہ ان کے خیال میں ایسے تمام بے ہودہ فنکشنز تو بڑے لوگوں نے اپنے نصیب میں پیسہ صرف کرنے کے لیے خود پر مسلط کر رکھے ہیں۔ سائرہ مڈل کلاس کی لڑکی ہے، انہیں یہ سب کچھ کرنے کی ضرورت ہی کیا ہے۔ وہ ابھی اسی سوچ و بچار میں محو تھے کہ سائرہ چہکتی ہوئی اسٹڈی میں داخل ہوئی۔ اس نے سفید شیفون کی کامدانی کی ساڑی پہن رکھی تھی۔ گلے اور کانوں میں ڈائمنڈ کا زیور اور ہلکے میک اپ میں وہ





غضب ڈھا رہی تھی۔ حسنات نے اس پر حیرت سے بھرپور نگاہ ڈالی۔ اس سے پہلے کہ دونوں کی گفتگو شروع ہوتی اس کی بھابیوں اور کزنز نے دھاوا بھول دیا اور انہوں نے چھیڑ خانیاں کیں تو حسنات کی پیشانی پر ناگوار شکنیں ابھر آئیں۔ سب نے سنڈے برنچ کا پروگرام پی سی کار رکھا تو انہوں نے کئی حیلے بہانوں سے جان چھڑانے کی کوشش کی حالانکہ انہوں نے اپنے خاندان میں اپنے بھائیوں اور بہنوں کو ایسی تمام ایکٹوٹیز میں... بھرپور حصہ لیتے دیکھا تھا۔ مگر وہ ہر وقت اپنی مصروفیت اور وقت کی کمی کا بہانہ بنا کر ان کے ہر پروگرام سے کنارہ کشی اختیار کر جاتے تھے۔ وہ زندگی کی ان دلچسپیوں اور چھوٹی موٹی خوشیوں کو بے ہودگیوں کا نام دیا کرتے تھے اس لیے زندگی کے ان ہنگاموں سے انہیں نہ تو لگاؤ تھا نہ ہی وہ کوئی سروکار رکھنا چاہتے تھے۔ وہ زندگی کو نہایت بنیادی، آسان اور سہل اصولوں پر گزارنے کے تمنائی تھے۔ سائرہ بانو انہیں تمام لڑکیوں سے مختلف لگی تھی۔ جسے انہوں نے کتابوں میں گم پایا تھا۔ گولڈ میڈلسٹ ہونے کا اعزاز بھی اسے حاصل تھا جو اس بات کی تصدیق تھی کہ وہ بھی اپنا وقت کسی بیکار کے مشاغل میں ضائع کرنے والی لڑکی نہیں بلکہ اس کی سوچ کا محور بھی کتابیں ہی ہیں وہ اسی خوش فہمی میں مبتلا اسے منتخب کر بیٹھے تھے۔

سائرہ پر اگرچہ ان کی جانب سے کوئی روک ٹوک نہیں تھی پھر بھی برتھ ڈے کا پروگرام شوہر کے بغیر اسے ہرگز مناسب نہ لگا تو وہ اندر ہی اندر کھول کر رہ گئی۔ بہنوں اور سہیلیوں نے جی بھر کر چھیڑا اسے طیش دلایا۔ اس نے ان کے زور دینے پر حسنات سے ضد کی مصنوعی طور پر رونا دھونا بھی ڈالا۔ دوسروں کے سامنے احساسِ ندامت کا اظہار بھی کیا مگر سب حسنات کے لیے بچپنا اور اس کا لاابالی پن تھا۔ بھلا وہ اس کا حصہ کیونکر بنتے۔ اس وقت تو بات ٹل گئی تھی۔ اب نئی نویلی دلہن ہر شام ایک نئی پیشکش گوش گزار دیتی اور وہ تلملا کر رہ جاتے۔ آخر ایک رات اسے دو ٹوک لفظوں میں اپنا فیصلہ سنایا۔

میں تمہاری ان بے جا خواہشات کے ساتھ دو گام بھی نہیں چل سکتا۔ ایسی ڈیمانڈ جس میں وقت کا زیاں ہو وہ میں پوری کرنے سے قاصر ہوں۔ بہتر ہے کہ خود کو مصروف رکھو اور اب پی ایچ ڈی کر کے ایک باعزت اور بامقصد زندگی گزارنے کا پروگرام بناؤ۔ ہماری اسی ذہنی ہم آہنگی اور مطابقت میں زندگی بہت حسین اور پُرسکون طریقوں سے گزر جائے گی۔'' ان کی یہ باتیں سن کر وہ بڑی متحمل مزاجی سے گویا ہوئی۔

''میں اس مشورے کی تہ دل سے قدر کرتی ہوں مگر اس وقت مجھے طویل پڑھائی کے بعد آرام کی اشد ضرورت ہے۔ مجھے ری لیکس ہونے کے لیے کچھ وقت چاہیے۔ پھر مجھے فیملی ریز کرنے کے لیے وقت درکار ہے۔ میری تمام سوچ کا محور نکاح کے بعد بدل چکا ہے۔ اب میرا رول اِک وفا شعار بیوی کا ہے، اس وقت میرا گھر، میرا شوہر، میری سسرال کا ہر رشتہ میرے لیے بہت اہم ہے۔ اس کے بعد بچوں کی پیدائش اور ان کی پرورش میرے تمام فرائض میں سرِفہرست ہوگی۔ مجھے بچوں سے والہانہ لگاؤ بھی حد درجے کا ہے۔ فیملی کمپلیٹ کرنے کے بعد اور... باقی بھی تمام گھریلو ذمے اور فرائض سے سبکدوش ہونے کے بعد تو وقت کا ہر لمحہ میرا اپنا ہوگا۔ اسے مصرف میں لانے کے لیے میں نے ایک ڈھانچا تشکیل دے رکھا ہے۔ یہ آپ کی ہیڈک نہیں...... آپ بے فکر رہیں، میں اپنی پڑھائی کیونکر ضائع کروں گی۔ مجھے خود بھی تو احساس ہے۔'' وہ رسانیت اور سنجیدگی سے کہہ کر کروٹ بدل کر لیٹ گئی۔ ''میرا خیال ہے اب سو جانا چاہیے۔ یہ ڈسکشن پھر کبھی سہی۔''

''بیگم کل کس نے دیکھی...... آج کی بات کل پر کیوں چھوڑیں؟ ویسے بڑے افسوس کا مقام ہے کہ تم نے پڑھ لکھ کر گنوا دیا...... کیسی جاہلانہ باتیں کرتی ہو، کم از کم مجھے تم سے ایسی احمقانہ منطق کی توقع تو ہرگز نہیں تھی۔''

وہ رکھائی سے بولے۔ ''تم تو میری بھابیوں اور بہنوں جیسی اِک عام عورت ہی نکلیں۔ کہاں گئی تمہاری تعلیم اور تمام ٹرافیز اور میڈلز..... اگر تم نے بچے ہی پیدا کرنے تھے، ملازموں والے کام ہی کرنے تھے تو تعلیم پر اپنا اتنا وقت ضائع کیوں کیا۔ بارہ سال کی عمر میں شادی کرتیں اور تیرہ سال کی عمر میں ایک عدد بچہ پیدا کر چکی ہوتیں۔ مجھے افسوس ہے تمہاری سوچ پر۔''

''مجھے آپ کی کسی بات سے اتفاق نہیں۔'' وہ تلملا کر اٹھ کر بیٹھ گئی۔ ''میرے اندر کی عورت کو اعلیٰ ترین مقام پر کھڑے ہونے کی خواہش کو آپ رد نہیں کر سکتے۔''

''مجھے بھی تمہارے ان خیالات سے اتفاق نہیں۔ آئی ایم ایکسٹریملی سوری۔ آئی تھنک سائرہ مجھے لگتا ہے کہ ہم ندی کے دو کنارے ہیں، ساتھ چلتے ہوئے بھی بہت دور..... ہم دونوں شاید ایک دوسرے کے لیے بنے ہی نہیں تھے۔ تمہیں سمجھنے میں مجھ سے بھول ہوگئی۔'' وہ پژمردہ لہجے میں بولے۔ ''اور تمہیں مجھے جاننے میں غلط فہمی ہوگئی۔ مجھے پارٹنر چاہیے تھا۔ ویل ایجوکیٹڈ..... جو مجھ سے کتابوں کے بارے میں مختلف نظریات کے بارے میں ڈسکشن کر سکتا۔''

''چلیں اس مسئلے کا حل ڈھونڈیں۔'' وہ تنک کر بولی۔ ''کیونکہ میں تو اِک عام بیوی ہوں، ڈیمانڈنگ..... خود کو بدل نہیں پاؤں گی، قدرتی امر ہے، حل ڈھونڈا جا سکتا ہے۔ دونوں اس کے بارے میں سنجیدگی سے سوچ سمجھ کر فیصلہ کرتے ہیں کہ کیا، کیا جائے؟'' اس کے لہجے میں بے پروائی تھی۔ جیسے یہ بہت معمولی سی بات ہو۔ وہ اپنے ہاتھوں کو بغور دیکھنے لگی۔ جن پر مہندی کی سرخی اور اس کی مہک وقت کی نذر ہو چکی تھی۔ آڑھی ترچھی لکیریں واضح طور پر نظر آرہی تھیں۔ آج اسے اپنی دادی کی باتوں میں کسی قدر سچائی نظر آنے لگی تھی۔ جو عموماً ہر پوتی، نواسی کی شادی پر ایک فقرہ بولنا نہیں بھولتی تھیں کہ شادی تو اِک جوا ہے، جس کی ہار اور جیت کا اندازہ اس میں شامل ہونے سے ہی ہوتا ہے۔ جو جیت گیا اس کے وارے نیارے جو ہار گیا وہ بدقسمت کہلایا۔

''سچ ہے کہ میں بھی جوئے کی نذر ہوگئی۔ میری تمام عمر داؤ پر لگ گئی۔ اور یہ دنیا میرے لیے دوزخ سے بھی بدتر آماجگاہ بن گئی۔ یہ ہیں میرے بخت۔''

☆☆☆

''حسنات آپ میری بات پر غور تو کریں۔ میں چاہتی ہوں کہ ہمیں جلد از جلد اپنی فیملی کمپلیٹ کر لیں چاہیے تاکہ میں وقت سے فارغ ہو کر اپنی ادھوری تعلیم کو مکمل کر سکوں۔ تعلیم میں طویل وقفہ آگیا تو مجھے دوبارہ جوائن کرنے میں بہت مشکل ہوگی۔'' وہ اسٹڈی میں ان کی آرام چیئر کے قریب صوفے پر بیٹھ کر اپنی ہمت کو یکجا کر کے آہستگی سے بولی۔

مگر حسنات کی طرف سے کوئی جواب آیا نہ ہی نظریں کتاب سے اٹھیں۔ سائرہ نے ان کی کتاب پر دونوں ہاتھ رکھ کر کہا۔

''میں نے آپ سے بہت ضروری بات کی ہے حسنات..... کتاب بند کیجیے اور میری اس خواہش پر غور کیجیے۔ میں غلط نہیں کہہ رہی۔ ایک حقیقت بیان کر رہی ہوں، ہر عورت کا اِک حسین خواب ہے یہ۔'' وہ سنجیدگی اور ..... سختی سے بولی۔ ''خدا کے لیے میرے خواب پر غور کیجیے۔ کیا ہوگیا ہے آپ کو میری کسی بات کی کوئی وقعت ہی نہیں۔''

''اُف جاہلوں والی حرکتیں ہیں تمہاری، تمہاری ایجوکیشن کاغذ کے چند ٹکڑوں تک ہی محدود ہے۔ جاؤ





انہیں جلا دو، میں مذاق یا طنزاً نہیں کہہ رہا، آئی ایم سیریس..... کیونکہ اس کا تمہیں کوئی فائدہ نہیں ہوا۔'' وہ کتاب بند کر کے توہین آمیز لہجے میں بولے۔ تو وہ اپنی اس ہتک پر انہیں تڑپ کر دیکھنے لگی۔ ان کے چہرے پر نفرت و حقارت کا ٹھاٹھیں مارتا سمندر موجزن تھا۔

''جب سے شادی ہوئی ہے میری زندگی ہی بدل گئی۔ نہ رات سونے سے پہلے کتاب پڑھ سکتا ہوں نہ ہی اپنی مرضی سے سو سکتا ہوں نہ جاگ سکتا ہوں، تمہاری پسند کے کپڑے پہنتا ہوں، تمہاری مرضی کے مطابق کھانا کھاتا ہوں، تم نے تو میری زندگی کے ہر لمحے کو مجھ سے چھین لیا ہے۔ میری سانسیں بھی تمہاری اور میری روح بھی تمہاری۔ میرا تو کچھ نہیں رہا۔ تہی دست ہوگیا ہوں میں۔'' لہجہ زہر آلود تھا۔

''ایسا تو ہرگز نہیں جو آپ نے نقشہ کھینچا ہے۔ آپ تو بیچلر کی طرح بے مہار اور آزاد ہیں حسنات! آپ جیسے ذہین و فطین لوگ نارمل نہیں ہوتے۔ ان کا آئی کیو لیول اِک عام انسان سے بہت ہائی ہوتا ہے شاید یہی وجہ ہے کہ وہ زندگی میں کہیں نہ کہیں مار ضرور کھا جاتے ہیں۔ مجھے اب آپ کی مینٹل کنڈیشن کی سمجھ آگئی ہے، کاش حسنات آپ ایک لو آئی کیو لیول کے نارمل انسان ہوتے تو بہتر تھا۔ جسے زندگی کی قدر ہوتی۔ وقت کی اہمیت کا احساس ہوتا تو کتنا ہی اچھا ہوتا حسنات۔'' وہ روہانسی ہوگئی۔ ''اپنے ذہن و قلب کو مطابقت و مفاہمت کا درس سکھائیں۔ آپ کے پاس علم کی کمی نہیں۔''

''بیگم خدا کے لیے اپنی زندگی میں مصروف رہنا سیکھو، اپنی زندگی کو ضائع مت کرو، تمہاری باتوں میں جذباتی پن کے علاوہ اور کچھ نہیں۔ جس نے کتابوں کو اپنا دوست بنالیا اس نے کوہ ہمالیہ سر کرلیا۔'' وہ ہاتھ جوڑ کر سختی سے بولے۔ ''مجھے اپنا محتاج بنانے کی کوشش مت کرو۔''

''مجھے اولاد چاہیے حسنات..... میں اپنی زندگی کا مقصد پانے میں کامیاب ہو جاؤں گی۔ میری یہ خواہش جائز ہے کیونکہ عورت چاہے ان پڑھ ہو یا تعلیم یافتہ، ہر عورت ماں کے مقدس رشتے کو حاصل کرنا چاہتی ہے۔ یہ قدرتی امر ہے، یہ تقدس اور عظمت مجھے سونپ دیجیے پلیز حسنات۔ میری التجا سن لیجیے۔'' وہ التجائیہ لہجے میں بولی۔

''مجھے بچے قطعاً پسند نہیں..... میں نے اپنے لیے اپنے جیسا ساتھی ڈھونڈا تھا۔ تم تو مجھ سے بالکل ہی الگ نکلیں۔ سائرہ میں بچے کی ذمے داری نہیں اٹھا سکتا۔ میرے پاس اتنا وقت ہی نہیں جو اسے ... دے سکوں گا۔'' وہ سنجیدگی اور تلخی سے بولے۔ ان کی باتیں اسے شدید حیرت میں مبتلا کر گئیں۔

''مجھے تنگ کرنا چھوڑ دو، جاؤ اپنا کام کرو، صفائی کرو، کھانا پکاؤ، کپڑے دھلائی اور استری کرو، یہ ہے ایک گولڈ میڈلسٹ کا رول ہے؟ چلو بھر پانی میں ڈوب مرجانے کا مقام ہے۔ اب بچے پیدا کرنے کی کسر باقی رہ گئی ہے۔ اس پر تمہارا نہیں صرف میرا اختیار ہے۔ اس کا فیصلہ تو میری زندگی میں نہیں ہو سکتا۔ یہ بات غور سے سن لو اور آئندہ مجھ سے ایسی ڈیمانڈ مت کرنا۔ جو میرا سکون غارت کردے۔''

''اس پر میرے رب کا اختیار ہے، آپ کا ہے نہ ہی میرا۔'' وہ بے ساختہ بولی۔ ''جب اس ذات نے حکم کر دیا کہ کن فیکون تو آپ اور میں جھٹلانے والے کون ہوتے ہیں۔''

''اللہ تعالیٰ نے انسان کے اختیارات میں بہت کچھ سونپ رکھا ہے، غور و فکر کرنے کی ضرورت ہے تمہیں۔ آنکھیں بند کیے کنویں میں کودنے کو اختیارات کا نام دینا حماقت اور نادانی ہے، جس میں تم مقید ہو چکی ہو۔'' وہ بھی بے ساختگی سے بولے۔ ''ہماری شادی کو تین سال ہوگئے ہیں۔ رب العزت نے ہمیں اس معاملے میں با اختیار رکھا۔ اس کی مہربانی ہے، مجھے بچے کی چاہ نہیں اور میں نے اپنی تقدیر کا رخ موڑ لیا۔ لکھت

کومٹادیا۔ اب دوبارہ کندہ کرنا ناممکن ہے۔ اسی پر راضی ہو جاؤ۔'' یہ سن کر مزید قیل وقال کیے بغیر وہ وہاں سے اٹھی اور تیزی سے اپنے کمرے میں جا کر رکے ہوئے آنسو کھل کر بہانے لگی۔ پچھلے تین سال سے وہ جب بھی اس ٹاپک کو چھیڑتی تھی تو حسنات کا یہی نامناسب ردِعمل ہوتا تھا۔ پانچ منٹ میں پانچ من بھاری تکلیف دہ طعن لعن سے نوازا جاتا۔ حسنات اس کے جانے کے بعد پھر کتاب میں کھو گئے اور وہ دیر تک آنسوؤں سے دل کے آبلوں کا علاج کرنے کی کوشش کرتی رہی اور پھر ایک دن اماں جی بھی اس دارِ فانی سے رخصت ہو گئیں تو گھر میں کوئی بات کرنے والا نہیں رہا۔ وہ مایوس سی ہو کر رہ گئی تھی۔ حسنات نے کہنا شروع کر دیا تھا۔

''فارغ اور بیکار رہو گی تو تمہارا انجام یہی ہوگا۔ اینگزائیٹی، ڈپریشن اور پھر میڈیسن...... اب بھی کچھ نہیں بگڑا۔ پی ایچ ڈی گھر کے چند کلومیٹر کے فاصلے سے کر لوگی۔ اس سے بڑی اور کیا خوش قسمتی ہوگی تمہاری۔ لوگ اس یونیورسٹی سے تعلیم حاصل کرنے کے لیے دور دراز علاقوں سے آتے ہیں۔ تمہارے گھر میں یہ سہولت میسر ہے۔ تم تو حد درجے ناسمجھ اور بے وقوف نکلیں۔ اپنے دماغ پر تالے مت لگاؤ۔ ورنہ پاگل خانے سدھار جاؤ گی۔ میری بات مان جاؤ، تم سے عمر میں بڑا ہوں، تجربات میں بھی پختہ ہوں۔''

وہ اسے کئی راتوں سے جاگتا ہوا دیکھ رہے تھے۔ یونیورسٹی سے واپس آئے تو اسے بھوکا، پیاسا، بے وقت سویا ہوا پاتے۔ رات کبھی لان میں تو کبھی ٹیرس پر ٹہلتے ہوئے گزر جاتی۔ نہ پہننے اوڑھنے میں دلچسپی رہی، نہ سہیلیوں کے ساتھ ہلا گلا کرنے کی چاہ رہی۔ گھر کی ہر شے اپنی جگہ سے ہل چکی تھی۔ الماریاں الجھ گئیں، کچن کے برتن گھر بھر میں بکھرے ہوئے تھے، نوکر عیاشی منا رہے تھے، اس تبدیلی کو حسنات نے محسوس تو کیا مگر اسے نظر انداز کر ڈالا تھا۔ انہیں ہمیشہ سے ہی ایسی بے ترتیبی میں رہنے کی عادت تھی۔ انہیں بیڈ روم میں بکھرے ہوئے کپڑے، جوتے اور تکیے، چادریں بے سکون نہ کرتیں۔ باتھ روم میں کاؤنٹر پر بکھری ہوئی اشیا، گیلے تولیے اور گیلا باتھ روم پریشان نہ کرتے۔ اسٹڈی تو الامان، جہاں الماریوں، شیلفوں اور کارپٹ پر کتابوں، اخباروں اور رسالوں کے بے ترتیب انبار لگے رہتے تھے جنہیں سلیقے اور طریقے سے رکھنا تو درکنار کسی کو چھونے تک کی اجازت نہیں تھی اس لیے سائرہ اسٹڈی میں جھانک کر دیکھتی تک نہیں تھی کیونکہ بے ترتیبی کو ہضم کرنا اس کے لیے بہت مشکل ہو جاتا تھا۔ غیر ارادی طور پر بکھرے ہوئے رسالوں اور اخباروں کو اکٹھا کرنے لگتی تو کڑوی باتیں سننے کو ملتی تھیں۔ ایسی خصلتوں والے شوہر کے ساتھ گزارہ کرنا اس کے لیے آسان نہیں تھا مگر اپنی کمٹ منٹ کو مدِ نظر رکھتے ہوئے وہ ان کے ساتھ جوانی کے حسین دن کاٹ تو رہی تھی مگر کرب، اذیت اور بے قراری ہمیشہ ہم سفر رہتی تھی پھر بھی اس نے ان سے کنارہ کشی کا کبھی تصور بھی نہیں کیا تھا۔ ذہنی طور پر وہ اتنی مضطرب رہنے لگی تھی کہ کوشش کے باوجود وہ پڑھائی جاری رکھنے میں ناکام رہی تھی۔ طبیعت میں یاسیت تو رچ بس ہی گئی تھی کتاب اٹھانے کو دل ہی نہیں چاہتا تھا۔

وقت گزرنے کے ساتھ زندگی سے لگاؤ اور دلچسپی کم ہوتی جا رہی تھی۔ جس کا اندازہ حسنات کو وقتی طور پر ہوتا مگر زیادہ پریشانی لاحق نہ ہوتی تھی کیونکہ گہرائی میں سوچنے اور مسئلہ حل کرنے کو اُن کے پاس وقت کی کمی تھی۔ لاشعوری طور پر سائرہ گھر میں بند ہو کر رہ گئی۔ رہی سہی کسر دیگر سسرال والوں کی طرف سے ہر وقت کی جانے والی بچے کی ڈیمانڈ نے پوری کر دی۔ ذہنی طور پر وہ بے حد کمزور اور لاغر ہو گئی تھی۔ جسمانی طور پر بھی مریضہ دکھائی دیتی تھی۔ اس کی اس حالت پر حسنات کا رویّہ بدلا...... فکرمندی لاحق ہوئی، اس سے لفظی اپنائیت د انسیت کا اظہار کیے بغیر اسپتال لے گئے، یہ معجزہ شاک کر دینے کے لیے کافی تھا۔ اتنی بڑی تبدیلی پر وہ خوش





ہونے کے بجائے ہراساں و پریشان ہو گئی۔ حسنات کے پاس اس کے لیے تو ایک پل نہیں تھا آج تین گھنٹے اس پر قربان کرنا کسی معجزے سے کم نہیں تھا۔ لیکن یہ معجزہ کیونکر رونما ہوا اسے کچھ خبر نہیں تھی۔

☆☆☆

''تمہاری تمام رپورٹس آ گئی ہیں، تم جانتی ہو کہ تم نے مجھے کتنا بڑا دھوکا دے ڈالا ہے۔ تم نے ایسا گھناؤنا فریب میرے ساتھ کیوں کیا؟ تب ہی تو میں کہوں کہ تمہارے چہرے پر ہر وقت بارہ کیوں بجے رہتے ہیں؟ مُردنی کیوں چھائی رہتی ہے، میرا شک درست نکلا۔'' وہ جلالی لہجے میں بول رہے تھے، سائرہ نے ان کی طرف سوالیہ نظروں سے دیکھا۔

''معصوم بننے کی ضرورت نہیں......'' حسنات نے آگے بڑھ کر سائڈ ٹیبل کی دراز کھول کر ٹیبلیٹس کا پتا نکالا۔ جس میں سے صرف دو گولیاں کھائی گئی تھیں۔ حسنات نے قہر آلود نظروں سے گھور کر پتا اس کے منہ پر دے مارا۔ وہ بہ مشکل اٹھ کر بیٹھ گئی۔

''حسنات میں نے یہ جان بوجھ کر نہیں کیا۔ شاید طبیعت خرابی کی وجہ سے بھول گئی۔ دماغ سے بالکل ہی نکل گیا کہ مجھے میڈیسن میں ناغہ نہیں کرنا۔ او مائی گاڈ، سوری حسنات۔'' وہ مجرمانہ انداز میں بولی۔ ''یہ سوچی سمجھی ترکیب نہیں تھی۔ اِک بھول تھی۔ بھول تو معاف کر سکتے ہیں۔''

''نان سینس...... مجھے تمہاری کسی بات پر یقین نہیں۔ تمہیں بچہ چاہیے تھا، یاد رکھو کہ مجھے دغا اور فریب دے کر تم اپنے مقصد میں کامیاب نہیں ہو سکتیں۔ اسی وقت اٹھو، میرے ساتھ اسپتال چلو۔ اگر میری بات نہیں مانو گی تو میں تمہیں طلاق دے دوں گا۔ ابھی اور اسی وقت۔'' وہ اس کا بازو کھینچتے ہوئے بولے۔

''آپ صبر سے کام لیں، اگر اللہ تعالیٰ ہم پر مہربان ہو ہی گیا ہے تو اس کا شکر ادا کریں نہ کہ ہم ایک معصوم بچے کے قاتل بن کر جہنمی کہلائیں۔ حسنات یہ تو خاص نظرِ کرم ہوئی ہے ہم پر۔'' وہ خوشی و غمی کے ملے جلے جذبات میں بول رہی تھی۔

''اس کا مطلب یہ ہوا ہے کہ میرا شک درست ہے کہ تم نے جانتے بوجھتے مجھے اندھیرے میں رکھا۔'' وہ نہ جانے اسے کیا کیا سنا رہے تھے۔ غصے سے ان کے منہ سے جھاگ ابل پڑا تھا۔ وہ خوفزدہ ہونے کے بجائے دلیر بن گئی تھی۔

''آپ کے رول کے بغیر یہ کیسے ممکن تھا؟'' وہ تکیے سے ٹیک لگا کر بولی۔

''مجھے جھانسا دے کر تم ماں نہیں بن سکتیں۔'' وہ زور سے چیخے اور اسے گھسیٹتے بیڈ سے اتار کر بولے۔ ''مجھے بچہ نہیں چاہیے۔ تم کیوں نہیں سمجھتیں۔''

''مگر مجھے بچہ چاہیے۔'' وہ بھی چیخی تو وہ دہل کر پرے ہٹ گئے۔ اس کا یہ روپ انہوں نے پہلی بار دیکھا تھا۔ سوچ میں پڑ گئے تھے۔ تھوڑے توقف کے بعد نہایت ملائمت سے بولے۔

''تم میری مجبوری سمجھنے کی کوشش کرو، میں ابھی ذہنی طور پر تیار نہیں ہوں، صرف ایک سال کی مہلت دے دو۔''

''حسنات میں آپ کو بچے کی کسی ذمے داری میں شامل نہیں کروں گی۔ میرا آپ سے وعدہ ہے۔ مجھ پر نہ سہی اس معصوم پر ہی رحم و ترس کر لیجیے۔ بچے کے معاملے میں آپ کی نفرت اور میری چاہت و پسند کا لیول ایک ہی ہے۔ اگر بچے مارکیٹ میں بک رہے ہوتے تو میں ڈھیر سارے بچوں سے اس گھر کو بارونق بنا ڈالتی۔ میری پسند فطری ہے حسنات۔'' سائرہ نے بڑی لاچاری سے ان کی آنکھوں میں جھانکا اور بڑی بے بسی سے بولی۔

"پھر وہی جاہلانہ و بے وقوفانہ راگ...... میری زندگی میں تو ایسا ہونے والا نہیں، یہاں بچے کی آواز ناقابلِ برداشت ہے۔ بچے کا رونا اور چیخ و پکار۔۔اس گھر کا سکون و قرار غارت مت کرو، ورنہ یہ گھر چھوڑ دوں گا۔" وہ تقریباً چیخ کر بولے۔ "پھر بھی میں ایک سال بعد کا وعدہ کر رہا ہوں، اسٹامپ پیپر لاؤ لکھ دیتا ہوں ... فی الحال اس وقت میری طرف سے اجازت نہیں۔"

"اور اس معصوم کا کھیلنا کودنا، قلقاریاں کرنا، توتلی میٹھی باتیں کرنا اسے کیا نام دیں گے آپ؟ گھر کی خاموشی میں گہما گہمی اور رونق سما جائے گی۔ مجھے تو اس دن کا ابھی سے انتظار رہنے لگا ہے۔" وہ بچے کے فسوں میں کھو کر بولی۔

"سائرہ تم میری بات کو نظر انداز کرنے کی گستاخی نہیں کر سکتیں۔" وہ اسے جھنجوڑتے ہوئے بولے۔ "فوراً تیار ہو جاؤ۔ مجھے تمہارے وجود سے گھن آنے لگی ہے۔ ایسا نہ ہو کہ میں تمہیں اپنی زندگی سے ہمیشہ کے لیے ہی نکال دوں، ہماری اچھی گزر رہی ہے، اسی طرح اس زندگی کو گزر جانے دو پلیز۔ اتنا اہم اور عظیم فیصلہ کرنے کے لیے مجھے وقت چاہیے۔ ذہنی طور پر تیار ہونے کا فائدہ نہ تو مجھے ہوگا نہ ہی تمہیں بلکہ آنے والے بچے کو اس کا فائدہ ہوگا۔ جسے ہم کوالٹی ٹائم دے سکیں گے۔" وہ اب اسے اپنی بانہوں میں بھر کر نرمی سے بولے تو سائرہ رحم لانہ نظروں سے انہیں دیکھنے لگی۔

"حسنات! پلیز صرف ایک بچے کی التجا ہے، دوسرے کا نام نہ لوں گی۔" وہ ان کی نرمی سے فائدہ اٹھاتے ہوئے ان کے ہاتھوں کو مضبوطی سے پکڑ کر اپنا سر ان کے سینے سے لگا کر التجائیہ انداز میں بولی۔

"مجھے کچھ نہیں سننا۔" انہوں نے اسے جھٹکے سے پرے کیا تو اس کے ہاتھوں کی گرفت ڈھیلی پڑ گئی اور وہ تکیے پر گر گئی۔ وہ اس کی سائڈ پر بیڈ پر پاؤں لٹکائے بیٹھے تھے۔ اس منانے میں کبھی جاڑے کی کپکپی تو گرما کی چبھن کا کھیل جاری تھا مگر وہ ایسی قبیح حرکت ماننے کے لیے قطعی تیار نہیں تھی۔ جھٹکا لگنے سے اس کا سر چکرانے لگا تھا اور متلی ہونے لگی تھی۔

"مجھے آپ کی ناراضی ... بیکار کے اعتراض اور اس شدید ردِعمل کی قطعاً پروا نہیں...... کیونکہ مجھے ایک مکمل عورت بننے کا حق قدرتی طور پر انعام کی صورت میں سونپا گیا ہے اس لیے ایک معصوم سی جان کے قتل کے تصور سے ہی میرے رگ و ریشے میں ہم دونوں کے زوال اور سزا کا ڈر خوف سرائیت کر گیا ہے۔ حسنات آپ نے ہر مفکر اور مولانا کی تفسیروں کو کھنگال رکھا ہے۔ کیا یہی فرمانِ الٰہی ہے کہ آنے والی روح پر آپ قابض ہو جائیں اس پر تو ہمارے مالک کا اختیار ہے۔" وہ اس لمحے خود سے بے خبر بیزاری اور الجھن سے بولی تو اس کے حوصلے ... ہمت اور مقابلہ کرنے کی جرأت کو محسوس کرتے ہوئے وہ اسے حق دق دیکھنے لگے۔ وہ تیزی سے واش روم کی طرف بھاگی اور اس کی قے کرنے کی آواز سن کر حسنات نے نفرت اور حقارت سے اندر جھانکا اور قہر آلود لہجے میں بولے۔

"تم کان کھول کر سن لو، اگر ایک گھنٹے میں تیار نہیں ہوئیں تو اپنے باپ کے گھر جانے کی تیاری کرنے میں دیر مت لگانا۔ مجھے تم جیسا خودسر، دُہری شخصیت کا مالک جیون ساتھی نہیں چاہیے۔" حسنات نے اس پر ایک اچٹتی ہوئی ناگوار نظر ڈالی اور وہاں سے چلے گئے۔

"آپ کی اس انہونی خواہش کی میں کبھی تائید نہیں کروں گی۔ میں آپ کی بہترین ہم سفر نہ سہی آپ کی دشمن ہی سہی، مجھے منظور ہے مگر یہ گناہِ کبیرہ کبھی نہیں کروں گی۔" وہ بڑبڑاتی ہوئی کروٹ بدل کر لیٹ گئی۔





"سائرہ اگر تم تیار ہو چکی ہو تو بتاؤ، میں تمہارے ساتھ اسپتال چلوں یا ڈرائیور تمہیں میکے چھوڑ آئے۔" گھنٹے بھر بعد اُن کی آواز آئی جسے سن کر وہ سرتاپا لرز کر بیڈ سے اتر گئی۔

☆☆☆

"حسنات! مجھے تم سے ایک سوال کا جواب چاہیے۔ اگر ہماری اماں آج زندہ ہوتیں تو وہ بھی تم سے یہی سوال کرتیں۔ آج تو ان کی روح تڑپ اٹھی ہوگی۔" بڑی بہن عصمت آئی سی یو میں سائرہ کی حالت کو دیکھتے ہوئے حسنات پر برس رہی تھیں۔ لہجے میں خفگی اور افسردگی تھی اور آنکھوں میں نمی تیر رہی تھی۔

"آپا! آپ کیا کہنا چاہ رہی ہیں؟ اماں کی روح بے چین کیوں ہوگی؟ کوئی صدقہ خیرات کیے دیتا ہوں میں۔" وہ انجان بنتے ہوئے بولے۔

"بچے کو اس دنیا میں آنے سے روکنے والے تم ہو کہ سائرہ؟" وہ پژمردگی سے بولیں۔ "دیکھو مجھ سے سیدھی اور سچی بات کرو، خبردار جو کچھ چھپانے کی کوشش کی۔"

"ہم دونوں نے مل کر مشورہ کیا اور فیصلہ بھی ہم دونوں کا ہی تھا...... ایک سال بعد فیملی بڑھانے کے بارے میں سوچا جائے گا۔ فی الحال ہم دونوں ہی ذہنی طور پر تیار نہیں تھے۔ آپا میں نہیں چاہتا کہ میرے گھر میں ایک ایسا بچہ پرورش پا رہا ہو جس کی نہ کوئی اہمیت ہو اور نہ ہی وہ والدین کی توجہ کا مرکز بن سکے۔ وہ بچہ جوان ہو کر بالکل ہی نامکمل اور ادھوری شخصیت کا مالک ہوگا۔" وہ بڑی خود اعتمادی سے بودا سا جواز پیش کر رہے تھے۔

"تم نے اپنی عمر ملاحظہ فرمائی ہے، جوانی کے بچے والدین کو تمام فرائض سے وقت پر فارغ البال کر دیتے ہیں۔ اب مجھے دیکھو اور باقی بہنوں اور بھابیوں کا موازنہ کرو۔ سب اپنے فرائض کی ادائیگی کے بعد اپنی زندگی کے ہر لمحے سے محظوظ ہو رہے ہیں جبکہ مجھ پر چھوٹی بیٹی کی ذمے داری کیوں ہے؟ کیونکہ وہ دنیا میں لیٹ پہنچی تھی۔ تم نے آج تک اپنے وقت کو ایک روٹین میں سیٹ ہی نہیں کیا۔ ماں جی کہتی تھیں کہ تم شادی کے بعد بالکل بدل جاؤ گے۔ سورج کے طلوع ہونے اور غروب ہونے کے ساتھ چلنے لگو گے۔ اس کلاک کی ہر سوئی میں اپنا پروگرام فیڈ کرنے لگو گے پھر تمہارے پاس وقت کی کمی نہیں ہوگی۔ بلکہ تمہیں کام کی کمی اور وقت کی زیادتی کا احساس ہونے لگے گا۔ مگر ماں جی کی تھیوری کو ناکام کرنے میں تم تو بے مثال نکلے، کتنے افسوس کا مقام ہے... اپنی تعلیم دیکھو اور اپنی جاہلانہ سوچ کو پرکھو، لگتا ہے، زمانۂ جاہلیت کے دور کے باشندے ہو۔" عصمت آپا نے لمبی سرد آہ بھر کر بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔

"آپا میں انہی صلواتوں اور فضیحتوں کی وجہ سے کسی سے ملنا نہیں چاہتا۔ میری اپنی زندگی ہے اس پر مجھے ہی اختیار ہونا چاہیے۔" وہ بیزاری سے بولے اور سائرہ کی طرف بڑھ گئے۔ جسے ڈاکٹر بلڈ کی دوسری بوتل لگانے کی کوشش کر رہا تھا۔ اور سائرہ کی آنکھوں میں پرلے درجے کی ویرانی اور لاچاری کی تاریکیاں بسیرا کر گئی تھیں۔ لبوں پر نہ ٹوٹنے والی خاموشی تھی۔ حسنات نے اس کے بالوں پر نہایت ملائمت سے ہاتھ پھیرا۔ سائرہ نے ناگواری سے ان کا ہاتھ پرے کو ہٹا دیا اور آنکھیں بند کر لیں۔ حسنات نے ندامت بھری نظروں سے عصمت آپا کی طرف دیکھا تو ان کی آنکھوں کی زبان پڑھ کر بے نیازی و بے پروائی کا سہارا لیتے ہوئے بولے۔ "اب سائرہ کی حالت بہتر ہے فکر کی بات نہیں۔ آپا! میں اب چلتا ہوں...... آج مجھے ایک بہت اہم میٹنگ کے لیے HEC جانا ہے۔ آپ کے ہوتے ہوئے مجھے کسی قسم کی فکر نہیں ہوگی۔"

"تم میری غیر موجودگی میں بھی کسی قسم کا کوئی پرابلم محسوس نہیں کرو گے۔ اگر مجھے علم ہوتا کہ اپنے جیون

ساتھی کے لیے بھی اتنے ہی بے حس اور بے پروا ہو گے تو تمہاری شادی نہ ہونے دیتی۔'' وہ دل میں ہی کہتی ہوئی کھول گئیں۔ ان کا دل چاہا اس ارسطو، افلاطون اور سقراط کے نانا کے منہ پر تھپڑوں کی بارش کر دیں۔

''میٹنگ کے بعد آنے کی کوشش کروں گا۔ بس سائرہ کو تسلی و تشفی دیجیے گا۔ اور سمجھائیے گا کہ وہ ہے تو بچوں کی قلت نہیں ہوگی۔ اس وقت ری کور کرنا ضروری ہے۔'' وہ آہستگی سے بولے اور سائرہ کی طرف خالی نظروں سے دیکھتے ہوئے دروازے کی طرف چل پڑے۔ بیٹی کے مقدر لکھنے کا اختیار والدین کو سونپا جاتا تو کیا ہی خوب ہوتا۔ کبھی دل نالاں نہ ہوتا، آنکھ میں جھڑی نہ لگتی، نیندیں نہ اڑتیں اور ایسے ناہنجار مرد ہمیشہ کے لیے تنہائی کا شکار ہو جاتے۔ دوسروں کی لاڈلی بیٹیاں ان کے من گھڑت و من پسند اصولوں کی بھینٹ چڑھنے سے بچ گئی ہوتیں۔ وہ سائرہ کی طرف ترس و رحم لانہ نظروں سے دیکھ کر سوچے جا رہی تھی۔ اس حالت میں وہ کسی قسم کا سوال پوچھ کر اسے مزید پریشان کرنا نہیں چاہتی تھیں اس لیے خاموشی سے اس کے قریب ہی رکھے اسٹول پر بیٹھ گئیں اور خود کو لعنت ملامت کرنے لگیں جنہوں نے اپنے بھائی کی تمام خصلتوں اور عادات کو جانتے اور سمجھتے ہوئے بھی اس کی شادی کی حمایت کر ڈالی تھی محض اسے سدھارنے کی امید و بیم میں ایک لڑکی کی زندگی تباہ کرتے ہوئے اماں جان کو خوفِ خدا کیوں نہیں آیا۔

☆☆☆

''سائرہ اب کیسا فیل کر رہی ہو؟'' حسنات نے بیڈ روم سے ملحقہ اسٹڈی سے جھانکتے ہوئے سرسری انداز میں پوچھا۔

''اللہ کا کرم ہے۔'' وہ منمنائی اور کروٹ بدل کر لیٹ گئی۔ حسنات نے اس کے قریب آنے کے بجائے وہیں سے واپسی کو بہتر سمجھا اور اپنی مخصوص کرسی پر بیٹھ کر کسی ڈیلی نیوز کے لیے لکھے ہوئے آرٹیکلز پر نظریں جما کر بیٹھ گئے۔ جب اپنے فسوں سے باہر نکلے تو صبح کے چار بج رہے تھے۔ ایک تسلی بخش بھرپور انگڑائی لے کر انہوں نے وہیں رکھے فریج سے پانی کی بوتل نکالی اور منہ سے لگا کر غٹا غٹ پینے لگے۔ پھر بیڈ روم میں جھانکا۔ سائرہ نے جنبش نہ کی تھی کیونکہ وہ ٹرینکولائزر لے کر سو چکی تھی۔ انہوں نے ایک طویل سانس لی اور عینک اتار کر واپس اسٹڈی میں چلے گئے۔ لائٹس آف کر کے وہیں کاؤچ پر لیٹ گئے۔ چند سیکنڈ میں ہی ان کے زوردار خراٹے اسٹڈی کے کھلے دروازے سے ملحقہ بیڈ روم کی فضا میں منتشر ہونے لگے۔ ان کی بے ڈھنگی آواز میں اس قدر انتشار تھا کہ سائرہ مصنوعی گہری نیند کے باوجود ہڑبڑا کر جاگ گئی۔

اس نے بے اختیاری میں حسنات کی سائڈ پر ہاتھ پھیرا۔ انہیں وہاں موجود نہ پا کر لاشعوری طور پر اس نے اِک طویل آہ بھری اور نیند جو کھل چکی تھی۔ اب تمام سوچوں کے ہمراہ مکمل طور پر کچو کے لگانے لگی تھی۔ ذہن کو ہر سوچ سے بے بہرہ کرنے کی تمام کوششیں ناکام ہوتی چلی گئیں تو وہ اٹھ کر بیڈ کی پشت سے ٹیک لگا کر بیٹھ گئی۔

''حسنات تم نے مجھ سے شادی کیوں کی؟ محض اپنی ماں کو خوش کرنے کی خاطر میری ہنستی مسکراتی زندگی کے خریدار کیوں بن گئے۔ تمہیں بیوی کی ضرورت کبھی محسوس ہی نہیں ہوئی تھی تو پھر اتنا بڑا ظلم کرتے ہوئے تمہارا دل خوفِ خدا سے لرزا کیوں نہ تھا۔ اب مجھے اس سوال کا جواب دو کہ پہاڑ جیسی جوانی کا اتنا طویل سفر کیسے کٹے گا۔ کیا اسی طرح تنہا اور لاوارث و بے کس عورت کی طرح آہ و بکا کرتے ہی ساری زندگی بتا دوں گی؟'' وہ خود ترسی کا شکار تھی۔ ''میرے اندر کے تمام بھیانک احساسات کو اپنی قربت اور پیار سے ختم کر دو۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ دنیا والوں کے سامنے تمہاری اصلیت کو تار تار.... کر دوں، یہ جو امیج





ہم دونوں نے اپنے تعلق و ربط اور رشتے کا بنا رکھا ہے، ریزہ ریزہ کر دوں۔ ایسا کرنے سے خاندان کی عزت و وقار تاراج ہو جائے گا۔ تمہارا کچھ نہیں بگڑے گا لیکن میں زندہ درگور ہو جاؤں گی۔ معاشرہ مجھے قبول نہیں کرے گا۔ میری کمزوریوں اور بزدلی کو سمجھتے ہوئے تم میری قدر دانی کرنے کے بجائے مجھے آلتو فالتو بے جان شے سمجھ کر اپنی خود ساختہ عارضی اور وقتی دنیا میں کھو گئے ہو۔ مجھے مر کر ہی تم سے کنارہ کشی اختیار کر لینی چاہیے۔ تمہیں تو جب بھی گلٹ (شرمندگی) بیدار نہ کر سکے گا، تم ہو ہی پتھر سے بنے ہوئے انسان، میں تمہیں بھی ایسی مار دوں گی کہ کیا یاد کرو گے؟ کہ تم نے عورت کو اس قدر حقیر جانا، اتنا مجبور سمجھا۔'' وہ خود کلامی کرتی ہوئی بیڈ سے نیچے اتری۔ ہولے ہولے قدم اٹھاتی وہ اسٹڈی کے ادھ کھلے دروازے کو کھول کر کاؤچ پر سوئے ہوئے حسنات کو دیکھنے لگی۔ وہ پینٹ شرٹ ہی پہنے سکڑ کر لیٹے ہوئے گہری نیند میں تھے۔ گیس ہیٹر آن تھا اس نے آگے بڑھ کر ہیٹر آف کیا اور بیڈ روم سے کمبل اٹھا کر ان پر ڈال دیا۔

☆☆☆

''سائرہ، تم نے اپنی حالت کیا بنا رکھی ہے؟ تم میری بیٹی جیسی ہو اس لیے تمہیں سمجھانا ضروری سمجھتی ہوں۔ ہر وقت ماتمی حالت میں رہنا شوہر کو قطعاً پسند نہیں ہوتا۔ اس کی نظریں کسی اور کو ڈھونڈنے لگتی ہیں۔ دل میں کوئی اور بسنے لگتا ہے اور بیوی کو اس وقت خبر ہوتی ہے جب دوسری عورت اس کے گھر پر قابض ہو جاتی ہے۔'' عصمت آپا نے گھر میں قدم رکھتے ہی سائرہ کو اول جلول حالت میں دیکھ کر سمجھانے کے سے انداز میں کہا۔

''آپ کے بھائی کو یہ سب کرنے کا وقت ہی کب ہے؟'' وہ اپنے بکھرے ہوئے بالوں کو سمیٹتے ہوئے بولی۔ ''انہیں تو کسی حور پری میں بھی کوئی چارم نظر نہیں آتا۔''

''ہمارے معاشرے کی عورت کا دل گوشت پوست کا نہیں پتھر کا ہو تو تب وہ اپنی زندگی میں کامیاب مانی جاتی ہے۔ دل کو روگ لگا لینا اور اپنے ذہن کو بے لگام رکھ کر سوچے چلے جانا ہمیں زیب نہیں دیتا۔ میری منی سی بھابی اپنی سوچ پر قفل لگا دو تا کہ تمہارے من میں کسی آرزو کا دخل ہی نہ ہو۔ کوئی سوچ ہی نہ ابھرے۔'' وہ اس کے ہاتھ پکڑ کر بولیں۔

''اس سوچ کو جس پر میرا حق ہے، عصمت آپا اسے قید کیسے کر دوں؟ یہ میرے بس کا روگ نہیں۔ آپ بھی تو میری ہم نفس ہیں۔ میرے دل کی گہرائیوں میں جھانکنے کا اختیار رکھتی ہیں۔ آپ تو میرے احساسات و جذبات سے واقف ہیں۔'' وہ روہانسی ہو گئی تھی۔ ''مجھے اولاد چاہیے عصمت آپا، بس اور کچھ بھی نہیں۔''

''تو پھر ایک ہی علاج ہے۔'' عصمت نے سوچتے ہوئے اس کی طرف ہمدردانہ نظروں سے دیکھتے ہوئے کہا۔

''وہ علاج بتائیے آپا؟'' وہ ایک دم سے چونکی ہو کر بولی۔

''حسنات کو ہمیشہ کے لیے چھوڑنا ہوگا۔'' وہ بے اختیاری سے بولیں۔

''نہیں آپا، یہ نہیں ہو سکتا...... آئی لو ہم...... میرے بغیر وہ اکیلے رہ جائیں گے۔ ان کے کھانے پینے کا، ان کے آرام کا کون خیال رکھے گا۔ وہ تو خود سے بھی اتنے بیگانہ رہتے ہیں کہ دو دن کھانا نہ ملے تو کبھی بھوک کا اظہار نہیں کرتے، کپڑے تیار نہ کروں تو بغیر استری شدہ کپڑے پہن کر یونیورسٹی چل پڑتے ہیں، ایسے لوگ کمزور ہوتے ہیں، کیئر نہ کریں تو فوراً ہی ٹوٹ کر بکھر جاتے ہیں اور نوکروں کی حالت سے تو آپ اچھی طرح

واقف ہیں۔ بھلا وہ پروا کیوں کریں گے۔'' وہ تاسف بھرے لہجے میں بولی۔

''تو پھر بچے، خود کو سنبھالو اور اپنی ان تمام خواہشات کو اپنے دل سے نکال دو، جن سے حسنات کا دور پار کا بھی واسطہ نہیں۔ ورنہ روگ لگائے بیمار پڑ جاؤ گی۔'' آپا نے نہایت پیار و ملائمت سے کہا۔ ''حسنات تو ہمیشہ سے ہی لکی تھا۔ تمہارے جیسی بیوی کا حصول تو اس کی خوش بختی کی نشانی ہے، تم اس کے کہنے کے مطابق اپنی پڑھائی شروع کر دو، دل بھی بہل جائے گا۔ حسنات بھی تم سے خوش ہو جائے گا پھر ممکن ہے کہ تمہاری تمنا پر غور و خوص کرنے پر مجبور ہو جائے۔''

''ہر کام کے لیے وقت مقرر ہے آپا، ہم روز بروز اپنی عمر میں، آگے بڑھتے جا رہے ہیں۔'' وہ اک طویل آہ بھر کر بولی۔ ''مجھ میں مزید پڑھنے کی سکت نہیں رہی، جب دل میں جینے کی امنگ ہی نہ رہے تو کچھ بھی کرنے کو دل نہیں چاہتا۔ مجھے اپنی اس بے مقصد زندگی سے پیار ہے نہ ہی اس کی چاہ ہے۔''

''بیٹا اس طرح تو تم ڈپریشن میں جا رہی ہو، کسی کے سامنے ایسی مایوس کن باتیں مت کرنا، سب تمہیں پاگل کا خطاب دے کر تمہارا تمسخر اڑائیں گے۔ ڈپریشن کا علاج ہے، تم بھی تو اچھی طرح جانتی ہو....'' آپا خوف زدہ سی ہو کر بولیں۔ ''کسی سائیکاٹرسٹ سے مشورہ لینے میں کوئی قباحت نہیں، میں ابھی بات کرتی ہوں حسنات سے۔''

''اس کی ضرورت نہیں آپا، میں ٹھیک ہوں، میرے ڈپریشن کو بیماری کا نام دینا درست نہیں۔ یہ تو حالات کی وجہ سے مجھ پر طاری ہوتا جا رہا ہے، اپنے بھائی کو سمجھائیں کہ میری خوشیوں اور راحتوں کو اپنی غرض اور اپنی چاہ کی بھینٹ مت چڑھائیں۔'' وہ سنجیدگی سے بولی۔ ''آپا جان، یقین کریں میں ضد نہیں کر رہی۔ حسنات سے جب بھی بات کرتی ہوں، مجھے ضدی بچہ کہہ کر میری بات سنی ان سنی کر دیتے ہیں۔ مجھے تو اب یوں محسوس ہونے لگا ہے جیسے اس دنیا کا ہر فرد مجھے قصور وار ٹھہرا رہا ہے جبکہ ایسا ہرگز نہیں...... آپ سب لوگ میرے بچے کے قاتل ہیں، میں کسی کو بھی معاف نہیں کروں گی اور اگلی دنیا میں اپنے اسی معصوم ان دیکھے بچے کی انگلی پکڑ کر پل صراط پار کر کے جنت میں داخل ہو جاؤں گی۔ حسنات اور سب دیکھتے ہی رہ جائیں گے۔'' وہ بچوں کی طرح بلک بلک کر رونے لگی۔ تو عصمت کی آنکھوں سے بھی ساون کی جھڑی پھوٹ نکلی۔

☆☆☆

''ڈاکٹر صاحب، آپا خواہ مخواہ اتنی فکر مند ہو گئی ہیں، میں ٹھیک ہی تو ہوں۔'' سائرہ نے ماہرِ نفسیات ڈاکٹر ہمایوں سے خود اعتمادی سے کہا تو وہ مسکرا کر اپنائیت سے اسے دیکھنے لگے۔ عصمت نے ہمایوں کے آنکھ کے اشارے کو سمجھ لیا اور چپکے سے باہر ویٹنگ روم میں جا بیٹھیں۔ آپا نے سائرہ کے منع کرنے کے باوجود دو ہفتوں میں ہی ماہرِ نفسیات سے ٹائم لے لیا تھا یہ ایک تجربے کار اور اچھی شہرت کے حامل .... ڈیڑھ گھنٹے کی طویل گفتگو کے بعد جب سائرہ باہر نکلی تو اس کی آنکھیں سوجی ہوئی تھیں اور ناک لال ہو رہی تھی۔ اس کے باوجود چہرے پر اضطراری کیفیت میں خاصی کمی نمایاں طور پر نظر آ رہی تھی۔ عصمت نے اس کا ہاتھ پکڑا اور باہر نکل کر پارکنگ کی طرف چل دیں۔

''سائرہ جان، ڈاکٹر ہمایوں کیسے لگے؟'' عصمت نے آہستگی سے کہا۔

''بہت اچھے، مسیحا اور ہمدرد، آپ کا بہت بہت شکریہ، بہت قابل ڈاکٹر ہیں، دل کی بات کو پکڑنا خوب آتا ہے۔'' وہ پُرستائش لہجے میں بولی۔





''کبھی کبھار بڑوں کی بات مان لینے میں بے حساب فوائد ہوتے ہیں، میں تمہارا شکریہ ادا کرنا چاہتی ہوں کہ تم نے آخر کار میری اس تجویز پر غور کیا۔ کسی کے سامنے ذکر کرنے کی ضرورت نہیں، خواہ مخواہ ہر ایک کن سوئیاں لینے لگے گا۔'' وہ رازدارانہ انداز میں بولیں۔ ''اب اگلی سٹنگ کب ہے؟ تاکہ میں تیار رہوں۔''

''ایک ہفتے بعد انہوں نے بلایا ہے، عصمت آپا! اب میں آپ کو تکلیف نہیں دوں گی، خود ہی آ جاؤں گی۔ ویسے آپس کی بات ہے کہ میں ہوں بالکل ٹھیک ٹھاک۔'' وہ ذرا سا مسکرائی۔

''وہ تو ہے...... پھر بھی شک کو اپنا رفیق کیونکر بنائیں۔ اس سے چھٹکارا حاصل کرنے کی کچھ تو قیمت ادا کرنا ہی پڑے گی ناں۔ اور وہ قیمت ہے ڈاکٹر ہمایوں۔''

''اور ان کے مشورے پر عمل کرنا۔'' وہ بھی ہلکا سا مسکرا کر بولی۔

ڈرائیور نے گاڑی کا دروازہ کھولا تو دونوں مطمئن اور پُرسکون سانس لے کر گاڑی میں بیٹھ گئیں۔

آخر ڈاکٹر ہمایوں نے اس کی صحت یابی کو محسوس کرتے ہوئے اس کی میڈیسن کو آہستہ، آہستہ کم کرنا شروع کر دیا تھا تاکہ وہ اس عارضی اور وقتی سہارے کے بغیر اپنی زندگی پر گامزن رہ سکے۔ اسے میڈیسن کو خدا حافظ کہنا مشکل نہ تھا۔ مگر ہمایوں کو الوداع کہنا وبالِ جان بن گیا۔ چہرے پر تسکین و طمانیت میں بے چینی و بے قراری کی آمیزش نظر آنے لگی۔ گھر پھر سے بکھرنے لگا۔ خوش لباسی و خوش گفتاری پر منفی سوچوں کی چھاپ لگنے لگی۔ حسنات کی ہر بات اور ہر حرکت پر پھر سے اعتراضات کی بھرمار ہونے لگی۔ اس کے مزاج کی اس تبدیلی کو حسنات جیسے بے حس و خود غرض انسان نے بھی بری طرح محسوس کر لیا تھا۔ مگر اس سے پوچھنا اور اپنا وقت اس غیر مناسب مسئلے کی نذر کر دینا انہیں قطعی منظور نہیں تھا۔ آج اور کل میں ہی دن گزرتے گئے۔ مگر وہ اس کی

طبیعت کی تبدیلی کی وجہ پوچھنے سے کنی کتراتے رہے اور اپنی زندگی میں مصروف وشاداں رہے۔ یہ نامناسب ردِعمل سائرہ کو بتدریج کھوکھلا کرتا گیا۔ ڈاکٹر ہمایوں سے ملنے کی تڑپ اس کے دل میں بڑھنے لگی۔ وہ ماضی میں گم سی ہوکر حسرت ویاس سے سوچنے لگی۔ "وہ دن کتنے اچھے تھے۔ جب میری پہلی ملاقات ڈاکٹر ہمایوں سے ہوئی تھی اور سالوں بعد میں نے جی بھر کر باتیں کی تھیں۔ دل کو کھول کر ان کے سامنے رکھ دیا تھا اور وہ میرے دل کے زخموں پر اپنی گفتگو کی چاشنی سے مرہم رکھ رہے تھے اور میرا درد ایک دم سے کم ہوتا ہوا محسوس ہونے لگا تھا۔ اس بے قرار دل نے سکون واطمینان کی گھنٹی بجا کر میرے ذہن کو بھی بیدار کر دیا تھا۔ اس میں مثبت سوچوں نے بسیرا کرنے کی ٹھان لی تھی۔ دوسرے وزٹ پر ہی وہ مجھے اپنے مربی اور مسیحا لگے۔ میں نے یونیورسٹی اور حسنات کی سخت مزاجی کے قصے اور اپنی لیاقت کے بارے میں تفصیلاً انفارمیشن دے کرانہیں امپریس کر ڈالا تھا۔ وہ میری ذہنی صحت کے لیے فکرمند رہنے لگے تھے۔ وہ ہر قیمت پر مجھے زندگی کی تمام تر دلچسپیوں اور رعنائیوں میں واپس لانا چاہتے تھے۔ وہ انہماک سے میری ہر بات سن کر اہمیت دیتے اور پھر خوب مدح سرائی کرتے، لطیفے سناتے اور میرے بچپن کی شرارتیں سن کر محظوظ ہوتے۔ میرے ساتھ ایسا سلوک ورویہ حسنات کا تو کبھی نہیں ہوا۔ ڈاکٹر ہمایوں سائیکی جان چکے تھے میرے مرض کو انہوں نے مضبوطی سے پکڑ لیا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ ان کی شہد میں ڈوبی ہوئی میری پسند کی باتیں سماعتوں میں تحلیل ہوکر مجھے ذہنی طور پر زندگی کے قریب تر کرتی گئیں۔ جب میں صحت یاب ہوکر اپنی دنیا میں واپس آئی ہوں تو پھر دوبارہ اسی فیز میں کیوں چلی گئی ہوں؟" وہ سوچنے لگی اور اس سچائی اور حقیقت کو جان کر کہ وہ ڈاکٹر ہمایوں کی کمپنی کو پسند کرنے لگی تھی۔ اسے اپنے دل کے بہت نزدیک محسوس کرتے ہوئے وہ دہل سی گئی تھی۔ اس بے قراری اور اضطرابی کیفیت میں کئی راتیں گزریں۔ خود کو سمجھانے کے باوجود اس کا ذہن عجیب کشمکش میں مبتلا رہا۔ دل میں ڈاکٹر ہمایوں سے ملنے کی ہوک تمام ارادوں پر چھا جاتی۔ جب احساسِ گناہ آنکھ کھولتا تو خود کو لعنت ملامت کرتی کہ یہ وہ کس دوراہے پر چل پڑی ہے۔

آخر اپنی ذہنی طمانیت اور دلی سکون کی خاطر اس نے ڈاکٹر ہمایوں کو فون کرنے سے پہلے خود کو تیار کیا کہ وہ محض ایک نفسیاتی ڈاکٹر ہے، زبان کی مٹھاس اور شگفتہ وجاندار اندازِ گفتگو اس کا پیشہ ہے اور اس کا یہی انداز مریض کو سب سے زیادہ بھاتا ہے۔ خصوصاً صنفِ نازک کو مگر یہ اس کا پروفیشنل انداز تھا۔ ورنہ وہ نفسیات کا ماہر ڈاکٹر نہ ہوتا بلکہ سرجن ہوتا۔ چھری، قینچی کے ہمراہ۔

"کہیں اس کی میٹھی زبان میرے دل پر چھری کا کام تو نہیں کر گئی۔ اوہ مائی گاڈ میں ایسا کیوں سوچتی ہوں، یہ مجھے کیا ہو گیا ہے، کیا میں اتنی ہی کمزور واقع ہوئی ہوں، ویری بیڈ۔" اگلے ہی لمحے اندر سے ایک آواز ابھری۔ "اپنے دل کو مضبوط کرو اور ذہن کو جگا کر سوچو۔ تم غلطی پر ہو، ڈاکٹر ہمایوں صرف تمہارا معالج ہے۔ تمہاری ذہنی اختراعات تمہیں کسی اور ڈگر پر دھکیل رہی ہیں، وہ ڈگر آگ ہے، جہنم اور بھڑکتے ہوئے شعلے اور چنگاریاں ہیں۔"

"نہیں، نہیں ہرگز نہیں۔" دل کی اس آواز پر ایک دفعہ وہ ہوش میں آئی اور اپنے وجود میں قوت وطاقت کو بحال کرتی رہی۔ جب اس نے خود کو قدرے نارمل محسوس کیا تو ڈاکٹر ہمایوں کو فون ملانے لگی۔ اس کے ہاتھوں میں پھرتی اور چستی تھی۔ مزاج کا چڑچڑا پن اور کرب واذیت کا جان لیوا احساس قدرے کم پڑ گیا تھا کیونکہ اس نے اس بات پر سرِ تسلیم خم کر لیا تھا کہ وہ محض اس کا ڈاکٹر ہے اور یہ اس کی پیشنٹ ہے، جونہی اس کی نرم وملائم خوشگوار آواز اس کی سماعتوں سے ٹکرائی تو تمام خود سے کیے گئے عہد وپیمان اور ارادے متزلزل ہونے لگے۔





اسے محسوس ہوا جیسے وہ ہواؤں کے دوش پر اڑتی جا رہی ہے۔ اس کے دل میں مسرت وراحت کی شہنائیاں بجنے لگی ہیں۔ اس سے وزٹ کا ٹائم لے کر جونہی موبائل آف کیا تو اپنے سامنے قدِ آدم آئینے میں اپنا سراپا دیکھ کر اچنبھے سے خود پر غور کرنے لگی۔ میلے کچیلے سلوٹوں سے بھرپور کپڑے اور الجھے ہوئے کھلے بال اور چہرے پر شگفتہ گلاب جیسی لالی اور مسحور کن مسکان کے اس امتزاج میں وہ کس قدر پُرسکون لگ رہی تھی۔ اس نے خود سے ہی سوال کیا۔

"ایسا کیوں ہے؟" پر صحیح جواب سننے کی ہمت نہیں تھی۔

"کیا پسندیدگی ہے یا محض اس کی خوشگوار وشگفتہ باتوں کا اثر ہے؟ تم اس سے کیوں ملنا چاہتی ہو، خود کو بے وقوف مت بناؤ۔" انصاف کو مدِنظر رکھ کر وہ اپنی ماں کی باتوں پر غور کرنے لگی۔

"جس رشتے کے سامنے کمزور پڑ جاؤ، سمجھو کہ تم پر زوال آنے والا ہے، جہاں سے سکون ملے، سمجھو کہ تم اپاہج ہوگئی، جس کی چاہ میں پاگل ہونے لگو وہ رستہ چھوڑ دو۔" اور آخر اس نے اپنے من سے ڈپریشن کے بیج کو جڑ سے اکھاڑ دینے کی ٹھان لی۔ جس میں ڈاکٹر ہمایوں کی میٹھی اور تسلی بخش باتوں کی ضرورت رہی نہ اس نے کسی دوا کے سہارے کو محسوس کیا۔ وہ اپنی دیرینہ اور اہم خواہش کا جائزہ لیتے ہوئے اپنی ماہرِ نفسیات خود ہی بنی۔ یہ اٹل فیصلہ تھا۔ "وہ حسنات کی ہے اور اس کے ذہن وقلب پر اسی کی اجارہ داری رہے گی۔ ڈاکٹر ہمایوں کی حیثیت نہ ہونے کے برابر ہے۔"

یہ فیصلہ کرنے کے بعد اس کے چہرے پر اطمینان کی سرخی بکھرنے لگی اور اس نے اپنی تمام تر توجہ اپنی صحت پر دے ڈالی۔ بکھرا ہوا گھر اس کے مزاج کے مانند سلجھ گیا تھا اور ایک دن منوں بھاری خبر سن کر اس نے اسے اپنے ہی دل کے نہاں خانوں میں دفن کر دیا۔ اس بار وہ حسنات کے ظلم وستم کا نشانہ بننے کے لیے ہرگز تیار نہیں تھی۔ وہ ان نازک گھڑیوں سے نکل کر یہ مژدۂ راحت حسنات کے گوش گزار نا چاہتی تھی۔ اسے دھماکے کی خبر تو تھی مگر وہ اسے عارضی لگ رہا تھا۔ ایک معمولی جھٹکا اور پھر ہلکے شاک کے بعد سکون ہی سکون...... اور شکرانہ ہی شکرانہ......

☆☆☆

پانچ مہینے کا عرصہ طبیعت کی خرابی کے باوجود نہایت تسلی وتشفی میں گزر گیا۔ حسنات حسبِ معمول اپنی کتابی دنیا میں مگن اس کی نقاہت اور چہرے کی پیلاہٹ کو محسوس ہی نہ کر سکے۔ سائرہ کی معمولی سی احتیاط نے اس راز پر پردہ ڈالے رکھا۔ جب اس کی بڑھتی ہوئی جسمانی ہیئت پر خاندان کی عورتوں نے معنی خیز سوال کرنے شروع کیے تو سائرہ کے کان بھی کھڑے ہوگئے۔ دل اچھل کر حلق میں آنے لگا کہ اب وہ وقت آچکا ہے کہ اس حسین بھید کی پردہ کشائی کی جائے۔ اس سے پہلے کہ دوسروں کی طرف سے یہ خبر مبارک کی صورت میں حسنات کے کانوں میں زہر انڈیل ڈالے، کیوں نہ خود ہی شیرینی سے بھرپور معجزہ ان کے گوش گزار دے۔ جو بھی ہوگا دیکھا جائے گا۔۔۔ فی الحال اسے اس مشکل مرحلے کا نہایت دانشمندی سے سامنا کرنا تھا۔ اسے حیرت تھی حسنات اس کی ظاہری حالت سے اس قدر بے پروا تھے۔ حسنات بستر پر نیم دراز اپنا پسندیدہ مشغلہ سائرہ پر مسلط کر رہے تھے۔ space کے معجزات کا ذکر، دنیا کے وجود میں آنے کی تھیوری اور مختلف مرتد رائٹرز کے غیر مناسب اور بے تکے خیالات سنتے ہوئے یہ صرف ہوں، ہاں یا، یس کا ہی سہارا لیا کرتی تھی۔ اسے ان باتوں میں کوئی انٹرسٹ نہیں تھا مگر وہ جو بڑھتے اسے ٹو ذی اس سے شیئر کرنا چاہتے تھے۔ یہ بہترین سامع تھی جبکہ وہ اس کی کسی بات کو سننے کے لیے تیار نہیں ہوتے تھے۔ کیونکہ اس کی باتوں کا معیار ان کی سوچ کے مطابق زیرو تھا۔

آج انہیں خوشگوار موڈ میں دیکھ کر سائرہ نے موقع غنیمت جانا اوران کے سینے پر سر رکھ کر الفاظ کی ادائیگی سے پہلے تھوڑا خوف زدہ ہو کر لرزی۔ وہ اس کے بالوں میں انگلیاں پھیرتے ہوئے اپنی بات ادھوری چھوڑ کر اسے غور سے دیکھنے لگے۔

''کچھ پریشان سی ہوگئی ہو ایک دم سے...... کیا ہوا؟ اللہ تعالیٰ کی وسعت کا اندازہ لگانے میں ناکام ہوگئی ہو؟'' وہ حیرت سے بولے تو بہ مشکل اس کی زبان نے جنبش کی۔ وہ اٹھ کر بیٹھ گئی۔

''میں تمہیں دیکھ کر ہر بار رب العزت اور آپا کا شکر ادا کرنے لگتا ہوں کہ آج جو تم ہو، انہی کی مہربانیوں کی وجہ سے ہو، میں نے آپا کی عقلمندی اور دور اندیشی سے ایک سبق عمر بھر کے لیے سیکھ لیا ہے کہ اداسی، بدگمانی، بے یقینی اور مایوسی کے وارد ہوتے ہی ماہرِ نفسیات سے رابطہ کرنا چاہیے۔'' وہ ملائمت بھرے لہجے میں بولے۔

''حسنات! ماہرِ نفسیات کا کوئی کمال نہیں، ہمیں اپنا موازنہ خود کرنا چاہیے اگر ہم پیدائشی طور پر نارمل ہیں، صحت مند ہیں، بالغ ہونے کے ساتھ، ساتھ ہر طرح کے نشیب و فراز سے مقابلہ کرنے کی ہمت رکھتے ہیں بلکہ یوں سمجھیں کہ بچوں کے ذہنی ٹیسٹ لینے سے ہمیں اندازہ ہو جانا چاہیے کہ اپنے خراب رزلٹ کو بچے نے کس طریقے سے لیا ہے۔ ناکامی پر دوبارہ کمربستہ ہونے کا فیصلہ بہ آسانی کر سکتا ہے یا دل برداشتہ ہو کر ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیٹھ جائے گا۔ دوسروں کے سامنے شرمندگی مٹانے کے لیے دوسروں کو ہی موردِ الزام ٹھہرائے گا یا اپنی نالائقی اور غلطی کا اعتراف کرنے میں اس کی انا و خودداری کو جھٹکا تو نہیں لگے گا۔ بس آئندہ بھی زندگی میں رونما ہونے والے تمام چیلنجز کو ہنس کر قبول کرتا ہے یا دنیا والوں سے کنارہ کشی اختیار کرنے میں بہتری محسوس کرتا ہے، بس یہی بی ہیوئیر اس کے ساتھ عمر بھر چلتا ہے اور جو لوگ اسٹرونگ ذہن کے مالک ہوتے ہیں وہ اپنی ڈپریشن کی وجہ خود معلوم کر کے اپنے ہی ماہرِ نفسیات بن کر علاج کرنے لگتے ہیں کیونکہ ننانوے فیصد لوگ پیدائشی نارمل ذہن لے کر اس دنیا میں تشریف فرما ہوتے ہیں۔'' وہ تفصیلاً گفتگو اِک خاص مقصد کے تحت کر رہی تھی۔

''بھئی تمہیں تو سائیکاٹرسٹ ہونا چاہیے تھا۔ تمہاری باتوں میں وزن ہے، یعنی ڈپریشن لاعلاج بیماری نہیں۔ اس میں خود کو مطمئن و پُرسکون رکھنے کی ضرورت ہے۔ سائرہ اب تم نارمل ہو، صحت بھی خوب بنالی ہے تم نے، میرا خیال ہے تم اپلائڈ سائیکالوجی میں ماسٹرز کیوں نہ کرلو پھر بعد میں پی ایچ ڈی۔'' وہ اس کی باتوں سے قدرے مطمئن تھے۔

''دیکھو میں نے تو اپنا دماغ اپنے آباؤ اجداد سے لیا ہے اور تمہارے فیملی سیٹ اپ کے حساب سے دیکھا جائے تو تمہاری قابلیت معجزہ ہے جبھی تو اس سے امپریس ہو کر میں نے تمہیں اپنے خاندان کا اہم حصہ بنا ڈالا۔''

''حسنات مجھے یہی فکر کھائے جا رہی ہے کہ آپ کا نام اور قابلیت اسی شان سے جاری و ساری رہنا چاہیے۔ نام کو ہمیشگی نئی نسل دیتی ہے۔ جس کا آپ نے مجھ سے وعدہ بھی کیا تھا۔ دو سال ہونے کو آئے ہیں اب تو آپ اس طرف سوچ سکتے ہیں ناں۔'' وہ بولتے ہوئے بادلِ ناخواستہ اٹھ کر بیٹھ گئی۔ ہاتھوں میں لرزش تھی۔

''بھئی یہ فلسفہ مجھے پسند نہیں آیا۔ پرانی، گھسی پٹی خواہشات ہیں سب...... پھر سے تمہیں کچھ ہونے لگا ہے، خدا کے لیے سائرہ، بھول جاؤ اس آرزو کو۔ تم اِک عام عورت نہیں ہو میری جان۔'' وہ ایک دم سے اچھل کر بیٹھ گئے۔ ''تم نے اِک خاص عورت بن کر مجھے اپنے قریب کر لیا ہے، ورنہ میں تمہاری ایبنارملٹی سے تنگ آنے لگا تھا۔ تم بہت چھوٹی لگنے لگی تھیں۔''

''اپنی زندگی کو اپنے وعدے کے ایفا کرنے سے بدلنے کی کوشش تو کریں۔ آپ کو بہت اچھا لگے گا اولاد



کا میٹھا ذائقہ...... میں اسی آس و امید میں ہی تو خاص الخاص ہوگئی ہوں، حسنات ہم بہت ڈل ہوگئے ہیں، کچھ گھر میں رونق، گہما گہمی اور شور شرابا ہونا چاہیے جو دل و دماغ کو تر و تازہ کر دے گا۔ ذہن کی تمام بند راہیں پھر سے کھل جائیں گی، یہ جمود اور سکوت و یکسانیت ختم ہو جائے گی تو میں خوشی، خوشی اپنی تعلیم بھی پھر سے جاری رکھ سکوں گی۔ آپ بخوبی جانتے تو ہیں کہ تعلیم کے حصول کے لیے پیس آف مائنڈ پہلا فارمولا ہے...... اگر اسے بھلا دیا تو پھر ہم بہت جلد حسرت و یاس میں ڈوبے ہوئے موت کے منتظر پائے جائیں گے اور آپ کی تمام پراپرٹی اور دولت آپ کی نسل کے بجائے دوسروں کی اولاد کے کام آئے گی۔'' وہ سردیوں کی دبی ہوئی بارشوں کی طرح رونے لگی۔

آج سائرہ کی زبان سے اپنے عہد کی بازگشت سن کر ششدر ہو کر اسے دیکھنے لگے کہ وہ ان کے وعدے کو بھولی نہیں۔ بیماری کے باوجود یادداشت کمزور نہیں ہوئی۔

''سائرہ بیگم تم جانتی ہو کہ میں پچھلے سال سے دس گنا زیادہ مصروف ہوگیا ہوں۔ اور اب میری مصروفیت میں روز بروز اضافہ ہونے کے امکانات خاصے روشن ہیں۔ سائرہ یہی تو میری کامیابی ہے اور میرے دل کے ارمان پورے ہونے کے دن ہیں۔ تم مجھے ان فضولیات میں الجھانے کی کوشش مت کرو، اچھی فرمانبردار اور تابعدار بیوی وہ ہوتی ہے جو ہر حال میں شوہر کے ساتھ تعاون کرے اور ایک پیار اور عزت کرنے والا شوہر وہ ہوتا ہے جو بیوی کی خامیوں کو درگزر کر کے اس کے ساتھ نبھا کرنے میں کسی قسم کی جھنجلاہٹ محسوس نہ کرے۔ میں نے تمہیں کتنی بار ریکوئسٹ کی کہ پی ایچ ڈی کر لو مگر تم نے ہر بار اپنی ہی منطق پیش کر ڈالی۔ میں نے خاموشی اختیار کرنے میں مصلحت جانی۔ اب تم پر یہ فرض لاگو آتا ہے کہ مجھے وعدے یاد دلانے کی کوشش سے باز رہو۔ وعدے اور ضابطے و قانون تو توڑنے کے لیے ہی ہوتے ہیں۔ بھول جاؤ سب...... جہاں زندگی کے پانچ سال اس مصیبت و وبال کے بغیر گزر گئے ہیں۔ وہاں چند سال اور سہی، سائرہ بانو اپنی آزاد زندگی انجوائے کرو، خوش رہو اور اپنے شوہر کو بھی خوش رکھو۔ خواہ مخواہ ہی تمہارے دماغ کا کیڑا تمہیں پھر سے اکسانے لگا ہے۔ اپنا اور میرا سکون غارت مت کرو۔ تم بیمار پڑ جاؤ گی۔ میرے پاس بیمار ہونے کا بھی وقت نہیں، سوچ لو۔'' وہ مسلسل نان اسٹاپ بولے جا رہے تھے۔

''حسنات اب سن لیں کہ میں آپ کی کھوٹی نیت، کچے ارادوں سے بخوبی واقف تھی، آپ نے تو اپنے وعدے کی پاسداری ہی نہ کی مگر میں آپ کے وعدے کی قوت پر ماں بننے والی ہوں۔ یہ مژدۂ جانفزا آپ کو سنا کر یا دوہائی کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کی داد وصول کرنا چاہتی ہوں۔'' وہ بے باکی اور تیزی سے بولی تو حسنات ہق دق اسے دیکھنے لگے۔ چند ثانیے کمرے میں خاموشی نے ڈیرے جمائے اور پھر اِک طوفان برپا ہوگیا۔

''میری اجازت کے بغیر...... مجھے بتائے بغیر، اتنا بڑا فیصلہ کرنے والی تم کون ہوتی ہو، مجھے بچہ نہیں چاہیے۔ اپنی جان کو تم نے پھر سے نئی آزمائش میں ڈال لیا ہے، پچھلا ایپی سوڈ تم بھول گئی ہو؟ تم مرتے، مرتے بچی تھیں، کاش تمہیں میں نے مرنے دیا ہوتا تو آج تم اتنا بڑا دھوکا نہ دے پاتیں۔ خیر اب وہی پروسیجر تو دہرانا ہی پڑے گا۔'' وہ سخت برہمی سے بولے۔

''آپ کا خیال ہے کہ میں نے شجرِ ممنوعہ کا پھل تناول کیا ہے اور مجھے جنت سے نکال دیا جائے گا؟ اس دفعہ میں اس ٹائم پیریڈ سے بخیر و عافیت نکل چکی ہوں کوئی لیڈی ڈاکٹر اب مجھے ہاتھ لگانے کی جرأت نہیں کر سکتی۔ میں نے گستاخی اور غلطی کا ارتکاب نہیں کیا۔ فیصلہ خالصتاً خدا کی طرف سے ہے۔ اب اسے نہیں

بدلوں گی۔''

''میں اسے اپنا بچہ ماننے سے انکار کرتا ہوں۔'' انہوں نے الزام تراشیوں کی انتہا کردی۔ اشتعال سے آواز اتنی بلند تھی جیسے کمرے کی چھت اڑنے والی ہو۔ ''یہ ہے تمہاری اصلیت۔ بڑی نیک پروین ہونے کا دعویٰ کرتی ہو، سب بکواس اور ڈراما تھا۔'' اسے لگا کمرے میں بادل گرجا اور پھر چند لمحوں بعد بجلی چمکی۔ جس نے آنکھیں چندھیا دی ہوں۔

''بی ہیو یور سیلف......'' سائرہ نے بہ مشکل اٹھ کر ان کا گریبان پکڑ لیا۔

''شوہرِ نامدار صاحب، آپ خدا نہیں ہیں۔ آپ لگالیں ایڑی چوٹی کا زور اور کردیں مجھے آزاد، میں آپ جیسے ناشکرے انسان کے ساتھ رہنا ہی نہیں چاہتی۔ اب یہ بچہ اس دنیا میں آکر ہی رہے گا۔ اور یہ بچہ آپ کا ہے، اسی وقت اسپتال چلیں، ڈی این اے ٹیسٹ کرواتے ہیں کیونکہ آپ کا یہ شک اور وہم دور ہونا بہت ضروری ہے۔ میں جاہل، بے بس عورت نہیں ہوں کہ اس تہمت کو سینے میں دفن کردوں گی۔'' حسنات نے اپنے ہونٹ صاف کیے جو غصے میں جھاگ اگل رہے تھے اور پاؤں پٹختے ہوئے اسٹڈی کی طرف بڑھ گئے۔ غصے اور خفگی میں زبان سے نکلے ہوئے تہمت زدہ کلمات پر ندامت تو نہ ہوئی لیکن سائرہ کے ایک فقرے نے بولتی بند کردی تھی۔

اگلے دن کی شروعات بے حد بے یقینی اور مایوسی میں ہوئی...... حسنات نے اپنے مابین اس سے فاصلہ قائم رکھنے کا تہیہ کرلیا۔ انہوں نے ملازمین کو جو ہدایات دی تھیں وہ ایسی غیر متوقع تھیں کہ پل بھر کے لیے سائرہ پر پچھتاوؤں کی بھرمار ہونے لگی۔ وہ بلک، بلک کر دہائی دینے لگی۔ حسنات اِک چٹان بن چکے تھے۔ اپنی جگہ سے ایک انچ بھر نہ ہلے۔ سائرہ نے توہین و تذلیل کو برداشت کرتے ہوئے ملازمین کے ساتھ مل کر اپنا تمام ذاتی سامان گھر کے عقبی ایک وسیع بیڈروم میں شفٹ کرلیا پر وجود میں کھلبلی سی مچ گئی۔ ازدواجی زندگی کے محاذ پر اس قدر ناکامی و شکست نے اس کے انگ، انگ کو بکھیر کر رکھ دیا تھا۔

☆☆☆

چار مہینے سائرہ نے بچے کو خوش آمدید کہنے کی تیاری میں صرف کردیے۔ بچے کا کمرا وہی تھا جو ماں کا تھا۔ وہ خوشی، خوشی لاڈ پیار اور چاؤ سے کمرے کو سجا رہی تھی۔ جس کی حسنات کو خبر تک نہیں تھی۔ ان کا آمنا سامنا بھی نہ ہونے کے برابر تھا۔ وہ کس حال میں تھی؟ اس کی طبیعت کیسی رہتی تھی۔ انہیں ان معاملات سے کوئی سروکار نہیں تھا۔

سائرہ پُرامید تھی کہ بچہ آنے پر حسنات کا تمام غصہ اور ناراضی جھاگ کے مانند بیٹھ جائے گی اور آخرکار یہی بچہ ان کی ازدواجی زندگی کو بحال کرکے مسرتیں اور راحتیں بھر دے گا۔ ڈلیوری کے لیے اس کی ماں اور بھابی اسے لینے آئیں تو حسنات نے اپنی ناراضی اور مخالفت کی انہیں بھنک تک نہ پڑنے دی۔ سائرہ کو خوشی، خوشی ان کے ساتھ رخصت کرکے انہوں نے جو پہلا کام کیا کہ سائرہ کے کمرے سے بچے کی تمام چیزیں اٹھوا کر بے دردی سے گیراج میں پھنکوا دیں۔ ان کے سفلے پن اور خبیث پنے کی انتہا تھی۔

وہ کتاب پر نظریں جمائے بیٹھے تھے مگر سوچ سائرہ کے اردگرد گھوم رہی تھی۔ جس میں بھڑکتے شعلوں جیسی تپش اور جلن تھی۔ جو پل بھر کو چین نہیں لینے دے رہی تھی۔ سائرہ نے منہ پر ایسا چانٹا مارا تھا کہ ان کی تمام حسیات بیدار ہو کر ان پر تازیانے برسا رہی تھیں۔

جاری ہے



# یہ ضروری تو نہیں

بشریٰ گوندل

وہ گلی میں تیز تیز قدم اٹھاتی اپنے گھر تک آئی تھی مگر اتنے میں وہ ریڑھی والا گلی کا موڑ مڑ کر بغلی گلی میں داخل ہوچکا تھا۔ وہ غصے سے کھول اٹھی دل چاہا کہ ابھی بھاگ کر جائے اور اس کم بخت کو گریبان سے پکڑ کر جھنجوڑ ڈالے کہ تمہیں کوئی اور گلی یا کوئی دوسرا محلہ نہیں ملتا اپنے یہ منحوس دہی بڑے بیچنے کے لیے۔

ایک سرد آہ بھر کے اس نے دروازے پر ہاتھ رکھا تو وہ کھلتا چلا گیا۔ سامنے کا منظر دیکھ کر اس کے قدم دہلیز پر جم گئے۔ چارپائی کے بیچوں بیچ بیٹھی عظمٰی...... سی سی کرتی، آنکھوں سے پانی بہاتی ایسے چمچ بھر، بھر کے دہی بڑے کھا رہی تھی جیسے کوئی اس کے پیچھے لگا ہوا ہو۔ آخری چمچ منہ میں ڈال کر اس کی نگاہ دروازے میں حق دق کھڑی اماں پر پڑی تو وہ دنگ



رہ گئی اور منہ میں ڈالا چمچ نکالنا بھول گئی...... وہ پھُرتی سے اٹھی اور آستین سے منہ صاف کرتی پلیٹ اٹھا کر کچن میں رکھ آئی حالانکہ پلیٹ وہ ایسی صاف کر دیتی تھی کہ اگر اماں نے گلی کا موڑ مڑتا ریڑھی والا نہ دیکھا ہوتا تو وہ پلیٹ سونگھنے پر بھی انہیں خبر نہ ہو پاتی کہ اس میں کیا ڈال کر کھایا گیا ہے۔

''گیٹ کیوں کھول کے بیٹھی ہوئی تھیں تم......؟'' الگنی پہ چادر لٹکاتے ہوئے اماں نے پوچھا۔

''وہ اماں...... ساجد ابھی ابھی باہر گیا ہے تو وہی کھول کے گیا ہے شاید۔''

''تو تم اٹھ کے بند نہیں کر سکتی تھیں، کوئی زمانہ ہے اس طرح دروازے کھول کے بیٹھ جانے کا اور میں ساجد کو تمہارے پاس بٹھا کے گئی تھی اس کو ایسا کون سا ضروری کام یاد آ گیا کہ میری واپسی کا انتظار بھی نہ کیا اور تمہیں گھر میں اکیلا چھوڑ کے چلا گیا؟''

''ہونہہ......'' وہ منہ ہی منہ میں بڑبڑائی۔

''مجھے اکیلا تو آپ ایسے کہہ رہی ہیں جیسے میں کوئی ننھی کاکی ہوں۔''

''اور میں نے تمہیں کتنا روکا ہے عظمیٰ کہ اس طرح دروازے پر ریڑھی والوں اور پھیری والوں کو نہ روکا کرو مگر تمہاری عقل میں تو کوئی بات ہی نہیں آتی۔''

''اماں...... وہ دہی بڑے کھانے کو بڑا دل کر رہا تھا...... سچی بڑے مزے کے تھے چٹ پٹے اور خوشبودار......'' ہونٹوں پر زبان پھیرتے ہوئے اس نے چٹخارا لیا تو اماں نے ناگواری سے اسے دیکھا مگر بولیں کچھ نہیں۔

''زبان کا یہ ذرا سا چٹخارا عمر کا روگ بن جاتا ہے کبھی کبھی...... میں تمہیں کیسے سمجھاؤں میری بھولی، معصوم بیٹی......'' وہ چادر تان کر وہیں لیٹ گئی۔

☆☆☆

اگلے دن وہ دروازے کے سامنے کھڑی بڑی دیر تک ریڑھی والے کا انتظار کرتی رہی۔ بالآخر اس کا انتظار ختم ہوا۔ وہ گلی کے کونے سے آتا دکھائی دیا کئی گھروں کے سامنے اس نے ریڑھی روکی جب اس کے دروازے کے سامنے آیا تو وہ اس سے الجھ پڑی۔

''میں نے تمہیں کتنی دفعہ منع کیا ہے کہ تم اپنی یہ پھٹیچر اور منحوس ریڑھی لے کر اس گلی سے نہ گزرا کرو۔ خدا جانے کس مٹی کے بنے ہوئے ہو کہ تمہیں سمجھ ہی نہیں آتی میری بات۔ آج کے بعد اس گلی سے اگر گزرے تو میں تمہاری ٹانگیں توڑ دوں گی۔'' پھر ساری عمر ریڑھی چلانے کے قابل بھی نہ رہو گے۔'' وہ مسکین صورت بنائے کھڑا تھا اس قدر کھلی دھمکی پر بوکھلا کر رہ گیا پھر پڑی زدہ ہونٹوں پر زبان پھیرتے ہوئے بولا۔

''آپا میں غریب، مسکین بندہ ہوں اور آپ کو بھی مجھ سے لگتا ہے خدا واسطے کا بیر ہی ہو گیا ہے۔ میرا اور میرے گھر والوں کا رزق اس ریڑھی کے دم سے چل رہا ہے۔ سول کوارٹروں کی ان گلیوں میں میری بکری زیادہ ہوتی ہے تو میں اِدھر نکل آتا ہوں۔ اس طرح تو جی ساری باجیاں مجھے اپنے بوہے کے سامنے سے گزرنے سے منع کریں گی اور میں غریب کنگال تو مارا جاؤں گا۔'' رقّت زدہ لہجے میں کہتا وہ آگے بڑھ گیا۔

لنڈے کی گھسی ہوئی پتلون اور شرٹ پہننے والا وہ نوجوان یقیناً کسی انتہائی غریب گھر کا لگتا تھا۔ مسکینی، عاجزی اور غریبی اس کے حلیے کے علاوہ لہجے سے بھی ٹپکتی تھی مگر رابعہ کو اس کی حالت زار کی ذرا پروا نہیں تھی بھی اکثر اس سے الجھ پڑتی لیکن وہ چپ چاپ ریڑھی گھسیٹتا آگے چل پڑتا۔ آج پہلی مرتبہ اس نے اپنے بارے میں جواباً کوئی بات کی تھی۔ سامنے والی ریحانہ کو اس پر ترس آ گیا جواُن کی باتیں سن رہی تھی اس کے جانے کے بعد فوراً بولی۔





''وہ ٹھیک کہتا ہے رابعہ...... اس وچارے کے گھر کا چولھا اس ریڑھی کی بدولت ہی چل رہا ہے، باپ کی وفات کے بعد چھوٹے بہن بھائیوں کی کفالت کا ذمہ اٹھا رکھا ہے اس نے۔ بوڑھی اور بیمار ماں سمیت سات بندے اس دہی بڑے کی ریڑھی پر پل رہے ہیں، تم خود سوچو اس کمر توڑ مہنگائی میں کیسے پل رہے ہوں گے۔''

''جیسے دوسرے لوگ پل رہے ہیں، یہاں ہر کوئی بہ مشکل ہی گزارہ کر رہا ہے۔'' رابعہ پر ریحانہ کے بیان کا مطلق اثر نہ ہوا۔ ''بس میں صرف یہ چاہتی ہوں وہ اس گلی سے نہ گزرا کرے۔''

''وہ ٹھیک کہتا ہے تمہیں اس کے ساتھ خواہ مخواہ کی دشمنی ہو گئی ہے۔ پتا نہیں کیوں وچارے کی روزی کے پیچھے ہاتھ دھو کر پڑ گئی ہو۔'' ریحانہ تاسف سے بولی۔

وہ لب بھینچ گئی، کچھ بھی نہ بولی وہ اس کو کیا بتاتی کہ جب گلی کے نکڑ سے دہی بڑے لے لو کی بلند صدا اس کی سماعتوں کو چھوتی ہے تو کیسے اس کے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ جلے پیر کی بلی کی طرح وہ فوراً دروازے کی جانب لپکتی ہے اور جلدی سے دروازے کی کنڈی چڑھا دیتی ہے ایسا ہر بار ہی ہوتا ہے جب وہ گلی سے گزرتا ہے۔ حالانکہ وہ جانتی تھی کہ اس کی بیٹی عظمیٰ کو دہی بڑے بہت پسند ہیں۔ وہ اکثر دہی بڑے کھانے کی فرمائش کرتی لیکن رابعہ اسے اس بری طرح ڈانٹ دیتی کہ وہ سہم جاتی پھر اکثر جب وہ دوپہر کو سونے کے لیے لیٹتی یا سوئی دھاگا نکلی، لیس یا دیگر اشیا لینے قریبی مارکیٹ تک جاتی تو عظمیٰ کو موقع مل جاتا۔ دہی بڑے کھانے کا...... وہ فٹافٹ ساجد کو بازار بھیج کر اپنے لیے دہی بڑے منگوا لیتی یا گلی سے گزرتے ریڑھی والے کو روک کر پلیٹ بھروا لیتی اور جلدی سے کھا کر اماں کے آنے سے پہلے پلیٹ دھو کر رکھ دیتی۔ اماں کو نہ جانے کیوں دہی بڑوں سے چڑ تھی بلکہ عظمیٰ کو تو یہ لگتا کہ اماں کو اس کی ہر بات سے خواہ مخواہ کی ضد ہے۔

''تم دروازے میں کھڑی کیا کر رہی تھیں؟''

اچانک اماں کی آنکھ نیند سے کھلی تھی اور دروازے پر ذرا سا کھٹکا ہونے پر وہ ننگے پاؤں بھاگی چلی آئی تھیں۔ عظمیٰ دروازہ بند کر کے پلٹی۔

''کہاں گئی تھیں تم؟'' ان کے تیور غضبناک ہوئے۔

''کہیں بھی نہیں اماں۔'' وہ آہستگی سے کہہ کر اندر کی جانب بڑھی تو اماں نے اس کی کلائی پکڑ لی۔

''تو پھر دروازے پر کیا کر رہی تھیں تم......؟''

''اماں ساجد ابھی باہر نکلا ہے تو میں نے پیچھے سے دروازہ بند کیا ہے۔'' وہ روہانسی ہو کر وضاحت دینے لگی۔ اماں نے اس کی کلائی تو چھوڑ دی لیکن مشکوک نظروں سے اسے سر سے پاؤں تک دیکھا تھا۔ وہ آنکھوں میں آنسو بھرے اندر کمرے میں چلی گئی۔

اس کی اماں سخت مزاج اور جھگڑالو نہیں تھیں۔ بس کبھی کبھار بے جا سختی کر جاتیں وہ بھی صرف عظمیٰ کے ساتھ...... ساجد کے ساتھ ان کا رویہ محبت سے لبریز ہوتا۔

اماں نے اس پر پابندیوں کے انبار لگائے ہوئے تھے۔ کسی سہیلی کے گھر جانے پر بھی پابندی تھی۔ حتیٰ کہ دروازے سے باہر جھانکنے تک پر پابندی تھی اور چھت پر جانے کی تو سخت ممانعت تھی۔ کوئی دور، قریب کا رشتے دار بھی نہ تھا، نہ محلے کے کسی گھر میں آنا جانا۔ کبھی کبھی اس چھوٹے سے گھر میں اس کا دم گھٹنے لگتا تو وہ رو پڑتی۔ اپنی تنہائی اور اکیلے پن کے علاوہ اماں کے اس سوتیلے رویے پر...... اماں نے اسے قید سا کے رکھ دیا تھا صرف دو وقت کی روٹی اور عید بقر عید پر نیا جوڑا...... کیا صرف یہی زندگی ہے اور یہی زندگی کی ضرورتیں...... اتنی محدود زندگی، اتنی تھوڑی

ضرورتیں، وہ دل ہی دل میں اماں سے شاکی ہوتی۔

اسے پڑھنے کا بہت شوق تھا لیکن اماں نے آٹھویں جماعت سے ہی اٹھالیا۔ وہ بہت روئی، منتیں کیں لیکن اماں نہ مان کے دیں۔ اس کی سہیلیاں اب میٹرک کے بعد کالج میں جاتی تھیں اور وہ زنگ آلود ٹرنک کی طرح گھر کے کونے میں ڈال دی گئی۔

شاید ابا زندہ ہوتے تو حالات مختلف ہوتے۔ ابا کی بہت دھندلی، غیر واضح سی شبیہہ اس کے ذہن کے پردے پر ثبت تھی۔

اس کے برعکس ساجد پڑھائی میں نالائق اور نکما تھا مگر اماں اسے بہت سا پڑھانا چاہتی تھیں۔ لیکن وہ بہ مشکل میٹرک تک ہی جاسکا تھا، یوں اماں کے خواب ادھورے رہ گئے جن کا انہیں بہت قلق تھا اور وہ جو پڑھائی میں لائق فائق تھی مزید پڑھنے کی خواہش مند تھی۔ اس کے خوابوں پر اماں نے سختی سے پاؤں رکھ دیا اور اسے گھر کے کونے میں ڈال دیا۔ اوپر سے اماں کی شک بھری بے اعتباری نظریں جو ہر وقت اس کا بدن چھیدتی تھیں۔ اس کا دل لہولہو کرتی تھیں۔ وہ سیڑھیوں کے پاس سے گزرتی تو اماں کی سخت آواز اس کے قدموں کو زنجیر کرتی۔

''چھت پہ کیوں جارہی ہو...... چھت پر گئیں تو ٹانگیں توڑ دوں گی تمہاری۔''

وہ وہیں بہ سی سیڑھی پر بیٹھ کر اپنا جرم سوچنے لگتی۔ وہ بند دروازے کے آس پاس پھرتی تو عقب سے اماں پکارتیں۔

''عظمٰی کہاں جارہی ہو؟ دروازے کے پاس کیا کام ہے؟''

اس کی آنکھیں پانی، پانی ہوجاتیں اور وہ پلٹ کر پنجرے میں بند ساجد کے طوطے کے پاس بیٹھ جاتی جو باہر نکلنے کے لیے چاروں کونوں میں پھیریاں لگاتا، پنجرے کے تاروں کو چونچ مار کر اپنی ہی چونچ زخمی کرلیتا۔ اسے اپنا آپ اس طوطے کی طرح لگتا۔ مجبور بے بس قیدی...... اوپر سے اس کے بدن کے آرپار ہوتیں اماں کی شک بھری نگاہیں۔

''کیا اماں کو مجھ پر ذرا بھی بھروسا نہیں ہے؟'' وہ سوچتی رہتی اور کڑھتی رہتی۔

بالخصوص کوئی ریڑھی والا صدا لگا کے جب گلی سے گزر رہا ہوتا تو اماں کو کوئی غیر محسوس بے چینی سی لگ جاتی۔ وہ جلدی سے گلی کی طرف کھلنے والی کھڑکی کی کنڈی لگادیتیں اور پہلے سے بند دروازے کو اچھی طرح چیک کرتیں۔ عظمٰی کن انکھیوں سے ان کی ایک ایک حرکت بغور دیکھتی۔

ایک دن وہ اماں سے پوچھ بیٹھی۔

''کیا ہے اماں...... کیوں کرتی ہیں آپ اس طرح، کون سا وہم ہے جو آپ کے دل کو دہلائے رکھتا ہے؟ ایسی کون سی بے اعتباری ہے، میری ذات پر جو آپ کی نظر میں مجھے سرخرو نہیں ہونے دیتی۔ میں نے کبھی آپ کا بھروسا، آپ کا مان، آپ کا اعتبار توڑنے کی کوشش کی ہے؟ پھر آپ مجھ پر اتنی بے اعتباری کیوں کرتی ہیں؟ اتنے پہرے کیوں بٹھا رکھے ہیں؟ میں تو اماں سانس بھی آپ سے پوچھ کر لیتی ہوں۔ آپ کی مرضی کے بغیر ایک قدم بھی کبھی نہیں اٹھایا...... پھر آپ کو کیوں لگتا ہے کہ میں چھت پر اگر جاؤں گی تو باہر چھلانگ لگادوں گی...... دروازہ اگر کھولوں گی تو کسی کے ساتھ بھاگ جاؤں گی اور اگر کوئی اور نہ ملا تو اس دہی بڑے بیچنے والے کے ساتھ فرار ہوجاؤں گی، اس کی ریڑھی کا ڈنڈا تھام کر......'' وہ جو اماں کی ہتھیلیوں پر سر رکھ کے زارزار روتے ہوئے اماں کے نامناسب رویے کی وجہ پوچھ رہی تھی تڑپ اٹھی جب اماں نے ایک جھٹکے سے اس کا سر اپنے ہاتھوں سے اٹھایا اور کھینچ کے اس کے چہرے پر تھپڑ رسید کیا۔

''اگر آج کے بعد تم نے اس طرح کی بکواس کی تو میں تمہاری زبان کھینچ لوں گی۔'' وہ سرخ ہوتے گال پر ہاتھ رکھے بے یقینی سے اندر جاتی اماں کو دیکھتی رہی اور آنکھوں سے نکلتا گرم پانی اس کے ہونٹوں کو چھوتا ہوا گود میں گرتا رہا۔

☆☆☆

کالے سیاہ اندھیرے نے ہر چیز کو اپنی لپیٹ میں لے رکھا تھا، آسمان پر آخری تاریخوں کا مدھم چاند تھا۔ جو سیاہ رات کے آخری پہر کی تاریکی کو پوری طرح منور کرنے سے قاصر تھا اور تھکے، تھکے ماند پڑتے ٹمٹماتے ستارے بھی رات سے جدائی پر اداس تھے۔

پوری رات آنکھوں میں کٹ گئی تھی۔ وہ اگر پوری رات نہیں سو پائی تھی تو اس کی چارپائی کے ساتھ چارپائی جوڑ کے لیٹی اس کی بیٹی بھی اس کے ساتھ جاگی تھی۔

کچھ راتیں کتنی دکھ بھری اور طویل ہوتی ہیں کہ سویر کا انتظار کرتے، کرتے آنکھیں تھکنے لگتی ہیں۔ کیسی انکشاف بھری رات تھی اماں نے کوئی راز نہیں رکھا تھا کوئی بات بھی نہیں چھپائی تھی۔ پوری کہانی حرف، حرف سنائی دی تھی اسے، محبت کی اولین ساعتوں سے لے کر وچھوڑے کے کرب تک ہر بات لفظ بہ لفظ تکلیف دہ، ورق، ورق اذیت سے پُر۔

آج اس پر راز کھلا تھا کہ اماں کے وہم، خدشے، خوف، اندیشے اور وسوسے بے بنیاد نہ تھے ان کے پس منظر کوئی کہانی تھی۔ جسے سن کر عظمٰی بلک، بلک کر روئی اور اپنے دل پر جمی سالوں کی گرد دھو ڈالی۔ وہ ہر وقت اماں سے شاکی رہا کرتی تھی وہ سارے گلے شکوے جاتے رہے۔

''عظمٰی...... میری اماں کہا کرتی تھی کہ ماں بیٹی آپس میں سہیلیاں ہوتی ہیں اور سہیلیوں کے درمیان کوئی راز داری نہیں ہوتی اور بیٹی کو چاہیے کہ اپنی ہر بات ماں سے کہہ دے، کوئی بات بھی پوشیدہ نہیں





رکھے، کوئی راز نہ چھپائے اور......'' اماں کی آنکھوں میں آنسو چمکے۔ ''اور مجھے دیکھو میں کیسی بدنصیب بیٹی تھی اور کیسی بے وفا سہیلی تھی اپنی اماں کی...... کہ ہر بات چھپائی ان سے، دل کے سارے راز پوشیدہ رکھے، ہوا نہ لگنے دی ان کو...... پھر بے وفائی کی سزا تو ملنی تھی ناں، ماں سے بے وفائی کی سزا۔''

☆☆☆

وہ اپنی کہانی کا ایک، ایک لفظ دُہرا رہی تھی۔ زخموں سے چور چور کھرنڈ سے بے نیاز لفظ، وہ مالی کی بیٹی تھی۔ ابا کوٹھیوں اور بنگلوں میں پکا ملازم تھا ہاتھ میں صفائی اور نیک نیتی نے عزت کی چادر دے رکھی تھی۔ رابعہ سب بہن بھائیوں میں چھوٹی تھی اور گھر بھر کی لاڈلی، ابا سرِشام گھر لوٹتا تو اس کے لیے پھولوں کا گلدستہ لاتا جسے وہ اپنے سرہانے رکھ کر سویا کرتی اور رات بھر خوشبوؤں کے حصار میں رہتی۔

وہ سب کی لاڈلی تھی بھائیوں کی، بہنوں کی، ابا کی، اماں کی...... بھائی اسکول سے واپسی پر اپنے، اپنے بستوں میں اس کے لیے ٹافیاں لانا نہ بھولتے، ابا پھولوں کے گلدستے کے ساتھ مٹھائی کا لفافہ لاتا جو سب میں برابر تقسیم ہوتی تو بہنیں اپنے حصے کا آدھا اس کی مٹھی میں دبا دیتیں۔ اماں کی تو وہ سہیلی تھی۔

''میری رابی تو میری پکی سہیلی ہے۔'' ماں کوئی لمحہ اس کے بغیر نہ رہ پاتی۔

پھر اس کو دہی بڑے کھانے کا چسکا لگ گیا۔ اب ابا بلا ناغہ اس کے لیے دہی بڑے لانے لگے سی، سی کرتے ہوئے وہ دہی بڑے کی پلیٹ چٹ کر جاتی، آنکھوں سے ناک سے پانی بہتا رہتا، وہ اور مرچیں ڈال کر مزید چٹ پٹے بنالیتی اور سوں، سوں کرتی کھاتی رہتی۔ اسے مزید کی طلب رہتی۔ حالانکہ ماں اس کی صحت کے خیال سے منع بھی کرتی مگر جب گلی کے نکڑ پر ریڑھی والے کی مخصوص صدا ابھرتی تو وہ بھاگتی دوڑتی مٹھی میں نوٹ دبائے

دروازے سے باہر لمبی چوٹی کمر پر لہراتی جاتی۔

''کبھی کبھار کی بات اور ہوتی ہے رابی...... ہر روز دہی بڑے نہ کھایا کر، یہ مسالے صحت کے لیے اچھے نہیں ہوتے، معدے میں جلن ہو جاتی ہے۔'' اماں اس کی صحت کے لیے فکر مند ہوتی۔

''کوئی نہیں۔'' وہ بے پروائی سے کہتی۔''اماں تجھے پتا ہے مجھے دنیا میں سب سے زیادہ دہی بڑے پسند ہیں۔ میرا دل کرتا ہے، دہی بڑوں کا بڑسا دیگچا ہو لبالب......اور میں پیالے میں ڈالتی جاؤں کھاتی جاؤں...... ہائے مزہ آجائے قسم سے۔'' اس نے زور دار چٹخارا لیا۔ اماں سمیت دونوں، بہنیں بھی اس کے بچپنے پر ہنس دیں۔

''اماں...... میرا مشورہ ہے کہ اس کے لیے کوئی دہی بڑوں کی ریڑھی لگانے والا ہی ڈھونڈنا تاکہ دہی بڑوں کا شوق تو پورا ہو اس کا، ڈالتی جائے کھاتی جائے...... رج کے کھا لینا دہی بڑے۔'' آپا کی ان دنوں نئی، نئی منگنی ہوئی تھی اماں کو اس کے حوالے سے آپا نے مشورہ دیا۔

''ہائے نی، کیوں خیری صلاّ...... میری دھی رانی کے لیے تو کوئی شہزادہ آئے گا۔'' اماں دلار سے بولی اور یہی وہ لمحہ تھا، ظالم اور قاتل لمحہ...... جب آپا کی مذاق میں کہی ہوئی بات اندر کہیں دل کے کسی خانے میں ترازو ہوگئی اور اسے خبر بھی نہیں ہوئی۔

وہ کچی پکی عمر کے کچے پکے پل تھے اور آتی جوانی کی نادان رُتیں۔ بوڑھی دادی کہا کرتی تھیں کہ یہ اندھی عمر ہوتی ہے قدموں کو اپنی جگہ سے اکھاڑ دیتی ہے پھر لوگ کچھ بھی نہیں کرپاتے، ٹھوکر کھائے بغیر نہیں رہ سکتے اور آدمی کو کیا خبر ہوتی ہے کہ ایک بار جو ٹھوکر لگی تو زندگی پھر ٹھوکروں کی زد میں آجاتی ہے۔

دادی یقیناً ٹھیک ہی کہتی تھیں...... کچھ غلطیوں کا کفارہ ادا کرتے، کرتے عمر کی نقدی ختم ہو جاتی ہے لیکن سود پھر بھی باقی رہ جاتا ہے۔ رابی کی الہڑ آنکھوں میں پہلا...... پہلا خواب کیا اترا کہ بدن میں بے چینیاں بھر گئیں، زبان کا چٹخارا دل پر چٹکی لگا گیا، گلی کے نکڑ پر دہی بڑے والے کی مخصوص باجے کی آواز ''پاں'' ہوتی تو وہ ہر کام بھول کر گلی کی طرف لپکتی، ہر کام سے ضروری یہی لگتا، چٹ پٹا سا ذائقہ پورے بدن میں سرور سا بھر دیتا۔ دہی بڑوں سے لبالب پلیٹ پکڑتے ہوئے ہاتھ پکڑانے والے ہاتھ کے ساتھ ذرا کا ذرا مس ہوتا تو اس کے جسم میں جیسے مرچیں سی لگ جاتیں۔ کانپتے ہونٹ، لرزتی پلکیں، نئی، نئی آئی جوانی کے تمام لوازمات......کوئی انوکھا اور کرارا سا ذائقہ تھا ہر گھڑی اور ہر پل میں، ریڑھی والے ارشد کی نظر بھی اپنے کام سے ہٹ کر اس گھڑی، گھڑی دروازے سے باہر جھانکتی لڑکی پر ٹھہر گئی تھی ایسی من موہنی صورت کہ وہ کاروباری حساب کتاب بھول جاتا۔

''دہی بڑے کی ایک پلیٹ لبالب۔''

''پیسے کتنے؟'' بند مٹھی کھلتی۔

''رہنے دیں، آپ سے پیسے کیا لینے۔'' آنکھیں اس کا سراپا ٹٹولتے نثار ہونے لگتیں۔

''ہائے اللہ......!'' اس کا دل بے ساختہ دھڑکا۔'' توبہ ایسا سخی اور پھر طرزِ تخاطب کتنا خوب صورت۔'' وہ سپنوں کے کسی جہان میں کھونے لگتی۔ ریڑھی کے ہینڈل پر اس کے لانبی انگلیوں والے مضبوط ہاتھوں کو دیکھتی تو اسے دنیا کا عظیم ترین کام یہی لگتا۔ دہی بڑوں کی ریڑھی کو گلی، گلی گھسیٹنا، بڑی آپا کو اماں کا دیا جانے والا مشورہ اسے سچ ہوتا دکھائی دیتا۔

''اماں اس کے لیے کوئی دہی بڑے بیچنے والا بر ڈھونڈنا۔'' اور جواباً اماں نے کہا تھا۔

''میری دھی رانی کے لیے تو کوئی شہزادہ آئے گا۔'' اماں اس کی نظریں اتارتیں اور شہزادہ تو آگیا تھا خود چل کر، اس نے اپنے سامنے کھڑے پتلے اور لمبے سے ارشد کو نظر بھر کر دیکھا اور نہیں تو کیا......اور پھر شہزادہ تو وہی ہوتا ہے جس کو دل راضی خوشی اپنی سلطنت پر بٹھا دے اور خود اس کے قدموں میں بیٹھ جائے اور رابعہ اس کے قدموں میں ہی بیٹھی تھی جب اس نے کہا تھا۔

''میں تو غریب سا بندہ ہوں رابی۔''

''میں تو جیسے کوئی امیر زادی ہوں ناں۔'' وہ ہنس دی، تحقیر زدہ ہنسی۔

''میرا بہت چھوٹا سا گھر ہے۔'' اس نے اگلی سچائی اُگلی۔

''میرا بنگلا بھی تم نے دیکھ رکھا ہے !'' وہ ایک بار پھر یونہی ہنس دی، بلا جواز، بلا ضرورت کہ ان دنوں ہنسی یوں ہی بلا ضرورت آتی تھی۔

''پھر بھی رابعہ......'' اس کے دل میں جانے کتنے وہم تھے مگر رابعہ بے پروائی سے اس کی سوچوں کو رفع کرتی گئی۔

''کچھ نہیں، تم دل میں کوئی وہم نہ پالو، جب میں خوش ہوں، مطمئن ہوں، مجھے صرف تمہارا ساتھ چاہیے، باقی دنیا کی کوئی چیز نہیں۔''

کیسی سخاوت ہوتی ہے محبت کے مزاج میں کہ دنیا کی ہر شے کو ٹھکرا دو......بس محبت کے لیے......

محبت کی اندھی پگڈنڈی پہ وہ آنکھیں بند کیے چلی جا رہی تھی جب اسے کسی سوچ کی ٹھوکر لگی۔ ''کیا اماں، ابا مان جائیں گے؟''

''پہلے میری کوئی بات کبھی ٹالی ہے؟'' دل اٹھلایا۔

لیکن یہ خام خیالی ثابت ہوئی ابا کو خبر ہونے سے پہلے ہی اماں نے اسے مار، مار کر نیل و نیل کر دیا تھا۔ اسے درد سے زیادہ حیرت ہوئی۔ اماں نے جو کبھی پھولوں کی چھڑی سے بھی نہ چھوا تھا اب اتنی مار......دو اس سے بڑی بہنیں، دو بڑے بھائی، چھوٹا سا گھر بھرا تھا بن بیاہے لوگوں سے...... پھر وہ کیسے بیاہ دی جاتی...... یہ سوچ تو اسے آئی ہی نہیں تھی اب اماں نے اچھی طرح سمجھا تو دی مگر سمجھ بوجھ کہاں تھی ان دنوں۔

''میری اماں کسی صورت بھی نہیں مان رہیں تمہارے گھر رشتہ لانے کے لیے۔'' اُدھر سے ارشد پریشان سا اس کے سامنے آیا اور درد میں اضافہ ہی کیا۔

''یہاں کون سا تمہارا رشتہ ہاتھوں ہاتھ لیا جائے گا۔'' اس نے پورا دکھ بیان کیا۔

''اب کیا ہوگا ارشد......؟'' اس کی آنکھیں پانیوں سے بھری ہوئی تھیں۔

''میں تمہارے بغیر نہیں رہ سکتی ارشد۔'' اس نے سچی بات بتائی۔

''ہوں......'' ارشد کے ماتھے پر کسی گہری سوچ کی لکیر ابھری۔

پھر...... اندھی عمر کا اندھا فیصلہ کرتے ہوئے وہ ذرا نہ ڈگمگائی، اس کا دل ذرا نہ کانپا، اپنے جان سے پیارے رشتوں کو چھوڑتے ہوئے، اپنے باپ کی عزت کو قدموں تلے روندتے ہوئے۔ اپنی ماں کے اعتبار کو تار، تار کرتے ہوئے...... اپنے گھر کو اپنی جنت کو چھوڑتے ہوئے اور لڑکیاں جب جان بوجھ کر اپنی جنت کو چھوڑ دیتی ہیں تو سیدھی دوزخ میں جا گرتی ہیں۔

گھروں سے بھاگ جانے والی لڑکیوں کو کیا۔ ایک لمحے کے لیے بھی اپنے ماں، باپ کا خیال نہیں آتا کیا......؟ زبان کی نوک پر دہی بڑوں کا محسوس کیے جانے والا صرف چند لمحوں کا چٹ پٹا سا ذائقہ اس سے اتنا بڑا فیصلہ کرا گیا کہ وہ راتوں رات گھر سے بھاگ گئی......اس نے مڑ کر نہ دیکھا کہ اس کی ماں کیسے، کیسے بین کر رہی ہے، اس کی بہنیں ایسے روئیں جیسے کوئی کسی کے مرنے پر روتا ہے، اس کا

محنتی اور ایماندار باپ اپنی غلطیاں اپنے گناہ شمار کرتا رہا...... اور اس کے بھائی بے غیرتی کی چادر تان گئے۔ جو لڑکیاں، ماں، باپ کی عزت و آبرو کو رات کی تاریکی میں رول کے گھر کی دہلیز پار کر جاتی ہیں ان کو پھر زندگی میں کہیں عزت نہیں ملتی۔ ارشد کی ماں نے اسے بہو تسلیم کرنے سے انکار کر دیا یہ کہہ کر کہ گھر سے بھاگی ہوئی لڑکیاں بہویں نہیں ہوتیں۔ وہ اٹھتے بیٹھتے اسے بددعائیں دیتی ...... اور بددعاؤں کی بنیاد پر بننے والے گھر تو نمک کے مکان ہوتے ہیں۔ قطرہ، قطرہ آنسو سے ٹوٹ جانے والے، اس نے جان لڑا دی، گھر نہ ٹوٹے کہ اپنے پیچھے تو وہ اپنے ہاتھوں سے دروازہ بند کر آئی تھی۔

ساس کی نگاہ میں وہ کھٹکتی رہتی۔ اس کا ہر عمل ناقابلِ قبول ہوتا، اسے ہر، ہر جگہ پر گھر سے بھاگی ہوئی، بے حیا لڑکی کا طعنہ ملتا، وہ کان لپیٹ لیتی، ہونٹ سی لیتی...... دل روتا رہتا، بدن دکھتا رہتا، جب ارشد ذرا، ذرا سی بات پر روئی کی طرح دھنک کر رکھ دیتا۔ وہ نیل و نیل بدن پر ٹکوریں کرتی رہتی۔ اس کے کہیں بھی آنے جانے پر پابندی تھی، بننے سنورنے کی ممانعت تھی، اس کی محبت نے تو بدلے میں گویا اسے عمر قید با مشقت سنا دی تھی۔ اس کا دم گھٹنے لگتا، کوئی تھکن سی پورے بدن میں پھیلتی پوروں کو چھونے لگتی۔ وہ چھت پر دو گھڑی کے لیے کھلی ہوا میں سانس لینے جاتی تو ارشد کی دہاڑ اسے سہا دیتی۔

''چھت پر کسے دیکھنے جاتی ہو تم روز روز...... کوئی اور ریڑھی والا پھانسنے کا ارادہ ہے، وہی بڑوں سے اور وہی بڑے بیچنے والے سے دل بھر گیا ہے کیا......؟'' وہ چوٹی سے پکڑ لیتا اور بڑی زور کی مار مارتا۔ وہ بے اعتبار عورت تھی پھر وہ اعتبار کیسے کرتا بھلا......!

وہ چپ چاپ ویران و بیابان آنکھوں سے اپنے محبوب کو دیکھے جاتی۔

دیواروں میں چنے، گھٹنے سال صدیاں ہو کر گزرنے لگے، پہلے ساجد زندگی میں آیا پھر عظمٰی چلی آئی، ٹھیک کہتے ہیں لوگ بچے جینے کا سہارا ہوتے ہیں وہ بھی دونوں بچوں کی آس میں جینے لگی۔

ایک دن نہ جانے اس کے جی میں کیا سمائی وہ ان جانی پہچانی گلیوں میں چلی آئی جہاں ابا کی انگلی پکڑ کر کتنی بے فکری سے گھوما کرتی تھی، بچپن سے لڑکپن اور جوانی تو ابھی آدھی پونی ہی آئی تھی کہ اس نے وہ گلیاں ہمیشہ کے لیے چھوڑ دیں۔ اس لمحے اس کا دل دھاڑیں مار مار کر رو دیا جب خبر ملی کہ وہ لوگ تو بڑا عرصہ ہوا کیا نہ یہ محلہ چھوڑ کر کہیں اور چلے گئے تھے۔ ابا کو کتنی محبت تھی اس محلے سے، اس گھر سے جس کی ایک، ایک اینٹ میں گارے کی جگہ ابا کا پسینہ لگا تھا۔

کیا بیٹیاں اس لیے ہوتی ہیں کہ والدین کو زمانے بھر میں رسوا کر کے در بدر کر دیں......؟ اور شاید اسی خوف کے پیشِ نظر لوگ بیٹیوں کی پیدائش پہ دھاڑیں مار کے روتے ہیں۔

''کاش! میں پیدا ہوتے ہی مر جاتی۔'' اس کا دل اپنے ہی لہو میں ڈوبا، وہ دیر تک روتی رہی جیسے کوئی کسی کے مر جانے پر روتا ہے، اتنا تو وہ پھر زندگی بھر نہیں روئی تھی ارشد کے ایکسیڈنٹ کے بعد دس دن کوما میں رہنے کے بعد مر جانے پر بھی نہیں...... بس وہ آنسوؤں سے بے نیاز خشک آنکھوں سے کورے کفن میں لپٹے اس شخص کو دیکھتی رہی جس کے پیچھے، پیچھے چلتے، چلتے وہ اپنی جنت چھوڑ آئی تھی۔ جس کے لیے اس نے خود سے وابستہ اپنے پیاروں کو کھویا تھا اور خود کو بے سکون کر لیا تھا ہمیشہ کے لیے...... ماں، باپ کو دکھ دے کر کون سکون سے رہا ہے بھلا......؟

ارشد کی موت کے بعد وہ ایک کپڑے کی





فیکٹری میں ملازمت کرنے لگی۔ چنانچہ گھر کا چولھا ٹھنڈا ہونے سے محفوظ رہا۔ اس کی ساس جوان بیٹے کی موت کا صدمہ سہار نہ سکی اور چند ماہ کے اندر ہی ...... چٹ پٹ ہو گئی۔

جن لوگوں کا جینا دوسروں کے لیے اذیت کا باعث ہوتا ہے، ان کے مر جانے سے زندگی پر کوئی فرق نہیں پڑتا، اب اس کی زندگی کی سب سے بڑی خواہش ساجد کو تعلیم یافتہ بنا کے اپنے پاؤں پر کھڑا کرنا تھا مگر ساجد بھی ارشد کا بیٹا تھا۔ بہ مشکل میٹرک تک گیا اور میٹرک میں بری طرح فیل ہونے کے بعد مزید پڑھنے سے انکار کر دیا۔ وہ اُسے ورکشاپ میں کام سیکھنے کے لیے بھیجنے لگی کہ فارغ رہ کر کسی غلط صحبت میں نہ پڑ جائے۔ عظمٰی اگرچہ پڑھائی میں لائق تھی اسے پڑھنے کا شوق بھی تھا لیکن مڈل کے بعد رابعہ نے اسے مزید پڑھنے سے روک دیا۔ اور خود فیکٹری کی نوکری چھوڑ کر گھر میں ہی سلائی کا کام کرنے لگی...... اور اب سارا دن بیٹی کی نگرانی میں گزار دیتی، اس کے پل، پل کی خبر گیری کرتی، لمحے، لمحے کا حساب مانگتی...... وہ نہیں چاہتی تھی کہ اس سے ذرا سی چُوک ہو اور اس کی بیٹی چور رستے تلاش کر کے ان راہوں کی مسافر بنے جن ...... پر چل کر اس نے اپنے قدم آبلہ پا کیے تھے۔

لیکن آج اس کی بیٹی نے اسے کیسا آئینہ دکھایا تھا کہ وہ گہرے صدمے میں تھی۔ اس کی بیٹی نے ٹھیک سمجھا تھا، واقعی یہ خوف اس کے دل کے ساتھ کسی ...... امر بیل کی طرح چمٹا ہوا تھا کہ وہ اگر ذرا سی بھی چوک گئی تو اس کی بیٹی گھر کی دہلیز پار کر جائے گی...... وہ اس کی رکھوالی کر رہی تھی کیونکہ اسے اپنی ماں سے ہمیشہ یہی شکوہ رہا کہ ماں نے اس کی اچھی طرح رکھوالی نہیں کی...... ایک ماں ہونے کے ناتے اسے پتا ہونا چاہیے تھا کہ اس کی بیٹی غلط رستوں پر چل نکلی ہے۔ مائیں تو بیٹیوں کے چال ڈھال اور رنگ ڈھنگ پہچان کر خطرے کی بُو پا لیتی ہیں۔ گھر میں بیٹیاں جوان ہوں تو مائیں سونا بھول جاتی ہیں، وہ کیسی ماں تھی......! اس نے بے چین ہو کر کروٹ بدلی۔

''شاید میری ماں کو مجھ پر بھروسا تھا کہ وہ غافل ہو گئی...... اور میں نے اس کے بھروسے کو، مان کو، اعتبار کو راتوں رات مٹی میں ملا دیا۔'' کوئی گلیشیر تھا جو پگھلا تو آنکھوں کو پانی، پانی کر گیا۔

''میں نے یہ بھی نہیں سوچا کہ بیٹیاں تو مان ہوتی ہیں، بھرم ہوتی ہیں، عزت و آبرو ہوتی ہیں، رشتوں کا، نسلوں کا، خاندانوں کا...... اور بیٹیوں پر تو بڑی بھاری ذمے داری ہوتی ہے کہ وہ یہ بھرم نہ توڑیں۔ میری ماں سے یہ غلطی ہوئی کہ وہ محبت کے ساتھ مجھ پر اعتبار کرتی رہی مگر رکھوالی کرنا بھول گئی۔ اگر غلطی میری ماں سے ہوئی تھی تو صحیح میں بھی نہیں کر رہی، ورنہ میری بیٹی مجھ سے اس طرح شاکی نہ رہتی۔ میں رکھوالی تو کر رہی ہوں مگر بے اعتباری کے ساتھ...... اس طرح تو میں انجانے میں اسے بغاوت کی راہ دکھا رہی ہوں...... میری بیٹی کہتی ہے کہ اماں مجھ پر اعتبار کر کے دیکھو تو......'' اس نے آسمان کے کناروں سے پھوٹتی صبح کی سفیدی کو دیکھا مقدس اور پاکیزہ...... اندھیرے کا نام و نشان بھی نہیں تھا، ایک نیا سورج طلوع ہونے کو تھا۔

آنسو صاف کر کے وہ اٹھ کھڑی ہوئی اور ایک نئے عزم کے ساتھ...... اللہ سے استقامت مانگتے ہوئے وہ پُرسکون تھی۔ اسے اپنی بیٹی کی سہیلی بننا تھا اور نگران بھی...... اور اسے یقینِ کامل تھا کہ اس کی بیٹی اس کا مان نہیں توڑے گی...... یہ ضروری تو نہیں کہ ساری لڑکیاں ایک جیسی ہوں۔ اس نے اٹھ کر پرانے بکسے کا ڈھکن کھولا جس میں عظمٰی کی کتابیں رکھی تھیں جن پر اب سورج کی پہلی کرن پڑ رہی تھی گویا روشنی دور نہیں تھی۔



منی ناول

# جنگل کا پھول

زاہدہ پروین

دوسرا حصہ



موسم سرما کا آغاز تو ہو ہی چکا تھا اور اب بارش برسنے کی وجہ سے سردی میں معمول سے زیادہ اضافہ ہو چلا تھا۔ ٹھنڈی ٹھار ہواؤں کے بوجھل جھونکے ٹھٹرائے دے رہے تھے۔ گھروں کے اندر ہی کچھ سکون کا احساس ہوتا۔

شام کے چار بجے کا وقت تھا مگر بادلوں کے باعث مغرب کے وقت کا گمان ہوتا تھا۔ شاید رات گئے تک بادل دوبارہ برس جانے کا امکان ہو۔ اپنے

گھر کے برآمدے میں ڈاکٹر خاور اس وقت اکیلے ہی ایک آرام کرسی پر آنکھیں موندے نیم دراز تھے۔ فضا میں پُرسکون سی خاموشی کا راج تھا۔

اچانک ان کی بہن معصومہ، ملازمہ سے ٹرے اٹھوائے چلی آئی اور میز پر چائے کے لوازمات سجانے لگی۔ دوسری طرف سے روبی بھی آتی نظر آئی... اور آتے ہی پوچھنے لگی۔۔

''امی جان آرہی ہیں جلدی سے بتاؤ وہ ٹیوٹر کیوں نہیں آئی، اب تک؟'' خاور چونک کے سیدھے ہوئے۔

''اماں سے مار تو کھانی نہیں مجھے۔ کیا فائدہ کل کو میرا نام آئے بیچ میں۔'' وہ آہستہ سے بولے۔

''تمہارا نام کیسے آئے گا؟ یہ کس نے کہہ دیا تم سے؟'' روبی نے حیرانی سے کہا۔

''کہا تو کسی نے نہیں۔'' انہوں نے بن کر جواب دیا۔ ''بس میرے دماغ نے خود ہی سوچ لیا۔''

''واہ! کیا کہنے جناب کے دماغ کے۔'' روبی نے مذاق اڑایا۔ ''یہ کہیے کہ بے پر کی اڑائی ہوگی۔''

''خیر ایسی بھی کوئی بات نہیں۔'' وہ سنجیدہ ہوکر بولے۔

''ایک تو کیا دو، دو پر ہیں اس اطلاع میں۔'' اب کے معصومہ نے بھی دخل دیا اور منہ بنا کر بولی۔

''ہمیں تو کوئی پر ور دکھائی نہ دیے۔ اتنی آس بندھ گئی تھی کہ تینوں شیطانوں کا بندوبست ہونے والا ہے مگر کچھ نہ ہوا۔'' اس دفعہ روبینہ نے مصلحت سے کام لیا اور جلدی سے بولی۔ ''یہ وعدہ ہے خاور کہ تمہارا نام کہیں نہ آئے گا۔ ممانی جان کو کانوں کان خبر نہ ہوپائے گی کہ ٹیوٹر کا انتظام کس نے کیا اور کون اسے یہاں تک لایا ہے۔''

''دراصل ان کو کوئی مصروفیت ہوگئی تھی۔ میں نے معلوم کیا تھا بہر حال اب دوبارہ کوشش کرکے دیکھ لوں گا۔'' خاور نے دل ہی دل میں مطمئن ہوکر کہا۔

''اچھے خاور بھائی صرف کوشش نہیں بلکہ سچ مچ آپ اسے لے کر آجائیں۔ ورنہ یہ تینوں مجھے تو جلا جلا کر ختم کرڈالیں گے۔'' معصومہ نے آنے والے مصنوعی خدشے کا اظہار کیا۔ خاور کو اس کی آہ و زاری پر ہنسی آگئی۔ اسی وقت ان کی اماں نائمہ بیگم اور پھوپی شمسہ آپہنچیں۔ چائے کے دوران ہی خاور کے بڑے بھائی بابر بھی ڈیوٹی آف کرکے آپہنچے۔ یہ شام کے ایک مقامی کالج میں لیکچرار تھے۔ دن میں اپنا کاروبار دیکھتے تھے۔ بہن بھائیوں میں سب سے بڑے تھے۔ روبینہ انہی سے منسوب تھی جو کہ پھوپی زاد تھی۔

''مہینے بھر سے زیادہ ہوگیا ہے خرم کو ملازمت پر گئے کوئی خیریت نہ ملی۔'' نائمہ بیگم چائے پیتے ہوئے فکرمندی سے بولیں۔

''خیریت سے ہی ہوگا... انشاء اللہ۔ ان اطراف میں غالباً فون کی سہولت نہیں ہے۔'' بابر نے انہیں اطمینان دلاتے ہوئے کہا۔

''جنگل بیابان میں کیسا اکیلا پڑا ہوگا میرا بچہ۔ ہر وقت ہول آتے ہیں۔'' ان کی بات پر پھوپی شمسہ تسلی آمیز لہجے میں گویا ہوئیں۔

''اس میں ہولنے کی کیا بات ہے۔ مردوں کو تو پردیس سدھارنا ہی پڑتا ہے۔ مہینہ بھر تو موئی بارش ہی برستی رہی ہے۔''

''ایک تو...... خرم بھیا کی ملازمت بھی کس قدر خطرناک ہے جنگلوں ویرانوں کی۔ اُدھر کے کچے راستے تو زیرِ آب آچکے ہوں گے۔'' معصومہ رنجیدگی سے بولی۔

''بی بی کیا یاد دلا دیا تم نے۔ آج رات تو مشکل سے نیند آئے گی۔'' نائمہ بیگم نے بے اختیار جھرجھری لی۔ پھوپی نے آنکھوں ہی آنکھوں میں معصومہ کو ڈانٹا پھر بظاہر ہنس کر کہا۔

''بھئی تم تو بچوں سے بدتر ہوگئیں بھلا یہ بھی کوئی پریشانی کی بات ہوئی! انشاء اللہ آجائے گا ایک دو دن میں ورنہ ان دونوں میں سے کوئی جاکر خیر صلا معلوم کرآئے گا کیوں بھئی بابر؟'' انہوں نے

بڑے بھتیجے سے تائید چاہی۔

”جی... ہاں...... کیوں نہیں۔ جب اماں چاہیں۔“ بابر اور خاور دونوں بیک وقت بولے۔

”تم دونوں خود منہ اندھیرے کے نکلے رات گئے گھر میں گھستے ہو اللہ سب کو اپنے حفظ و امان میں رکھے۔“ اماں ایک ٹھنڈی سانس بھر کر بولیں۔

”ممانی جان، افشاں کو حساب کے مضمون میں بڑی دقّت پیش آرہی ہے، ہر روز مجھ سے مدد چاہتی ہے مگر میرا بھی یہ سبجیکٹ کمزور ہے۔ آخر ان کا ٹیوٹر کہاں گیا... آتا کیوں نہیں؟“ روبینہ نے موضوعِ گفتگو بدل دیا اور فکر مندی سے پوچھا۔

”ہاں یہ بات تو درست ہے۔ شام میں خیر سے ایک جگہ بیٹھ کر پڑھتے تو تھے۔ شامی اور نومی نے تو ناک میں دم کر رکھا ہے بلواؤ بھئی ان کے ماسٹر کو۔“ پھوپی شمسہ سر ہلا کر بولیں باتوں کا رخ بالکل بدل گیا۔ سب اپنا اپنا اظہارِ خیال کرنے لگے۔

”ارے بھئی! میں کیا کر سکتی ہوں۔ وہ ٹیوٹر خرم کا رکھا ہوا تھا۔ وہ آئے تو معلوم ہو کہ اسے زمین کھا گئی یا آسمان۔ میں خود ان بچوں کی نالائقیاں سن کر عاجز آچکی ہوں۔ دن رات کھیلنے کودنے اور گیند بلّے سے برتن، کھڑکیاں توڑنے کے سوا کوئی شغل نہیں ہے ان کا۔“ نائمہ بیگم نے خفگی سے کہا۔

”یار تمہی دوسرے ٹیوٹر کو دیکھو کہیں۔ اس طرح تو واقعی یہ تینوں بہت حرج کرلیں گے اپنی تعلیم کا۔ خرم جب آئے گا تب آئے گا۔“ بابر نے خاور سے مخاطب ہو کر کہا۔ خاور نے سوکھا سا منہ بنا کر کہا۔

”بھائی جان میں اس سلسلے میں کیا کر سکتا ہوں؟ سارا دن تو اسپتال میں گزر جاتا ہے ٹیوٹر ڈھونڈنے کہاں جاؤں؟“

”ارے بیٹا! کہنے سننے سے سب مسئلے حل ہو جاتے ہیں کسی سے ذکر تو کرو۔“ پھوپی اپنی بات کہہ کر پھر بابر سے کہنے لگیں۔

”تم بھی اپنے حلقۂ احباب میں تذکرہ کردو۔ کہیں نہ کہیں سے تو کوئی ماسٹر ہی مل جائے گا۔ ہم بھی اپنے ملنے جلنے والوں سے کہیں گے۔“

ابھی ان کی بات ختم ہوئی ہی تھی کہ سب چونک کر سامنے دیکھنے لگے۔ خرم ابھی ابھی اندر داخل ہوا تھا۔ نائمہ بیگم کا چہرہ خوشی سے کھل اٹھا۔ معصومہ بھاگ کر اس سے جا چمٹی اور چلّا کر بولی۔

”ارے میرے خرم بھائی آگئے۔ ابھی سب آپ کو ہی یاد کر رہے تھے۔“

خرم نے پیار سے اسے ایک چپت لگائی۔ آگے بڑھ کر ماں اور پھوپی کو سلام کیا۔ بھائیوں سے ہاتھ ملا کر بیٹھ گیا۔

”کیسے مٹی میں سنے ہوئے آئے ہو جیسے لوٹ کر آئے ہو دھول میں۔“ روبی نے ہنس کر کہا۔

”ہاں واقعی، خاک دھول میں اٹا پڑا ہے۔“ شمسہ پھوپی بولیں۔

”سفر بھی اتنا لمبا ہے پھوپی اماں کہ بس تھک کر چور ہو جاؤ۔ لائیں چائے پلوائیں پھر غسل کر کے فریش ہو جاؤں گا۔“ خرم نے کہا۔

معصومہ جا چکی تھی۔ خادمہ نے مزید لا کر چائے کا سامان لگایا۔ روبی نے ان کی خاطر تواضع شروع کردی۔

”خرم، تمہارے جنگل میں مرغابیاں، تیتر اور بٹیر تو خوب ہوں گے؟“ خاور نے اس کی طرف غور سے دیکھتے ہوئے پوچھا تو بابر بھی ان کی طرف متوجہ ہو کر سننے لگے۔

”ظاہر ہے، جنگل میں جنگلی جانور تو ضرور ہی ہوں گے۔“ خرم نے مسکرا کر جواب دیا۔

”تو پھر ہو جائے کسی دن شکار وکار؟“ خاور خوش ہو کر بولے۔ خرم نے بھی اسی انداز میں جواب دیا۔

”شکار تو ہو سکتا ہے وکار کا معلوم نہیں۔“

”وہ...... مارا......!“ خاور خوشی سے اچھل پڑے۔

''جیتے رہو خرم...... تم نے دل خوش کر دیا۔''

''یار! تیتر بٹیروں کا شکار بھی بھلا کوئی شکار ہوتا ہے۔ بچوں کا کھیل، شکار کے لیے جانا ہے تو کسی شیر یا چیتے کا شکار تو ہو۔'' بابر مایوسی سے سر ہلا کر بولے۔

''یہ...... بڑا شکار تو اس جنگل میں دستیاب ہی نہیں ہے۔'' خرم نے چائے کا گھونٹ بھر کر جواب دیا۔

''بیکار ہے پھر۔''

''کیوں، کیوں بیکار ہے؟'' خاور نے بچوں کی طرح بلبلا کر کہا۔ ''بھائی جان، آپ مت جایئے گا مگر میں تو ضرور شکار کروں گا۔ مرغابیوں اور تیتروں کا۔ بہت عرصہ ہوگیا ہے بندوق اٹھائے ہوئے۔'' بابر ہنسنے لگے تو خرم نے مسکراتے ہوئے کہا۔

''بھئی شور مت مچائیں۔ اس دفعہ میں جاؤں تو چلیے گا میرے ساتھ۔ میرا کیا ہے اپنا شوق پورا کر لیجیے گا۔ پرسوں ایک دیہاتی نے مجھے چند بارہ سنگھوں کا اتا پتا بھی بتایا تھا۔ انہیں بھی دیکھ لیں گے۔''

''بارہ سنگھے؟ بارہ سنگھے کہاں دیکھے اس نے؟'' بابر نے چونک کر پوچھا۔

''میرا ریسٹ ہاؤس جس علاقے میں ہے وہاں سے خاصے فاصلے پر ایک ایسی پگڈنڈی ہے جو دو گاؤں آپس میں ملاتی ہے۔ جہاں گھاس کا ایک بہت بڑا قطعہ ہے۔ گھاس کے قطعے اور پگڈنڈی کے درمیان ایک پتلی سی پانی کی نالی نما ندی بھی بہہ رہی ہے جو ابھی تک برسات کے پانی سے بھری ہوئی ہے۔ اس نے بارہ سنگھوں کو اسی قطعے میں گھومتے پھرتے دیکھا تھا۔ میں نے وہیں بیٹھ کر شکار کرنے کا فیصلہ کیا ہے۔'' خرم نے سنجیدگی سے بتایا۔

''اور...... اس فیصلے میں، میں بھی شامل ہوں۔ خاور نے سچ کہا ہے کہ شکار پر گئے ہوئے بہت دن ہوگئے ہیں۔'' بابر فوراً فیصلہ کن انداز میں بولے۔

تینوں بھائی مل کر شکار کا پروگرام ترتیب دینے لگے۔ وہ تو غنیمت ہوا کہ تائمہ بیگم اور شمسہ پھوپی اٹھ کر جا چکی تھیں ورنہ کم از کم تائمہ بیگم تو ضرور مخالفت کرتیں۔

☆☆☆

مرحوم باقر علی اور شمسہ بیگم دونوں سگے بہن بھائی تھے۔ تائمہ بیگم ان دونوں کی خالہ زاد بہن تھیں بعد میں تائمہ بیگم کی شادی باقر علی صاحب سے ہوئی۔ بنیادی طور سے وہ ایک کھاتے پیتے گھر کے زمین دار طبقے سے تعلق رکھتے تھے کچھ شہری جائداد بھی تھی۔ شمسہ بیگم کے شوہر متین احمد بھی زمین جاگیر والے تھے۔

باقر علی صاحب کے انتقال کو زیادہ عرصہ نہیں گزرا تھا۔ بچے ہوشیار ہو چکے تھے۔ بڑے بیٹے بابر علی لیکچرار اور منجھلے بیٹے خاور ڈاکٹر بن چکے تھے۔ خرم محکمۂ جنگلات میں فاریسٹ آفیسر تھا۔ معصومہ بی ایس سی کے بعد گھر میں امورِ خانہ داری میں منہمک ہو چکی تھی۔ سب سے چھوٹے شامی اور نومی تھے۔ ایک لحاظ سے مرحوم ایک بھرا پُرا...... کنبہ چھوڑ کر گئے تھے۔ مالی مسائل کوئی نہ تھے مگر تائمہ بیگم بہت تنہا رہ گئی تھیں گو کہ جوان بچوں کی ماں تھیں مگر ان کے دکھ روئے نہ کٹتے تھے۔ شوہر کی جدائی سے وہ اپنے آپ کو قطعی تنہا سمجھنے لگی تھیں۔ انہیں کسی صورت چین و قرار نہ تھا۔

سمجھانے والے سمجھا سمجھا کر تھکے۔ ہر طرح کی دلیلیں اور مثالیں دی گئیں ظاہر ہے قانونِ قدرت میں کون دخل دے سکتا ہے۔ اوپر والے کے فیصلوں پر سب کو سر جھکانا پڑتا ہے اور پھر وقت بڑے سے بڑا گھاؤ بھر دیتا ہے۔ آتے، آتے قرار آ ہی جاتا ہے۔

جانے والا اگر ان کا شوہر تھا تو کسی کا باپ، کسی کا بھائی اور کسی کا بیٹا بھی تھا۔ ہر کسی کو اپنے، اپنے رشتے کے حوالے سے پیارا اور عزیز تھا مگر تائمہ بیگم فقط اپنی ہی ذات کو مظلوم سمجھ رہی تھیں۔ بات، بات پر ہر بڑے چھوٹے کو کھانے کے لیے دوڑتیں؛ ذرا، ذرا سی بات پر جھڑک دیتیں۔ برا بھلا کہنے لگتیں...... نہ بچے کو بچہ سمجھنے پر تیار ہوتیں نہ بڑے کو بڑا۔



بڑی سی کوٹھی بھائیں، بھائیں کرنے لگی تھی۔ بچے بڑے ہونے کے باوجود سہم کر رہ گئے تھے۔ بابر، خاور اور خرم آپس میں باتیں کرنے تک سے جھجکنے لگے تھے۔ معصومہ، شامی اور نومی حد درجہ سہمے، سہمے رہتے۔ گھر کے نوکر چاکر خائف رہنے لگے۔ وہی کوٹھی جہاں بچوں کے قہقہے گونجا کرتے تھے ویران سی ہو کر رہ گئی۔ دن دہاڑے الو بولنے لگے مگر افسوس کہ تائمہ بیگم کو ان حالات سے قطعی کوئی سروکار نہیں رہا تھا۔ وہ منہ لپیٹے کمرے میں پڑی رہا کرتیں۔ بجائے اس کے کہ بیٹھ کر بچوں سے رائے مشورہ کرتیں، آگے کا لائحہ عمل طے کرتیں سر پر سو بکھیڑے پڑے تھے۔ سب میں بڑی فکر تو یہی کرنی چاہیے تھی کہ اب شہر سے باہر کی اراضی کے معاملات کون سنبھالے گا؟ لڑکے تو اپنی، اپنی ملازمتوں اور دفتری معاملات میں ہی پورے تھے۔ جب شوہر حیات تھے...کوئی فکر فاقہ نہ تھا مگر اب تو بہر حال اللہ کی مرضی پر سرِ تسلیم خم کرتے ہوئے حالات پر خصوصی توجہ کرنی چاہیے تھی لیکن وہ اپنی اولاد کی دلجوئی اور رہنمائی تو کیا کرتیں بلکہ حد سے زیادہ چڑچڑی اور بدمزاج ہو چکی تھیں۔ چوبیس گھنٹے ان کا موڈ خراب ہی رہتا غرضیکہ گھر کے حالات اور ماحول قابلِ رحم ہو چکے تھے۔

اس زبوں حالی کے زمانے میں جبکہ اپنے پرائے سب کے سب تائمہ بیگم کے آدم بیزار اور دل آزردہ رویے کی بنا پر مرحوم باقر علی کی فیملی سے کھنچے، کھنچے اور کٹے، کٹے رہنے لگے تھے۔ شمسہ بیگم نے ایک انتہائی قدم اٹھایا۔ ایسا انہوں نے قطعی مجبور اور لاچار ہونے کے بعد کیا تھا اور وہ یہ کہ اپنے شوہر متین احمد کو مجبور کر کے اچانک نقل مکانی کر لی اور بھاوج سے پوچھے بغیر ان کے ہاں اٹھ آئیں۔

یہ ایک ایسا قدم تھا جو عام حالات میں عجیب و غریب معلوم ہوتا مگر قریبی احباب جو بھی ان معاملات کی پیچیدگی کو سمجھ رہے تھے سب نے شمسہ بیگم اور ان کے میاں کی فہم و فراست کو داد دی اور ان کی بھرپور حوصلہ افزائی کی۔

شمسہ بیگم نہایت بردبار، دور اندیش اور حوصلہ مند خاتون تھیں۔ اپنی بھاوج اور خالہ زاد کے مزاج اور افتادِ طبع سے خوب آگاہ اور واقفِ حال تھیں۔ ان کے ہاں کا رتی، رتی حال جانتی تھیں۔ تائمہ بیگم کے چڑچڑے پن اور بے حسی کو تاڑ کر اندر ہی اندر خوف زدہ رہنے لگی تھیں۔ بھتیجی، بھتیجوں کی ذہنی پریشانیوں، بھاوج کی پیدا کردہ الجھنوں اور مرحوم بھائی کے گھر کی گرتی دیواروں کو سہارا دینے آ پہنچیں۔ خود شمسہ بیگم کی عمر بھر کی کمائی دو ہی بیٹیاں روبینہ اور افشاں تھیں۔ بڑی روبینہ کی نسبت باقر علی کی زندگی میں ہی بابر سے طے ہو چکی تھی۔ سب کے باہمی مشورے سے ان کی کوٹھی کے برابر خالی پلاٹ پر دوسری کوٹھی تعمیر کروائی گئی اور شمسہ بیگم نے وہاں مستقل رہائش اختیار کر لی۔ دونوں کوٹھیوں کے درمیان اندر ہی اندر تین دروازے ہمہ وقت سب کی آمد و رفت کے لیے کھلے رہتے۔ یوں دو کنبے بظاہر الگ، الگ لیکن حقیقتاً ایک دوسرے کا سہارا اور غمگسار بن کر رہنے لگے۔

شمسہ بیگم کے آنے سے تائمہ بیگم کو دل ہی دل میں بے حد تقویت اور تسلی کا احساس ہوا۔ گھر کی چہل پہل میں اضافہ ہوا۔ قدرے رونق سی رہنے لگی۔ کوٹھی کا ماحول جو ٹھٹھر کر رہ گیا تھا۔ کئی افراد کے اضافے سے بحال ہونے لگا خود تائمہ بیگم کا جی بھی بہلنے لگا۔ وہ کافی سنبھل گئیں۔ ان کا جمود ٹوٹا تو وہ تنہا کمرے کی ویرانی سے نکل کر باہر بیٹھنے لگیں۔ مرحوم کی کمی تو اب تا حشر بھی پوری نہ ہو سکتی تھی مگر کسی حد تک متین احمد نے ازالہ کرنا چاہا اور اپنی خلوصِ دل سے کی گئی کوششوں میں بڑی حد تک کامیاب بھی رہے۔ انہوں نے زمینوں کا نہایت منصفانہ انداز سے مکمل چارج سنبھال لیا تھا اور یہ اہم ترین ذمے داری اپنے سر لے کر درحقیقت انہوں نے ان یتیم

بچوں کے پھوپا صاحب ہونے کا حق ادا کر دیا تھا۔

یہی سبب تھا کہ ان لڑکوں کے دلوں میں پھوپی اور پھوپا کی قدر اور منزلت پہلے سے بھی سوا ہو چکی تھی۔ پھوپا نے اگر بروقت باپ کی طرح سایہ فگن ہو کر سنبھالا دیا تھا تو پھوپی نے انتہائی آزمائش کے موقع پر نقل مکانی کر کے بھائی کے بچوں اور بیوی کا دل موہ لیا تھا۔ حقیقی محبتوں اور بے لوث خلوص کے ایسے ثبوت بھی کم کم ہی نظر آتے ہیں۔

دراصل نائمہ بیگم فطری طور پر بہت مغرور اور خودسر خاتون تھیں۔ خاندانی روایات اور پرانی اقدار کی سختی سے پابند...... ہر تقریب اور ہر محفل میں خوب رکھ رکھاؤ سے شریک ہونا ان کا طرۂ امتیاز ہوتا۔ خود کو بہت زیادہ لیے دیے ہوئے رکھنے کی عادی تھیں۔ کنبے بھر میں سب سے علیحدہ خیالات کی مالک تھیں۔ ہما شما کو خاطر میں لانا نہیں جانتی تھیں۔ مزاج میں تکبر کوٹ کوٹ کر بھرا تھا لیکن یہ عجیب حیرت انگیز تضاد تھا کہ خود ان کی اپنی اولاد ایسے معاملات میں ان سے کوسوں دور تھی۔ کسی کی بھی طبیعت ان سے میل نہ کھاتی تھی۔ کسی کے مزاج میں غرور و تکبر نام کو نہیں تھا۔ جبکہ نائمہ بیگم کو اپنی اعلیٰ نسبی، خاندانی شرافت، جائداد اور انتہائی فارغ البالی پر ناجائز حد تک فخر تھا۔ اپنے سے کمتر کو حقارت کی نگاہ سے دیکھنے اور درخورِ اعتنا نہ جاننا جیسے ان کی گھٹی میں پڑا تھا۔

جسمانی طور سے خاصی بھاری بھرکم اور بلند قامت تھیں۔ خوب سرخ و سپید رنگت، گہری اور مغرور سنجیدہ سی آنکھیں، ستواں ناک اور گھنگرالے بالوں نے انہیں ایک پُرکشش اور بارعب شخصیت کا روپ بخشا تھا لیکن فطری سخت گیری اور بے حد دبدبے نے چہرے کی ملاحت، نرمی اور ملائمت کو ایک ہیبت انگیز جلال اور خائف کر ڈالنے کی حد تک دُرشت سی کیفیت میں ڈھال دیا تھا۔

اپنے تمام بچوں کے ساتھ ان کا رویہ بس درمیانہ سا تھا۔ دراصل بہت کوششوں اور ڈانٹ ڈپٹ کے باوجود وہ اپنے بچوں کو اپنے جیسا مغرور اور بے حس نہ بنا پائی تھیں۔ ان کی تربیت میں بقول ان کے معلوم نہیں کیا جھول رہ گیا تھا کہ وہ ان کی دیرینہ خواہشات کے برعکس، نرم مزاج، ہنس مکھ، ملنسار اور خوش خلقی میں یکتا تھے۔ ہر چھوٹے بڑے سے انکساری اور خوش اخلاقی سے ملنا، شائستگی سے مخاطب ہونا ان بہن بھائیوں کا شیوہ تھا۔ یہ سب طور طریقے نائمہ بیگم کو سخت ناپسند تھے۔ اپنے سے کمتر لوگوں کے منہ لگنا انہیں کبھی گوارا نہ تھا۔ وہ خود تو ایسی ہی تھیں مگر بچوں سے لاچار ہو کر رہ گئی تھیں۔ خاص طور پر انہیں اپنے تینوں بڑے صاحبزادوں سے سخت شکوہ تھا کہ وہ ایسے تمام تر معاملوں میں ان کے کنٹرول سے باہر رہتے تھے۔

زمانے بھر میں اگر نائمہ بیگم کسی سے دبتی تھیں تو وہ ان کی نند شمسہ بیگم تھیں۔ خبر نہیں ان کی بڑائی کا لحاظ تھا یا پھر محبوب شوہر کی ہمشیرہ ہونے کا مان...... بہرکیف شمسہ بیگم کی وہ دل سے قدردان تھیں بلکہ اگر یہ کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا کہ وہ بڑی حد تک اپنی نند کی انسیت اور محبت میں گرفتار تھیں۔ ان کے ساتھ بہت الفت و احترام سے پیش آتی تھیں۔ ان کی رائے و مشورے کی قدردان تھیں۔ ان کی دونوں بیٹیوں سے بھی بہت نرم رویہ روا رکھتیں۔ اپنی ہونے والی بہو روبینہ پر تو جان چھڑکتی تھیں بلکہ بعض معاملات میں اپنی حقیقی بیٹی معصومہ پر روبی کو فوقیت دیتی تھیں اور اس کی ہر، ہر ادا پر دل و جاں سے فدا رہتی تھیں۔

مجموعی طور پر نائمہ بیگم کی اپنی اولاد ان سے کچھ دبی، دبی سی رہا کرتی تھی۔ حقیقت میں انہوں نے اپنی اولاد میں سے کسی کے بھی ناز نخرے کبھی نہ اٹھائے بلکہ یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ وہ ایک سخت گیر قسم کی ماں تھیں ان سے زیادہ بچے اپنی پھوپی اماں سے مانوس تھے اور انہیں اپنا





زیادہ قریبی دوست سمجھتے تھے۔

☆☆☆

شکار کا پروگرام تو پہلے دن ہی بن چکا تھا لہٰذا اس دفعہ خرم کی واپسی دونوں بھائیوں کے ساتھ ہوئی۔ وہ لوگ اپنی رائفلوں اور ضروری سامانِ شکار کی تیاری کے ساتھ نہایت اہتمام و انتظام سے روانہ ہوئے۔ سب سے زیادہ خوشی کا احساس خاور کو ہو رہا تھا۔ وہ بچوں کی طرح شاداں و فرحاں گئے تھے۔ نومی اور شامی سے بدقت تمام بیسیوں وعدوں کے بعد جان چھڑائی تھی ورنہ وہ دونوں بھی جانے کو بضد ہو گئے تھے۔

جس روز صبح کے وقت یہ لوگ رخصت ہوئے اسی شام شرمین اسداللہ ان کے گھر میں پہلی مرتبہ داخل ہوئی اور غضب یہ ہوا کہ اس نے اپنی آمد کا سہرا نہایت سادگی کے ساتھ ڈاکٹر شاکرہ کے سر باندھ دیا۔ جن کے بارے میں پورا گھر واقف تھا کہ وہ خاور کی کولیگ ہیں۔ معصومہ اور روبی کی تو اوپر کی سانس اوپر اور نیچے کی نیچے رہ گئی۔ صورتوں پر بارہ بج گئے۔ ایک رنگ آ رہا تھا تو ایک جا رہا تھا جس خدشے کا اندیشہ تھا وہ بالآخر پورا ہو گیا تھا مگر نائمہ بیگم حیرت انگیز طور پر پُرسکون رہیں۔ دراصل شرمین کو قریب سے دیکھ کر وہ دنگ رہ گئی تھیں۔ نگاہ تھی کہ اس کی جھکی، جھکی آنکھوں اور لرزتے ہوئے یاقوتی لبوں سے ہٹنے کو تیار نہ تھی۔ انہوں نے اپنی زندگی میں پہلی بار اس درجہ معصوم، بے ریا حسنِ بے داغ دیکھا تھا۔ ایسی مکمل سی آبدار موتی کی طرح دمکتی صورتیں کم، کم ہی دیکھنے میں آتی ہیں۔

تاہم یہ ان کا ایک وقتی سا تاثر تھا۔ وہ اپنے فرائض سے غافل رہنے والوں میں نہ تھیں۔ پہلی ملاقات اور پہلی نشست ہی میں انہوں نے اس کا بھرپور اور مکمل انٹرویو کر ڈالا تھا۔

عصر کی نماز پڑھ کر انہوں نے سلام پھیرا ہی تھا

کہ انہیں ایک نہایت ہی نازک اندام پری چہرہ لڑکی اپنی نماز کی چوکی کے قریب کھڑی نظر آئی۔ وہ رعبِ حسن سے مبہوت رہ گئیں۔ سوچنے لگیں۔

''اے ہے یہ کون حور پری آگئی؟'' آنکھیں مل کر دوبارہ ٹھیک سے دیکھا۔ اس دفعہ لڑکی نے انہیں بڑے ادب واحترام سے سلام عرض کردیا۔ جواب تو انہوں نے دے دیا لیکن ٹپٹا کر سوال بھی جڑ دیا۔

''کون ہو تم، کس سے کام ہے تمہیں؟''

''جی، میں یہاں بچوں کو ٹیوشن پڑھانے آئی ہوں۔''

''کس نے بھیجا ہے تمہیں؟''

''ڈاکٹر شاکرہ صاحبہ نے۔''

اس کے جواب پر وہ لمحے بھر کے لیے خاموش رہ گئیں۔

''انہوں نے تمہیں کیا کہہ کر بھیجا ہے؟'' کچھ توقف کے بعد مزید کہا۔

''وہ...... بتارہی تھیں۔'' شرمین نے پھر تفصیلاً بتایا۔ ''کہ آج کل آپ کے بچوں کے ٹیوٹر کافی دنوں سے وجہ بتائے بغیر غائب ہیں۔ بچوں کی تعلیم کا بہت زیادہ نقصان ہورہا ہے۔ امتحانات سر پر ہیں کسی دوسرے ٹیوٹر کا انتظام نہیں ہے۔''

''ہاں یہ درست کہا انہوں نے...... اچھا یہ بتاؤ کہ تم کب سے ٹیوشن پڑھارہی ہو۔ کتنے سال کا تجربہ ہے تمہیں؟'' نائمہ بیگم نے تسلیم کرتے ہوئے پوچھا۔

''چھ، سات سالہ تجربہ ہے میرا...... کئی سالوں سے ڈاکٹر صاحبہ کے بچوں کو پڑھارہی ہوں آپ ان سے معلوم کرسکتی ہیں۔'' لڑکی نے بھرپور اعتماد سے جواب دیا۔ اچانک کچھ سوچ کر نائمہ بیگم نے اسے ڈرائنگ روم میں بھیجا۔ خود دعا مانگ کر اطمینان سے وہاں پہنچیں تو معصومہ اور روبی اسے گھیرے بیٹھی تھیں۔ معصومہ چھوٹتے ہی بولی۔

''اماں شامی ٹیسٹ میں فیل ہوچکا ہے۔ کم از کم اسے ضرور ان کے سپرد کردیجیے ورنہ سال ضائع ہوجائے گا۔'' نائمہ بیگم نے گھور کر بیٹی کی طرف دیکھا پھر لڑکی سے پوچھا۔

''تمہارا نام؟''

''شرمین...... شرمین اسداللہ۔''

''اچھا تو اسداللہ تمہارے والد کا نام ہے۔ کیا کام کرتے ہیں وہ؟''

''جی...... وہ شہید ہوچکے ہیں، فوج میں تھے۔''

''اوہ......'' اچانک نائمہ بیگم کے تاثرات میں تبدیلی آئی اور انہوں نے جانے کیوں انٹرویو موقوف کردیا فقط اتنا مزید پوچھا ...''تم لوگ کتنے بہن بھائی ہو؟ گزر اوقات کیسے ہوتی ہے؟''

''1971ء کی جنگ میں پاپا شہید ہوگئے تھے۔ اسی زمانے میں میرے جڑواں بھائیوں کی پیدائش ہوئی تھی۔ امی کی طبیعت بہت خراب رہنے لگی تھی۔ بس پاپا کی شہادت اور امی کا انتقال ایک ماہ کے اندر، اندر ہوگیا تھا۔ بہت پریشانی کا زمانہ تھا۔ میں ہائر کلاسز میں تھی بس دادی اماں کا دم غنیمت تھا کہ ہم تینوں بہن بھائی سلامت ہیں ورنہ تو شاید کوئی نہ زندہ بچتا۔ آج بھی اللہ کی مہربانی سے ہم لوگ انہی کے زیرِ سایہ رہ رہے ہیں۔ میں ٹیوشنز پڑھاتی ہوں۔'' اس دفعہ شرمین نے تفصیل سے جواب دیا تھا۔

اس وقت تو نائمہ بیگم نے سکوت اختیار کیا اور تینوں بچوں شامی، تومی اور افشاں اس کے حوالے کردیے مگر اگلے روز سے خود بہ نفسِ نفیس ملحقہ کمرے میں پردے کے پیچھے بیٹھ کر اس کی ہر، ہر جنبش کا جائزہ لینا شروع کردیا۔

شرمین کیسا پڑھاتی ہے؟ بلاوجہ کی باتوں میں وقت تو ضائع نہیں کرتی؟ بچوں کے ساتھ اندازِ گفتگو کیسا ہے؟ بے جا ڈانٹ ڈپٹ تو نہیں کرتی؟ بچوں سے رویہ کیسا روا رکھتی ہے؟ زیادہ ہنستی تو نہیں؟ ایک مضمون کو کتنا وقت دیتی ہے؟ نائمہ بیگم کے سارے خدشات ناقابلِ یقین حد تک غلط ثابت ہوئے۔ ٹیوٹر حیرت انگیز حد تک ایمان دار، بااصول، ذہین،





تجربے میں یکتا، وقت کی پابند اور سنجیدہ مزاج تھی۔ اس طرح وہ صورت کے ساتھ، ساتھ سیرت میں بھی عمدہ پائی گئی تھی سو نائمہ بیگم بہت جلد مطمئن ہوگئیں۔ فی زمانہ ایسی ہمہ صفت اور بے ضرر ٹیوٹر کہاں دستیاب ہوتی ہے جبکہ اس نے فیس کا مسئلہ بھی بے چون و چرا بغیر کسی شرط کے انہی کی مرضی پر چھوڑ دیا تھا۔

اپنی خاموشی سے کی گئی نگرانی اور جاسوسی کے بعد وہ اچھی طرح جان گئی تھیں کہ لڑکی نہایت ٹرینڈ، پڑھانے میں ماہر اور تجربے کار ہے۔ یوں بھی وہ بچوں کی ہر روز کی شکایات، نت نئی شرارتوں اور آئے دن فیل ہونے کی وارداتوں سے عاجز آچکی تھیں اور دل سے چاہتی تھیں کہ ان نالائقوں کو کوئی سیدھا کردے۔ یہی وجہ تھی کہ انہوں نے اس نکتے پر بھی غور نہیں کیا کہ ڈاکٹر خاور اسے یہاں تک لانے کے ذمے دار ہیں۔

معصومہ اور روبی اس ایک ہی سوال کی جواب دہی سے ڈر رہی تھیں کہ نائمہ بیگم اس بے ضرری بات کو کوئی دوسرا معنی نہ پہنا دیں مگر صد شکر کہ ایسا کوئی نکتہ زیرِ بحث نہ آسکا اور بات بخیر وبخوبی نبھ گئی بلکہ پایۂ تکمیل کو پہنچ گئی۔ ڈاکٹر خاور ابھی شکار پر سے واپس بھی نہیں آئے تھے کہ یہاں شرمین اسداللہ پہنچ بھی گئی۔ نائمہ بیگم اس سے مطمئن بھی ہوگئیں اور بچوں کا ٹوٹا ہوا تعلیمی سلسلہ بڑے اچھے انداز سے دوبارہ جڑ گیا۔ بچے بھی اس نئی ٹیوٹر سے خوش تھے۔

یہ معلوم کرکے کہ شرمین ملک وقوم کی بقا اور سلامتی کے لیے مر مٹنے والے ایک شہید کی بیٹی ہے گھر بھر میں اس کے لیے بے حد ہمدردی اور احترام کی لہر دوڑ گئی تھی۔ بچوں، بڑوں سب کے دلوں میں اس کی تعظیم دوچند ہوگئی تھی۔

پھوپی جان تو اس درجہ محبت وشفقت سے پیش آتیں کہ بسا اوقات شرمین کی پلکیں بھیگ، بھیگ جاتیں۔ نائمہ بیگم کی طرف سے اطمینان حاصل ہونے کے بعد روبی اور معصومہ نے شرمین سے دوستی اور بہناپا قائم کرنے کی کوششیں تیز تر کردیں لیکن یہ محسوس کرکے انہیں شدید مایوسی کا سامنا کرنا پڑا کہ وہ اندر سے بہت مضبوط اور اپنے آپ میں سمٹی رہنے والی لڑکی ہے۔ جس نے اپنی ذات کے گرد ایک نامعلوم سا حصار باندھ رکھا تھا۔ شاید فالتو بات کرنے کی وہ عادی ہی نہ تھی۔ پہلے روز جو اس نے نائمہ بیگم کے سوالات کے جواب میں بتایا تھا اس کے بعد اپنے متعلق ایک لفظ بھی منہ سے نہ نکالا تھا۔

☆☆☆

دوپہر ڈھلے خرم دونوں بھائیوں کے ہمراہ جھیل کی طرف سے جنگل کے اندر داخل ہوا... ریسٹ ہاؤس اس طرف سے قریب پڑتا تھا۔

جاتے مگھر کی تیکھی ٹھنڈی ٹھار ہواؤں نے ان کا فراخ دلی سے استقبال کیا۔ دوپہر ہونے کے باوجود سرمئی دھندلکا پھیلتا لگ رہا تھا۔ آسمان پر کہیں کہیں سپید، سپید ٹکڑے منڈلا رہے تھے۔ میلی، میلی دھوپ میں فضاؤں پر گہری خاموشی چھائی تھی۔ سامنے دور تک پھیلے سائیں، سائیں کرتے جنگل پر اب تک پالا پڑ رہا تھا۔

کچھ پل جاتے تھے کہ نیلگوں کہرے کا غبار اور گاڑھا اور زیادہ گاڑھا ہوجاتا مگھر کا مہینہ تو ایسا ہی ٹھنڈ بھرا ہوتا ہے۔

اچانک سناٹے میں چند لوگوں کے زور، زور سے بولنے کی آوازوں کی بازگشت گونجی۔ خرم نے چونک کر چاروں طرف نظر دوڑائی۔ سامنے کھیتوں کی آخری سرحد پر گاؤں کے آثار نظر آرہے تھے۔ گھاس پھونس کے چھپر اور گارے کے ٹیڑھے میڑھے اور بے ترتیب مکان۔

پہلے مکان کے ساتھ دھان کے ہریالے کھیت لہلہارہے تھے۔ تیز ہوا سے دھان کی بالیاں جھومنے

لگتیں۔ لمبی، لمبی لبوتری سٹیوں کے درمیان دھیمی دھیمی سیٹیاں بجتی سنائی دے رہی تھیں۔ پوہ کا مہینہ شروع ہوتا تو ان کھیتوں میں جیسے بہار اتر آتی۔ فضاؤں میں ہلکی، ہلکی مہک رچی محسوس ہونے لگتی۔ جھیل کا پانی گہرا نیلگوں ہوجاتا۔ دھان کے یہ کھیت موہن داس کے تھے۔

موہن داس، ریشم کی ہجولی بسنتی کا باپو تھا۔ بہت سارے آدمیوں کے بولنے چالنے کی آوازیں اسی کے باڑے کی طرف سے سننے میں آرہی تھیں۔ خرم چلتے چلتے ٹھٹک کر تھم گیا۔ موہن داس کے باڑے میں کافی لوگ جمع تھے اور کسی واقعے پر اپنے اظہارِ خیال میں مصروف تھے۔

''دیکھنا پڑے گا کیا قصہ ہے۔'' خرم نے جیسے ان دونوں کو آگاہ کیا اور اپنا رخ باڑے کی طرف کرلیا۔ بابر اور خاور بھی اس کے تعاقب میں چل دیے۔ تھوڑی دیر تک تینوں کھیتوں کی منڈیر منڈیر چلتے رہے۔ دھانوں کی بالیاں، تالیاں پیٹتی رہیں۔ اچانک کوئی تیز آواز میں پکارا۔

''ارے...... جنگل بابو آگیا...... جنگل بابو۔''

سب کے سب اشتیاق کے مارے گردنیں بڑھا، بڑھا کر دیکھنے لگے۔ دیکھتے ہی دیکھتے سب لوگ ان کے گرد جمع ہوگئے۔

''کیا ہوگیا یہاں بھئی خیریت تو ہے؟'' خرم نے ایک، ایک کی صورت دیکھتے ہوئے دریافت کیا لیکن ابھی کوئی جواب نہ دے پایا تھا کہ کسی طرف سے موہن داس نمودار ہوا اور لوگوں کے درمیان سے راستہ بناتا ہوا خرم کے قریب آپہنچا اور دہائی دینے کے انداز میں فریاد کرنے لگا۔

''لٹ گیا...... لُٹ گیا صاحب میں لٹ گیا۔ ہائے میری گاؤ ماتا گئی، لٹ گیا...... میں کنگال ہوگیا ہائے رام۔''

''کیا ہوگیا تمہاری گائے کو؟ کہاں گئی وہ؟'' خرم نے حیران ہوکر پوچھا۔

''جاتی کہاں ...'' موہن داس رو کر چلّایا۔ ''کسی ناہنجار، سنگ دل نے پھاڑ کھایا اسے۔ ٹکڑے، ٹکڑے کر ڈالے۔ ہائے رام میرا سُکھ غارت ہوگیا۔'' اس نے اپنے سر پر دو ہتڑ رسید کیے اور پھوٹ پھوٹ کر رونے لگا۔ خرم حواس باختہ ہوگیا۔

''ارے بھئی روؤ مت۔ حوصلے سے کام لو۔ ٹھیک سے بتاؤ کیا ہوا ہے؟'' مجمع پر خاموشی طاری ہوگئی۔ سرگوشیاں بند ہوگئیں۔

''بتاؤ بھئی؟'' خرم نے دوبارہ اصرار کیا۔

اس دفعہ موہن داس کے ایک رشتے دار نے ان کا ہاتھ تھاما اور باڑے کے بیرونی طرف لے جاتا ہوا بولا۔

''رات تلک تو گاؤ ماتا اچھی بھلی تھی اور جندہ سلامت باڑے میں بندی تھی مگر صبح کو اس حال میں ملی ہے۔'' خرم آنکھیں پھاڑ، پھاڑ کر دیکھنے لگا۔ باڑے کی کچی زمین پر واقعی موہن داس کی موٹی تازی گاؤ ماتا کے بجائے اس کی ٹوٹی پھوٹی ہڈیاں اور جگہ، جگہ سے نُچا ہوا گوشت ڈھیر تھا اور خون آلود ڈھیر پر سیکڑوں مکھیاں اور چیونٹیاں رینگ رہی تھیں۔ نہایت عبرت ناک منظر تھا۔

''یہ سب...... کیسے ہوا؟'' خرم کی زبان سے حیرت اور افسوس کا کلمہ نکلا۔ غمزدہ لوگ ایک دوسرے کی صورتیں دیکھ رہے تھے مگر سب کی چہ میگوئیاں بند تھیں۔ فقط موہن داس کی ہچکیوں اور سسکیوں کی آوازیں ابھر رہی تھیں۔

اب خرم نے غور کیا تو موہن داس کے گھر سے بھی عورتوں کی رونے کی آوازیں سنائی دیں۔ بابر اور خاور وہاں موجود افراد پر توجہ دینے کے بجائے گائے کی باقیات کے اردگرد گھوم پھر کر واردات کی نوعیت کا اندازہ کرنے کی کوشش میں مصروف ہوگئے تھے۔ اندر سے کوئی عورت بین کررہی تھی۔





''ارے کم بختیں کس کی نجر پا کھا گئی۔ اب کی بار دھان کی فصل ایسی زوردار ہوئی تھی کہ سارے دلدّر دور ہوجاتے مگر معلوم نہیں بھگوان کو کیا منجور ہے۔ بھاگ سو گئے ہمارے گاؤ ماتا کے ساتھ ہی۔ ہماری لچھمی روٹھ گئی ہم سے ... کیا پاپ کیا ہم نے؟ بھگوان شما کرو ہم پر...... ہم سب بہت پاپی ہیں۔''

''مجھے تو یہ سب...... کسی بڑے درندے کی کارستانی لگتی ہے۔'' بابر نے دبی زبان سے کہا۔

''لیکن خرم تو کہتا ہے کہ جنگل میں بڑے درندے پائے نہیں جاتے۔'' خاور نے دھیرے سے جواب دیا۔

''یہ سب بیکار کی باتیں ہیں ورنہ جنگل، جنگل ہی ہوتا ہے۔'' بابر نے بے پروائی سے کہا پھر انہوں نے کچی زمین پر دور تک اشارہ کیا۔

''یہ دیکھو غور سے دیکھو کسی جانور کے خون آلود پنجوں کے نشانات صاف نظر آرہے ہیں۔ یہ انسانی کارنامہ نہیں ہے۔'' ان کی بات میں سو فی صد سچ تھا۔ خاور بھی بغور مشاہدہ کرنے لگے۔

اس دوران خرم دیگر لوگوں سے اور موہن داس کے احباب کی زبانی پورے واقعے کی تفصیلات سن چکا تھا۔ اس نے مناسب انداز اور الفاظ میں لوگوں کو صبر واستقلال قائم رکھنے کی ہدایت کی اور وعدہ کیا کہ وہ ذاتی طور سے بھی اس واقعے کی پوری تحقیقات کروائے گا۔

تھوڑی دیر بعد لوگ ایک، ایک دو، دو کر کے رخصت ہونے لگے۔ جب سب لوگ تتر بتر ہوچکے تو خرم نے بھی بابر کے طریقۂ کار پر عمل پیرا ہوتے ہوئے جائے واردات کا معائنہ شروع کردیا۔ تینوں بھائی خاصی دیر تک اسی معمے ... میں کھوئے رہے حتیٰ کہ ہر طرف اندھیاروں کی پھوار پڑنے لگی جو ہر لمحہ گہری سے گہری ہوتی جارہی تھی۔ ہر طرف ایک گہرا سکوت محیط ہونے لگا۔ ستاروں کی روشنی اس علاقے میں خوب تیز اور چمکیلی تھی تاہم اس اجالے میں مزید تحقیقات جاری رکھنا ممکن نہیں تھا یوں بھی یہ لوگ ایک طویل سفر سے تھکے ہوئے تھے اس لیے خرم نے سرِدست یہی بہتر خیال کیا کہ اس وقت ریسٹ ہاؤس کا رخ کرلیا جائے۔

رات کے کھانے سے فارغ ہوکر یہ لوگ ریسٹ ہاؤس کے برآمدے میں کرسیوں پر بیٹھے تو مشرق سے روشنی آرہی تھی۔ دور احاطے میں درختوں کی شاخیں زمین پر مدھم، مدھم سائے ڈال رہی تھیں۔ چاند نکل آیا تھا اور کھلی فضاؤں میں مصفا چاندنی کا دھارا بہنے لگا تھا۔ سبزے کی مخصوص نمدار مہک سے لدے پھندے نمناک ہوا کے جھونکے ان کے اردگرد سرسرا رہے تھے فضا میں چاندنی اور جنگلی پھولوں کی باس باہم گلے مل رہی تھی۔ بابر انگلیوں سے بالوں کو کریدتے ہوئے بولا۔

''جہاں تک میری سوچ رہنمائی کرتی ہے' میں پورے وثوق سے کہتا ہوں کہ گائے کو ہلاک کرنے والا کوئی خونخوار جانور ہی ہوسکتا ہے۔ یہ ممکن نہیں کہ یہ کام کسی مویشی چور کا ہے۔''

''وہ لوگ مویشی چور نہیں بلکہ کسی اَن دیکھی طاقت کا کارنامہ سمجھ رہے ہیں جو گاؤ ماتا کا خاتمہ کرگئی۔'' خرم نے مسکرا کر جواب دیا۔

''اَن دیکھی طاقت یعنی کوئی بھوت وغیرہ؟'' خاور نے حیران ہوکر آنکھیں جھپکیں۔

''جی ہاں، کیا خوب سمجھے آپ۔'' خرم نے ہنس کر وضاحت کی۔

''موہن داس اور اس کے پریوار سے ان کا بھگوان کسی خاص سبب سے خفا ہوگیا ہے اس لیے اس نے اظہارِ ناراضی کی وجہ سے ان سے گاؤ ماتا واپس چھین لی ہے۔ اس کے علاوہ چند کہنے والوں کا عقیدہ یہ ہے کہ کوئی گاؤ ماتا سے زیادہ زور آور اور زبردست طاقت باڑے کے اوپر سے گزری' دونوں کی جنگ

ہوگئی۔ جنگ میں وہ عظیم طاقت جیت گئی اور جاتے، جاتے گاؤماتا کو گھسیٹ کر باڑے سے باہر ڈال گئی۔"

"کیا خوب رام کہانیاں گھڑلیں۔" ڈاکٹر خاور زور سے ہنس دیے۔ بابر بھی مسکرانے لگے اور بولے۔

"ارے یہ ضعیف الاعتقاد لوگ ہیں۔ وہ کیا جانیں تحقیقات کرنا۔" خرم بھی ہنسنے لگا پھر سنجیدہ ہو کر کہنے لگا۔

"لیکن یہ مانی ہوئی بات ہے بھائی جان کہ اس جنگل میں خونخوار درندے جیسے شیر یا چیتا تو ہیں ہی نہیں۔"

"یہ کس بنیاد پر تم کہہ سکتے ہو؟ اتنا بڑا جنگل ہے۔ یہ امر امکانات سے خالی تو نہیں ہوسکتا۔ مجھے تو کچھ ایسا ہی لگتا ہے کہ بھوت نہ پریت چور نہ چکار یہ یقیناً کسی درندے کا کام ہے۔ جس سے جتنا گوشت کھایا جاسکا اس نے کھالیا باقی چھوڑ کے وہ جنگل میں روپوش ہوگیا۔" بابر نے زور دے کر کہا۔

"جنگل کا پچھلا ریکارڈ ثابت کرتا ہے کہ یہاں شیر یا چیتے ٹائپ کا کوئی درندہ کبھی نہیں پایا گیا۔ ہاں چھوٹے جانور بہت ہیں۔" خرم نے انکار میں گردن ہلاتے ہوئے جواب دیا۔ یہ بحث چند منٹ مزید جاری رہی مگر یہ لوگ کسی نتیجے تک نہ پہنچ پائے بالآخر خاور اکتا کر بولے۔

"بھئی جنگل کی ایسی خوب صورت اور مہک آور رات کو بیکار کی بحث میں آلودہ مت کیجیے اس معاملے کو صبح پر چھوڑ دیجیے۔" چنانچہ اس موضوع کو یہیں بند کردیا گیا اور یہ لوگ بھرپور چاندنی اور خوشگوار ہواؤں کی جادوگری سے لطف اندوز ہونے لگے۔ پورا چاند آسمان پر روشن تھا۔ ریسٹ ہاؤس کا گوشہ، گوشہ شفاف کرنوں کے ہالے میں جگمگا رہا تھا۔

تھوڑی دیر کے لیے یہ تینوں بھائی یہاں کے لوگوں کی مضحکہ خیز سی باتیں اور بھوت پریت کے قصوں کو بھول کر اپنی روزمرہ کی ہلکی پھلکی گفتگو میں مصروف ہوگئے۔ ان کی آپس کی ہنسی، دل لگی کی باتوں سے چاند بھری رات کا فسوں مزید نکھر گیا۔ خوشبو بھرے سندیسوں سے اٹی رات رہ رہ کر مسکرانے لگی۔

اگلی صبح ابھی سورج طلوع ہو رہا تھا کہ اپنے گرد و پیش کی آوازوں سے ان لوگوں کی آنکھ کھل گئی۔ باہر سے کسی بانکے مرغے کی ککڑوں کوں، ککڑوں کوں بڑی واضح سنائی دے رہی تھی۔ مختلف جنگلی جانوروں کی مختلف بولیاں بھی گونج رہی تھیں۔ دور کسی پیڑ میں چھپی فاختہ رہ رہ کر تھم تھم کر بول رہی تھی۔

ڈاکٹر خاور گرم بستر سے نکل کر باہر آگئے۔ ان کا دل بے اختیار ایک سگریٹ پھونکنے کو چاہ رہا تھا مگر دونوں بھائیوں کا احترام مانع تھا۔ سامنے کھیتوں پر ابھی پالا پڑ رہا تھا۔ چاروں اطراف سرمئی دھند کا پھیلا ہوا تھا۔ آسمان کی بیکراں وسعتوں میں کہیں، کہیں سفید، سفید ٹکڑے اڑتے پھر رہے تھے۔ ٹھنڈک آج عام دنوں سے تھوڑی زیادہ تھی۔ سویرے، سویرے سرسراتے یخ بستہ جھونکے تیز طراری کے بجائے سبک روی سے چل رہے تھے۔

خرم کے باورچی نے مہمانوں کے لیے خصوصی اہتمام سے کام لیا تھا اور اس کوشش میں ہر پراٹھا اور ہر انڈا مکھن میں پوری طرح شرابور کر ڈالا تھا۔ چائے عام دنوں کی نسبت زیادہ میٹھی اور دودھ زیادہ پتی کم کے فارمولے پر عمل کر کے دم کی تھی۔ تینوں بھائیوں نے تعریفی کلمات کی بوچھاڑ میں ناشتا جسے خاور نے نشائستہ کا نام دیا تھا ختم کیا اور فوراً ہی ریسٹ ہاؤس سے نکل آئے۔

ان کا رخ موہن داس کے باڑے کی طرف تھا۔ مطلوبہ مقام پر پہنچ کر بے اختیار انہیں ناک پر رومال رکھنے پڑ گئے۔ مردہ گائے میں سے بری طرح سڑاند اٹھنے لگی تھی۔ بدبو کی وجہ سے ان کا برا حال ہوگیا بلکہ کلیجا منہ کو آنے لگا۔ وجہ فوراً ہی خرم کی سمجھ میں





## دعوتِ غور وفکر

آپ نے کبھی غور کیا ہے کہ آپ کی ذات سے دنیا میں کیا پھیل رہا ہے اور لوگ آپ سے کیا سیکھ رہے ہیں......؟ برائی یا بھلائی...... یہ ایک حقیقت ہے کہ آدمی خواہ کسی بھی حیثیت کا ہو، علم و مرتبے کے لحاظ سے کسی بھی مقام پر فائز ہو، اس کی ذات سے برائی پھیلتی ہے یا بھلائی...... اسے دیکھ کر یا تو لوگوں میں نیکی اور بھلائی کے جذبات امڈتے ہیں یا برے کاموں کی رغبت ہوتی ہے۔ ہر آدمی کے تعلقات اور اثرات کا ایک دائرہ ہوتا ہے، کچھ لوگ اس کے رشتے دار ہوتے ہیں، کچھ دوست، احباب ہوتے ہیں، کچھ لوگوں کا وہ ماتحت ہوتا ہے اور کچھ لوگ اس کے ماتحت ہوتے ہیں، کچھ لوگ اس سے محبت کرتے ہیں اور کچھ لوگ اس سے محبت نہیں کرتے بلکہ شاید نفرت کرتے ہوں۔ کچھ لوگ اسے بڑا مانتے ہیں، کچھ لوگ اس کے بڑے ہوتے ہیں، کچھ لوگ اس کے پڑوس میں بستے ہیں، کچھ لوگ اس کے شریکِ کار ہوتے ہیں اور یہ سب ہی لوگ اس کی زندگی سے اچھا یا برا کچھ نہ کچھ اثر ضرور لیتے ہیں۔

سوچیے...... آپ بھی اسی طرح کے بہت سے رشتوں میں بندھے ہوئے ہیں۔ بہت سے لوگوں سے آپ کے بھی تعلقات ہیں اور فطری طور پر آپ کے تعلقات اور ان اثرات کا بھی ایک دائرہ ہے۔ آپ سے تعلقات رکھنے والے یہ سب لوگ آپ سے کیا سیکھ رہے ہیں؟ اور آپ کی زندگی ان پر کیا اچھا یا برا اثر ڈال رہی ہے، آپ کی بات چیت اور افکار و خیالات، مشغلے، دلچسپیاں، دوڑ دھوپ، حوصلے، ارادے، تمنائیں، آپ کا سلوک، آپ کا رویہ، آپ کا طرزِ عمل اور بحیثیتِ مجموعی آپ کی زندگی لوگوں کو کچھ نہ کچھ تو ضرور دیتی ہے۔ آپ کو محسوس ہو یا نہ ہو وہ لوگوں پر اثر انداز ہوتی ہے یوں سمجھیں آپ کی زندگی ایک خاموش سبق ہے جو ہر وقت پڑھا جا رہا ہے، یاد کیا جا رہا ہے اور اپنے وقت پر دُہرایا جائے گا۔

عذرا رسول کی ڈائری سے انتخاب

آگئی۔ کل کسی عقل مند نے معلوم نہیں کیا سوچ کر مردہ گائے پر درختوں کی شاخیں اور گھاس پھونس ڈال دیا تھا چنانچہ ہوا بند ہونے سے گوشت مزید سڑ گیا تھا۔

دن کے اجالے میں ان لوگوں نے نہایت جانفشانی اور عرق ریزی کے ساتھ اپنی تفتیش کا آغاز کیا لیکن اول تو دو دن گزر جانے کی وجہ سے گائے کے آس پاس ایک جانور سے زیادہ جانوروں کے پنجوں کے نشانات دکھائی دے رہے تھے۔ اس کے علاوہ انسانوں کے نقشِ پا بھی کثرت سے تھے۔ تاہم انہوں نے اپنا سفر جاری رکھا اور دھیرے دھیرے، قدم، قدم چلتے، چلتے گھنے جنگل میں جا پہنچے۔ اس وقت یہ لوگ پانی کے ایک خشک نالے کے کنارے کھڑے تھے۔ خشک نالے کے دونوں کناروں پر کوئی جانور دکھائی نہ دیا۔ جنگل یہاں سے وہاں تک سنسان پڑا تھا۔ خاموشی اپنا پیغام سنا رہی تھی۔ بظاہر خاموشی کے سائے گہرے تھے۔ اس کا مطلب یہ تھا کہ چرندوں پرندوں کی تیز و طرار نظریں خطرے سے خبردار نہیں تھیں، خطرہ واضح نہیں تھا۔

خرم گہری نظروں سے چاروں طرف دیکھ رہا تھا مگر خشک نالے کے دونوں کناروں پر کوئی چیز دکھائی نہ دی۔ دفعتاً وہ ٹھٹک کر رہ گئے، گھاس پر ایک بہت بڑا کالا ریچھ بیٹھا ٹکٹکی لگائے انہی کی طرف دیکھ رہا تھا۔ گھورنے اور دیکھنے کا انداز ایسا ہی تھا جیسے ابھی جست لگا کر ٹوٹ پڑے گا۔ وقت کی رفتار گویا تھم کر رہ گئی۔ بابر اور خاور بھی اسے دیکھ چکے تھے مگر

اس سے قبل کہ کوئی پیش رفت کی جاتی اچانک وہ اپنی جگہ سے اٹھا برق رفتاری سے مڑا چھلانگ مار کر اس نے نالہ پار کیا اور جنگل میں غائب ہوگیا۔

''دفعِ خس کم، جہاں پاک۔'' خاور نے ہاتھ جھاڑ کر زبان کھولی۔ بابر ہنسنے لگے۔

''کم از کم میں نے اتنا بڑا ریچھ آج تک نہیں دیکھا۔'' خرم ایک گہری سانس کھینچ کر بولا۔

''ہاں واقعی گوریلا لگ رہا تھا۔'' بابر نے اس کی تائید کی۔

عین اس وقت خاور نے دھائیں سے فائر کیا اور دو عدد مرغابیاں تڑپتی ہوئی چند قدم دور آگریں۔ وہ بھاگ کر آگے بڑھے اور جیب سے شکاری چاقو نکال کر ان کی گردنوں پر پھیرتے ہوئے فاتحانہ نظروں سے بھائیوں کی طرف دیکھنے لگے۔

''یہ کیا اپنے دسترخوان کے حساب سے شکار کیا تم نے؟ کم از کم دو تین ہرن یا نیل گائے مار گراؤ تاکہ خرم آس پاس کی بستیوں کو گوشت ہدیہ کرسکے۔'' بابر زیرِلب مسکرا کر بولے۔

''جس کا گوشت مجھے مرغوب تھا، میں نے شکار کرلیا، ہرن سانبھر کے شکار کا شوق تو آپ کو ہے، اپنا ذمہ پورا کیجیے۔'' خاور نے منہ بگاڑ کر جواب دیا۔

''ہاں یہ بھی درست ہے۔'' بابر نے بڑی فراخ دلی سے تسلیم کیا اور غور غور سے نالے کے اندر دیکھنے لگے۔ جلد ہی انہیں اپنی بینائی پر یقین کرلینا پڑا۔ نالے کے اندر ایک جگہ کافی مقدار میں پانی ٹھہرا ہوا تھا۔ جسے ہرنوں کا ایک جوڑا اپنی جان کے خطرے سے بے نیاز پینے میں مصروف تھا... یہ مرغابیاں شکار کرنے کے گھنٹے بھر بعد کا عمل تھا۔ انہوں نے فوراً ہی اپنی بندوق کی نالی سیدھی کرکے نشانہ باندھ لیا۔ قبل اس کے کہ وہ خبردار ہوتے ایک زوردار دھماکا ہوا اور ایک ہرن لڑکھڑا کر وہیں ڈھیر ہوگیا۔ دوسرے نے مڑ کر ایک لمبی زقند لگائی۔ اسی اثنا میں بابر دوسرا فائر کرچکے تھے۔ ایک دھماکا اور ہوا گولی ہرن کی کھوپڑی میں لگی چند گز کے فاصلے پر وہ تیورا کر گرا اور تڑپنے لگا۔

خرم اور خاور کو ان کی کارگزاری کا علم دھماکے سے پہلے نہیں ہوسکا تھا۔ خرم تیزی سے آگے بڑھ کر ان کے گلے پر چھری پھیرنے بیٹھ گیا۔ خاور بھی اس کی مدد کرنے میں مصروف ہوگئے۔

فائروں کی آواز سن کر چند دیہاتی آپہنچے اور ان کے چاروں طرف جمگھٹا لگا کر کھڑے ہوگئے۔ ایک نے جھجکتے ہوئے دریافت کیا۔

''صاحب جی! موہن داس کی گائے کے چور نہیں پکڑے جاسکے؟''

''اللہ نے چاہا تو بہت جلد اس مسئلے کا حل سامنے آجائے گا۔ ہم اپنی طرف سے پوری کوشش اور محنت کررہے ہیں۔ اب تم لوگ دل سے دعا کرتے رہو۔'' خرم نے نرمی سے جواب دیا۔

☆☆☆

صبح کے کوئی دس بجے ہوں گے۔ شدید جاڑوں کی رُت ہونے کے باوجود آج دھوپ خوب تیز نکلی ہوئی تھی اور ایک خوشگوار سی گرماہٹ اور نرماہٹ کا احساس ہورہا تھا۔ جس سے طبیعت پر خوب اچھا اثر پڑ رہا تھا۔

خلافِ معمول نائمہ بیگم اس وقت گھر کی پچھلی انگنائی میں بہ نفسِ نفیس موجود تھیں۔ ایک پرانے ٹرنک کو کھول کر گرم کپڑے لتوں کو دھوپ میں کھول، کھول کر ڈال رہی تھیں۔ دراصل یہ پروگرام تو کئی دن پہلے سے طے تھا مگر ہوا یہ کہ گھریلو کام کاج سمیٹنے والی ملازمہ آج اتفاق سے آئی ہی نہیں لہٰذا معصومہ اور روبی کی شامت آئی ہوئی تھی اور وہ نائمہ بیگم کی ہدایات پر عمل کرتے ہوئے پھرکی کی طرح انگنائی میں گھوم رہی تھیں۔

چند ایک پرانی لیکن نایاب ریشمی رضائیوں کو





دیکھ، دیکھ کر نائمہ بیگم کو سخت دھچکا لگا۔ جس کی ریشمی گوٹ جگہ، جگہ سے بری طرح مسک چکی تھی بلکہ ہاتھ لگانے سے پھٹ رہی تھی۔ انہوں نے قریب کھڑی روبی کو ٹہوکا دے کر مخاطب کیا۔

''اے ہے بٹیا یہ تو بالکل ہی خستہ ہوگئی...... ذری دیکھو تو۔''

''جی ہاں ممانی جان یہ گوٹ تو بالکل ہی جاتی رہی معلوم ہوتا ہے بہت ہی زیادہ پرانی ہے۔'' روبی نے غور سے دیکھتے ہوئے ہاں میں ہاں ملائی۔

''نہیں ابھی ایسی بھی غیر معمولی پرانی نہیں ہوئی ہے۔ تمہیں خبر نہیں یہ بہت زیادہ نایاب کپڑا ہے۔ میں نے یہ رضائیاں اللہ رکھے معصومہ کے جہیز میں رکھنے کے خیال سے تیار کروائی تھیں۔ بہت قیمتی اور انمول کپڑا ہے۔'' انہوں نے نفی میں گردن ہلا کر جواب دیا۔

''اللہ اماں جان، یہ سڑی ہوئی رضائیاں ہمارے لیے رہ گئی ہیں ذرا دیکھیں تو کتنی پرانی اور بھاری، بھاری ہیں۔'' معصومہ جو قریب ہی کھڑی تمام گفتگو سن رہی تھی منہ بنا کر بولی۔

''چپ رہ نامعقول کہیں کی۔'' نائمہ بیگم نے بیٹی کو زور سے ڈانٹا۔ ''بغیر سوچے سمجھے بولے چلی جاتی ہے۔ کبھی خواب میں بھی ایسی حسین اور خوب صورت رضائیاں دیکھی ہیں تو نے، چنڈال کہیں کی۔''

معصومہ ان کے گھُرکنے پر منہ بسورنے لگی۔ روبی نے بدقت تمام ہنسی کنٹرول کی اور معصومیت سے پوچھا۔

''آپ نے اتنا پیارا کپڑا کہاں سے منگوایا تھا ممانی جان؟ خاص طور پر یہ شاکنگ پنک گوٹ تو بہت ہی جچ رہی ہے۔''

''تمہارے ماموں صاحب بنارس سے لائے تھے۔ میں نے اسی دن جی میں طے کرلیا تھا کہ اس کپڑے کی رضائیاں تیار کروا کر اپنی بیٹی کے جہیز میں دوں گی۔ ہیں ناں خوب صورت؟'' وہ افسردہ ہوگئیں اور ایک گہری سانس کھینچ کر بولیں۔

''بہت زیادہ خوب صورت ہیں۔'' روبی نے ان کی خوشنودی کی خاطر زور دے کر کہا اور کن انکھیوں سے معصومہ کی طرف دیکھنے لگی جو کھڑی، کھڑی ہونٹ چبا رہی تھی۔ وہ روبی کی شرارت کو خوب سمجھ رہی تھی۔ اچانک اسے بھی وقت پر سوجھ گئی۔ اس نے فوراً اپنا موڈ درست کیا اور چند جوڑوں کی طرف اشارہ کرکے پوچھا۔

''اماں جان، کیا یہ جوڑے میرے لیے ہیں؟''

''چل بے حیا کہیں کی۔'' نائمہ بیگم نے فوراً اسے جھڑک دیا۔ ''آج کل کی لڑکیوں کو دیکھو کس قدر دیدے کا پانی ڈھل چکا ہے۔ اپنے منہ سے اپنے جہیز کے تذکرے کررہی ہیں۔ کچھ چھوٹے بڑے کا خیال ہی نہیں ہے اور یہ بھاری بھرکم جوڑے جہیز کے کس طرح ہوسکتے ہیں؟ یہ تو میری ہونے والی بہو کے جوڑے ہیں جو میں نے کسی اچھے وقت میں ٹکوا کر رکھ چھوڑے ہیں۔ ذرا ان جوڑوں کے کپڑے اور ان کی قسم پر غور کرو۔ کس قدر مہنگے اور قیمتی ہیں یہ ٹکڑے۔ آج کل تو کسی مارکیٹ میں دستیاب ہونے بھی مشکل ہیں۔ یہ تو میں بابر میاں کی بری میں رکھوں گی۔'' معصومہ کا وار خالی نہ گیا۔ اس نے مسکرا کر روبی کی طرف دیکھا جو بیر بہوٹی کی طرح سرخ ہوچکی تھی اور اب سر جھکائے بیٹھی تھی۔

نائمہ بیگم ایک، ایک جوڑے کا تاریخ جغرافیہ دُہرا رہی تھیں۔ تھوڑی دیر کو وہ رضائیوں کا غم بھول گئیں۔

''اے ہے بھابی یہ سب کھڑاگ آج کیوں کھول بیٹھیں؟ آج تو تمہاری وہ بوا ڈھڈو بھی غیر حاضر ہیں۔ یہاں کی اٹھک بیٹھک کون کرے گا؟'' اسی وقت شمسہ بیگم بھی آگئیں اور زور سے بولیں۔ نائمہ بیگم نے لڑکیوں کی طرف اشارہ کرکے جواب دیا۔

''یہی دونوں کررہی ہیں اور کون کرے گا ہر

روز ہی کوئی نہ کوئی الجھن درپیش ہوتی ہے یہاں تو کیا معلوم تھا وہ چھٹی کر کے بیٹھ جائے گی۔ آج دھوپ دیکھو کس قدر سنہری، سنہری کھلی پڑ رہی ہے اس لیے بکسا کھلوالیا میں نے۔''

شمسہ بیگم بھی قریب آ کر چیزوں کی الٹ پلٹ میں مصروف ہوگئیں اور بھاوج کا ہاتھ بٹانے لگیں۔ ان دونوں کو کام اور باتوں میں مستغرق پا کر معصومہ اور روبی وہاں سے کھسک لیں۔ اپنی طرف پہنچ کر روبینہ نے ایک دھموکا معصومہ کے جڑ کر پوچھا۔

''ہاں، ذرا اب بتانا گھر کی بڑی بوڑھی! یہ ممانی جان سے کس ٹائپ کی گفتگو ہو رہی تھی؟ جوڑوں کی فکر ابھی سے لگ گئی۔''

''اچھا کر تو خود رہی تھیں رضائیوں، لحافوں کی تعریفیں اور جڑ دیا سب کچھ میرے سر پر۔ کیسا ہنس، ہنس کر تفصیل پوچھ رہی تھیں۔'' معصومہ نے پیٹھ سہلاتے ہوئے شکوہ کیا۔

''میں تو کچھ نہیں پوچھ رہی تھیں۔ ممانی خود ہی ساری تفصیل بتا رہی تھیں۔ اب اس میں بھلا میرا کیا قصور ہے؟''

''ہاں، ہاں ایسی ہی تو بے قصور اور معصوم ہیں آپ تو۔''

''اس میں کیا شک ہے۔ اگر یقین نہیں ہے تو شام کو شرمین سے پوچھوا دوں گی۔ تم بھی جانتی ہو کہ مجھ سے کس قدر متاثر ہے وہ۔''

''ہاں جی سب میں برے اور خراب تو ہم ہی ہیں۔ تبھی تو امی بھی ذرا، ذرا سی بات پر ڈانٹنے ڈپٹنے لگتی ہیں۔'' معصومہ اس کے مذاق کا برا مان گئی اور چراغ پا ہو کر بولی۔ روبی نے جلدی سے اسے لپٹا لیا اور منانے لگی۔

نائمہ بیگم اس دن شام تک اپنی سٹر پٹر میں الجھی رہیں حتیٰ کہ بچوں کی ٹیوشن کا وقت ہوگیا۔

دھیرے دھیرے بچے شرمین سے بہت مانوس ہو چکے تھے بلکہ اس کی شخصیت کو پسند کرنے لگے تھے۔ بچوں کو اس نے حقیقت میں زبردست طریقے سے گائڈ کر کے کنٹرول کرلیا تھا۔ گھر کی تمام ہی خواتین نائمہ بیگم سمیت اس کے طریقۂ کار کی گرویدہ ہو چکی تھیں کیونکہ نہ صرف یہ کہ وہ بچوں کو جدید انداز میں پڑھا رہی تھی بلکہ بھرپور انداز میں ان کی اخلاقی تربیت بھی کر رہی تھی اور اس کے طریقۂ تعلیم کا یہ انداز سب کے لیے قابلِ ستائش تھا۔ بچے جو فقط شرارتی ہی شرارتی ہوگئے تھے ان کے کھلنڈرے پن میں واضح کمی آئی تھی اور وہ تمیزدار ہوتے جا رہے تھے۔

خاصے دن گزر جانے کے باوجود وہ ویسی کی ویسی ہی پہلے دن کی طرح ریزرو ہی تھی۔ کم گو اور کم آمیز سی۔ بچوں کے علاوہ گھر کے دوسرے افراد سے بہت کم بات چیت کرتی۔ بس اپنے کام سے کام رکھتی تاہم روبینہ اور معصومہ نے کچھ نہ کچھ رسائی حاصل کرنے کی کوشش کی تھی لیکن فرینڈشپ تب بھی قائم نہ ہو سکی تھی۔

اس روز شرمین ٹیوشن پڑھانے آئی تو نائمہ بیگم نمازِ عصر کی ادائیگی میں مصروف تھیں۔ نماز سے فارغ ہو کر انہوں نے معصومہ کو پکار کر کہا۔

''جانا ذرا اس پڑھانے والی لڑکی کو بلا کر لانا۔'' معصومہ کو سخت حیرت ہوئی روبی بھی وہیں موجود تھی۔ شمسہ بیگم اپنی طرف کہیں گئی ہوئی تھیں۔ تھوڑی دیر میں معصومہ، شرمین کو بلا لائی۔

نائمہ بیگم نے اسے بیٹھنے کا اشارہ کیا۔ کچھ دیر تسبیح پڑھتی رہیں پھر تسبیح چوم کر مصلے پر رکھی اور پاندان کھولتے ہوئے پوچھا۔

''تم نے شاید ہم سے یہی بتایا تھا کہ تمہاری اماں کا تو انتقال ہو چکا ہے اور تم اپنی نانی اماں کے ساتھ رہتی ہو؟''

''جی ہاں آپ نے درست کہا میں نے آپ کو یہی بتایا تھا۔'' شرمین نے اطمینان سے جواب





دیا۔ ''لیکن وہ نانی نہیں میری دادی اماں ہیں۔''

''تم سے چھوٹے دو جڑواں بھائی ہیں تمہارے؟''

''جی ہاں۔''

''پڑھتے ہوں گے دونوں؟''

''جی ہاں، فورتھ کلاس میں زیرِ تعلیم ہیں۔''

''تب پھر ٹھیک ہے۔'' نائمہ بیگم خود بخود مطمئن ہو کر پان لگانے لگیں۔ تھوڑی دیر کے لیے سکوت چھا گیا۔ روبی اور معصومہ اندر، اندر حیران بھی تھیں پریشان بھی کہ معلوم نہیں شرمین کو کیوں بلایا ہے؟ پان کی گلوری تیار کر کے انہوں نے کلے میں دبائی۔ تھوڑی دیر چپ رہ کر کمالِ اطمینان سے گویا ہوئیں۔

''پھر تو تمہاری دادی اماں کو فراغت کا کافی وقت مل جاتا ہوگا کیونکہ تم پڑھانے چلی جاتی ہوگی اور تمہارے بھائی پڑھنے کے لیے پھر ان کے پاس بہت وقت بچ رہتا ہوگا۔ تم ایسا کرنا انہیں ہمارا یہ پیغام دے دینا کہ ہم نے ان کے لیے گھر کا کافی کام نکالا ہے۔ اگر وہ یہاں ہمارے ہاں تک نہ آنا چاہیں تو کوئی مضائقہ نہیں ہم اپنے ہاں کے ملازم سے کام ان کے پاس بھجوا دیا کریں گے۔ وہ وہیں اپنے گھر میں بیٹھے، بیٹھے سلائی ٹکائی کا کام کر دیا کریں۔ اجرت کی فکر نہ کریں وہ ہم انہیں مناسب دیا کریں گے۔ اس طرح گھر بیٹھے ان کی محنت مزدوری معقول انداز میں ہوتی رہا کرے گی۔'' اپنی طویل بات پوری کرنے کے بعد انہوں نے دوبارہ پاندان کھول لیا اور اس میں کچھ ٹٹولنے لگیں۔

معصومہ اور روبی حیرت زدہ ہی رہ گئیں اور تقریباً بدحواس ہو کر ایک دوسرے کی صورت دیکھنے لگیں۔ شرمین تو چپ کی چپ رہ گئی۔ اس کی آنکھیں معمول سے زیادہ کھل گئی تھیں اور چہرے پر غیر معمولی سرخی جھلکنے لگی مگر زبان سے اُف تک نہ کی۔ بس اپنے ہاتھوں پر نظر جمائے بیٹھی رہی۔ سب کے احساسات سے بے خبر نائمہ بیگم نے ایک سبز الائچی ڈھونڈ کر منہ میں رکھی۔ پاندان بند کر کے گھٹنے کے نیچے دبایا اور سلسلۂ کلام دوبارہ جوڑ لیا۔

''بلانے کو رکھنے کو تو ہم انہیں یہاں رکھ لیں مگر یہاں پہلے ہی دو، دو کام والی آتی ہیں بس ہم انہیں گھر بیٹھے کام بھیجتے رہیں گے۔ تم گھر کا پتا بتا دینا۔ ملازم چار رضائیاں دے آئے گا سلائی ٹکائی کے لیے۔'' وہ چپ ہوئیں تو کمرے پر ایک سکوت سا چھا گیا۔ ان کی باتوں کا جواب کسی نے نہیں دیا۔

جلد ہی انہیں احساس ہوگیا کہ وہ اب تک اکیلی ہی بولتی رہی ہیں۔ کم از کم شرمین نے تو ان کی کسی تجویز کا کوئی جواب نہیں دیا تھا چنانچہ انہوں نے فوراً ٹوک دیا۔

''ہاں لڑکی پھر تم کیا کہتی ہو اس بارے میں؟''

''میں...... کیا بولوں؟'' شرمین کے منہ سے باریک سی آواز نکلی۔ کچھ دیر پہلے کا اس کا تمام اعتماد جیسے متزلزل ہو کر رہ گیا تھا۔

''کل ہم رضائیاں بھجوا رہے ہیں تمہارے گھر۔'' نائمہ بیگم نے تحکمانہ سے انداز میں اسے جتایا۔ اچانک ہی شرمین کی زبان سے نکلا۔

''نہیں آپ ایسا مت کیجیے گا...... میری دادی اماں کے پاس ایسے کاموں کے لیے وقت ہے اور نہ انہیں ضرورت ہے۔ یہ عمر اُن کے آرام کرنے کی ہے، محنت مزدوری کی نہیں ہے۔'' اتنا کہہ کر وہ رکی نہیں۔ نہ ہی اس نے کسی طرح کی معذرت یا اجازت کی ضرورت سمجھی بلکہ اٹھی اور سیدھی کمرے سے باہر نکلتی چلی گئی۔ نائمہ بیگم ہکا بکا بیٹھی رہ گئیں۔

روبی اور معصومہ نے موقع سے فائدہ اٹھایا اور آگے پیچھے خود بھی وہاں سے کھسک لیں۔ خلافِ توقع نائمہ بیگم نے زیادہ توجہ نہیں دی دوبارہ اپنے پاندان کی طرف متوجہ ہوگئیں۔

☆☆☆

شرمین گھر پہنچی تو سر سے پاؤں تلک فکر میں مبتلا تھی۔ اتفاق سے دادی اماں نہانے کے لیے گئی ہوئی تھیں۔ دونوں بھائی باہر کھیلنے میں مصروف تھے یہ کافی دیر تک کرسی پر سر جھکائے خاموش بیٹھی سوچوں میں گم رہی۔ سوچوں کا دھارا کہیں سے کہیں بہتا چلا جا رہا تھا تاہم دادی اماں کا سامنا ہونے سے پہلے اس نے کسی نہ کسی طرح خود کو بحال کیا اور روز مرہ کے معمولات میں منہمک ہوگئی۔ جب تک وہ آئیں یہ حسب معمول چائے تیار کرکے دونوں بھائیوں کے ساتھ بیٹھی ان کا انتظار کر رہی تھی۔

''السلام علیکم دادی اماں!''

''جیتی رہو، خوش رہو بیٹی۔'' انہوں نے خوش ہوکر دعا دی۔

شرمین نے بھائیوں کے لیے آلو کے چپس تلے تھے۔ دادی اماں کے لیے مٹر کے دانے چاروں نے مل کر چائے پی۔ شرمین برتن اٹھانے کے بعد بھائیوں کو پڑھانے بیٹھ گئی۔ دادی اماں نے اٹھ کر رات کے کھانے کے انتظام میں ماش کی دال بھگو دی۔

مغرب کی اذان ہوئی تو شرمین نے دونوں بچوں کو ہوم ورک میں مصروف کیا اور وضو کرکے دادی کے ساتھ نماز پڑھنے کھڑی ہوگئی۔ جس وقت وہ وظیفہ پڑھ رہی تھیں تو شرمین نے ہوم ورک چیک کرکے بچوں کو دوبارہ مصروف کیا اور خود اپنے مختصر سے باورچی خانے میں آگئی۔ اب اس کے ہاتھ مسلسل حرکت میں تھے لیکن دماغ بھی اسی رفتار سے اپنی کھولا باندھی میں محو تھا۔

شام سے اب تک وہ آندھیوں کی زد میں آئے ہوئے چراغ کی طرح کبھی بجھ رہی تھی تو کبھی جل اٹھتی تھی۔ کسی سے اپنا حالِ دل کہنے سے عاجز تھی۔ کون تھا جس سے اپنی بپتا کہتی کوئی پُرسانِ حال تھا نہ غمگسار۔

خیالات کی یورش میں غلطاں و پیچاں اس نے دال پکا کر بگھاری پھر چپاتیاں پکا پکا کر ہاٹ پاٹ میں رکھنے لگی۔ بستے بند کرتے ہی بچوں نے کھانے کے لیے شور مچا دیا۔

دادی اماں زیرِ لب مسکراتے ہوئے انہیں میٹھی، میٹھی گھرکیاں دینے لگیں لیکن تب تک شرمین کھانا تیار کرکے دسترخوان لگا چکی تھی۔ خود اس کی بھوک تو مر چکی تھی تاہم اس نے سب کا ساتھ دیا اور کسی کو احساس نہ ہونے دیا کہ آج کھانے میں اس کی دلچسپی برائے نام ہے۔ برتن دھو کر اس نے باورچی خانے کی صفائی کی، ہاتھ پونچھتے ہوئے باہر نکلی ہی تھی کہ عبداللہ اور ولی اللہ نے آ پکڑا۔ رات کو ہر روز اسی وقت وہ ان دونوں کے ساتھ تھوڑی دیر تک آنکھ مچولی کھیل لیا کرتی تھی لہٰذا آج بھی آنکھ مچولی شروع ہوگئی۔ اس کھیل میں دونوں بچوں کو بہت مزہ آتا تھا۔ جب تک روزانہ دادی اماں آکر نہ پکارتیں ان کا دل نہ بھرتا۔ ڈانٹ ڈپٹ کھا کر ہی بستر کی راہ لیا کرتے تھے۔

بستر پر ان کی دل بستگی کا ایک اور سامان موجود ہوا کرتا تھا اور یہ آئٹم ان کے دن بھر کا آخری آئٹم ہوتا تھا۔ اس آئٹم کا مرکزی کردار خود دادی اماں ہوا کرتی تھیں۔ ان تینوں کی پیاری دادی۔ جو انہیں پریوں کے دیس کی سیر کراتے، کراتے نیند کی میٹھی وادیوں میں جا اتارتی تھیں۔ جب وہ بہت چھوٹے تھے تو یہی دادی اماں انہیں اپنی رسیلی اور پُرسوز آواز میں لوریاں سنایا کرتی تھیں۔ بڑی اور باشعور ہوجانے کے باوجود ان کی کہانیاں تو شرمین بھی ہر رات بصد شوق سنا کرتی تھی۔

پریوں اور شہزادے، شہزادیوں کے علاوہ دادی ان تینوں بہن بھائیوں کو بے حد نصیحت آموز اور ولیوں، پیغمبروں کی کہانیاں بھی نہایت پیارے انداز میں سنایا کرتیں اور باتوں، باتوں میں سیکڑوں کام کی باتوں اور قصوں سے آگاہ بھی کرتی جاتیں۔





ہر رات کی طرح آج بھی یہی ہوا اور دونوں بھائی کہانی سنتے، سنتے نیند کی میٹھی آغوش میں جا سوئے۔

کہانی سن تو شرمین بھی رہی تھی مگر آج پوری توجہ اور یکسوئی سے سن نہ پائی۔ اس کا دھیان بار بار بھٹک جاتا تھا۔ باوجود ہزار کوشش کے وہ خود کو پُرسکون اور یکسو نہ کر پائی۔ بالآخر اس نے سمجھنے کی کوشش ترک کر دی۔

اسے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ کسی سنگ دل، بے رحم اور خونخوار دیو کی سخت ترین گرفت میں پھنس چکی ہو جس کی اذیت اور کرب ناک پکڑ سے فرار ناممکن ہوگیا ہو۔ بچوں کو سلانے کے بعد دادی اماں نے نہایت اطمینان سے پُرسکون ماحول میں عشا کی نماز اور اپنا طویل وظیفہ پڑھا۔ شرمین نے بھی عشا ادا کی۔ دونوں تھوڑی دیر باتیں کرتی رہیں پھر دادی اماں بھی گہری نیند میں غافل ہوگئیں۔ ہلکی ہلکی مدھم روشنی میں ان کا جھریوں بھرا بزرگ چہرہ بالکل شرمین کے سامنے تھا۔ شرمین اپنے بستر پر اٹھ کر بیٹھ گئی اور محبت پاش نگاہوں سے انہیں تکنے لگی۔ تکتے، تکتے اس کی خشک آنکھوں میں اشکوں کی برسات اتر آئی۔

''اللہ میری دادی اماں کو سلامت رکھے۔'' اس نے بہ مشکل اپنی سسکی روکی۔ ''کتنی پیاری اور کتنی عظیم ہیں میری دادی۔'' اس کی نگاہوں کے سامنے نائمہ بیگم کا سراپا لہرانے لگا۔ سماعت سے ان کے کہے ہوئے الفاظ کی بازگشت ٹکرانے لگی۔ آج سارے دن کے بعد اب اسے سکون سے غور کرنے کا موقع ملا تھا اس نے بڑی بے چارگی سے سوچا۔

''کیا اس عمر میں ان کے قویٰ میں اتنی قوت اور سکت باقی بچی ہے کہ وہ ہمارے لیے محنت مزدوری کریں؟'' وہ ایک لمبی سی جھرجھری لے کر رہ گئی۔ ''پھر ڈاکٹر خاور کی والدہ نے اتنی دل آزار باتیں کیوں کیں؟ کیا ان کی نظر میں ہماری کوئی قدر و منزلت نہیں ہے؟ ہم اتنے گئے گزرے ہیں کہ

**دوست**

1۔ دوست ایک ایسا درخت ہے جس کا سایہ تھکن دور کر دیتا ہے۔

2۔ ایسا باغ ہے وہ جس میں ہمیشہ بہار رہتی ہے۔

3۔ آسمان کا چاند، گلشن کا پھول، بہاروں کی رونق اور خوشبو کا جزیرہ ہے۔

3۔ چین اور سکون کا نام ہے۔

4۔ اس پاکیزہ رشتے کی قدر ہمیشہ دل سے کریں۔

از: صبا نور، لیہ

وہ ہمارے لیے اس انداز سے سوچتی ہیں۔ کاش میں ان کی غرور اور تکبر سے پُر باتوں کا کوئی کڑوا سا، تلخ سا جواب دے کر آتی۔ کوئی ایسا جملہ کہہ دیتی کہ حساب برابر ہو جاتا مگر شاید میں اس قابل نہ تھی.... چہ پدی چہ پدی کا شوربہ۔'' اس کے اندر سے ایک کم مائیگی کا احساس اٹھا اور اسے مایوسیوں کے اندھیرے میں لے ڈوبا پھر مایوس ہوکر ناامیدی کے عالم میں سوچنے لگی۔

''کاش......اے کاش میں ایک لڑکا ہوتی پھر یقیناً ہمارے حالات ایسے نہ ہوتے۔ لوگ ہم سے بھی مرعوب رہتے اور دادی اماں بھی اتنی پریشان نہ رہا کرتیں۔ انہیں مجھ سے بہت سہارا اور آسرا رہتا ... پھر کسی کو ایک حرف بھی کہنے کی ہمت نہ ہوتی۔ نہ تو کوئی ہم پر بلاوجہ رحم کھاتا اور نہ ہمدردی کے پردے میں برچھیاں مارتا۔'' اچانک...... مایوسی کے گھٹا ٹوپ اندھیرے میں روشنی کی ایک کرن چمکی۔

''ارے، ہمارے گھر میں دو لڑکے ہیں تو ماشاءاللہ!''

...... اس نے دو ننھے فرشتوں عبداللہ اور ولی اللہ کو نظر بھر کر دیکھا۔ جن کے نام دادی اماں نے اپنے

مرحوم بیٹے اسد اللہ سے ملا کر بے حد دلار سے رکھے تھے۔ شرمین کی افسردگی بڑی حد تک دور ہوگئی۔ خوش ہوکر سوچنے لگی۔

''یہ دونوں جلدی سے بڑے ہوجائیں تو ہمارے بھی دلدر دور ہوجائیں گے۔ لوگ ہم سے بھی دب کر رہا کریں گے، ہم بھی اس دنیا میں فخر سے سر اٹھا کر جئیں گے۔ تب دادی اماں بھی سکھ کا سانس لے سکیں گی۔'' بے سروپا باتیں سوچتے، سوچتے اس کا دماغ شل ہوچکا تھا۔ بالآخر یہ فیصلہ کرکے کہ وہ کل سے ڈاکٹر خاور کے ہاں ٹیوشن پڑھانے ہرگز نہیں جائے گی وہ نیند کی وادی میں جا اتری۔ اگلے دن وہ سچ مچ پڑھانے نہ گئی۔ دوسرے دن اتوار تھا۔ تیسرے دن اسے پچھتاوے نے آن گھیرا۔

''یا اللہ! یہ میں کیا کررہی ہوں، لگی لگائی روزی ٹھکرا رہی ہوں۔ اب ڈاکٹر شاکرہ کے بچے بھی کالج لیول کے ہونے والے ہیں۔ ان کے سبجیکٹ پڑھانا میرے لیے ممکن نہ رہے گا۔ ادھر ادھر ٹیوشنز تو بہت ملتی ہیں مگر یہاں تو دیکھا بھالا مانوس سا ماحول ہے۔ اجرت بھی نہایت معقول ہے۔ اوفوہ! یہ میں کیا کررہی ہوں۔'' وہ سر پکڑ کر بیٹھ گئی۔

جتنا وہ ٹھنڈے دل ودماغ سے غور کرتی گئی اس پر بے چینیوں اور بے قراریوں کے در وا ہوتے گئے۔ اسے اپنا فیصلہ سراسر احمقانہ اور فضول سا لگنے لگا۔ مرے پر سو دُرّے اس وقت لگ گئے جب دادی اماں نے فکرمندی سے پوچھا۔

''بیٹی! پرسوں تو تم نے چھٹی کی تھی کیا آج بھی پڑھانے نہیں جارہیں؟'' شرمین کے کاٹو تو لہو نہیں۔ اس نے دل میں خیال کیا دادی اماں شاید فیس کے خیال سے پوچھ رہی ہیں کیونکہ انہی تاریخوں میں اسے فیس ملا کرتی تھی۔ جلدی سے بولی۔

''جارہی ہوں دادی اماں۔ آج تو جاؤں گی۔'' اور پھر واقعی وہ جانے کی تیاری کرنے لگی۔

جی ہی جی میں سوچتی گئی۔

''ہاں تو اور کیا اپنی محنت میں کاہے کی شرم۔ محتاجی کی نسبت محنت مشقت کرنا عبادت ہے۔ میرے تو ہاتھ پیر چل رہے ہیں۔ میں کیوں نہ محنت کروں۔ ابھی تو میرے پاس ان کے ہاں پہنچ جانے کا چانس ہے کیونکہ میں منع کرکے تھوڑی آئی تھی۔ اگر زیادہ دن ہوگئے تو مشکل ہوجائے گی۔ بس میں آئندہ ان کی کسی بات کا جواب ہی نہ دوں گی بس اپنے کام سے کام رکھوں گی۔ جب عبداللہ اور ولی اللہ بڑے ہوجائیں گے تو میں بھی گھر پر آرام کیا کروں گی۔'' وہ دادی اماں سے زیادہ اپنے آپ کو تسلیاں دیتی بالآخر ڈاکٹر خاور کی کوٹھی میں جا ہی پہنچی۔

یہاں سب کو اپنا منتظر پایا۔ کسی نے کچھ پوچھا نہ جرح کی۔ جیسے کچھ ہوا ہی نہ تھا۔ اسے دیکھ کر تینوں بچے خود بخود اپنی، اپنی کتابیں لے کر آپہنچے۔ دو دن کے بعد اسے پاکر وہ بہت خوش ہوئے۔ شرمین نے دل ہی دل میں مطمئن ہوکر حسب معمول انہیں پڑھانا شروع کردیا۔ تاہم اندر سے نائمہ بیگم کا دھڑکا لگا ہوا تھا کہ خدانخواستہ وہ کسی طرف سے وارد ہوکر اپنی اُس روز والی تجویز کے بارے میں باز پرس نہ شروع کردیں۔ پڑھانے کے دوران وہ چونک کر چور نظروں سے بار بار اِدھر اُدھر دیکھنے لگتی لیکن خدا کا کرم شاملِ حال رہا اور نائمہ بیگم سرے سے ہی وہاں نہ آئیں۔ البتہ روبی اور معصومہ نے ضرور دو تین چکر لگائے۔ نہایت خوش اخلاقی کے ساتھ اس کا حال احوال دریافت کرتی رہیں۔

معصومہ چائے کے ساتھ ایک دو لوازمات بھی میز پر رکھ گئی تھی۔ اتفاق سے نائمہ بیگم اس روز شمسہ بیگم کے ساتھ کہیں مدعو تھیں جس کا شرمین کو آخر تک علم نہ ہوسکا۔

(باقی آئندہ)





# روشن راہیں

اُمِ ایمان

'' بکواس بند کرو منحوس عورت۔'' احسن زور سے چلا کر بولا۔

''ہاں، میں منحوس عورت ہوں اور تم کیا ہو۔ عورت کو کمزور جان کر اس پر اپنی زبان کے تیر چلا کر ہاتھ اٹھا کر خود کو طرم خان سمجھتے ہو۔'' جواباً وہ بھی اس سے زیادہ زوردار آواز میں چلا کر بولی تو احسن کو اور بھی زیادہ غصہ آگیا۔

''صحیح کہتے ہیں سیانے کہ زیادہ پڑھی لکھی اور نوکری کرنے والی لڑکیاں کبھی گھر نہیں بسا سکتیں لیکن میری عقل پر تو پتا نہیں پٹی بندھی ہوئی تھی کہ تم......'' وہ غصے سے بولا تو رباب کب چپ رہنے والی تھی وہ بھی ترکی بہ ترکی بولی۔

"سیانوں نے تو تم جیسے پڑھے لکھے جاہلوں کے بارے میں بھی بہت کچھ کہا ہے لیکن وہ شاید تمہیں یاد نہیں۔" اب کے اس نے طنزیہ انداز اختیار کیا۔ احسن جو دانت پر دانت جمائے بہ مشکل اپنا ہاتھ اٹھنے سے روکے ہوئے تھا کرسی کو ٹھوکر مارتا بیرونی دروازہ کھول کر باہر چلا گیا۔

رباب جو اب تک اس سے دوبدو مقابلہ کیے جارہی تھی سر ہاتھوں میں پکڑ کر کرسی پر بیٹھی اور نئے سرے سے اپنی تذلیل پر آنسو بہانے لگی۔

☆☆☆

وہ دونوں شادی سے پہلے ایک ہی دفتر میں کام کرتے تھے۔ احسن کا اپنا چھوٹا سا ذاتی مکان تھا۔ ماں باپ اور کوئی رشتے دار نہیں تھے اس نے جب بھی گھر بسانے کا سوچا تو ذہن میں رباب کا ہی سراپا در آیا۔ دھیمے دھیمے لہجے میں بات کرتی، خوش شکل سی رباب کب اسے اچھی لگنے لگی تھی پتا نہ چلا۔ رباب کے بھی ماں باپ وفات پا چکے تھے۔ بھائی کے گھر رہتی تھی، تعلیم بی اے تک تھی۔ بھابی کے تیوروں کو دیکھتے ہوئے ایک آفس میں اس نے ٹائپسٹ کی جاب کو ذریعۂ معاش بنالیا اور کچھ رقم بھابی کے ہاتھ پر بھی رکھنے لگی تو ان کے تیوروں کے بل ختم تو نہیں کم ضرور ہوگئے تھے۔ باقی رہے بھائی تو وہ خود بیوی کی آنکھوں سے دیکھنا اور انہی کے کانوں سے سننا پسند کرتے تھے انہیں کوئی سروکار نہیں تھا کہ اُن کے گھر جوان بہن ہے اس کی بھی ضروریات اور خواہشات ہوں گی۔ سو اس کی نوکری سے جب بھابی کو کوئی اعتراض نہیں تھا تو بھائی کون ہوتے تھے منع کرنے والے۔

پچھلے کچھ دنوں سے احسن کے بدلے، بدلے انداز وہ آفس میں محسوس کررہی تھی۔ اسے کئی بار احسن کی نظروں کا ارتکاز اپنے اوپر محسوس ہوا تھا۔ اس کے دیکھنے پر وہ نگاہ بدل جاتا تھا۔ آخر ایک دن لنچ ٹائم میں جب سب لوگ اپنے، اپنے لنچ میں مصروف تھے۔ وہ بھی گھر سے لایا ہوا ٹفن کھول کر اپنی کرسی پر بیٹھی تھی کہ احسن چلا آیا۔ اس سے بیٹھنے کی اجازت طلب کی اور حال چال پوچھ کر سیدھے سبھاؤ اس سے اپنے رشتے کی بات کی۔ رباب نے بھی اسی کے انداز میں اسے اپنے بھائی سے ملنے کو کہا تھا۔ اسی شام اس نے بھابی کو بھی مختصراً اس کی آمد سے آگاہ کردیا تھا۔ وہ ہمیشہ سے قناعت پسند رہی تھی سو جب احسن نے اسے اس حوالے سے پسند کیا تو اسے بظاہر احسن میں کوئی برائی نظر نہیں آئی۔ آخر دو تین سال سے اکٹھے کام کررہے تھے اس نے اس میں کوئی بڑی خامی نہ دیکھی تھی۔ ایک گھر اور چار دیواری کا خواب تو ہر عورت اور لڑکی دیکھتی ہے۔ اس کی خواہش صرف یہ تھی کہ جو کوئی بھی اس کا شریکِ سفر بنے اس کی عزت کرے، اسے محبت دے اور دو وقت کی روٹی کھلا سکے بس کوئی بہت بڑے خواب نہیں تھے اس کے۔

بھائی تو پہلے ہی اس کا بوجھ کندھوں سے اتار پھینکنا چاہتی تھی سو معمولی سی چھان بین کے بعد رشتے کے لیے ہاں کردی گئی۔

دو ماہ بعد وہ احسن کے ہمراہ بیاہ کر اس کے چھوٹے سے گھر میں چلی آئی تھی۔ نوکری جاری رکھنے یا نہ رکھنے کا فیصلہ احسن نے اس کی صوابدید پر چھوڑا تھا۔ کوئی خاص ذمے داریاں نہ ہونے کے باعث ابھی اس نے فی الحال نوکری جاری رکھنے کا سوچا تھا۔

شادی کے شروع دن تو جیسے پر لگا کر اڑ گئے۔ احسن اور وہ ایک دوسرے کو پاکر بہت خوش تھے۔ وہ دونوں صبح ساتھ ہی بیدار ہوتے۔ رباب ناشتا بناتی دونوں ساتھ ناشتا کرتے اور ساتھ ہی آفس جاتے۔ احسن اس کے لیے ایک محبت کرنے والا شوہر ثابت ہوا تھا۔ وہ خدا کا جتنا شکر ادا کرتی کم تھا۔

گزرتے دنوں میں جہاں دونوں پر ایک دوسرے کی خامیوں، خوبیوں کے در وا ہوئے تھے وہاں





اسے احسن کی ایک عادت بہت بری طرح کُھلی تھی کہ کبھی چھوٹی موٹی لڑائی اور غصے کے دوران وہ ایسے نازیبا الفاظ استعمال کرتا جو رباب جیسی حساس لڑکی کو بہت گراں گزرتے تھے لیکن وہ درگزر سے کام لیتی تھی کہ سمجھوتا ہمیشہ عورت کی گھٹی میں ہی ڈالا جاتا ہے۔

ان کی شادی کو چھ ماہ ہونے کو آئے تھے کہ کسی بہت ہی معمولی بات پر دونوں کے درمیان جھڑپ ہوئی تو جہاں احسن کے منہ سے اس کے لیے گالی نکلی وہ بھی چپ نہ رہ سکی جواباً اسے اتنا ضرور سنا دیا تھا کہ آئندہ وہ گالی برداشت نہیں کرے گی لہٰذا وہ اس سے گریز کرے لیکن وہ مرد ہی کیا جو اپنی غلطی مان لے۔ احسن الٹا زیادہ غصے میں آگیا تھا اور اسے تھپڑ دے مارا جس پر رباب کا صدمے کے مارے برا حال تھا۔ وہ پریشان ہوکر سوچتی ۔۔۔ یا خدا احسن کا اصلی روپ کون سا ہے وہ جو آفس میں ہوتا تھا۔ دھیمے دھیمے، سلجھے اور سنجیدہ انداز میں بات کرتا ہوا...... یا یہ جو اب ہے بیوی کو گالیاں دینا، چنگھاڑنا، غصے سے اس پر ہاتھ اٹھانا۔ یوں اب لڑائیاں ان کے گھر کا معمول بن گئی تھیں۔ عام حالات میں احسن کا رویہ بہت اچھا اور محبت بھرا ہوتا تھا وہ اس کے کھانے پینے، پہننے اوڑھنے کا بے حد خیال رکھتا لیکن جہاں اسے ذرا غصہ آتا اس کے منہ سے ناشائستہ الفاظ یا گالیاں ۔۔ نکلتیں وہیں رباب بھی چپ نہ رہتی اور گھر میدانِ جنگ کا منظر پیش کررہا ہوتا۔

آج بھی کچھ ایسا ہی دن تھا رباب کی طبیعت کچھ دنوں سے مضمحل سی تھی، اسے صبح اٹھنے میں دیر ہوگئی تھی جس پر باس سے دونوں کو لیٹ پہنچنے پر ڈانٹ یقینی تھی تو احسن جو خود ہی ناشتا بنانے میں لگا ہوا تھا گرم، گرم گھی کے چھینٹے پڑنے پر اسے غصہ آیا اور اس کے منہ سے رباب کے لیے جہاں گالی نکلی وہاں رباب بھی مقابلے میں چپ نہ رہی نتیجتاً ناشتا بھی رہ گیا تھا اور احسن بکتا جھکتا اسے چھوڑ کر خود ہی

## غزل

دریا کی طرح کا نہ سمندر کی طرح کا
دل ہے کسی صحرا کے مقدر کی طرح کا
سرشار کیا جس کی زباں نے ہمیں برسوں
اب لہجہ ہے اس شخص کا خنجر کی طرح کا
آنکھوں کے جزیروں پہ کہاں خواب ٹھہرتے
اشکوں میں تلاطم تھا سمندر کی طرح کا
کل مجھ پہ شبِ ہجر قیامت کا تھا عالم
اب صبح کا منظر بھی ہے محشر کی طرح کا
راہبر کی قبا پہن کے ملتے رہے راہزن
راہبر نہ ملا کوئی بھی راہبر کی طرح کا
بھٹکے ہوئے انساں کو جو منزل کا پتا دے
ہے کون زمانے میں پیمبر کی طرح کا
پیکر تو ترے حُسن کے لوگوں نے تراشے
فنکار نہ تھا کوئی بھی آذر کی طرح کا
اس حسن کی دیوی کی گلی سے جو میں گزرا
ہر شخص لگا مجھ کو ستمگر کی طرح کا
جس پھول بدن کا میں طلب گار تھا شاکر
تھا سینے میں دل اس کے بھی پتھر کی طرح کا

شاعر: ڈاکٹر شاکر کاشمیری

مرسلہ: نور افشاں، شکارپور

## سخت سسرال

پانی کا ایک قطرہ کسی جگہ لگاتار ٹپکتا رہے تو آخر کار وہ ایک مضبوط چٹان میں بھی سوراخ کردیتا ہے لیکن جلد باز لہریں زور شور سے آتی ہیں اور چٹان سے گزر جاتی ہیں اور ان کا نشان تک پیچھے نہیں رہتا۔

سخت سسرال...... کسی بھی دلہن کے لیے چٹان کے مانند ہوتی ہے...... مگر اس کا صبر... بہرحال اس چٹان کو توڑ ہی دیتا ہے۔

از: منور شہزادی، گوجرانوالہ

آفس چلا گیا۔ اس نے اٹھ کر ساری چیزیں سمیٹیں اور ٹائم دیکھنے پر اندازہ ہوا کہ آفس ٹائم گزر چکا ہے سو اپنے لیے چائے بنا کر کمرے میں آئی اور دُکھتے سر کے ساتھ چائے پیتے ہوئے احسن کے رویّے کے بارے میں سوچنے لگی۔

رات تک دونوں کے درمیان ایسا کچھ نہیں تھا۔ معمول کے مطابق ہلکی پھلکی بات چیت کے دوران دونوں نے کھانا کھایا تھا۔ کچھ دیر ٹی وی دیکھتے رہے تھے۔ اپنی طبیعت کی پژمردگی بتانے پر احسن نے آج اسے ڈاکٹر کے پاس لے جانے کا وعدہ کیا تھا اور اپنے معمول کے وقت پر دونوں سو بھی گئے تھے۔ رات دیر تک اسے نیند نہ آسکی تھی۔ وہ کروٹ پر کروٹ بدلتی رہی تھی، صبح کے قریب جا کر اس کی آنکھ لگی تھی اور جب آنکھ کھلی تو اچھی خاصی دیر ہو چکی تھی، وہ جلدی سے کچن کی طرف آئی جہاں احسن کو اس نے ناشتا بناتے ہوئے پایا اور اسے دیکھتے ہی اس نے غصے کا اظہار کیا تھا۔ کیا تھا جو وہ چپ رہ جاتی تھوڑا برداشت کر لیتی تو شاید احسن بھی اتنا نہ بڑھتا لیکن وہ کیا کرتی کہ جتنی اس کی طبیعت میں شائستگی تھی وہ دوسرے سے بھی اسی رویّے کی توقع کرتی تھی اور اسے یاد نہیں تھا کہ کبھی شدید غصے میں بھی وہ آپے سے باہر ہوئی ہو اور اس نے نازیبا الفاظ استعمال کیے ہوں سو دوسروں سے بھی ایسی ہی توقع رکھتی تھی اور احسن تو اس کا شوہر تھا جس سے وہ محبت بھی کرتی تھی اور اسے تمام برائیوں سے پاک دیکھنا چاہتی تھی اور اس کی یہ عادت تو اسے سخت ناپسند تھی۔ اس کی ہمیشہ خواہش رہی تھی کہ اس کا شریکِ سفر بے شک روکھی سوکھی کھلائے لیکن اس کی عزت کرنے والا ہو اس کے پندار کو کبھی چوٹ نہ پہنچائے لیکن احسن کے نازیبا کلمات وہ برداشت نہ کر پاتی۔ وہ سوچتی رہی اور روتی رہی۔ یہاں تک کہ دوپہر کے کھانے کا وقت ہو گیا۔ اس نے صبح سے صرف چائے کا ایک کپ لیا تھا لیکن پھر بھی دل اتنا خراب ہو رہا تھا کہ کچھ کھانے کو ہی نہ چاہا۔

وہ بس سوچے گئی کہ یہ اس کا لنچ ٹائم ہوگا روزانہ تو وہ لنچ ساتھ کرتے تھے وہ گھر سے ہی لنچ بنا کر لے جاتی تھی آج تو وہ ناشتے کے بغیر چلا گیا تھا اس نے لنچ کیسے کیا ہوگا اور کیا بھی ہوگا یا نہیں؟ کیا اس نے بھی سوچا ہوگا اپنی زیادتی کے بارے میں؟ نہیں سوچا ہوگا کیونکہ ایسی ہر لڑائی کے بعد احسن سب کچھ بھول بھال کر اس سے معمول کے انداز میں پیش آتا۔ اس نے اس سے معذرت کرنا تو ایک طرف کبھی اپنے رویّے کو بے جا بھی نہ جانا تھا۔ اس کے نزدیک وہی تھی جو اس کے سامنے بول کر اسے زیادہ غصہ کرنے پر اکساتی تھی۔ وہ اگر چپ ہو جاتی تو شاید آئے روز بات اتنی نہ بڑھتی جبکہ رباب چاہتی تھی کہ وہ بے شک اس سے معذرت نہ کرے لیکن کم از کم اپنی غلطی سدھارنے کی کوشش تو کرے تاکہ آئندہ ایسی صورتِ حال پیش ہی نہ آئے لیکن مرد تھا ناں جو ازل سے صرف اپنا حق ہی جتاتا آیا ہے۔

سارا دن انہی سوچوں میں گزرا کہ اسے بیرونی دروازہ کھلنے کی آواز آئی ساتھ ہی اشتہا انگیز کھانے کی خوشبوئیں بھی۔ یقیناً احسن آتے ہوئے بازار سے کھانا لایا تھا۔

”رباب! ارے بھئی باہر آؤ، دیکھو تمہارے فراق میں، میں نے آج لنچ بھی نہیں کیا اور بھوک سے برا حال ہے۔ آجاؤ کھانا ٹیبل پر لگاؤ میں فریش ہو کر آتا ہوں۔ مجھے پتا تھا محترمہ نے غصے میں کسی کام کو ہاتھ نہ لگایا ہوگا اس لیے آتے ہوئے کھانا بھی لے آیا۔“ احسن کی آواز باہر سے آئی۔ حسبِ معمول وہ صبح اپنے منہ سے نکالے جانے والے الفاظ بھول چکا تھا اور اس سے معمول کے مطابق پیش آ رہا تھا لیکن وہ اپنے دل کا کیا کرتی، جہاں احسن کے وہ لفظ نہیں جیسے برچھیاں گزری تھیں اور جو زخم تھے ان سے اسے لہو





ٹپکتا محسوس ہو رہا تھا۔ الفاظ کا مرہم جس طرح دنیا کا سب سے بڑا مرہم ہوتا ہے اسی طرح الفاظ کے گھاؤ بھی ایسے گھاؤ ہوتے ہیں جو نظر تو نہیں آتے لیکن ان کی کاٹ انسان کے اندر تک کو کاٹ ڈالتی ہے۔

”کاش احسن تمہارے اندر یہ بری عادت نہ ہوتی تو شاید میں خود کو دنیا کی خوش قسمت ترین عورت تصور کرتی۔“ وہ ٹیبل پر کھانا لگاتے ہوئے سوچ رہی تھی۔

”شکر ہے یار آج باس کے نہ آنے سے تمہاری بچت ہو گئی...... ورنہ پتا تو ہے کہ اُن کو چھٹی سے کتنی چڑ ہے۔ خیر میں تمہارا ٹیبل ورک تو تقریباً مکمل کر آیا تھا اب صبح جا کر ایک نظر دیکھ لینا۔“ وہ محبت سے اسے دیکھتے ہوئے بولا اور ہاتھ سے پکڑ کر اسے کرسی پر لا بٹھایا۔ ”کھانا کھا لو تو پھر ڈاکٹر کے پاس چلتے ہیں، مجھے تو تمہاری طبیعت اب بھی ٹھیک نہیں لگ رہی ہے۔“ وہ آہستہ، آہستہ نوالے توڑتی رباب سے مخاطب ہوتے ہوئے بولا۔

”کتنے محبت بھرے انداز اور الفاظ ہیں تمہارے پاس احسن...... نہیں ہے تو صرف معذرت کا ایک لفظ۔ گویا یہ غلطی تمہارے نزدیک غلطی تو کیا ایک عام سی بات ہے۔ روز تم اپنی محبوب بیوی کو اپنے چند برے الفاظ سے کیسے اندر تک روند ڈالتے ہو۔“ وہ قنوطیت سے سوچتے ہوئے آہستہ، آہستہ کھا رہی تھی گویا زبردستی احسن کا ساتھ دے رہی ہو...... پتا تھا کہ جہاں اس نے کھانا چھوڑا وہ بھی چھوڑ دے گا چاہے کتنی ہی بھوک کیوں نہ ہو۔

کھانے سے فارغ ہو کر وہ ڈاکٹر کے پاس آئے۔ معمولی سے چیک اپ اور ٹیسٹ کے بعد جو خوش خبری ملی اس نے جہاں دونوں کو بے حد خوش کیا وہاں رباب بھی تھوڑی دیر کو بہل گئی۔ صبح والی تلخی بھول گئی۔

احسن اسے آج کل بہت خوش رکھتا اس کا بہت خیال رکھتا کافی دنوں سے ان دونوں کے درمیان کوئی جھڑپ نہ ہوئی تھی۔ وہ دونوں جب بھی بات کرتے ان کا موضوع ان کا آنے والا بچہ ہوتا۔ احسن کو بیٹی اور رباب کو بیٹے کی خواہش تھی۔ اپنی طبیعت کے پیشِ نظر اور اپنی خوشی سے رباب نے آفس سے ریزائن کر دیا تھا۔ اب وہ اپنے گھر میں مصروف رہتی۔ چھوٹے، چھوٹے کپڑے سی کر خوش ہوتی رہتی۔ کافی دنوں کے بعد ان کے درمیان معمولی سی بات پر جھگڑا ہوا۔ احسن بغیر بتائے آفس سے اپنے کسی دوست کے ساتھ چلا گیا تھا۔ جس کی طبیعت اچانک آفس میں خراب ہونے پر اسے اسپتال لے جانا پڑا تھا۔ واپسی رات گئے ہوئی تھی۔ رباب کئی ناگوار باتیں سوچ، سوچ کر ہولتی رہی کہ احسن نے آج تک ایسی غیر ذمے داری کا ثبوت نہیں دیا۔ وہ ہمیشہ اسے بتا کر کہیں جاتا اور آج اس کے آنے پر رباب جب بری طرح بگڑی تو حسبِ معمول احسن جو اپنے دوست کی حالت کی وجہ سے پہلے ہی پریشان تھا اس کے منہ سے جونہی غصے میں ناشائستہ کلمات سنے وہیں رباب کا بھی پارہ ہائی ہوا۔ وہ بھی زور، زور سے بولنے اور چیخنے لگی جس پر اس کی طبیعت بگڑ گئی اسے اسپتال لے جانا پڑا۔ قبل از وقت ڈلیوری کی وجہ سے اس کی نارمل ڈلیوری نہ ہو سکی تھی۔ ڈاکٹرز نے آپریشن تجویز کیا تو احسن کے ہاتھوں کے طوطے اڑ گئے۔ اس کا بس نہیں چل رہا تھا کہ وقت کو پیچھے لے جائے کہ جب رباب اس کی وجہ سے پریشان تھی تو اسے اس کی کنڈیشن اور پریشانی کا خیال کر کے چپ ہو جانا چاہیے تھا۔ اسے تسلی دینی چاہیے تھی لیکن اس نے الٹا اسے گالیاں دے کر زور، زور سے چیخ کر اپنی مردانگی دکھائی تھی لیکن یہ اندازہ نہیں تھا کہ صورتِ حال اتنی بگڑ جائے گی۔ اسے پتا تھا کہ رباب اس کی اس عادت کو سخت ناپسند کرتی ہے لیکن اپنی ہزار کوشش کے باوجود وہ اسے بدل نہیں سکا تھا۔ ماں باپ کا سایہ سر سے اٹھ جانے کے باعث اسے اچھا برا سمجھانے والا کوئی نہ رہا تھا۔ کچھ دوستوں

کی محفلوں میں اس کی اس عادت کو فروغ ملا تھا۔ جاب ہو جانے کے بعد وہ دوست تو اس سے چھوٹ گئے لیکن عادت نہ چھوٹ سکی نہ ہی اس نے کبھی دانستہ ایسی کوشش کی۔ اسے یاد آیا رباب نرم لہجے میں ایسے برے کلمات منہ سے نکالنے والوں کے حوالے سے اقوال اور احادیث وقتاً فوقتاً اس کے سامنے دُہراتی رہتی تھی لیکن اس کے نزدیک یہ خامی تو کوئی خامی نہ تھی، وہ رباب سے محبت کرتا تھا اس کا خیال رکھتا تھا۔ اس کی ضروریات کا اس سے زیادہ خیال رکھتا تھا لیکن آج جب رباب نے اسے کہا تھا۔

''احسن کاش آپ میری کوئی خواہش پوری نہ کرتے، مجھے بھوکا مار دیتے تو بھی اتنی تکلیف نہ ہوتی جتنی آپ کی گالیوں سے میں محسوس کرتی ہوں۔ میری روح سنگسار ہو جاتی ہے۔ وہ چند لفظ سن کر میری روح پر آپ کے لفظوں سے جو آبلے بن گئے ہیں وہ ایک دفعہ پھوٹ گئے تو میں بچ نہ پاؤں گی ان کے زہر سے۔ مجھے چھوڑیں اپنی اولاد کا سوچیں کہ ہر اولاد کے لیے اس کے والدین آئیڈیل ہوتے ہیں۔ بڑا ہونے پر آپ کا بیٹا یا بیٹی جب بھی یہ نازیبا الفاظ اور ناشائستہ کلمات سنیں گے تو ان کے آئیڈیل کا بت کیسے پاش، پاش ہوگا۔ میں نے ہر ممکن برداشت کرنے کی کوشش کی کہ آپ کی اس خامی کو قبول کرلوں لیکن نہ کرسکی۔'' اس نے سسکتے ہوئے کہا اور پسینہ، پسینہ ہوتے ہوئے اس کے بازوؤں میں جھول گئی تھی۔ احسن کو تو کبھی اندازہ ہی نہیں ہوا تھا کہ اس کی دانست میں جو بات کوئی اہمیت نہیں رکھتی وہ کسی کے لیے اتنی جان لیوا ہوسکتی تھی۔ خود اس نے اپنے ابا کو اماں کے اوپر چیختے، چلاتے اور ہمیشہ مغلظات ہی منہ سے نکالتے دیکھا تھا اس کی اس عادت کی بنیاد تو وہیں سے پڑی تھی جو محلے کے دوستوں کے ساتھ ان سب کی محبت میں پختہ ہوتی گئی تھی۔ اماں کو تو اس نے رباب کی طرح کبھی واویلا کرتے نہ دیکھا بلکہ اماں تو کہتیں کہ غصہ تو مرد کی شان ہے، وہ مرد ہی کیا جو غصے نہ کرے۔ رباب بھی اسے بیٹھ کر طریقے سے پیار سے سمجھاتی تو وہ شاید سمجھ جاتا اس نے بھی تو اس سے کھل کر کبھی اس بارے میں بات نہیں کی تھی نہ اس کی ذات کی اس گتھی کو سلجھانے میں کوئی معاملہ فہمی برتی تھی۔ وہ تو جواب میں بس چلائے اور روئے جاتی اور برابر مقابلہ کرتی تھی جس پر اسے مزید غصہ آتا اور وہ اپنی زبان کو کنٹرول نہیں کر پاتا تھا۔ آج آنکھوں کے سامنے سے سارے پردے ہٹ رہے تھے تو وہ اللہ کے حضور سربسجود تھا کہ ایک دفعہ وہ اس کی رباب کی زندگی بچالے۔ وہ اپنی ذات سے اسے کوئی دکھ نہ دے گا۔ وہ اللہ سے معافی طلب کرنے لگا جو رحیم و کریم ہے، جو توبہ کے دروازے ہمیشہ کھلے رکھتا ہے۔ وہ غلطیوں کو سدھارنے کے مواقع بار بار مہیا کرتا ہے تاکہ انسان پلٹ آئے بس ایک قدم اٹھانے کی دیر ہوتی ہے۔

احسن کو ابھی ڈاکٹرنی نے بیٹی ہونے اور رباب کے ہوش میں آنے کی نوید دی تھی وہ ایک بار پھر سجدے میں چلا گیا تھا۔

آنکھ کھلنے پر رباب کو اپنے سامنے آنکھوں میں نمی لیے احسن نظر آیا تھا۔ اس کی آنکھوں میں بھی آنسو آ گئے تھے۔

''دیکھو رباب اللہ نے ہمارے گھر ننھی سی امید کو بھیجا ہے۔ میں وعدہ کرتا ہوں آئندہ کبھی کوئی نازیبا الفاظ اپنی زبان پر نہیں لاؤں گا...... مجھے تمہاری روح کے آبلوں پر نہ صرف پھاہے رکھنے ہیں بلکہ اپنی ''امید'' کے لیے بھی ایک آئیڈیل باپ بننا ہے اور تم اس کوشش میں میرا ساتھ دوگی۔'' اس نے رباب کا ہاتھ تھام کر وعدہ لیا تھا اور رباب نے سر اثبات میں ہلا کر طمانیت سے آنکھیں موند لی تھیں۔ زندگی کی روشن راہیں ان کی منتظر تھیں۔





# اہلِ صبر

شبانہ شوکت



''شہر یار مجھے ممی کی طرف چھوڑ دیجیے گا۔'' رومعہ تیزی سے اندر آئی۔ وہ آئینے کے سامنے کھڑا بال بنا رہا تھا۔

''کیوں، آفس نہیں جاؤ گی؟''

''نہیں۔'' رومعہ نے اسی تیزی سے جواب دیا۔

''چلو......'' اس نے اپنا ہینڈ بیگ شانے پر لٹکایا اور چپل تبدیل کر کے اس کے ساتھ ہی باہر آ گئی تھی۔

''واپس کب آؤ گی؟''

"آفس سے واپسی پر لے لیجیے گا۔" اس نے سر ہلایا اور دونوں گاڑی میں آ بیٹھے۔ وہ اسے باہر ہی سے ڈراپ کر کے چلا گیا تھا۔ وہ اندر آئی تو ممی نے چھوٹتے ہی شہریار کے بارے میں پوچھا۔

"انہیں دیر ہو رہی تھی، واپسی میں آئیں گے۔"

"ناشتا کرو گی؟" انہوں نے ممتا بھرے لہجے میں پوچھا۔

"نہیں کر کے آئی ہوں، چائے پلوا دیں اور سب کہاں ہیں؟" وہ اِدھر اُدھر دیکھتے ہوئے ماں سے کہنے لگی۔

"روحان کا تو تمہیں پتا ہے اور لامعہ یونیورسٹی اور ذوباریہ بیگم سو رہی ہیں۔" رومعہ نے بے اختیار وال کلاک کو دیکھا جو گیارہ بجا رہا تھا۔

"اتنی دیر ممی۔"

"آدھی رات تک تو وہ فون پر لگی رہتی ہے۔ ماں، بہنوں اور رومان سے باتیں ہی ختم نہیں ہوتیں، اس سے کہتی بھی ہوں کہ اسے ساتھ ہی لے جائے، خواہ مخواہ میرے لیے ٹینشن بنائی ہوئی ہے۔"

"تو انہیں ریزیڈنس ملے گی تو ہی لے کر جائیں گے ناں، اچھا چھوڑیں آپ...... ان لوگوں کا بتائیں جو لامعہ کا پرپوزل لانے والے ہیں۔" اس نے موضوع تبدیل کیا اور شکر ہی تھا کیونکہ اسی وقت ذوباریہ آ گئی تھی۔

"کیسی ہو رومعہ؟"

"شکر ہے اللہ کا، تم سناؤ، کیا ہو رہا ہے۔"

"بس بوریت...... سمجھ میں نہیں آتا کیا کروں، ڈپریشن سا ہو رہا ہے۔"

"اوہو...... کیوں بھئی ڈپریسڈ ہونے والی کیا بات ہے؟ ایسا کرو میری طرف چلی چلو، شاید دل بہل جائے۔" اس نے بڑی اپنائیت سے کہا۔

"نہیں یار، ممی بھی کہہ رہی تھیں آنے کو لیکن رومان پرسوں تک آنے کو کہہ رہے ہیں، دیکھو۔"

"ایک تو رومان بھائی کو بھی ریزیڈنس کا نہ ملنا مصیبت بنا ہوا ہے ورنہ ان کے ساتھ تو بوریت کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔" وہ مسکرا کر بولی تو ذوباریہ بھی مسکرانے لگی۔

چائے پینے کے دوران شام کو آنے والے مہمانوں کے بارے میں بات ہوتی رہی پھر ذوباریہ کچن میں چلی گئی۔ شام کو آنے والے مہمانوں کی خاطر تواضع کا خاصا اہتمام تھا جو دونوں نے مل کر کیا تھا۔ اچھے لوگ تھے، لڑکا کمپیوٹر انجینئر تھا اور ایک ملٹی نیشنل کمپنی میں بہت اچھے عہدے پر فائز تھا۔ اریب نام تھا، ذوباریہ نے صرف کپڑے چینج کیے تھے اور رومعہ کے لاکھ کہنے پر بھی جیولری پہنی اور نہ ہی میک اپ کیا۔

"کیا کروں گی بس، ایسے ہی ٹھیک ہوں۔" لڑکا بھی ساتھ آیا تھا۔ رومان تو تھا نہیں، روحان اور پاپا نے ان لوگوں سے ملاقات کی تھی۔ انہیں بھی اریب بہت پسند آیا تھا۔ جب تک وہ لوگ چائے سے فارغ ہو کر اٹھتے شہریار بھی آ گیا تھا۔

"آپ کو کیسے لگے وہ لوگ، خصوصاً لڑکا؟" واپسی پر رومعہ نے شہریار سے پوچھا۔

"اچھے لوگ تھے، لڑکا تو کافی اچھا لگا۔"

"چلو شکر ہے، اب لامعہ کی کشتی پار لگے تو بس روحان ہی رہ جائے گا۔" وہ ہنسی، شہریار نے مسکراتے ہوئے اسے دیکھا۔

"کوئی ہے نظر میں؟"

"نہیں ابھی تو نہیں، ذرا سیٹ ہو جائے تو پھر ظاہر ہے کرنی ہی ہے۔"

"رومان بھی آ رہا ہے؟" اس نے رومعہ کے بھائی کا پوچھا۔

"جی...... دو دن بعد آ رہے ہیں، پندرہ دن کی چھٹی پر۔"

"اچھی بات ہے، بھابی کچھ اداس سی لگتی ہیں، آج بھی کام میں تو لگی ہوئی تھیں مگر چپ، چپ





تھیں۔" شہریار نے اپنا تجزیہ بیان کیا۔

"فوجی لوگوں کو سوچ سمجھ کر شادی کرنی چاہیے، گھر ملتا ہے تو ٹھیک ورنہ شادی کو بھی کچھ آگے بڑھا دیں۔"

رومعہ کو خود بھی احساس تھا کہ ذوباریہ کا موڈ کچھ ٹھیک نہیں تھا، ممی کے ٹوکنے پر وہ مائنڈ کر جاتی تھی۔ کام تو کر لیتی تھی مگر احسان کی طرح اور یہی چیز ممی کو غصہ دلانے کا باعث بنتی تھی۔ ممی کا خیال تھا وہ رومان کو ایک، ایک بات بتاتی ہے۔

"بتاتی رہے، اچھا ہے رومان بھائی یہی احساس کر کے اسے جلدی ساتھ لے جائیں گے۔" رومعہ نے چڑ کر کہا تھا۔ "جب آؤ یہی موضوع۔" اسے کوفت ہوتی تھی، دو دن بعد رومان آیا تو وہ بھی ملنے آ گئی اور تھوڑی ہی دیر میں اس نے یہی پوچھا تھا۔

"آخر آپ کو گھر کب مل رہا ہے بھائی؟"

"انشاء اللہ دو ماہ بعد...... میجر انصار صاحب ٹرانسفر ہو کر جا رہے ہیں، ان کی جگہ وہ گھر مجھے مل جائے گا۔"

"چلیں، آپ کو مبارک ہو بھابی۔" ذوباریہ ہنس پڑی تھی، دونوں گھومتے پھر رہے تھے، اس کے پاس بھی آئے تھے اور اس نے کھانا کھلا کر ہی بھیجا تھا، اس دن رومعہ ڈاکٹر کے پاس چیک اپ کے لیے آئی تھی۔ اس کی پریگنینسی کا پانچواں مہینہ چل رہا تھا۔ معمول کے چیک اپ سے فارغ ہو کر وہ ممی کی طرف چلی آئی تھی۔ وہاں سب کے موڈ بگڑے ہوئے تھے۔ ذوباریہ کو اس نے سلام کیا تو وہ بہت رُکھائی سے جواب دے کر اپنے کمرے میں چلی گئی۔ وہ حیران رہ گئی۔

"کیا ہوا ہے ممی...... آج تو بڑا تناؤ ہے ماحول میں؟" اس نے ممی ہی سے پوچھا۔

"ہونا کیا تھا، کل کھانے کو دیر ہو گئی اور میں نے کہہ دیا تو میڈم نے تو رومان سے پوری لڑائی کی کہ آپ کی والدہ مجھ پر خواہ مخواہ رعب ڈالتی ہیں، اپنی بیٹی کو تو پڑھنے میں لگایا ہوا ہے اور میری جان عذاب کی ہوئی ہے۔" ممی کا مزاج بھی خاصا برہم تھا، اس نے افسوس سے سر ہلایا۔

"ممی آپ ہی رہنے دیا کریں، آخر جب وہ چلی جائیں گی تو بھی کوئی سیٹ اپ کرنا پڑے گا ناں تو ابھی سے کوئی ایسا انتظام کر لیں جس سے یہ تلخیاں نہ پیدا ہوں۔"

"حد ہو گئی، وہاں جا کر کیا ہاتھ بھی نہیں ہلائے گی؟"

"افوہ ممی۔" وہ جھنجلا گئی، وہ تو فریش ہونے کے لیے یہاں آئی تھی الٹا اور ٹینشن میں پڑ گئی۔ ویسے بھی اس کی طبیعت کچھ ایسی ہو رہی تھی کہ اس نے دو دن کی چھٹی لی ہوئی تھی۔ اس نے ایم اے اکنامکس کیا ہوا تھا اور بینک میں اچھے عہدے کی جاب کر رہی تھی۔ شہریار سول انجینئر تھا اور گورنمنٹ جاب میں ہینڈسم سیلری کے ساتھ بہت اچھے عہدے پر فائز تھا۔ اس نے تو رومعہ کو مزید جاب کرنے سے منع کر دیا تھا لیکن وہ اتنی پُرکشش جاب بغیر کسی معقول وجہ کے چھوڑنا نہیں چاہتی تھی۔ گاڑی اس کی اپنی تھی اور وہ خود ہی ڈرائیو بھی کر لیتی تھی، اب بھی وہ خود ہی ڈاکٹر کے ہو کر ممی کی طرف آئی تھی کہ یہاں کی صورتِ حال نے اسے ٹینس کر دیا تھا۔ کچھ دن بعد پتا چلا ذوباریہ اور رومان کا خاصا زوردار جھگڑا ہوا ہے۔

"اب کیا ہوا؟" اس نے انتہائی کوفت کے عالم میں پوچھا۔

"کہہ رہی ہے اس دفعہ میں ساتھ ہی جاؤں گی چاہے کرائے کا گھر لے کر رکھو...... اسے رومان پر شک ہے کہ وہ کسی اور میں انوالو ہے۔"

"لاحول ولاقوۃ!" وہ یہی کہہ سکی تھی۔

لامعہ کے سسرال والے رومان کے آنے کے بعد پہلی بار آئے تھے۔ اتوار کا دن تھا سو وہ اور شہریار بھی آ گئے تھے۔ جب وہ لوگ چلے گئے تو ان دونوں

نے بھی اٹھنے کا قصد کیا مگر رومان نے جانے نہیں دیا۔

"یار میں کچھ دنوں تک چلا جاؤں گا۔ اب آج تھوڑا سا ٹائم دے دو اگر آ ہی گئے ہو تو۔"

آج تو ذوباریہ بھی چہک رہی تھی، خوب دل لگا کر تیار ہوئی تھی اور بہت خوب صورت لگ رہی تھی۔ وہ تھی ہی بہت اچھی شکل صورت کی، ذرا سا سج سنور کر اور بھی اچھی لگنے لگتی۔ رومان کی نگاہیں بھٹک، بھٹک کر اسی کی طرف جا رہی تھیں۔ رات گئے وہ لوگ واپس آئے تھے۔ دوسری صبح وہ تیار ہو رہی تھی کہ لامعہ کے فون نے ان کے حواس گم کر دیے۔

"رومان بھائی نے بھابی کو طلاق دے دی۔"

"یہ، یہ، کک، کیسے ہم، میرا مطلب ہے...... رات کو تو......" وہ ہکلا سی گئی۔

"پتا نہیں ہماری تو خود سمجھ میں نہیں آ رہا، کمرے میں جانے کے بعد ان دونوں کا نہ جانے کس بات پر جھگڑا اتنا بڑھا کہ یہ نوبت آ گئی۔ بھابی تو روتی ہوئی گھر سے چلی گئیں تو ممی کے بے حد پوچھنے پر بھائی نے بتایا۔"

"اللہ، یہ تو بہت ہی برا ہوا؟" وہ وہیں بیڈ پر بیٹھ گئی۔

"کیا ہوا؟" شہریار اس کے پاس آیا۔ "کیا کہہ رہی تھی لامعہ؟" اس نے بہ مشکل اسے بتایا۔ وہ بھی حیران پریشان رہ گیا۔ وہ لوگ پہلے تو سیدھے وہیں پہنچے جہاں ماتمی فضا بنی ہوئی تھی۔ ممی، پاپا تو شہریار کے سامنے شرمندگی محسوس کر رہے تھے۔ وہ تو پوری رات سو نہیں پائے تھے۔ بیٹے کا گھر اجڑ گیا تھا۔ ایک شادی شدہ بیٹی، ایک کی ہونے والی سسرال، کن کن مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا، کیا جواز پیش کریں گے سب کے سامنے۔ کچھ دیر بیٹھ کر وہ اپنی، اپنی جاب پر چلے گئے۔ یہ مسئلہ اتنا چھوٹا تو تھا نہیں کہ چٹکی بجاتے حل نکل آتا۔ رومعہ اپنی جاب سے جلدی چھٹی لے کر ماں کے پاس آ پہنچی۔

"رومان بھائی سے پوچھا، کیا ہوا تھا؟"

"اب کوئی فائدہ ہے ان باتوں کا؟ اس نے جو کرنا تھا جذباتی ہو کر کر دیا۔ اب آگے کا سوچ کر مجھے ہول اٹھ رہے ہیں۔"

"بھابی کے میکے سے کسی نے کانٹیکٹ کیا؟"

"اس کے ممی، ڈیڈی کا فون آیا تھا، ان کا خیال ہے کہ کسی مفتی یا عالم سے رائے لی جائے جبکہ ذوباریہ کا کہنا ہے اسے رومان نے تین طلاقیں ایک ساتھ دی ہیں۔"

"خدایا......" وہ کراہی۔ "یہ کیا، کیا رومان بھائی نے۔" شام تک ذوباریہ کے ممی، ڈیڈی بھی آ گئے، رومان کو بھی بٹھایا گیا، وہ بھی سخت پریشانی اور پشیمانی میں گھرا ہوا تھا۔ تمام مفتیوں اور علما کی رائے کے مطابق طلاق ہو چکی تھی۔ اب اگر وہ دونوں اپنے کیے پر پشیمان تھے اور دوبارہ ایک ہونا چاہتے تھے تو اس کی اجازت انہیں حلالہ کے بعد ہی مل سکتی تھی۔

"حلالہ......؟" رومان کا رنگ زرد پڑ گیا تھا۔

"اس سے تو بہتر ہے کہ عدت کے بعد ذوباریہ کی کہیں اور شادی کر دی جائے۔" اس کے ڈیڈی نے تلخی سے کہا۔ رومان کا سر جھک گیا۔ ذوباریہ نے تو اتر سے جھگڑے کر کے اسے اتنا غصہ دلایا تھا کہ وہ بھیانک الفاظ اس کے منہ سے نکل گئے تھے۔ وہ دراصل امید سے تھی، اسی لیے وہ اتنے پریشان تھے۔ اس کی تو عدت بھی اب ڈلیوری سے مشروط تھی کہ جب بچہ ہو جاتا تو طلاق صادر ہوتی اور پھر عدت کی مدت...... وہ سب ایسی پریشانی کا شکار ہو گئے تھے کہ جس سے نکلنے کے لیے ایک عرصہ درکار تھا۔ اب تو صرف یہ سوچنا تھا کہ وہ حلالہ کے لیے کسے تلاش کریں، کوئی ایک ایسا قابلِ اعتماد بندہ جو اسے آسانی سے چھوڑ بھی دے۔ سب سے پہلے تو روحان کا ہی خیال آیا تھا لیکن اس نے واضح الفاظ میں منع کر دیا۔ سب یوں خاموش ہو گئے کہ ابھی کافی





وقت تھا لیکن ذوباریہ اتنی ذلت اور ٹینشن برداشت نہیں کر پائی اور ایک دن واش روم میں چکرا کر گری اور اس کا مس کیرج ہو گیا۔ خود اس کی زندگی کے لالے پڑ گئے تھے۔ سچ کہتے ہیں کہ مصیبت کبھی اکیلی نہیں آتی۔ سو اب پے در پے مصائب کا ایک سلسلہ سا چل پڑا تھا۔ جو نہ جانے کہاں جا کے رکنا تھا۔

☆☆☆

رومان اس دفعہ جلدی چھٹی لے کر آیا تھا۔ وہ کچھ سوچ کر آیا تھا اس لیے آتے ہی رومعہ اور شہریار کے پاس چلا آیا۔

"میں آپ دونوں سے ایک التجا کرنا چاہتا ہوں۔"

"کھل کر کہو کیا بات ہے؟" شہریار نے اسے حوصلہ دیا۔

"میں چاہتا ہوں شہریار بھائی آپ ذوباریہ سے نکاح کر لیں، میرا مطلب ہے حلالہ کے لیے۔"

وہ ایک دم کہہ گیا...... لاؤنج میں سناٹا چھا گیا۔ رومعہ نے بے یقینی سے اسے دیکھا۔ یہ اس کا بھائی کہہ کیا رہا تھا؟ شہریار بالکل چپ ہو گیا تھا۔ رومان مجرمانہ احساس میں گھر گیا۔

"آئی ایم سوری، اگر آپ کو برا لگا ہے تو......"

"نہیں برا لگنے کی کوئی بات نہیں، میں اگر تمہاری مشکل آسان کر سکتا ہوں تو ٹھیک ہے، میں تیار ہوں۔" کافی دیر سوچنے کے بعد اس نے بہت آرام سے کہا تھا۔

رومعہ کو لگ رہا تھا اس کی حیرت اور غصے کی انتہا یہیں ختم ہو گئی ہو۔ اس سے رائے تک نہیں لی گئی تھی۔ بھائی نے یہ خوفناک خیال پیش کیا اور میاں اس کا ہم نوا بن گیا۔ اس کے جذبات و احساسات کی ہر دو کو کوئی پروا ہی نہیں تھی کہ وہ اپنے شوہر کے ساتھ، ایک رات کے لیے بھی کسی اور بلکہ اور کیا اپنی سابقہ بھابی کو برداشت کر پائے گی؟ وہ گم صم ہو گئی تھی۔

"رومعہ سے پوچھ لو، اسے شاید یہ سب اچھا نہیں لگ رہا۔" رومان کچھ جھجک سا گیا۔

"رومعہ پلیز میرے لیے یہ قربانی دے دو، ممی بھی یہ تجویز سن کر کچھ ناراض سی ہو گئی تھیں لیکن میں اپنے کیے کی تلافی کے لیے یہی کر سکتا ہوں۔ میرے لیے بھی یہ سب آسان نہیں ہے، بس یہ ہے کہ گھر کی بات گھر میں رہ جائے گی۔"

وہ کتنی دیر اسے سمجھاتا رہا تھا۔ بالآخر اس نے ہار مان لی تھی۔

☆☆☆

عدت کے بعد بہت سادگی سے ان دونوں کا نکاح ہو گیا تھا۔ دوسرا کمرا انہیں دیا گیا تھا۔ رومعہ، ممی کی طرف آ گئی تھی، وہ یہ خوفناک منظر نہیں دیکھنا چاہتی تھی۔ دیکھ ہی نہیں سکتی تھی۔ اس کے ذہن میں جو طوفان آ رہے تھے اس میں یہی بہتر تھا کہ وہ وہاں سے ہٹ جاتی۔ ممی، پاپا اور رومان سب اس سے نظریں چرا رہے تھے۔ سب اس کی کیفیت سمجھ رہے تھے، اس لیے ان کی شرمندگی بھی لمحہ بہ لمحہ بڑھ رہی تھی۔ دوسرے دن شام کو وہ بے دلی سے تیار ہو گئی کیونکہ شہریار کو اسے لینے آنا تھا۔ شام رات میں بدل گئی مگر نہ وہ خود آیا نہ ہی اس کا فون آیا تھا۔ ان کی شرمندگی اب پریشانی میں بدل گئی تھی۔ اسی طرح ایک ہفتہ گزر گیا تو رومان ہی سب سے پہلے اشتعال کی لپیٹ میں آیا تھا۔

"یہ کیا تماشا ہے، شہریار بھائی سے یہی طے ہوا تھا کہ وہ اسے دوسرے دن طلاق دے دیں گے۔"

"انہوں نے ہامی بھری تھی؟" رومعہ کی آواز میں بہت ٹھنڈک تھی۔ رومان کھڑے کا کھڑا رہ گیا۔ ممی تو تھرا گئیں۔

"کیا مطلب؟"

"مطلب رومان بھائی سے پوچھیں جنہوں نے یہ آئیڈیا پیش کیا تھا۔" وہ زہر خند سے کہہ کر وہاں سے ہٹ گئی تھی۔ رومان اور ممی اس کے ساتھ چلنے

کے لیے تیار ہوئے۔ اس نے بھی یہی مناسب سمجھا اور ان کے ساتھ اپنے گھر چلی آئی۔ دروازہ شہریار نے ہی کھولا تھا۔

''آئیں......'' وہ پیچھے ہٹ گیا۔ وہ تینوں اندر آگئے، ممی اور رومان تو لاؤنج میں بیٹھ گئے۔ وہ اپنے کمرے میں آگئی۔ اپنا ہینڈ بیگ اور موبائل، گاڑی کی چابیاں وغیرہ رکھ کر وہ بھی ان کے پاس ہی آبیٹھی تھی۔ رومان نے ہی بات شروع کی تھی۔

''شہریار بھائی آپ نے زوباریہ کو طلاق نہیں دی؟''

''نہیں۔'' وہ بہت پُرسکون اور فریش تھا۔ ''وہ طلاق نہیں لینا چاہتی۔''

''کیا، یہ آپ کیا کہہ رہے ہیں؟'' وہ کھڑا ہوگیا۔

''وہی جو تم نے سنا۔'' وہ بھی کھڑا ہوگیا تھا۔

''بلکہ بہتر ہوگا زوباریہ خود ہی بات کرلے۔''

''زوباریہ۔'' اس نے آواز دی، وہ چلی آئی، نکھری ہوئی، کھلی کھلی، خوب صورت لباس اور جیولری میں ہلکا پھلکا میک اپ اسے مزید نکھار کرنئی نویلی دلہن کا بھرپور تاثر چھوڑ رہے تھے۔

''رومان پوچھ رہا ہے میں نے تمہیں طلاق کیوں نہیں دی؟''

''آپ نے کیا کہا؟'' وہ دلکشی سے مسکراتی ہوئی اس کے ساتھ جُڑ کر کھڑی ہوگئی۔ ان تینوں کی طرف تو دیکھا تک نہیں تھا۔

''تم بتاؤ، کیا کہنا چاہیے بلکہ تم کیا چاہتی ہو؟'' وہ بھی اسے دیکھ کر مسکرایا۔

''میں تو اب ہمیشہ آپ کے ساتھ رہنا چاہتی ہوں۔'' کمرے کی دیواریں ان تینوں کے اوپر آگری تھیں، رومان طیش میں آکر اٹھا اور اس سے پہلے کہ وہ پل پڑتا، زوباریہ چیخ مار کر شہریار سے لپٹ گئی۔ اس نے اسے اپنے بازوؤں کے گھیرے میں لے لیا۔

''خبردار رومان اگر ایک قدم بھی آگے بڑھے تو......''

''تو کیا کریں گے آپ؟'' اس کی آنکھوں میں خون اترا ہوا تھا۔

''تمہیں اچھی طرح پتا ہے کہ میں کیا کرسکتا ہوں؟''

''مثلاً...'' اس نے دانت پیسے۔

''میں رومعہ کو طلاق دے دوں گا۔'' اس کے ٹھنڈے لہجے نے رومعہ کو جلتے الاؤ میں پھینک دیا تھا۔ رومان وہیں ساکت ہوگیا تھا۔ ممی نے دونوں ہاتھوں میں منہ چھپالیا تھا۔

''تم اب جاؤ کمرے میں۔'' شہریار نے زوباریہ سے کہا۔ وہ بھاگتے ہوئے اپنے کمرے میں چلی گئی تھی۔ ''تمہیں کچھ اور کہنا ہے تو کہو اور جاؤ۔'' وہ سرد مہری سے رومان سے مخاطب ہوا۔

''چلو رومان۔'' ممی اٹھ گئیں۔ ''اور تم؟''

''میں یہیں رہوں گی، سارے فیصلے آپ لوگوں نے خود کیے ہیں، اس لیے اب حقیقت کو قبول کریں اور گھر جا کر آرام کریں۔'' وہ بہ مشکل اٹھی اور اپنے کمرے میں آگئی۔ اس کے اردگرد جیسے آتش فشاں پھٹ رہے تھے۔ دل، دماغ سب ایک ہیجان میں مبتلا تھے۔ جب شہریار نے اسے طلاق کی دھمکی دی، وہ چاہتی تو اسی وقت اٹھ کر چلی جاتی لیکن اسے بہت کچھ دیکھنا تھا۔ رومان اپنی بیوی کو طلاق دے چکا تھا۔ اب اگر اسے بھی طلاق ہوجاتی تو لامعہ کے سسرال والے تو لامحالہ یہی سمجھتے کہ یہ بہن بھائی گھر بسانے کے اہل ہی نہیں ہیں۔ اسے اپنے بچے کا بھی سوچنا تھا جو ابھی اس دنیا میں آیا ہی نہیں اور اس کی بے گناہ ماں کیسے گرداب میں پھنس گئی تھی۔ وہ شل ہوتے دماغ کے ساتھ ہر بات سوچ رہی تھی، وہ بہت مضبوط اعصاب کی مالک تھی، کبھی کسی موقع پر کمزوری نہیں دکھائی۔ دورانِ تعلیم کتنے لڑکے اس سے متاثر ہو کر آگے بڑھے لیکن اس نے پوزیٹو رسپانس نہیں دیا۔ شہریار سے شادی کے بعد وہ تہہ دل سے اس کی محبت میں گرفتار ہوگئی وہ بھی اس سے محبت





کرتا تھا یا کم از کم اسے ایسا ہی لگتا تھا۔ اس کے بھائی کی جذباتیت نے اس کی زندگی کو ایسی آزمائش میں مبتلا کردیا تھا جس سے نکلنے کی کوئی سبیل کہیں نظر نہیں آرہی تھی۔ اسے شک تو تبھی ہوا تھا جب کل شام... شہریار اسے لینے کے لیے نہیں آیا تھا بلکہ وہ جس طرح زوباریہ سے شادی کے لیے تیار ہوا تھا۔ اس کے دل میں کھٹکا تو تھا کہ کہیں زوباریہ کی خوب صورتی نے... شہریار کو بھی متاثر تو نہیں کردیا لیکن اب تو سب واضح ہوچکا تھا۔ جس طرح اس نے سب کے سامنے اسے بے باکی سے بانہوں میں لیا تھا۔ استحقاق سے بلایا تھا۔ اس نے زوباریہ کی حیثیت واضح کردی تھی۔ یہ تو بعد میں جب رومعہ کی ممی نے زوباریہ کی ممی سے فون پر وعدہ خلافی کی شکایت کی تو انہوں نے بتایا کہ زوباریہ، رومان جیسے مشتعل مزاج اور بات، بات پر بھڑکنے والے مرد کے مقابلے میں شہریار کے دھیمے مزاج اور اچھے اخلاق کی گرویدہ ہوگئی ہے۔ سب سے بڑی بات شہریار کے ساتھ، اس کے لیے ساس، نندوں کا ٹنٹا بھی نہیں تھا۔ رومعہ کو یاد آیا وہ پہلے بھی اس کی زندگی پر رشک کرتی تھی۔

''تم تو خوب مزے میں ہو جہاں آؤ، جاؤ کوئی پوچھنے والا نہیں، اوپر سے ہر وقت شہریار بھائی کا ساتھ بھی میسر ہے۔'' اتنا تو رومعہ کو بھی اندازہ تھا کہ زوباریہ نے وہ باتیں بتائی تھیں جو بیان کے قابل تھیں، نہ جانے شہریار نے اسے اپنے کن جذبات سے ایسا گرویدہ کیا تھا کہ وہ اپنے طے کیے ہوئے پروگرام سے منحرف ہوگئی تھی۔

☆☆☆

دوسرے دن وہ بہت صبح اٹھ گئی تھی۔ نماز پڑھ کر اپنے لیے چائے بنائی اور برتن دھو کر کمرے میں آگئی۔ تھوڑی ہی دیر میں وہ تیار ہو کر گھر سے نکل آئی۔ قریبی پارک میں اس وقت جاگنگ کے لیے لوگ آئے ہوئے تھے۔ اسے یہاں آفس ٹائم شروع ہونے تک رکنا تھا۔ وہ ایک بینچ پر بیٹھ گئی۔ وہاں اخبار رکھا ہوا تھا۔ وہ اسے پڑھنے لگی پھر جب آفس ٹائم شروع ہوا وہ وہاں سے اپنے بینک چلی آئی۔ شام کو واپسی پر اپنے لیے ایک برگر لیتی آئی تھی۔ اس نے اپنی روٹین سیٹ کرلی تھی۔ صبح سویرے نکل جاتی اور شام کو جب آتی تو اپنے لیے کچھ بھی لے آتی، گھر میں کیا بنتا تھا کیا نہیں اسے اس سے کوئی غرض نہیں تھی۔ شہریار آفس سے آکر اس کی طبیعت پوچھنے ضرور آتا تھا۔ وہ معمول کی طرح ایک ہی جملہ کہتی تھی۔

''ٹھیک ہوں۔'' اس کے بعد اس کے لبوں پر قفل لگ جاتا تھا۔ وہ کچھ دیر کھڑا رہتا پھر چلا جاتا۔ وہ روز رات کو سونے سے پہلے دروازے کو چٹخنی ضرور چڑھاتی تھی۔ کئی بار اسے شہریار کے قدم اپنے دروازے کے آگے رکتے محسوس ہوئے تھے، اگر وہ صرف دروازہ لاک کرتی تو وہ بڑے آرام سے کھول سکتا تھا لیکن وہ چٹخنی چڑھا کر ہر راہ مسدود کردیتی تھی اور وہ دن بھی آگیا جب اسے تخلیق کے مرحلے سے گزرنا تھا۔ صبح، صبح کا وقت تھا اس نے روحان کو فون کیا جلد ہی اس کے ساتھ ممی بھی آگئی تھیں مگر وہ گیٹ سے باہر ہی گاڑی میں بیٹھے تھے۔ وہ جیسے تیسے باہر آئی۔ گاڑی میں بیٹھی اور گاڑی اسپتال کی جانب چل دی۔ اسپتال پہنچ کر ڈاکٹر نے اسے فوراً ایڈمٹ کرلیا اور کچھ گھنٹوں بعد اس کے بہت پیارے سے بیٹے نے اس دنیا میں آنکھ کھولی تھی۔ شام کو شہریار کا فون آیا۔

''تم کہاں ہو رومعہ؟''

''اسپتال میں۔'' اس نے آہستہ سے جواب دیا۔

''خیریت......؟''

''میری طبیعت ٹھیک نہیں تھی۔'' وہ کچھ دیر چپ رہی پھر آہستگی سے جواب دیا۔

''کیا ہوا؟'' وہ بے چین سا تھا۔

''بے بی ہوا ہے۔''

''کیا......؟'' وہ چیخ پڑا۔ ''تم اس کنڈیشن میں خود......'' رومعہ نے فون بند کر دیا۔ اس شخص سے کوئی بات کرنے کو دل ہی نہیں چاہتا تھا۔ وہ کچھ ہی دیر میں آگیا تھا۔ ممی، پاپا، روحان اور لامعہ سب وہیں موجود تھے۔ سب کے چہروں پر اسے دیکھ کر تناؤ آگیا تھا۔ وہ بے پروائی سے انہیں نظر انداز کرتا اس کے پاس آگیا۔

''کیسی ہو؟''

''ٹھیک ہوں۔'' عین وہی وقت تھا جب وہ آفس سے آکر اس کی خیریت پوچھنے آتا تھا اور وہ یہی جواب دیتی تھی۔ وہ کچھ دیر وہیں کھڑا رہا پھر شاید نرسری کی طرف چلا گیا تھا، اسپتال سے اسے ممی گھر لے گئی تھیں۔ پندرہ دن وہاں رہ کر وہ واپس اپنے گھر آگئی تھی۔ اب ظاہر ہے اس کی روٹین چینج ہوگئی تھی۔ اس لیے اسے کچن میں بھی جانا پڑتا تھا مگر پھر بھی اس کی ذوباریہ سے بات کرنے کی نوبت نہیں آئی تھی۔ ذوباریہ کی ظاہری حالت بتا رہی تھی کہ وہ بھی پریگننٹ ہے۔ اس کے دل میں ایک زخم کا مزید اضافہ ہوا تھا حالانکہ یہ تو ہونا ہی تھا پھر اسے کیوں دکھ ہو رہا تھا۔ ''شاید دکھوں کی عادت ابھی ہوئی نہیں ہے۔'' اس نے اپنے دل کو سنبھالا۔ انہی دنوں رومان کی اپنے بریگیڈیئر کی بیٹی سے منگنی کی خبر سننے کو ملی۔

''اگر یہی کچھ کرنا تھا تو یہ ڈراما کرنے کی کیا ضرورت تھی۔'' ممی تو پھٹ ہی پڑی تھیں، اُدھر لامعہ کی سسرال والے شادی کی تاریخ مانگ رہے تھے۔

''مجھے کوئی شادی وادی نہیں کرنی۔ لامعہ نے انکار کر دیا۔

''پاگل ہوگئی ہو، اتنا عرصہ منگنی کو ہوگیا، اب تو یہ ان شریف لوگوں کے ساتھ بھی ظلم ہے۔'' رومعہ اسے سمجھا رہی تھی۔ لامعہ کی آنکھوں میں آنسو تھے۔

''آپ کو کیا مل گیا شادی کرکے، الٹا اذیت میں ہیں، اس سے میں ایسی ہی اچھی۔''

''پاگل مت بنو، ہر کسی کی قسمت ایک جیسی نہیں ہوتی، پتا نہیں تمہارے مقدر میں کتنی خوشیاں لکھی ہوں اور میری فکر نہ کرو، میں تمہیں خوش رہ کر دکھاؤں گی انشاء اللہ۔'' لامعہ کے ساتھ ہی روحان کی شادی بھی تھی۔ وہ اکیلی ہی شریک ہوئی۔ رومان کی شادی میں سب لوگ گئے علاوہ رومعہ کے، اس نے جانے سے انکار کر دیا تھا، ممی کے اصرار پر اس نے فقط اتنا کہا۔

''میں رومان کی ایک اور بیوی کو شہریار کی بیوی نہیں بنانا چاہتی، اس لیے میرا نہ جانا ہی بہتر ہے۔''

☆☆☆

وہ اپنے بیٹے اسفر کو صبح ممی کے پاس چھوڑ کر آفس جاتی اور شام کو واپسی پر لیتی ہوئی آتی تھی۔ ان دنوں ذوباریہ بچے کی پیدائش کے سلسلے میں میکے گئی ہوئی تھی۔ شہریار بھی روز ساری شام وہیں گزارتا تھا۔ صبح رومعہ جب اپنا ناشتا اور اسفر کا سیریل بنانے آتی تو عموماً وہ بھی اٹھا ہوا ہوتا تھا۔ وہ اس کا ناشتا بنا کر ٹیبل پر رکھ کر خود اپنے کمرے میں آجاتی تھی۔ وہ اسے بات کرنے کا کوئی موقع نہیں دیتی تھی۔ وہ ناشتا کرکے تیار ہو کر کمرے میں آتا اور اسفر کو اٹھا کر پیار کرنے کے بعد چلا جاتا۔ اس دن اتوار تھا وہ اسفر کو سلا کر اپنے کچھ کام کرنے کا سوچ رہی تھی کہ شہریار کمرے میں چلا آیا۔ اس نے حیرت سے اسے دیکھا۔

''جی۔''

''تم سے کچھ بات کرنی تھی۔'' اس نے سوالیہ نظروں سے اسے دیکھا تھا۔ وہ قریبی صوفے پر بیٹھ گیا۔

''میرا خیال ہے تمہاری ناراضی کافی لمبی ہو چکی ہے، اب اس کا اینڈ ہو جانا چاہیے، ہم میاں بیوی ہیں اور آپس میں بات تک نہیں کرتے، یہ کچھ ٹھیک تو نہیں۔''

رومعہ کے چہرے کا رنگ تبدیل ہوگیا مگر اس نے کچھ کہا نہیں۔

''تم میری بیوی ہو، تمہارے جو بھی حقوق ہیں وہ میں ادا کرنا چاہتا ہوں سو......؟'' وہ اسے دیکھتے

ہوئے مسکرایا۔ ''آج دروازے کو اندر سے چٹخنی نہیں چڑھانا۔'' وہ پھر بھی نہیں بولی، وہ کچھ دیر اس کے بولنے کا منتظر رہا پھر اٹھ کر چلا گیا، اس کے جاتے ہی اس نے اٹھ کر اپنے بیگ میں اپنے اور اسفر کے دو، دو سوٹ ڈالے اور ممی کی طرف چلی آئی۔

''اب ذوباریہ بیگم میکے میں ہیں تو میں ان کی تنہائی بانٹوں۔'' وہ زہر خند سے سوچ رہی تھی۔ رات کو اس کا فون آ گیا۔

''تم کہاں ہو؟''

''ممی کے پاس؟'' وہ کچھ چپ سا ہو گیا۔

''کب آؤ گی؟''

''پاپا کی طبیعت ٹھیک نہیں ہے... جیسے ہی وہ ٹھیک ہوتے ہیں میں آ جاؤں گی۔'' اس نے رسان سے جواب دیا پھر وہ پورے ایک ہفتے بعد آئی تھی اور اس کی توقع کے عین مطابق ذوباریہ تشریف لا چکی تھی۔ ایک استہزائیہ مسکراہٹ نے اس کے لبوں کو چھوا تھا۔ جس وقت وہ لاؤنج میں داخل ہوئی، ذوباریہ صوفے پر نیم دراز تھی اور... وہیں صوفے پر شہریار چھوٹے سے بچے کو بازوؤں میں لیے اس پر جھکا ہوا تھا۔ اسی طرح جھکے، جھکے اس نے نظریں اٹھائیں اور اسے دیکھ کر سیدھا ہو گیا، بغور اسے دیکھتے ہوئے اس کے چہرے پر کچھ تلاش کرنا چاہا مگر وہ تیزی سے گزر کر اپنے کمرے میں آ گئی۔ اسفر باپ کو دیکھ کر ہمکا تھا مگر وہ رکی نہیں، باپ کے پاس تو ایک اور بچہ موجود تھا وہ اسے کیسے لیتا، اسفر کو بیڈ پر بٹھا کر اپنا بیگ ایک سائڈ پر رکھ کر اس کے پاس آ بیٹھی تھی۔ ٹانگیں سیدھی کر کے بیڈ کراؤن سے ٹیک لگا کر آنکھیں موند لی تھیں۔

''مائی بوائے۔'' اپنے نزدیک شہریار کی آواز سن کر اس نے جھٹکے سے آنکھیں کھول دیں۔ وہ جھک کر اسفر کو اٹھا رہا تھا۔ اسے اٹھا کر چومتا ہوا باہر لے گیا۔ اس نے دوبارہ آنکھیں بند کر لیں، اب اس کی

## مچھلی

سمندر کے کنارے ایک مچھیرا چلا رہا تھا۔

''جی ہاں! یہ جدید ایجاد ہے، میں اس آئینے کی مدد سے بہت ساری مچھلیاں پکڑ کر خوب دولت کماؤں گا۔''

وہاں سے گزرتے ہوئے ایک شخص نے پوچھا۔ ''یہ آئینہ کس طرح کام کرتا ہے؟''

مچھیرے نے جواب دیا۔ ''میں ضرور بتاؤں گا مگر اس کے لیے تمہیں مجھے دو سو روپے فیس دینا ہوگی۔''

اس شخص نے تجسس سے مجبور ہو کر دو سو روپے دیے اور اس سے مچھلی پکڑنے کی ترکیب پوچھی۔

مچھیرے نے بتایا۔ ''میں آئینے کا رخ پانی کی طرف کر دیتا ہوں کوئی مچھلی قریب سے گزرتی ہے تو آئینے سے نکلنے والی شعاؤں سے گھبرا جاتی ہے اور میں اسے پکڑ لیتا ہوں۔'' اس شخص نے غصے سے کہا۔

''یہ تو انتہائی احمقانہ بات ہے کہ تم اس طرح مچھلیاں پکڑتے ہو، یہ بتاؤ کہ تم نے اب تک کتنی مچھلیاں پکڑی ہیں؟''

''تم پانچویں مچھلی ہو؟'' مچھیرے نے اطمینان سے جواب دیا۔

مرسلہ: پروین افضل شاہین، بہاول نگر

آنکھوں سے دو آنسو بھی ٹپک گئے تھے۔

☆☆☆

جیسے ہی اسفر ایک سال کا ہوا اس نے شہر یار سے علیحدگی کا مطالبہ کر دیا، وہ ہکا بکا رہ گیا تھا۔

"کیوں اب کیوں تم الگ رہنا چاہتی ہو؟"

"چاہنے کی تو بات ہی نہیں، میں صرف اسفر کی اچھی پرورش کے لیے الگ ہونا چاہتی ہوں، میں اپنا اور اپنے بچے کا بوجھ خود اٹھا سکتی ہوں، اس لیے آپ سے مجھے کچھ نہیں چاہیے، نہ روپیہ نہ کوئی سپورٹ۔"

"تمہارا دل کیسے چاہے گا اکیلے رہنے کو؟"

"دل......؟" وہ عجیب سے انداز میں مسکرائی۔ "دل تو اسی دن مر گیا تھا جب رشتے بدل گئے تھے، ان کی نوعیت بدل گئی تھی، اب تو یہ جسم ہے جو صرف تب تک جینا چاہتا ہے جب تک اسفر کچھ بن نہیں جاتا۔" وہ کچھ دیر خاموش کھڑا اس کے تاثرات دیکھتا رہا اتنے عرصے میں وہ آج اتنا بولی تھی ورنہ تو ایک چپ کی چادر اوڑھی ہوئی تھی اس نے، اب لب کھولے بھی تو کیا کہنے کے لیے۔

"تم اوپر والے پورشن میں شفٹ ہو جاؤ اگر ساتھ نہیں رہنا چاہتیں تو...... یا میں ذوباریہ کو اوپر......"

"نہیں......" اس نے بہت سختی سے اس کی بات کاٹی تھی۔ "میں باقاعدہ الگ ہونا چاہتی ہوں یعنی ڈائیورس لے کر۔" اس نے ایک، ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔

"لیکن کیوں...... تمہیں کیا تکلیف ہے یہاں؟" وہ غصے میں آ گیا تھا۔

"میں آپ کو جواب دینے کی پابند نہیں ہوں۔"

"تمہیں اصل غصہ یہی ہے کہ میں نے ذوباریہ کو چھوڑا کیوں نہیں، اسی لیے......"

"پلیز، مجھے کوئی غصہ نہیں، پہلے پہل رومان بھائی پر بہت غصہ تھا لیکن اب میں ان کی مشکور ہوں کہ ان کے اس فیصلے نے کھرا کھوٹا الگ کر دیا، مجھ سے شادی آپ کے گھر والوں نے کروائی تھی جبکہ ذوباریہ کو آپ نے اپنی دلی آمادگی سے اپنایا تھا۔ اس لیے اس کی حیثیت مجھ سے بڑھ کر ہے، اب بہتر یہی ہے کہ آپ مجھے آزاد کر دیں۔ ہمارا ساتھ، ہماری زندگی میں تلخیاں تو پیدا کر سکتا ہے خوشی نہیں، مجھ سے آپ کو کچھ نہیں مل سکتا اور آپ سے توقع رکھنی میں کب کی چھوڑ چکی ہوں۔"

"بہت سے مرد دوسری شادی کر لیتے ہیں تو ان کی بیویاں یونہی علیحدگی مانگ لیتی ہیں؟" وہ طنزیہ انداز میں بولا۔

"وہ یقیناً اپنی بیوی کی بھابی سے دوسری شادی نہیں کرتے ہوں گے، میں بھی سب بھول جاتی اگر آپ اتنا بڑا دھوکا نہ دیتے، آپ نے نہ صرف میرا بلکہ میرے بھائی کا، ہم سب کے اعتماد کا خون کیا...... اگر آپ کی فطرت میں ہرجائی پن تھا، آپ ایک عورت پر قناعت کرنے والے نہیں تھے تو بھی آپ کسی اور کو چنتے، میں اپنے بیٹے کی خاطر برداشت کر لیتی مگر جو کچھ آپ نے کیا وہ ناقابلِ برداشت ہے۔ ذوباریہ کے ساتھ یہاں رہنا نہ صرف میرے لیے بلکہ میری پوری فیملی کے لیے ایک اذیت ہے، میرے میکے والے یہاں پاؤں نہیں رکھ سکتے، کل جب میرے بیٹے کو ان سب باتوں کا علم ہوگا تو اس کے ذہن پر ان باتوں کے کتنے خوفناک اثرات پڑیں گے، ان سے بچنے کے لیے ہماری مکمل علیحدگی ضروری ہے۔"

"میں نے ذوباریہ سے شادی تمہارے بھائی کی طلاق کے بعد کی تھی، وہ تمہاری بھابی نہیں رہی تھی۔"

"کبھی تو رہی تھی ناں، رومان اس سے محبت کرتا تھا تو ہی اس سے دوبارہ شادی کے لیے اس نے اتنے جوکھم اٹھائے تھے ورنہ وہ جہنم میں جاتی، اسے کیا...... میرا بھائی کوئی برا انسان ہوتا تو آپ دونوں کو تیز کرنے کے لیے وہ یہاں بار بار آتا، میری موجودگی میں اسے کوئی روک نہیں سکتا تھا لیکن ہماری تربیت ہی





بہترین اصولوں پر کی گئی ہے جس میں کسی کے لیے اذیت کا باعث بننا ہمارے لیے ایک شرمناک مقام ہے میں جو اتنا عرصہ یہاں رہی تو صرف اپنے بہن بھائیوں کے لیے، اب سب شادی شدہ ہو کر اپنے گھروں میں بس چکے ہیں ورنہ تو ایک تہمت تھی ہمارے لیے، اللہ کا شکر ہے کہ آزمائش گزر چکی ہے، میں اپنے بچے کو اس ماحول میں نہیں پالنا چاہتی، بہتر ہوگا آپ مجھے خود آزاد کر دیں ورنہ میں کورٹ سے خلع لے لوں گی۔" اس کا لہجہ حتمی تھا۔

"اگر میں اسفر کو نہ لے جانے دوں تو......؟"

شہر یار کا سوال تھا یا کوڑا...... وہ تڑپ کر آگے بڑھی۔

"آپ ایسا نہیں کریں گے۔"

"کیوں، کیوں نہیں کروں گا۔" وہ تلخی سے بولا۔ "تم اپنے بارے میں جو چاہو وہ فیصلہ کرو لیکن اسفر کے لیے تم اکیلی کیسے فیصلہ کر سکتی ہو، وہ میرا بھی بیٹا ہے۔ یہ یاد رکھا کرو اور اس کے متعلق کوئی بھی قدم اٹھانے سے پہلے یہ سوچ لو کہ اس کے متعلق صرف تمہاری مرضی نہیں چل سکتی۔"

وہ بت بنی کھڑی رہ گئی، یہ تو اس نے واقعی نہیں سوچا تھا کہ وہ اسفر کو روک سکتا ہے، وہ لب بھینچے کچھ دیر اسے دیکھتا رہا پھر باہر چلا گیا۔ وہ پلٹ کر اسفر کے پاس آ کر لیٹ گئی جو بچپن کی معصوم بے خبر نیند سو رہا تھا۔ اپنی قسمت کے فیصلے سے بے خبر، رومعہ کی آنکھوں سے آنسو گر، گر کر اسفر کے کپڑوں میں جذب ہو رہے تھے۔ کتنا عرصہ ہو گیا تھا دل کی دل میں رکھتے ہوئے۔ اس نے کبھی عام بیویوں کی طرح شکوہ شکایت نہیں کی تھی، کبھی شاپنگ کے لیے تنگ نہیں کیا تھا اور اس سب کا صلہ اس شخص نے یہ دیا تھا، وہ کس دل سے اس گھر میں رہ رہی تھی جہاں وہ، ذوباریہ کے ساتھ سب کچھ شیئر کرتے ہوئے رہ رہا تھا۔ کبھی کبھی اسے لگتا تھا کہ اس کے دماغ کی کوئی نس پھٹ جائے گی لیکن مرنا اتنا آسان کب تھا۔ وہ یہ سب اذیتیں برداشت کرتے ہوئے وہ تمام مشکل دن نکال گئی تھی، حالانکہ شہر یار کے اس عمل نے ان سب کو ہمیشہ کے لیے بے یقین کر دیا تھا۔ رومان آتا تو بیوی کو ساتھ نہیں لاتا تھا۔ روحان اپنی بیوی علیزہ کو اریب کے سامنے بھی نہیں آنے دیتا تھا۔ شہر یار کا وہاں جانا تو کب کا بند ہو چکا تھا، لامعہ خود بھی اریب کے بغیر ہی زیادہ تر میکے آتی تھی، ان سب کا ان رشتوں پر سے اعتماد ختم ہو چکا تھا۔ پتا نہیں کب تک وہ روتی رہتی کہ دروازے پر دستک نے اسے چونکا دیا۔

"کون؟" اس نے جلدی، جلدی چہرہ صاف کیا، دروازہ کھلا اور ذوباریہ اندر آ گئی۔ رومعہ کے ہونٹ بھنچ گئے تھے۔ وہ آ کر خود ہی صوفے پر بیٹھ گئی۔

"تم چاہے مجھ سے کتنی ہی نفرت کیوں نہ کرتی ہو لیکن میرے دل میں تمہارے لیے کوئی غلط بات نہیں ہے، مجھے ابھی شہر یار نے بتایا ہے کہ تم اس سے طلاق مانگ رہی ہو، پلیز رومعہ تم میری وجہ سے طلاق مت لو، میں تمہیں کبھی کوئی تکلیف نہیں دوں گی۔ میں نے اتنا عرصہ تمہیں تکلیف دینے کا سوچا تک نہیں۔"

"تمہیں سوچنے کی ضرورت بھی نہیں ہے، تم نے جو تکلیف پہنچانی تھی پہنچا چکیں۔" اس کے لہجے میں زہر امڈ آیا تھا۔ ذوباریہ ہونٹ چبانے لگی۔

"مجھے پتا ہے تمہیں مجھ پر بہت غصہ ہے، میں نے وعدہ خلافی کی، تمہارے شوہر کو شیئر کیا مگر میں کیا کرتی، شہر یار سے طلاق لے کر دوبارہ رومان سے شادی کر لیتی تو چاہے اس کے ساتھ کہیں بھی چلی جاتی، کہیں نہ کہیں تو شہر یار سے سامنا ہو ہی جاتا پھر وہ سامنا میں کیسے کرتی، روز، روز کی ذلت سے بہتر میں نے یہی سمجھا کہ شہر یار کے ساتھ ہی رہ لوں...... میں نے شہر یار سے بھی یہی کہا۔ وہ مان گیا، اس نے کہا وہ آرام سے دو بیویاں افورڈ کر سکتا ہے۔ ہمارے دین میں بھی اس کی گنجائش موجود ہے۔ اسے تم سے اتنے سخت رویے کی امید نہیں تھی۔ اس کا

خیال تھا تم کچھ عرصہ ناراض رہ کر پھر مان جاؤ گی کیونکہ تم اس کے بچے کی ماں بھی تو ہو۔ پلیز رومعہ ایسامت کرو، شہریار بہت ڈسٹرب ہے۔"

"کچھ عرصے کی ڈسٹربنس ہے، ختم ہو جائے گی، ہر نیا زخم شروع میں بہت تکلیف دیتا ہے پھر رفتہ رفتہ ٹھیک ہو جاتا ہے، میرا اور اس کا تعلق صرف چند ماہ پر مشتمل تھا اور تمہارا اور اس کا تعلق اس سے دُگنے عرصے پر، اس لیے وہ تمہارے ساتھ باقی زندگی بھی بہت آرام سے گزار لے گا۔"

ذوباریہ نے مزید کچھ کہنا چاہا لیکن رومعہ نے روک دیا۔

"مجھے نیند آرہی ہے، تم اب جاؤ، مجھے صبح آفس بھی جانا ہے۔" اس کے جاتے ہی اس نے چٹخنی چڑھائی اور بیڈ پر آکر لیٹ گئی۔ اب وہ بری طرح رو رہی تھی، وہ ولی نہیں تھی کہ اسے پتھر مارے جاتے اور وہ پھر بھی دعا دیتی، اس کے دل میں ان دونوں کے لیے کوئی گنجائش نہیں تھی پھر وہ انہیں کیسے معاف کر دیتی، صبح وہ آفس جانے کے لیے تیار ہوئی تو اسفر کو تیار نہیں کیا تھا۔ جب وہ گھر سے باہر آئی تو اسفر کے رونے کی آواز باہر تک آرہی تھی اور اپنے جذبات تو کچلتی ہی تھی آج دل کچلنا تھا۔ اپنے دل پر خود ہی پاؤں رکھ کر چلنا تھا، پتا نہیں وہ کیسے ڈرائیو کر رہی تھی، آنسو بار بار اس کی آنکھوں کو دھندلا رہے تھے، بہت برا دن گزار کر وہ ممی کے ہاں چلی آئی۔ اس کی حالت نے انہیں پریشان کر دیا تھا۔

"اسفر کہاں ہے اور یہ تم کیسی ہو رہی ہو؟"

"میں ٹھیک ہوں ممی، آپ مجھے چائے پلوا دیں۔" اس کا کچھ کھانے پینے کو جی نہیں چاہ رہا تھا مگر وہ ممی کو مزید پریشان نہیں کرنا چاہتی تھی۔ زندگی تو اسی طرح گزرنی تھی، چاہے ہنستی، چاہے روتی تو بہتر تھا کہ وہ درمیانہ راستہ نکال لیتی۔

"ممی میں نے اپارٹمنٹ لیا ہے، اب میں وہاں رہوں گی۔"

"تمہارا دماغ ٹھیک ہے، اکیلی عورت ذات، کیسے اکیلی رہو گی۔"

"یہ کوئی مسئلہ نہیں ہے ممی، میں سارا دن تو آفس میں گزار دیتی ہوں، پیچھے ٹائم ہی کیا بچتا ہے۔"

"تم اس سے الگ ہو کر دوبارہ کیوں نہیں......"

"ممی پلیز...... یہ بات آئندہ کبھی مت کیجیے گا، میں ایک ہی سے بھر پائی، میری زندگی میں آئندہ کوئی مرد نہیں آئے گا، ہرگز بھی نہیں۔"

"اسفر کو کہاں چھوڑ آئی ہو؟" انہوں نے جھلا کر موضوع ہی تبدیل کر دیا۔

"وہیں ہے، اپنے باپ کے پاس۔" وہ افسردگی سے مسکرائی، ممی دکھ سے اسے دیکھتی رہ گئیں۔ رات کو بارہ بجے کا عمل تھا، اس کے سیل نے وائبریٹ کیا۔ اس نے سائلنٹ پر لگایا ہوا تھا۔ اس نے اٹھا کر دیکھا شہریار تھا۔ اس نے کچھ سوچ کر اٹینڈ کر لیا۔ "فرمائیں۔"

"تم گیٹ کے باہر آؤ، مجھے کچھ کام ہے تم سے۔"

وہ کچھ دیر سوچتی پھر اٹھ کر باہر آگئی، گیٹ سے کچھ دور اس کی گاڑی کھڑی تھی، اسے دیکھ کر وہ باہر نکلا، اسفر اس کے بازوؤں میں تھا، اس کے دل کو کچھ ہوا مگر وہ آگے نہیں بڑھی۔

"مما، مما!" اسفر اس کی طرف لپکا۔ اس نے ہاتھ نہیں بڑھائے۔ شہریار نے اسے نیچے اتار دیا۔ وہ تیزی سے اس کے پاس آیا اور اس کی ٹانگوں سے لپٹ گیا۔

"پچھلی باتیں تو اب ماضی بن گئیں مگر یہ اتنا بڑا ظلم میں نہیں کر سکتا تھا، یہ تمہارا بیٹا ہے اور ہمیشہ تمہارا ہی رہے گا، میں آئندہ کبھی تمہارے راستے میں نہیں آؤں گا۔ کبھی اسفر سے بھی نہیں ملوں گا، ہاں اگر کبھی اس کے لیے تمہیں میری ضرورت پڑے تو میں جب اور جہاں کہو گی آجاؤں گا ورنہ دوسری صورت میں تم مجھے کبھی اپنے راستے میں نہیں پاؤ گی... اور یہ......"





اس نے گاڑی میں سے ایک لفافہ نکال کر اس کی طرف بڑھایا۔ "تمہارا رہائی کا مطالبہ ان کاغذات کی صورت میں لفافے کے اندر موجود ہے۔ او کے اللہ حافظ......!" وہ فوراً مڑا اور گاڑی میں بیٹھ کر زن سے لے اڑا۔ رومعہ کو یقین نہیں آرہا تھا۔ اس شخص سے اسے کسی اچھائی کی امید نہیں رہی تھی۔ اس نے ایک نظر لفافے پر ڈالی اور اسفر کو خود سے لپٹا لیا۔

☆☆☆

اب جبکہ اسفر پانچ سال کا ہو گیا تھا، وہ منیجر کی پوسٹ پر آچکی تھی۔ اس نے اپنا عزم پورا کیا تھا، وہ بہت ہلکی پھلکی ہو کر اپنا کام سرانجام دے رہی تھی۔ کئی مردوں نے اسے اپنانے کی خواہش ظاہر کی مگر اب اس کی زندگی میں کوئی گنجائش نہیں تھی، رومان کئی بار آیا، وہ اپنے دوست کے ساتھ اس کی شادی کروانا چاہتا تھا۔ اس کا کہنا تھا کہ اس کی زندگی خراب بھی اس کے احمقانہ فیصلے سے ہوئی اور اب دوبارہ اس کا گھر وہی بسائے گا، رومعہ نے صاف انکار کر دیا۔ اسے مرد کے نام سے وحشت ہوتی تھی، حالانکہ اس کے دونوں بھائی اپنی بیویوں کے ساتھ بہت اچھے تھے۔ اریب، لامعہ کے ساتھ وفادار تھا لیکن اس کا ذاتی تجربہ اس کے لیے بہت کافی ثابت ہوا تھا۔ وہ مضبوط مالی پوزیشن کے ساتھ اچھے گریڈ کی جاب کر رہی تھی، اس کے بعد بھی وہ اپنی ذہنی اذیت بڑھاتی رہتی تو یہ اس کا اپنی ذات پر کیا جانے والا ظلم تھا۔ وہ ظالم نہیں تھی ہاں مگر ظالموں کو معاف بھی اس نے نہیں کیا تھا۔ ایک کسک، ایک چبھن ان کے لیے بھی چھوڑ دی تھی، جو ان کی ساری زندگی کے لیے کافی تھی۔

سرِ طاقِ جاں نہ چراغ ہے، پسِ بامِ شب نہ سحر کوئی
عجب اک عرصہ دراز ہے، نہ گمان ہے نہ خبر کوئی
نہیں اب تو کوئی ملال بھی، کسی واپسی کا خیال بھی
غمِ بے کسی نے مٹا دیا، میرے دل میں تھا اگر کوئی



ناولٹ



# جنجوعہ ہاؤس

صائمہ اکرم



''مبارک ہو نوجوانو ......! تندیِ بادِ مخالف نے ''دو عقاب'' گرادیے ہیں۔''

کمرے کا دروازہ دھڑ سے کھلا اور مہروز کا اعلان کرتا ہوا منہ اسی زاویے میں جو کھلا تو پھر بند ہونا ہی بھول گیا......اس کی بدقسمتی تھی کہ وہ ٹی وی لاؤنج میں پورے کا پورا اندر داخل ہو چکا تھا اور اس سے بھی بڑی بدقسمتی تھی کہ وہاں بیٹھے داجی اسے اپنی عقابی نظروں سے تاڑ چکے تھے حالانکہ ان کی سنہری

زنجیر والی عینک ان کے سر پر ٹکی ہوئی تھی۔

''انشاء اللہ زندگی رہی تو اس فسادن شرمیلی کا مقبرہ خود اپنے ہاتھوں سے ڈیزائن کروں گا......'' مستقبل کا آرکیٹیکٹ مہروز اپنے کان کھجاتے ہوئے غصے سے بڑبڑایا، گھر کی ملازمہ شرمیلی بیگم کی غلط مخبری کی وجہ سے وہ داجی کے ہتھے چڑھ چکا تھا۔ جس کا کہنا تھا کہ داجی کسی ہنگامی دورے پر ''ہیڈ کوارٹر'' گئے ہوئے ہیں۔ سامنے ہی اس کا بڑا بھائی احسن اور دونوں چچا زاد کزنز فیضان اور شرجیل داجی کی ٹانگیں دبا رہے تھے۔

ان کے چہروں پر چھائی بیزاری سے وہ بخوبی اندازہ کرسکتا تھا کہ وہ سب کس اذیت سے گزر رہے تھے۔

''برخوردار یہ منہ میں بڑبڑ بعد میں کرلینا، ذرا اپنا چہرہ مبارک بھی اس بڈھے کو اندر آ کر دکھا دو۔ اگر غلطی سے آ ہی گئے ہو۔'' داجی کے طنزیہ انداز پر تابندہ نے بہ مشکل اپنی مسکراہٹ کا گلا گھونٹا۔ وہ خود بھی پچھلے ایک گھنٹے سے اقبال کا نظریہ ''عقل و عشق'' جمائیاں لیتے ہوئے سن رہی تھی۔

''لو آپ اپنے دام میں صیاد آگیا......'' احسن کو اس نئے ''شکار'' کو دیکھ کر بڑی خبیث سی خوشی ہوئی۔ حالانکہ یہ شکار اس کا سگا بھائی تھا۔ وہ خود بھی ایک گھنٹے سے داجی کی ٹانگیں دبانے جبکہ اس کے چچا زاد کزنز فیضان اور شرجیل ان کے کندھوں کی سروس کرنے میں مصروف تھے۔

احسن نے اسے دیکھ کر فوراً ایک ٹانگ رضا کارانہ طور پر اس کے حوالے کی جس کے منہ کے زاویے بگڑ گئے تھے۔ اب چاروں کزنز احسن، مہروز، فیضان اور شرجیل داجی کی سروس کرنے میں مصروف تھے۔

تابندہ کو جنجوعہ ہاؤس میں آئے ہوئے بہ مشکل تین دن ہی ہوئے تھے لیکن ان تین دنوں میں اسے اتنا اندازہ ہوگیا تھا کہ پورے خاندان کو بات گھما پھرا کر کرنے کا ''چسکا'' ہے۔ اکثر باتیں تابندہ کے سر سے کسی جیٹ طیارے کی طرح گزر جاتیں اور وہ احمقوں کی طرح ان سب کو ایک دوسرے کے ''کوڈز'' کو ''ڈی کوڈ'' کرتے دیکھتی رہ جاتی......وہ ایک دوسرے کے مبہم اشاروں کو بھی اس قدر سرعت سے سمجھتے تھے کہ تابندہ ہکا بکا رہ جاتی۔ پہلے دو دن تو وہ داجی کے تینوں بیٹوں کی نو عدد اولادوں کے ناموں میں الجھی رہی۔ حالانکہ گھر میں موجود تینوں لڑکیاں اپنی ایک چچی کے ساتھ کوئی شادی اٹینڈ کرنے سیالکوٹ گئی ہوئی تھیں اور گھر پر آج کل صرف چھ لڑکوں کی اجارہ داری تھی، جن میں احسن، مہروز اور رضوان تین بھائی، فیضان اور شرجیل دو اور فراز اکلوتا بھائی تھا۔

''برخوردار، یہ تندیٔ بادِ مخالف نے خیر سے کون سے دو عقاب گرا دیے ہیں......؟'' داجی کے چہرے پر پھیلی سنجیدگی نے مہروز کی روح فنا کی۔

''ایسے ہی بونگیاں مار رہا تھا مہروز......'' فیضان کو اشارہ سمجھ میں آگیا تھا اس نے داجی کا دھیان بٹانے کی ناکام کوشش کرتے ہوئے ان کے کندھوں کو اور زور سے دبانا شروع کردیا۔

''بونگیاں تو خیر تم سب ہی مارتے ہو، اب میں مہمان بچی کے سامنے کیا کہوں......'' داجی نے عینک آنکھوں پر رکھتے ہوئے کڑے تیوروں کے ساتھ مہروز کا ہراساں چہرہ دیکھا۔ جبکہ مہمان بچی خود بھی پہلو پر پہلو بدل رہی تھی۔

''کچھ نہیں داجی میں تو ویسے ہی شعر پڑھ رہا تھا......'' مہروز نے بوکھلا کر صفائی دینے کی ناکام کوشش کی۔

''دفع کریں داجی مہروز کو۔ اس کی تو اردو شروع سے ہی کمزور ہے۔ آپ یہ بتائیں کہ اقبال ہمیشہ عشق کو ہی عقل پر کیوں فوقیت دیتے تھے......؟'' فیضان نے اپنی طرف سے مہروز کی جان چھڑانے کی عمدہ کوشش کی لیکن یہ کوشش اسی کے گلے پڑ جائے گی





اس کا اندازہ نہیں تھا۔

''برخوردار......! مہروز کی اردو کمزور ہے پر میری یادداشت نہیں......'' انہوں نے یہ کہتے ہوئے ایک زوردار گھوری ماری۔

''خیر سے تم نے ایف ایس سی کے امتحانوں میں جو ''چن'' چڑھایا تھا اور اردو کے پرچے میں گریس مارکس کا پھندا لٹکایا تھا مجھے وہ بھی یاد ہے اور اس دن تمہارے باپ نے جو تمہاری چھترول کی تھی تو آئیوڈیکس میں نے ہی تمہارے پنڈے پر لگائی تھی۔'' داجی نے گھر کا ایک انتہائی واہیات راز فاش کرتے ہوئے ہاتھ میں پکڑی اپنی چھڑی اس کے گلے میں ڈال کر اپنی طرف کھینچا۔ وہ جو اس اچانک حملے کے لیے تیار نہیں تھا۔ اچھل کر کارپٹ پر تابندہ کے قدموں میں جا گرا۔

تابندہ اس ڈرون حملے پر بوکھلا کر جو کھڑی ہوئی تو اس کے ہاتھ میں پکڑی میڈیکل کی بھاری بھرکم کتاب فلور کشن پر مزے سے بیٹھے احسن کا سر توڑ گئی۔

''ہائے میں مر گیا......'' احسن نے ایک دل دہلا دینے والی چیخ ماری۔

''اُف آج میں نہیں بچوں گا......لگتا ہے کہ میرے دماغ کی چولیں ہل گئی ہیں......'' احسن نے سر پر ہاتھ رکھ کر کمال کی اداکاری کی۔ تابندہ کا خفت کے مارے برا حال ہوگیا۔

''برخوردار، آرام اور سکون سے بیٹھ جاؤ، داجی کو زیادہ ''دا'' لگانے کی ضرورت نہیں۔'' داجی نے اپنی تیر مارکہ مونچھوں کو تاؤ دیا۔

''ہاں اپنی اوور ایکٹنگ بھی بند کرو۔ جو چیز تمہارے سر میں موجود ہی نہیں اس کی چولیں ہلنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا......'' داجی نے شانِ بے نیازی سے کہتے ہوئے اپنی ٹانگیں اور زیادہ پھیلا لیں اور آنکھ کے اشارے سے انہیں دوبارہ دبانے کا اشارہ کیا۔

''داجی آپ کسی ''آئے گئے'' کا ہی خیال کرلیا کریں......'' احسن نے دُہائی دیتے، دیتے انہیں مفت مشورے سے نوازا۔ یہ ''آئے گئے'' کا خطاب خالصتاً تابندہ کے لیے تھا۔ جو وہ پچھلے تین دن سے کثرت سے سن رہی تھی۔

''میں تو خیال کر ہی لوں گا، تم بھی کچھ بوڑھے دادے کا خیال کرلیا کرو۔'' داجی نے احسن کے سر کو سہلاتے ہوئے مہروز اور فیضان کو گھورا۔

''یہ احسن کے دائیں بائیں کھمبے بن کر کھڑے ہونے کی ضرورت نہیں......آ کر ٹانگیں دباؤ میری شرافت سے......'' انہوں نے شاہی انداز میں حکم دیا۔ تینوں نے ہی بے دلی سے دوبارہ اپنی اپنی پوزیشنز سنبھال لیں جبکہ اس سچوئشن میں شرجیل آرام سے کھسک گیا تھا۔

''یہ داجی کو بھی اکبرِ اعظم بننے کا شوق چڑھا رہتا ہے۔ سارے شوق ہی آخری مغل بادشاہوں کی طرح کے ہیں......'' مہروز کی بیزاری سے کی گئی بڑبڑاہٹ تابندہ کی سماعتوں تک آرام سے پہنچی جو اس ساری سچوئشن میں انتہائی خفت زدہ انداز میں کھڑی تھی۔ ویسے بھی جب سے وہ اس گھر میں آئی تھی رنگ برنگے رویے اس کو بوکھلا رہے تھے۔

''بیٹا آرام اور سکون سے بیٹھ جاؤ، اس گھر میں ایسے ڈرامے تو دن رات چلتے ہیں تم ابھی نئی ہوناں، اس لیے گھبرا رہی ہو......'' داجی نے ہونق بنی تابندہ کو کھڑے دیکھ کر شفقت سے لبریز لہجے میں کہا تو وہ بادلِ ناخواستہ صوفے کے کنارے پر ٹک گئی۔

ایک تو اسے جنجوعہ ہاؤس میں آئے ہوئے کم ہی دن ہوئے تھے اور ابھی تک وہ اپنے کزنز کے ناموں اور شکلوں سے بھی اچھی طرح آشنا نہیں ہوئی تھی۔ جنجوعہ ہاؤس میں آ کر اسے پتا چلا کہ اس کے دادا کے چھوٹے بھائی کرامت اللہ خان اس گھر میں اپنے تین بیٹوں اور ان کی اولادوں کے ساتھ مقیم تھے۔

بڑے دادا اپنے جس بھائی کی اولاد کو سارے

جہاں کی ''نکمی اولاد'' کا ٹائٹل دیے ہوئے تھے۔ ان کے بڑے بیٹے ابرار صاحب کا بڑا بیٹا احسن سول انجینئرنگ، اس سے چھوٹا مہروز آرکیٹیکچر اور سب سے چھوٹا رضوان ایم بی اے کے تیسرے سمسٹر میں تھا۔

کرامت اللہ صاحب کے دوسرے بیٹے احمد صاحب کا بڑا بیٹا فراز سول انجینئرنگ کے آخری سال میں تھا۔ اس سے چھوٹی ماہ رخ فارمیسی میں اور اس سے چھوٹی دعا فائن آرٹس میں ماسٹرز کر رہی تھی۔

ان کے تیسرے بیٹے امجد صاحب کا بڑا بیٹا شرجیل الیکٹریکل انجینئرنگ، اس سے چھوٹا فیضان بائیو ٹیکنالوجی میں بی ایس اور سب سے چھوٹی بیٹی انعم بی اے کی اسٹوڈنٹ تھی۔

وہ دل ہی دل میں اس لمحے کو کوس رہی تھی جب اس نے بیڈ روم سے ٹی وی لاؤنج میں آنے کی غلطی کی اور داجی کے ہتھے چڑھ گئی جو ٹی وی لاؤنج میں کرفیو لگائے ''اقبالیات'' پڑھنے میں مصروف تھے اور ان کی بہویں جن کے پسندیدہ ڈرامے کا وقت نکلا جا رہا تھا، آنے بہانے سے وہاں کے پھیرے لگا رہی تھیں۔

''کیوں برخوردار، جان نہیں ہے ہاتھوں میں، جو مرئے مرے سے انداز میں دبا رہے ہو، ویسے انجینئرز بنے پھرتے ہو......'' انہوں نے کارپٹ پر بیٹھے مہروز اور فیضان کو ٹوکا جب کہ احسن صوفے کے پیچھے کھڑا ان کے کندھے دبا رہا تھا۔

''داجی انجینئرز بن رہے ہیں کوئی یونیورسٹی میں مالشی بننے کی ٹریننگ نہیں لے رہے......'' احسن چونکہ پیچھے کھڑا تھا اس لیے ظلم کے خلاف احتجاج کرنے کی جرائت کر ہی گیا۔ اس کے دل جلے انداز پر داجی کے چہرے پر بڑی مبہم لیکن تابندہ کے چہرے پر بڑی بے ساختہ مسکراہٹ پھیلی۔

''کون، کون سا عقاب گرا ہے......؟'' فیضان نے دنیا جہاں سے بیزار مہروز سے قدرے آہستگی سے پوچھا۔ جو یہ پھلجڑی چھوڑ کر خود داجی کی بمباری کے نیچے آ گیا تھا۔

''اوپر والوں کا ''نیلا'' اور نیچے والوں کا ''تیلا''......مہروز کے لہجے میں دنیا جہاں کی رنجیدگی ایک دم ہی ٹپک پڑی۔

''ہش شاوش اے، خیر سے احسن اور فراز پھر اُڑ گئے......'' داجی کے بالکل درست اندازے پر ان تینوں کا ہی رنگ فق ہوا۔

''نہیں............'' احسن نے کانوں پر ہاتھ رکھ کر بڑی فلمی سی چیخ ماری اور صدمے سے کارپٹ پر ڈھیر ہو گیا۔

''ہائے میرے بھائی کو کیا ہو گیا......؟'' مہروز نے بھی جذباتی اداکاری کی انتہا کر دی۔

''اب اپنا، اپنا بیمہ کروالو، ابرار کا تو ویسے ہی بی پی آج کل بہت ہائی ہے، اس نے بڑی پشاوری چپلیں اکٹھی کر رکھی ہیں۔'' داجی نے پھونک مار کر اپنی عینک کا شیشہ صاف کرتے ہوئے اپنے بڑے بیٹے کا نام لے کر انہیں ڈرایا جو احسن اور مہروز کے والدِ محترم تھے جبکہ تابندہ کو ان کی بات لکھ پلے نہیں پڑی۔

''داجی آپ کو کیسے پتا چلا کہ ہم ''نیلا'' اور ''تیلا'' کسے کہتے ہیں............؟'' شرجیل اپنے کزنز کے فیل ہونے کا غم بھول کر اس فکر میں پڑ گیا۔

''واہ جی واہ ......! یہ کل کے ''باندر'' اپنے بزرگوں کے ساتھ ''باندر کلہ'' کھیلتے ہیں۔ گدھو، جہاں تم سوچنا ختم کرتے ہو ناں، ہم تمہارے باپ دادا وہاں سے سوچنا شروع کرتے ہیں......'' داجی نے کوئی ضرورت سے زیادہ ہی لمبی چھوڑ دی۔ جو اُن تینوں کو ہی ہضم نہیں ہوئی۔ اس لیے ایک دبی دبی سی مسکراہٹ ان کے لبوں پر ابھری۔

''خیر اب ایسا بھی کوئی ایٹم بم بنانے کا فارمولہ نہیں۔ سارے جہاں کو پتا ہے کہ احسن کو ہر وقت نیلے رنگ کی پینٹ شرٹیں پہننے پر ہم ''میں نیل کرائیاں نیلکاں، میرا تن من نیلو نیل'' کہہ کر





چھیڑتے ہیں اور فراز کے قحط زدہ جسم کی وجہ سے اسے ''تیلا پہلوان'' کہتے ہیں......'' ایک اور خاندانی راز تابندہ کے سامنے افشا ہوا۔

''تم لوگ جو مرضی خود کو نیلا، پیلا یا تیلا کہو لیکن یہ سوچو کہ رات کو اپنے ظالم باپ ابرار کرامت اللہ سے کیسے بچنا ہے۔ جب سے اس کے دو سی این جی پمپ بند اور گورنمنٹ سے مذاکرات ناکام ہوئے ہیں وہ تو اپنے باپ کو یعنی مجھے بھی پہچاننے سے انکاری ہے......'' داجی نے ایک اور بم عین ان کے سروں پر پھوڑ کر آرام سے آنکھیں بند کر کے ٹانگیں پھیلا لی تھیں۔

''اوئے، تم دونوں تو پاس ہو گئے ہو ناں، چلو اس خوشی میں پھر ٹانگیں دباؤ......'' داجی کے اس حکم پر مہروز اور فیضان دونوں نے ہی ناگواری سے پہلو بدلا۔

''داجی ہم اپنے بھائیوں کے دکھ میں برابر کے شریک ہیں۔ اس غم کی وجہ سے ہم آج کوئی کام نہیں کریں گے......'' مہروز نے آج بہادری کے سارے ہی ریکارڈ توڑ دیے۔

''اچھا، چلو میں ابھی ابرار کو فون کر کے تمہارے فیل ہونے کی خوشخبری بھی سنا دوں اور یہ بھی کہہ دوں کہ رات کو آتے ہوئے باڑے سے دودھ اور بیکری سے تازہ ڈبل روٹی بھی لیتا آئے کیونکہ چاروں صاحبزادے فیل ہونے کی خوشی میں گھر میں ہی دھرنا دیے بیٹھے ہیں اور کوئی کام نہیں کر رہے......'' ان کی بات پر مہروز کے منہ سے بے ساختہ چھت پھاڑ قہقہہ برآمد ہوا۔

''کوئی فائدہ نہیں داجی، رات گلابی سُنڈی نے آپ کے فون سے پھر امریکا میں نیلسن منڈیلا کی بھانجی کو کال ملالی تھی اور حسب سابق خیر سے ٹوں، ٹوں کی آواز سے ہی کال بند ہوئی تھی، آپ اس وقت فل والیوم میں خراٹے لینے میں مصروف تھے۔'' مہروز نے انہیں اطلاع دی۔

گلابی سنڈی کا لقب انہوں نے اپنی پھوپھوزاد عروج کو دیا ہوا تھا۔ جس کی انٹرنیٹ پر ایک سیاہ فام لڑکی سے ہونے والی دوستی سے سارا خاندان بیزار تھا۔ اب بات انٹرنیٹ سے فون پر آ گئی تھی تب سے ہر کوئی اس کی آمد پر اپنا سیل فون چھپائے پھرتا تھا۔

''کوئی مسئلہ ہی نہیں......بیٹا کیا نام بتایا تھا تم نے اپنا......؟'' داجی نے میڈیکل کی کتاب میں زبردستی سر دیے سامنے بیٹھی تابندہ کو مخاطب کیا۔ جس کا سیل فون اس کے پاس ہی پڑا تھا اور وہ اس ساری گفتگو کو سخت حیرت سے سن رہی تھی داجی کے ساتھ پوتوں کی بے تکلفی اس کے لیے انتہائی حیران کن تھی۔

''میرے ذہن سے تمہارا نام نکل گیا......'' داجی نے سر پر ہاتھ مارتے ہوئے یاد کرنے کی کوشش کی۔

''جی......تابندہ......'' اس نے ان تین دنوں میں کوئی چھٹی دفعہ ان کو اپنا نام بتایا تھا۔

''ٹینشن نہ لیں، ان کو بھی ''ببلبے'' کی ''مومو'' کی طرح نام بھولنے کی بیماری ابھی ابھی لگی ہے......'' مہروز نے سنجیدگی سے اسے تسلی دی۔

''یہ ذرا بیٹا اپنے موبائل سے ابرار کا نمبر تو ملانا، یہ گدھے تو اپنا باجا دیں گے نہیں، ان سب کی ابھی طبیعتیں فریش کرواتا ہوں۔ تھوڑی سی ٹیوننگ سے یہ کافی عرصہ صحیح چلتے ہیں۔'' داجی کی اس قدر صاف گوئی پر تابندہ ہکا بکا جبکہ بے مروتی کے اس عظیم مظاہرے پر وہ تینوں گرتے، گرتے بچے۔

''کیا ہے داجی، اب کیا آپ مہمانوں کا خرچا کروائیں گے......'' مہروز نے مصنوعی خفگی سے کہا۔

''دفع کریں، مٹی ڈالیں، ہم اگر تھوڑے سے جذباتی ہو ہی گئے تو آپ نے بھی آخیر ہی مچا دی' دودھ ہی لانا ہے ناں باڑے سے، میرا احسن بھائی اگر غم زدہ ہے تو میں تو زندہ ہوں ناں......'' فیضان بالکل شاہ رخ خان اسٹائل میں جذباتی ہوا۔

''اور بیکری سے ڈبل روٹی اور انڈے لانے ہیں ناں، میں لے آؤں گا۔ اب اتنی سی بات کے پیچھے

غیر میں بھی بسنے والے تمام اہلیانِ وطن کو قومی اور مذہبی تمام تہوار مبارک ہوں اور دعا ہے کہ ہم روایتی جوش و جذبے اور مذہبی تقدس اور رواداری سے باہم مل کر یہ عظیم الشان تہوار مناتے رہیں۔

تو بس اسی مناسبت سے ہم اپنی بہت پیاری اور گرامی قدر مصنفہ قیصرہ حیات کو اپنی اس بزم میں دعوت دے رہے ہیں۔ جو پاکیزہ کی پُرخلوص اور دیرینہ ہمدم ہیں۔ قیصرہ حیات کسی تعارف کی محتاج نہیں...... مگر پھر بھی ہم یہ چند جملے ضرور لکھنا چاہیں گے کہ قیصرہ حیات کے افسانے، ناولٹ اور ناول جو ابھی تک پاکیزہ کے صفحات کی زینت بن چکے ہیں، نہایت متنوع موضوعات لیے اور سبق آموزی کے ساتھ تادیر قارئین کے ذہن و قلب پر چھاتے رہے ہیں۔ ویسے قیصرہ ماہ نامہ دلکش میں بھی باقاعدگی سے لکھتی رہی تھیں۔

قیصرہ نے اخلاقیات اور حقوق العباد کے موضوع پر قرآنی حوالوں سے بے شمار لکھا اور بہت اچھا لکھا۔ قیصرہ کا اسلوب اگرچہ مربیانہ مگر سہل انداز لیے ہوئے ہے تاکہ بات ہر عمر و طبقۂ فکر کے پڑھنے والوں تک بہ آسانی پہنچ جائے اور گراں بارِ خاطر بھی نہ ہو۔ یہ تو قیصرہ حیات کے افسانوی طرزِ تحریر کی بات تھی مگر مذہبی اعتبار سے بھی انہوں نے جو کام انوارِ اسماالنبیؐ کی شکل میں کیا ہے وہ بلاشبہ ان کا زادِ راہ ہے۔ قارئینِ کرام ہماری نظر میں تو اچھی سوچ، مثبت اندازِ فکر اور قرآن و سنت کے مطابق تعلیمات کہ جس سے کردار سازی اور شخصیت سازی میں مدد ملے تو بے شک اس امر سے جہاد بالقلم کا فرض ادا ہو جاتا ہے جو کسی بھی سنجیدہ اور ذمے دار قلمکار کا مطمحِ نظر ہو سکتا ہے۔

قیصرہ حیات نے بلاشبہ اپنی تحریر نگاری میں ان سب باتوں کا خیال رکھا۔ آج اپنی سنجیدہ اور پسندیدہ رائٹر سے خوشگوار ملاقات آپ بھی کیجیے اور ان کی مربیانہ گفتگو کا لطف اٹھائیں۔ (ایک وضاحت کرتے چلیں کہ اس بزم میں مصنفہ سے تصویری ملاقات نہیں ہو پائے گی آپ صرف ان کے خیالات سے ہی محظوظ ہو پائیں گی)

پاکیزہ ✤ جی قیصرہ حیات صاحبہ سب سے پہلے تو سلام اور ڈھیروں دعاؤں کے ساتھ اپنی شادی خانہ آبادی کی مبارک باد قبول فرمائیں، یہ خوب صورت دن آپ کی زندگی میں کب آیا؟

قیصرہ حیات ❖......میری طرف سے بھی پاکیزہ کے تمام اسٹاف، قارئین اور رائٹرز کی خدمت میں پُرخلوص سلام اور دعائیں......شادی کی مبارک باد کا شکریہ۔ شادی 2 مئی 2014ء کو انجام پائی۔ 11 اپریل کو چھوٹی سی منگنی کی رسم کے بعد چند دنوں کے اندر یہ سلسلہ طے پایا۔ (واہ بھئی واہ چٹ منگنی پٹ بیاہ)

پاکیزہ ✤ یہ شادی خالصتاً ارینجڈ ہے یا آپ کی پسند بھی شامل تھی نیز اپنے شوہرِ نامدار کا بھی مکمل تعارف کروائیں؟

قیصرہ حیات ❖...... جی ہاں، یہ شادی بالکل ارینجڈ ہے پہلے میرے والد صاحب، بھائی اور باجی نے منصور صاحب اور ان کی فیملی کو پسند کیا پھر وہ لوگ آئے اور تیسرے، چوتھے دن منگنی ہو گئی۔ شادی سے پہلے نہ میری ان سے بات ہوئی اور نہ ہی کوئی ملاقات۔ میرے شوہر والدین کے اکلوتے بیٹے ہیں اور سول انجینئر ہیں۔ (ماشاء اللہ)

پاکیزہ ✤ اپنے آبائی شہر سے دور جانا...... ایک لڑکی کے کیا احساسات ہوتے ہیں، آپ کی کیا فیلنگز تھیں؟

قیصرہ حیات ❖......میری شادی سیالکوٹ سے ملحقہ علاقے کوٹلی لوہاراں میں ہوئی ہے اس لیے دوری کا احساس زیادہ شدت سے پیدا نہیں ہوا۔ ہاں اگر میں کسی دوسرے شہر یا دور دراز علاقے میں جاتی تو شاید احساسات مختلف ہوتے لیکن ابھی





میکے میں آنا جانا لگا رہتا ہے اس لیے کچھ خاص فرق محسوس نہیں ہوا۔

پاکیزہ ✤ شادی سے آپ کے لکھنے لکھانے کی مصروفیات میں کس حد تک کمی آئی یا آ سکتی ہے؟

قیصرہ حیات ❖......شادی کے بعد شوہر اور گھر کی ذمے داریاں اتنی بڑھ جاتی ہیں کہ گھریلو کاموں کو چھوڑ کر اپنے مشاغل کو وقت دینا ایک لڑکی کے لیے مشکل ہو جاتا ہے۔ میں نے شادی کے بعد ابھی کچھ خاص نہیں لکھا اور خاص طور پر گھریلو کام... شوہر کی اور گھر کی دیگر مصروفیات میں لکھنا بہت مشکل ہے، آئندہ لکھنے کی کیا مصروفیات ہوں گی وقت اور حالات پر منحصر ہے۔

پاکیزہ ✤ ایک لڑکی کس طرح نئے گھر میں بہت جلد ایڈجسٹ ہو سکتی ہے، کوئی ٹپ بتائیں؟

قیصرہ حیات ❖...... ہر گھر کا ماحول اور حالات مختلف ہوتے ہیں، جب لڑکی شادی کے بعد سسرال جاتی ہے تو ان کے طور طریقوں اور ماحول کو سمجھنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ ایڈجسٹمنٹ پرابلم یہیں سے شروع ہوتی ہے۔ لڑکی کہتی ہے میرے میکے میں تو ایسا نہیں ہوتا تھا۔ ہم یہ نہیں پکاتے تھے، یہ نہیں کھاتے تھے۔ ان باتوں سے تلخیاں پیدا ہوتی ہیں اس لیے صبر اور حوصلے سے ماحول اور حالات کو سمجھ کر ان کے مطابق چلنے کی کوشش کریں۔ جب وہ سسرال والوں کا اعتماد جیتنے میں کامیاب ہو جاتی ہیں تو پھر کوئی مسئلہ نہیں رہتا۔ (یہ تو واقعی والدین کی تربیت پر منحصر ہے)

پاکیزہ ✤ اچھا پاکیزہ سے آپ کے اولین رابطے کے متعلق ہمارے قارئین یقیناً جاننا چاہیں گے یہ سفر کب اور کیسے شروع ہوا؟

قیصرہ حیات ❖......میں نے اپنے لکھنے کا آغاز فرسٹ ائیر سے کیا۔ گاہے بگاہے افسانے لکھتی لیکن میرے افسانے زیادہ تر ادبی ہوتے تھے اور پاکیزہ میں لکھنے سے پہلے میری تین ادبی کتابیں، بارش کے بعد (افسانوں کا مجموعہ) ذات کا سفر (روحانی ناول) اور وقت جو ٹھہر گیا (استعاراتی ناول) شائع ہو چکی تھیں۔ میں آرمی پبلک اسکول سیالکوٹ کینٹ میں جاب کرتی تھی وہیں میری دوستی عمیرہ احمد سے ہوئی اور عمیرہ مجھے اصرار کرنے لگی کہ میں ڈائجسٹ میں بھی لکھوں۔ اس سے قارئین بڑھتے ہیں پھر ایک روز 2000ء میں انجم باجی کو فون کیا تو انہوں نے بہت محبت بھرے انداز میں حوصلہ افزائی کی۔ بہت اچھا رسپانس ملا تو میں نے انہیں ایک افسانہ بھیجا جو تھوڑے عرصے بعد شائع ہو گیا اور یوں پاکیزہ میں لکھنے کا سلسلہ شروع ہو گیا اور آج ماشاء اللہ 14 سال ہو گئے ہیں، پاکیزہ میں لکھتے ہوئے، سفر اچھا جا رہا ہے۔ (ماشاء اللہ آئندہ بھی اچھا ہی رہے گا)

پاکیزہ ✤ آپ نے جب پہلی تحریر لکھی تو ذہن میں کیا تھا؟ کوئی خاص موضوع یا ہدف؟

قیصرہ حیات ❖......میں بچپن میں جب چھوٹی، چھوٹی کہانیاں لے کر پڑھتی تھی تو ان پر رائٹرز کے نام کو بہت توجہ اور دلچسپی سے پڑھتی تھی اور اسکول میں، میں نے اپنی کلاس فیلوز کو کہنا شروع کر دیا کہ میں رائٹر بنوں گی حالانکہ اس وقت میں نے کبھی ایک کہانی بھی نہیں لکھی تھی۔ کالج میں آتے ہی ایسے ہی ایک خیال ذہن میں آیا میں نے کہانی لکھنی شروع کر دی۔ خود بخود کہانی بنتی گئی اور جو جنگ سنڈے میگزین میں وعدہ کے نام شائع ہوئی۔ آج اس کو نکال کر دیکھتی ہوں تو سوچتی ہوں یہ کیا لکھا تھا۔ ایک سماجی کہانی تھی جو جیسے لکھی ویسے ہی شائع ہو گئی۔

پاکیزہ ✤ آج کی تحریروں اور بیس سال پہلے کی تحریروں میں موضوعات کے اعتبار سے کیا فرق ہے؟

قیصرہ حیات ❖......ظاہر ہے آج کی تحریروں میں اور بیس سال پہلے کی تحریروں میں فرق تو ہے جو

پختگی اور تجربہ آج ہے وہ پہلے نہیں تھا۔ میں نے پہلا ناول' ذات کا سفر (روحانی ناول) لکھا اس میں روحانی اعتبار سے وہ پختگی نہیں جو الف اللہ اور انسان میں ہے جو 2011ء میں شائع ہوا۔ البتہ میرے موضوعات شروع سے ہی مذہبی اور روحانی رہے ہیں۔

پاکیزہ ✥ آپ کا آج تک مرکزی موضوع کیا تھا؟ کیا ہلکی پھلکی مزاحیہ تحریریں سبق آموز ہوسکتی ہیں؟

قیصرہ حیات ✥......میری تحریروں کے موضوعات زیادہ تر سماجی ،معاشرتی ، مذہبی اور روحانی رہے ہیں۔ البتہ پاکیزہ میں اکثر عید سے پہلے میں مزاحیہ تحریریں بھیجتی تھی جو عید نمبر میں شائع ہوتی تھیں۔ مزاح لکھنے کا اپنا ہی مزہ ہے۔ لکھتے ہوئے آپ خود بھی انجوائے کرتے ہیں، یقیناً مزاحیہ اور ہلکی پھلکی تحریریں سبق آموز ہوسکتی ہیں اگر ان کو نبھانے کا فن آتا ہو۔ (یہ تو سو فیصد درست بات ہے)

پاکیزہ ✥ اپنی تخلیقات کو کتابی شکل میں دیکھنا اور لوگوں کے ہاں بک شیلف کی زینت بنے دیکھنا کیسا لگتا ہے؟

قیصرہ حیات ✥......ظاہر ہے ایک تخلیق کار کے لیے یہ بڑی خوشی کی بات ہوتی ہے کہ اس کی تخلیقات کو سراہا جائے۔ اسے پزیرائی ملے۔ اسی طرح رائٹر کے لیے اپنی کتابوں کی بہت اہمیت ہوتی ہے۔ مجھے بھی اپنی کتابیں دیکھ کر اور خصوصی طور پر لوگوں کے بک شیلف میں دیکھ کر خوشی ہوتی ہے۔

پاکیزہ ✥ کچھ اپنی تصانیف کا تعارف کروائیں نیز کن تصانیف کو آپ خصوصی اہمیت دیتی ہیں؟

قیصرہ حیات ✥......الحمدللہ اس وقت میری دس کتابیں شائع ہوچکی ہیں۔ بارش کے بعد (افسانے) ذات کا سفر، وقت جو ٹھہر گیا، سانپ دیوار بھی نہیں، پل صراط، کہیں دیپ جلے کہیں دل، الف اللہ اور انسان، آخری امید یہ سب ناول ہیں۔ گلاب چاہتیں (ناولٹ) اور انوار اسما النبیؐ (حضورؐ کے اسمائے مبارکہ پر تحقیقی کتاب ہے) سب اپنے موضوعات کے لحاظ سے منفرد ہیں لیکن الف اللہ اور انسان، آخری امید اور انوار اسما النبیؐ کو میں خاص اہمیت دیتی ہوں۔

پاکیزہ ✥ ان تین کتابوں کو اہمیت دینے کی خصوصی وجہ کیا ہے؟

قیصرہ حیات ✥......میں سمجھتی ہوں کہ ان تین کتابوں کو اللہ تعالیٰ نے خاص پلاننگ سے مجھ سے لکھوایا ہے۔ مخصوص حالات، محرکات اور روحانی تجربات سے گزرنے کے بعد میں نے یہ کتابیں لکھی ہیں۔ انوار اسما النبیؐ میں حضورؐ کے 102 اسمائے مبارکہ پر بھرپور انداز میں ریسرچ کرکے یہ کتاب لکھی ہے۔ ریسرچ کے لحاظ سے یہ بہت منفرد تصنیف ہے۔ تمام قارئین سے گزارش کروں گی کہ اس کتاب کو ضرور پڑھیں کیونکہ اس میں ہادیِ برحقؐ کی ذات بابرکت کے تمام پہلوؤں کو بھرپور طریقے سے احاطۂ تحریر میں لایا گیا ہے۔ دوسری تصنیف الف اللہ اور انسان ہے۔ جس میں انسان اور اللہ کے روحانی تعلق کو بہت خوب صورت انداز میں تحریر کیا گیا ہے کہ اللہ سے بہت محبت پیدا ہوتی ہے۔ تیسری کتاب آخری امید میں اسلام پر فوکس کیا گیا ہے کہ صرف اسلام ہی انسانیت کو بچانے کی آخری امید ہے نیز اس میں غیر مسلموں کے کردار پر بھی روشنی ڈالی گئی ہے کہ وہ کس طرح اسلام، ہادیِ برحقؐ اور مسلمانوں کو گاہے بگاہے تنقید کا نشانہ بناتے ہیں اور ہماری نئی نسل کس طرح اسلام کی حفاظت کرسکتی ہے۔

پاکیزہ ✥ آپ کی فیملی میں کسی نے آپ کے اس شوق کی مخالفت کی؟

قیصرہ حیات ✥......الحمدللہ میری فیملی میں کسی نے بھی میرے لکھنے کی مخالفت نہیں کی۔ میرے





والدین اور بہن بھائیوں نے میری ہمیشہ حوصلہ افزائی کی۔ خاص طور پر میرے والد صاحب نے ہر، ہر قدم پر میرا ساتھ دیا۔ میرے ساتھ پبلشرز کے پاس جاتے تھے اکثر رائٹرز سے ملتے تھے۔ آج میں جو کچھ ہوں ان کی حوصلہ افزائی کی وجہ سے ہوں اور میری سب سے چھوٹی بہن سنبل بہت ناقدانہ انداز میں میری تحریروں کو پڑھ کر اپنی رائے دیتی تھی اور کہتی تھی یہاں سے ٹھیک کرو...... یہ حصہ مناسب نہیں لگ رہا اور جب میں ویسے کرتی تھی تو تحریر کا حسن نمایاں ہوجاتا تھا اس لیے میں سب کی مشکور ہوں۔ اب میرے ساس، سسر اور شوہر میرے لکھنے کو بہت سراہتے ہیں۔ خاص طور پر میرے سسر انوار اسما النبی ﷺ کے بہت مداح ہیں۔

پاکیزہ ✥ آج کی تحریریں کس حد تک معیاری ہیں؟ آپ کو کیا کمی لگتی ہے؟

قیصرہ حیات ✥...... ہر قلمکار کا اپنا اندازِ تحریر ہوتا ہے۔ اہم بات اپنی مخصوص سوچ اور نقطۂ نظر کو دوسروں تک پہنچانا ہوتا ہے۔ اور ہر وہ تحریر معیاری ہوگی جس کے قلم کی زبان قاری کے ذہن کو اپنی گرفت میں لے لیتی ہے۔ البتہ کہیں مشاہدے کی، تجربے کی یا اندازِ بیان میں بے ربطگی دیکھنے میں آتی ہے۔

پاکیزہ ✥ کیا ہر تحریر قلمکار کی شخصیت کی آئینہ دار ہوتی ہے؟

قیصرہ حیات ✥......جی ہاں...... بہت حد تک قلمکار کہیں نہ کہیں اپنی ذات، شخصیت اور پسند و ناپسند کی جھلک دکھا جاتا ہے اور یہ نیچرل ہے۔

پاکیزہ ✥ کون سی چیز، واقعہ یا آپ بیتی آپ کو لکھنے کی طرف راغب کرسکتی ہے؟

قیصرہ حیات ✥...... کسی کی انوکھی بات، سوچ یا چونکا دینے والا واقعہ اور کبھی کبھار کسی کی ایسی آپ بیتی جو بہت منفرد لگے۔ وہ لکھنے کا باعث ضرور بنتی ہے لیکن زیادہ تر خیالات خود ہی ذہن میں آتے ہیں تو میں ان پر کام شروع کردیتی ہوں۔

پاکیزہ ✥ زندگی کے متعلق آپ کی رائے؟ زندگی زندہ دلی کا نام ہے یا زندگی نام ہے مر مر کے جیے جانے کا؟

قیصرہ حیات ✥......زندگی ایک بہت پیچیدہ اور مشکل پروسیس ہے، کوئی انسان نہ تو اسے مکمل طور پر خوشی سے گزار سکتا ہے اور نہ ہی مکمل طور پر دکھ اور تکلیف میں...... خوشی اور غم ، دکھ اور سکھ ساتھ، ساتھ جڑے ہوئے ہیں۔ اس لیے میں اس پروسیس کو کبھی مکمل طور پر منفی انداز میں نہیں لیتی۔ اللہ تعالیٰ نے زندگی کے اس پروسیس میں امید کو اس انداز میں جوڑا ہے کہ انسان کو کبھی مایوس نہیں ہونا چاہیے۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہی سب آزمائشیں ہوتی ہیں اور وہی ان سے نکلنے کے لیے اسباب بھی پیدا کرتا ہے اور حل بھی سمجھا دیتا ہے۔ اس لیے زندگی کو مثبت انداز میں لینا چاہیے اور ویسے بھی زندہ دل لوگ سب کو ہی اچھے لگتے ہیں۔

پاکیزہ ✥ عام طور پر دوستوں اور رشتے داروں سے کس قسم کا برتاؤ رکھتی ہیں؟

قیصرہ حیات ✥...... یہ تو دوست اور رشتے دار ہی بتا سکتے ہیں، خود بتاؤں گی تو میاں مٹھو یا پھر خود پسندی کے زمرے میں یہ بات آجائے گی۔ (ہاں یہ تو ہے)

پاکیزہ ✥ اردگرد بسنے والوں کی کیا باتیں ، عادات بری لگتی ہیں؟

قیصرہ حیات ✥......منافقت اور جھوٹ...... ایسے لوگ یوں دل سے اترتے ہیں کہ پھر کبھی دوبارہ دل میں سما نہیں پاتے۔

پاکیزہ ✥ ہم کس طرح دوسروں کی بری اور ناپسندیدہ عادات سے بچ سکتے ہیں؟

قیصرہ حیات ✥...... یہ بہت مشکل کام ہے

کیونکہ اس دنیا کا ہر انسان اپنے آپ کو اچھا سمجھتا ہے۔ ان کی باتیں یا عادتیں ہمیں ناپسند ہوتی ہیں۔ اس لیے ان کی عادات سے بچنے کے لیے ضروری ہے کہ ان کو اپنے اوپر حاوی نہ ہونے دیا جائے، خود کنارہ کش رہیں تو بہتر ہے۔

پاکیزہ: آپ کو اپنی کون سی عادت پسند کون سی ناپسند ہے؟

قیصرہ حیات ❖......اپنی ایک عادت اچھی لگتی ہے اور اس میں میرا کوئی کمال نہیں یہ اللہ تعالیٰ کی عطا ہے اور وہ یہ کہ میرے دل میں کسی کے بارے میں برائی زیادہ دیر ٹھہر نہیں سکتی۔ کوئی مجھے کتنا ہی ناپسند کیوں نہ ہو میرے سامنے آ کر گھل مل جائے تو میں سب کچھ بھول جاتی ہوں اور دل صاف ہو جاتا ہے۔ بری عادت، جب کبھی کوئی ڈپریشن، غصے یا ٹینشن کی بات ہو تو اس کے تاثرات فوراً میرے چہرے پر عیاں ہو جاتے ہیں۔ جنہیں میں چھپانے کی کتنی بھی کوشش کروں مگر دوسرے بھانپ لیتے ہیں۔ اس عادت سے چھٹکارا نہیں مل رہا۔

پاکیزہ: انسانی رشتے کس حد تک مضبوط یا بودے ہوتے ہیں؟

قیصرہ حیات ❖......انسانی رشتے بہت مضبوط ہوتے ہیں، صرف احساس کی کمی انہیں بودا اور کمزور بناتی ہے۔ رشتوں کا نعم البدل کوئی نہیں ہوتا۔ انہیں سنبھالنے اور بچانے کی ضرورت ہے۔ (بالکل درست کہا)

پاکیزہ: قیصرہ آپ ایک مثبت اور تعمیری سوچ رکھتی ہیں کیا آپ اپنے خیالات دوسروں پر مسلط کرتی ہیں یا ان کی رائے اور مشوروں کا بھی احترام کرتی ہیں؟

قیصرہ حیات ❖......میں ہرگز اپنی سوچ کو دوسروں پر مسلط نہیں کرتی بلکہ ہر ایک کی رائے اور مشورے کا احترام کرتی ہوں جو رائے یا مشورہ مجھے ٹھیک لگتا ہے اس پر فوراً عمل کرتی ہوں خاص طور پر اپنی چھوٹی بہن سنبل اور دوست عمیرہ احمد کے مشوروں کو خصوصی اہمیت دیتی ہوں۔ (واقعی! کبھی کبھی ہم چھوٹوں سے بہت کچھ سیکھتے ہیں اور اچھے دوست بھی عطیۂ خداوندی ہیں)

پاکیزہ: دوستی کے متعلق آپ کی کیا رائے ہے، تین جملوں میں بیان کریں؟

قیصرہ حیات ❖......دوستی جیسا خوب صورت اور انمول رشتہ دنیا میں اور کوئی نہیں۔ اس کے دھارے صرف پُرخلوص محبت، وفا اور ایثار سے پھوٹتے ہیں اس کو ہمیشہ برقرار رکھنے کے لیے اس کی آبیاری بھی پُرخلوص جذبات سے کرنی چاہیے۔ (بہت خوب)

پاکیزہ: جو توقعات دوسروں سے رکھتی ہیں خود کس حد تک ان پر عمل پیرا ہوتی ہیں؟

قیصرہ حیات ❖......اللہ کا شکر ہے کہ میں نے کبھی کسی سے کوئی توقعات وابستہ نہیں رکھیں سوائے اللہ کے۔ انسان کی ساری خواہشات، امیدیں اور آرزوئیں وہی پوری کرتا ہے۔ البتہ میں اپنے طور پر کوشش کرتی ہوں کہ اگر اللہ کا کوئی بندہ میرے پاس پُرامید ہو کر آیا ہے تو اسے مایوس نہیں لوٹاؤں۔

پاکیزہ: آج کے پاکستانی معاشرے کی سب سے بڑی برائی...... کیا یہ درست ہو سکتی ہے؟

قیصرہ حیات ❖......پاکستانی معاشرے کی سب سے بڑی برائی منافقت اور بداعتمادی ہے۔ کوئی دوسرے پر آسانی سے اعتماد کرنے کو تیار نہیں ہوتا اور جو اعتماد کرتے ہیں انہیں سمجھایا جاتا ہے کہ اتنی جلدی دوسروں پر اعتماد مت کریں۔ اگر سب لوگ اپنے، اپنے دلوں میں دوسروں کے لیے خلوص اور سچائی پیدا کر لیں تو یہ برائی درست ہو سکتی ہے۔ (یہ سب دین کی اصل تعلیمات سے دوری کا نتیجہ ہے)





پاکیزہ: اپنا ملک کیسا لگتا ہے؟ اسے مزید کیسا دیکھنا چاہتی ہیں؟

قیصرہ حیات ❖......الحمدللہ اپنا ملک سب سے اچھا لگتا ہے۔ جب کبھی کسی غیر ملک میں جانے کا اتفاق ہوا تو وہاں اجنبیت کے احساس نے بہت افسردہ کر دیا۔ اللہ ہمارے ملک کو بہت ترقی اور خوشحالی دے اور تمام آفتوں سے محفوظ رکھے۔ (آمین)

پاکیزہ: دشمنی اور نفرت کیسے جذبے ہیں؟ ان پر قابو کیسے پایا جا سکتا ہے؟

قیصرہ حیات ❖......دشمنی اور نفرت فطری مگر منفی جذبے ہیں جو غیبت اور منافقت سے زیادہ پروان... چڑھتے ہیں اس لیے ان دونوں باتوں سے دور رہ کر اپنے دل کو صاف رکھنے کی کوشش کریں تو ان پر بہ آسانی قابو پایا جا سکتا ہے۔

پاکیزہ: آپ اپنی نوعمری میں خواب بُنتی تھیں؟ اگر ہاں تو کیسے خواب......؟

قیصرہ حیات ❖......خوابوں کے بغیر زندگی ادھوری ہے اور ہر انسان خواب دیکھتا ہے، میں بھی دیکھتی تھی۔ اپنی زندگی، اپنے مستقبل، اپنے کیریئر کے متعلق ملے جلے خواب تھے۔ کچھ تو پورے ہو گئے اور کچھ ادھورے رہ گئے لیکن ملال کوئی نہیں۔

پاکیزہ: آپ کے خیال میں آج کی نوجوان نسل کیسے خواب دیکھتی ہے؟ یا وہ حقیقت پسند ہے؟

قیصرہ حیات ❖......آج کی نسل حقیقت پسند تو ہے ہی لیکن ان کے خواب ہم سے زیادہ متحرک اور ایکٹو ہیں جیسے راتوں رات امیر بننے کے خواب، جہدِ مسلسل کے بغیر فوراً کامیابی، وہ جو خواب بُنتے ہیں ان کی تعبیر بھی فوراً چاہتے ہیں۔ خواب کو حقیقت بننے میں یا بنانے میں وقت، محنت اور صبر و تحمل کی ضرورت ہوتی ہے۔

پاکیزہ: مگر خواب دیکھے بغیر اور مستقبل کا تعین کیے بغیر آگے کیسے بڑھا جائے......اس کا مطلب ہے اپنے ہدف کو پانے کے لیے خواب ضرور دیکھنا چاہیے، آپ کا کیا خیال ہے؟

قیصرہ حیات ❖......جی، میں آپ سے بالکل متفق ہوں۔ ہر کام سے پہلے ہم پلاننگ کرتے ہیں اور ہمارے یہ خواب اسی پلاننگ کا حصہ ہوتے ہیں۔

## امتِ مسلمہ
## خاموش کیوں ہو جواب دو

فلسطین لہولہان ہے
غزہ کی وادی پر بموں کی برسات ہے
نہتے فلسطینیوں کا خون بہہ رہا ہے
امتِ مسلمہ خاموش کیوں ہو جواب دو؟
معصوم شیر خوار بچوں کا کیا جرم ہے
بے بس مظلوم خواتین و جوانوں کا کیا قصور ہے
کیا ماؤں کی چیخیں سنائی نہیں دیتیں
امتِ مسلمہ خاموش کیوں ہو جواب دو
غزہ کی وادی میں
ماؤں بہنوں کی آہوں کی آوازیں ہیں
شیر خوار بچے بھوک پیاس سے بلک رہے ہیں
مسلمانوں کی غیرت و حمیت کہاں گئی ہے
امتِ مسلمہ خاموش کیوں جواب دو
غزہ کے معصوم بچوں کو سلام
جو تاریک راہوں کے مسافر بنے
جن کو غاصبوں کی گولیوں نے ختم کر دیا
اے ارضِ فلسطین تیرے جاں نثاروں کو سلام
نہتے بے بس فلسطینیوں کے بلند حوصلوں کو سلام

شاعرہ: کشور سلطانہ، کراچی

نویں، دسویں کلاس میں رائٹر بننا میرا خواب تھا۔ اللہ کا شکر ہے اس نے میرا یہ خواب پورا کیا۔ اس لیے اپنی زندگی اور مستقبل کے بارے میں اچھے، اچھے خواب ضرور دیکھنے چاہیے۔ اپنا ہدف مکمل کرنے میں آسانی ہوتی ہے۔ (بشرطیکہ صرف خوابوں پر ہی نہ جیا جائے بلکہ عملی کام بھی کیا جائے)

پاکیزہ ❖ آپ کو اپنی تحریروں کے حوالے سے کیسا ردِعمل ملا؟

قیصرہ حیات ❖......اللہ کا شکر ہے ہمیشہ بہت اچھا رسپانس ملا ہے اور ابھی تک مل رہا ہے۔ رسپانس اچھا ملنے پر ہی یہ تخلیقی سفر جاری ہے۔

پاکیزہ ❖ اب تو مختلف چینلز پر بھی آپ کے لکھے ڈرامے آچکے ہیں اور آرہے ہیں، یہ تجربہ کیسا رہا؟

قیصرہ حیات ❖......ڈرامے لکھنے کا تجربہ بھی اچھا جارہا ہے اور میں اس کو بھی بہت انجوائے کرتی ہوں۔ انسان ہر تجربے سے کچھ نہ کچھ ضرور سیکھتا ہے۔ اس میں یہ سیکھا ہے کہ دریا کو کس طرح کوزے میں بند کرنا ہے۔ لمبے چوڑے پیراگراف اور ڈائیلاگز کے بجائے ایک جاندار اور پُراثر جملہ کیسے لکھنا ہے۔ اس کے علاوہ اور بہت سی باتیں لیکن اچھا پروسیس ہے۔

پاکیزہ ❖ ڈائجسٹ میں چھپی تحریریں زیادہ مؤثر ہوتی ہیں یا ڈرامے کی شکل میں؟

قیصرہ حیات ❖......دونوں اپنے، اپنے سرکل میں بااثر ہوتے ہیں۔ ڈراما گھر، گھر دیکھا جاتا ہے اور ہر ایک کی زبان پر اس کا تذکرہ ہوتا ہے مگر جب ڈراما ختم ہوتا ہے تو لوگ تھوڑے عرصے کے بعد بھول جاتے ہیں لیکن چھپی ہوئی تحریر قارئین کے پاس محفوظ ہوتی ہے۔ جب کوئی چاہے نکال کر پڑھ سکتا ہے اور تحریر کے ساتھ قاری خود بھی سفر کرتا ہے۔

پاکیزہ ❖ کوئی ایسا موضوع جس پر آپ کھل کر لکھنا چاہتی ہوں اور نہ لکھ پائی ہوں؟

قیصرہ حیات ❖......نہیں، ایسا کوئی موضوع نہیں جس پر میں کھل کر نہیں لکھ سکی۔ اللہ کا شکر ہے جو بھی تھیم یا آئیڈیا میرے ذہن میں آیا۔ میں نے اس کو بھرپور انداز میں لکھنے کی کوشش کی۔ اس لیے کوئی تشنگی باقی نہیں۔

پاکیزہ ❖ آج کل کیا مصروفیات ہیں؟ کوئی تازہ کہانی منظرِعام پر آرہی ہے یا نہیں؟

قیصرہ حیات ❖......آج کل تو فی الحال گھریلو مصروفیات ہیں۔ لکھنے کا کام ابھی شروع نہیں کیا۔ شادی سے پہلے ایک اسلامی ناول آخری امید کے نام سے لکھا تھا۔ وہ زیرِطبع ہے انشاء اللہ جلد منظرِعام پر آجائے گا۔

پاکیزہ ❖ اچھا نظم کی طرف کبھی دھیان گیا؟ شاعری سے کس حد تک دلچسپی ہے، پسندیدہ شعر اور شاعر؟

قیصرہ حیات ❖......اچھی شاعری پڑھنا بہت پسند ہے لیکن شعر کہنا میرے بس کی بات نہیں۔ پسندیدہ شاعر علامہ اقبال، احمد فراز، فیض احمد فیض، پروین شاکر، افتخار عارف اور اس کے علاوہ تمام نئے شعرا جن کی شاعری میں گہرائی ہوتی ہے۔ سب پسند ہیں۔ پسندیدہ شعر

خود کو بکھرتے دیکھتے ہیں کچھ کر نہیں پاتے ہیں
پھر بھی لوگ خداؤں جیسی باتیں کرتے ہیں

پاکیزہ ❖ اچھا کچھ ذاتی پسند و ناپسند بھی بتادیں مثلاً! دل پسند کھانا، لباس، رنگ، موسم، تفریحی مقام، خوشبو، پھول؟

قیصرہ حیات ❖......دل پسند کھانا آلو گوشت اور چائنیز، پسندیدہ لباس شلوار قمیص، رنگ وائٹ، بلیک، فیروزی اور پنک کے مختلف شیڈز۔ موسم، اکتوبر نومبر کا۔ ہلکی، ہلکی ٹھنڈک اور حرارت، تفریحی مقام پہاڑی علاقوں میں جانا اچھا لگتا ہے۔ خوشبو موتیے اور رات کی رانی کی۔ پھول گلاب اور موتیا۔

پاکیزہ ❖ اپنا پسندیدہ عمل، ناپسندیدہ عمل؟





قیصرہ حیات ❖......پسندیدہ عمل دوسروں کے بارے میں بدگمانیوں کو بھلا کر دل کا صاف ہوجانا۔ ناپسندیدہ، جلدی غصہ آجانا۔

پاکیزہ ❖ اپنے شوہر کو کیسا پایا؟ کیا کوئی آئیڈیل تھا؟

قیصرہ حیات ❖......اللہ کا شکر ہے میرے شوہر بہت اچھے، نیک انسان ہیں۔ میں لوگوں کی اچھی عادات کو آئیڈیل بناتی ہوں کیونکہ بہت کم انسان آئیڈیل بن کر دوسرں کی سوچ پر پورا اترتے ہیں۔ اس سلسلے میں، بہت پریکٹیکل رہی ہوں۔ شادی سے پہلے یہ ضرور سوچتی تھی کہ میرا شوہر نیک، شریف اور فیلنگز کی کیئر کرنے والا ہو۔ اللہ کا شکر ہے منصور ایسے ہی ہیں۔ (چلیں آپ کو اپنا آئیڈیل مبارک ہو)

پاکیزہ ❖ ویسے آئیڈیل سے ہے کیا مراد؟

قیصرہ حیات ❖......اپنی خواہشات اور سوچوں کے خوب صورت تخیل کو ہم اپنا آئیڈیل کہتے ہیں۔

پاکیزہ ❖ اب آپ کی ذات کے ساتھ، ساتھ آپ کے ساتھی کی ترجیحات بھی شامل ہوگئیں تو اس حوالے سے روزمرہ امور میں کس حد تک تبدیلی آئی؟

قیصرہ حیات ❖......ظاہر ہے شادی کے بعد عورت پر بہت بھاری ذمّے داریاں آجاتی ہیں اپنے ساتھ، ساتھ شوہر اور سسرال والوں کی ذمّے داریاں نبھانی پڑتی ہیں۔ شادی سے پہلے کچھ حد تک من مانیاں چل جاتی ہیں مگر شادی کے بعد نہیں۔ اب سب سے پہلے شوہر کے کھانے پینے، کپڑوں اور دوسری چیزوں کا خیال رکھنا پڑتا ہے۔ روزمرہ امور میں بہت تبدیلی آئی ہے۔ میں پہلے بھی بہت مصروف رہتی تھی اب اور زیادہ مصروف ہوگئی ہوں لیکن اللہ کا شکر ہے میرے ساس سسر بہت اچھے ہیں وہ میرے ساتھ بہت تعاون کرتے ہیں۔ خاص طور پر میری ساس بہت اچھی اور نیک خاتون ہیں۔ ہر ممکن طریقے سے میرا ہاتھ بٹانے کی کوشش کرتی ہیں۔

پاکیزہ ❖ پاکیزہ ڈائجسٹ کے ساتھ گزارے تمام ماہ و سال کیسے رہے؟

قیصرہ حیات ❖......اللہ کا شکر ہے، پاکیزہ کے ساتھ چودہ سال سے وابستگی ہے اور یہ سفر بہت اچھا اور خوشگوار رہا ہے اور اس میں سب سے بڑا عمل دخل انجم باجی کا رہا ہے۔ انہوں نے ہمیشہ بہت محبت اور خلوص سے گائڈ کیا۔ صرف مجھے ہی نہیں اور بھی نئی رائٹرز کو جب میں نے انجم باجی کا فون نمبر دیا تو انہوں نے سب کی حوصلہ افزائی کی۔ اگر کسی سے معذرت بھی کی تو بہت اچھے طریقے سے کہ کوئی ہرٹ نہ ہو۔ اسی طرح عذرا رسول صاحبہ سے جب بھی بات ہوئی بہت محبت اور شفقت سے انہوں نے بات کی۔ اس سے ادارے کے ممبران، رائٹرز اور قارئین میں رشتہ مضبوط ہوتا ہے کہ ادارے کے لوگ اچھے انداز سے بات کریں اور دوسروں کو گائڈ کریں۔ (بالکل درست بات ہے)

پاکیزہ ❖ آج پاکیزہ میں کس تبدیلی، اضافے یا بہتری کی خواہش ہے؟

قیصرہ حیات ❖......پاکیزہ میں تبدیلیاں ساتھ ساتھ آتی ہیں اور آبھی رہی ہیں۔ مصنفات کے انٹرویوز پہلے بھی شائع ہوتے رہے ہیں مگر اب جس طرح بھرپور انداز میں ان کی زندگی کے تمام پہلوؤں کا احاطہ کیا جارہا ہے یہ منفرد عمل ہے۔ نیز مذہبی، علمی وادبی سلسلے بہت بہتر ہیں۔ میری ہمیشہ سے خواہش رہی ہے کہ پاکیزہ ڈائجسٹ میں مایہ ناز ادیبوں کی ادبی کہانیوں میں سے ایک چھوٹی کہانی یا افسانہ شائع کیا جائے تو نوجوان نسل کو ادب اور ادیبوں سے بھی آشنائی ہو اس تجویز پر غور کریں تو اچھا ہے۔ (تجویز کافی اچھی اور قابلِ غور ہے)

پاکیزہ ❖ اچھا ہماری نوآموز رائٹرز کی تین... بھرپور جملوں میں رہنمائی فرمادیں؟

قیصرہ حیات ❖......اپنے اندر صبر وتحمل پیدا کریں۔اچھی تحریر کو منظرِ عام پر آنے کے لیے بہت کٹھن مراحل سے گزرنا پڑتا ہے۔ تجربے کے ساتھ ساتھ مشاہدے اور ریسرچ کو بھی اپنی تحریروں میں شامل کریں۔

پاکیزہ﴾ لکھنے لکھانے کے علاوہ اور کیا مصروفیات ودلچسپیاں ہیں؟

قیصرہ حیات ❖......لکھنے کے علاوہ مجھے خود کوکنگ کرنا بہت پسند ہے۔نئی،نئی ڈشز بنانا بہت اچھا لگتا ہے۔اس کے علاوہ کتابوں کا مطالعہ اور شاپنگ کرنا خاص طور پر بہت پسند ہے۔

پاکیزہ﴾ امورِ خانہ داری میں کس حد تک دلچسپی ہے؟

قیصرہ حیات ❖......الحمدللہ گھر کے سارے کام کاج میڈز کے علاوہ میں خود بھی کرتی ہوں۔گھر گندا ہو، کچن میں برتن گندے پڑے ہوں اور میں لکھنے بیٹھی ہوں یہ مجھ سے برداشت نہیں ہوتا۔گھر میری پہلی ترجیح ہے باقی سرگرمیاں بعد کی۔

پاکیزہ﴾ کون سی ڈش اچھی پکاتی ہیں اور شوق سے؟

قیصرہ حیات ❖...... پاکستانی کھانوں کے علاوہ چائنیز ڈشز اور سویٹ ڈشز سب اچھی پکاتی ہوں۔ دسویں کلاس سے میں نے کوکنگ شروع کی تھی اب تو ویسے بھی بہت تجربہ ہو گیا ہے۔

پاکیزہ﴾ اچھا آخر میں اپنے پیارے پڑھنے والوں سے کیا کہنا چاہیں گی؟

قیصرہ حیات ❖......سب پڑھنے والوں کے لیے نیک تمنائیں اور صرف یہ کہوں گی کہ دوسروں کے بارے میں بدگمانی سے بچیں۔ دوسرے آپ کے بارے میں کتنا منفی اور غلط سوچتے ہیں اس کے بارے میں مت سوچیں۔ آپ صرف اپنے دل اور ذہن کو صاف رکھیں۔زندگی بہت پُرسکون گزرے گی اور اللہ کے ساتھ اپنے تعلق کو مضبوط بنانے کی کوشش کریں،خوش حال رہیں گے۔

پاکیزہ﴾ چلتے ، چلتے یہ بھی بتادیں کہ ہماری اس بزم میں آنا خوش ذوق قارئین سے باتیں کرنا کیسا لگا؟

قیصرہ حیات ❖......میں انجم باجی......نزہت اصغر صاحبہ آپ کا اور پاکیزہ ڈائجسٹ کے تمام اراکین کا شکریہ ادا کرتی ہوں جنہوں نے مجھے اس بزم میں آنے کا موقع دیا اور اپنے بارے میں کھل کر اظہار کرنے کا موقع ملا ورنہ روزمرہ کی لف روٹین میں اپنی پسند اور ناپسند کے بارے میں بھی سوچنے کا وقت نہیں ملتا لیکن اس انٹرویو میں خود اپنی ذات کے تمام پہلوؤں کا جائزہ لینے کا بھی موقع ملا ہے اور ان کا ذکر کرتے ہوئے بہت اچھا لگا ہے۔(چلیں یہ تو اچھا ہوا...... یہ انٹرویو تو تجزیہ نگار ہو گیا)

☆☆☆

جی قارئین اس بھرپور نشست سے آپ یقیناً لطف اندوز ہوئے ہوں گے۔انشاءاللہ یہ سلسلہ اسی طرح پھلتا پھولتا رہے گا۔ آخر میں ہم قیصرہ حیات صاحبہ آپ کا ایک مرتبہ پھر شکریہ ادا کرتے ہیں کہ اپنی نئی زندگی کی مصروفیات کے ساتھ،ساتھ آپ نے ہمیں بھی بھرپور وقت دیا۔ پروردگارِ عالم سے یہی دعا ہے کہ آپ کا نیا سفر آپ کو اور آپ کے ہم سفر اور دونوں خاندانوں کو بے حد مبارک ہو اور آپ پاکیزہ قارئین کو ایک کے بعد ایک حسین تحریروں سے نوازتی رہیں،انشاءاللہ تعالیٰ،انہی جملوں کے ساتھ آپ سے اگلی بزم تک کے لیے اجازت کہ بس یہ چھوٹی سی اچھی سی کام کی بات ضرور یاد رکھیں کہ خوش رہنا اور خوش رکھنا سیکھیں۔اللہ حافظ۔

جنوں کے راستے یوں تو کٹھن سے لگتے ہیں
مگر یہ راستے منزل تلک نکلتے ہیں
زمانہ ہر قدم پہ راہ روکنے والا
عزائم پختہ ہوں جن کے وہ کب بھٹکتے ہیں

☆☆☆



# میرا پیارا بھائی

غزالہ فرخ



دائیں سے مرحوم بھائی انجم، بڑے بھائی، غزالہ فرخ اور بڑی بہن

ننھی ننھی ہتھیلیاں وا ہیں اور میری پیاری ماں ہمیں گنڈیریاں تقسیم کر رہی ہیں۔ بڑی بہن کا حصہ...... پھر بھائی اور میری ہتھیلی پر گنڈیریاں رکھی گئیں......اور اب سب سے چھوٹی اور گداز سی ہتھیلی ہمارا چھوٹا بھائی ہم سب کا لاڈلا انجم (ککو) امی نے اس کا حصہ دیا اور پھر پیار اور تفاخر بھری نظر ڈالی کہ ساری محبتیں اور سارا غرور اس ایک نگاہ میں سما گیا اور ایک زائد گنڈیری اس کے ہاتھ پر دھر دی۔

''یہ میرا سب سے پیارا اور فرمانبردار بچہ......''ہم تینوں نے ہلکا سا احتجاج کیا مگر من ہی من میں اس حقیقت کو تسلیم کیا کہ واقعی وہ ہم سب میں چھوٹا ہے مگر اس کی اچھائیاں اور نیکیاں سب سے بڑھ کر ہیں۔

''اللہ اکبر...... اللہ اکبر......'' مؤذن کی آواز گونجی کسی کام میں مگن میرا پیارا بھائی یک دم چونکا۔

''کیا ہوا......؟''

''نماز......''بس ایک لفظ اور یہی امر اس کی ساری زیست پر محیط ہو گیا۔میرا پیارا ککو بڑا ہوتا گیا، گول مٹول سا...... گو کہ قد ابھی نہیں نکالا تھا مگر نماز......باجماعت نماز کو اپنی گھٹی میں ڈال لیا، ننھی سی عمر میں اہتمام سے وضو اور پھر نماز...... چہرے کے گرد نور کا ہالہ اور ہر وقت کھیلتی پیاری سی مسکراہٹ......

اب میرے سامنے کا منظر بڑا ہی دلکش ہے، ہمارا لاڈلا بھائی دولھا بنا ہے...... بھائی اور بہنوں کا پیارا...... سفید شیروانی میں ملکوتی مسکراہٹ والا چہرہ...... پیاری ماں کا ساتھ چھوٹ چکا ہے مگر دل میں قلق نہیں کہ ان کی خدمت گزاری میں کوئی کسر نہیں اٹھا رکھی۔

درست ہے نیک مردوں کے لیے نیک عورتیں، آج اپنی دلکش اور خوش اطوار پھوپی زاد کو اس کی شریکِ حیات بنا کر لائے ہیں۔اور پھر وہ خوب

صورت لمحے کہ پہلے اپنی آغوش میں اللہ کی رحمت کو سمیٹا اور پھر خدائے بزرگ و برتر کی جانب سے ملنے والی انمول نعمت کو...... زندگی تکمیل پائی .... بچے کم خوشحال گھرانا گنگنار ہا ہے اور ان کے خوب صورت مستقبل کے لیے کوشاں......

اور اب میرا ماں جایا میرے سامنے ہے خوب صورت اور نیک خیالات کے حامل بیٹے (حارث) کے ساتھ اور بہترین تعلیمی زیور سے آراستہ بچی (اجالا) کے ساتھ اور اب پھر منظر بدل رہا ہے، میرا شہزادوں جیسی آن بان رکھنے والا بھائی ہنس رہا ہے، شریر مسکراہٹ اس کے چہرے پر رقصاں ہے، پاس سے ہی کسی نے فقرہ کسا ہے۔ ”بیٹا دولھا بنا ہے مگر خود اتنے اسمارٹ لگ رہے ہو کہ ابھی تمہارے رشتے آسکتے ہیں۔“

بیٹی کو پیا کے گھر سدھار چکا ہے اب اللہ کی پاک ذات نے سارے فرائض ادا کر دیے ہیں اور اب اگلا ہی خیال اور اگلا ہی منظر ”عازم حج ہوں۔ بہت واک کی ہے، ایکسر سائز اور یوگا کیا ہے، اب اپنے رب کے گھر کے لیے سفر کروں گا بڑا مزہ آئے گا۔“ بڑی ترنگ میں بڑی خوشی کے ساتھ کہہ رہا ہے...... مسرور ہے...... اللہ کے گھر کی حاضری کے لیے بڑا جذباتی ہو رہا ہے۔ اپنی شریکِ حیات کے ساتھ حج کا قرعہ نکلا ہے۔ میرا فرشتہ صفت...... نیک صفت بھائی...... میرا پیارا بھائی......

ہاں وہ اب بھی میرے سامنے ہے، آج میٹھی عید کے اگلے روز مگر یہ منظر اتنا بھیانک اور دل شکن کیوں ہے...... اس کی پیاری ہم سفر اسے ماؤں کی طرح چاہنے والی بہنیں اس کے جان و جگر اس کے بچے اس کا بھائی سب پچھاڑیں کھا کر کیوں گر رہے ہیں، سب رو رہے ہیں، میرے میاں کہہ رہے ہیں، ”غزالہ آج بھائی کو اچھی طرح دیکھ لو پھر نہ دیکھ پاؤ گی......“ وہ میرے سامنے ہے میرے بالکل قریب آنکھیں بند کیے چہرے پر ازلی مسکراہٹ سجائے۔

مگر وہ تو ساکت سا ہے وہ ایسا تو نہیں تھا مگر آج...... میں یہ سب دیکھنے کے لیے زندہ کیوں رہ گئی۔ میری آنکھیں پتھرا کیوں نہ گئیں...... میرے حواس معطل کیوں نہیں ہوگئے۔ میرا بھائی میرے سامنے ہے مگر بے حس و حرکت......

سب مجھے سمجھا رہے ہیں کہ وہ تو عشا کی نماز پڑھ کر باوضو اس جہانِ فانی سے رخصت ہوا ہے، وہ جنتی ہے، وہ تو بخشی ہوئی روح ہے مگر مجھے یہ باتیں سمجھ میں کیوں نہیں آرہیں...... وہ ایک منظر، وہ ایک واقعہ میری آنکھوں میں میرے دل میں کیسے ثبت ہوگیا ہے کہ ہم سب میٹھی عید منانے کے بعد ملکۂ کوہسار مری میں خوشیاں سمیٹنے نکلے تھے اور پھر میرا پیارا بھائی جسدِ خاکی کی شکل میں ایمبولینس میں ہمارے ساتھ واپس آیا تھا۔ عشا کی نماز کی ادائیگی کے بعد اپنے ہوٹل تک پہنچنے سے پہلے ہی مسجد کے قریب ہی وہ دم توڑ گیا۔ مسجد ہمیشہ سے اس کا گھر تھی اور آخری آماجگاہ بھی بنی۔

ایسا ہمارے ساتھ کیوں ہوا...... شاید اللہ کی رحیم ذات کو بھی اپنے نیک اور اطاعت گزار بندوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ میرے پیارے بھائی میرے لاڈلے کو سب کہتے ہیں میں اب تمہیں دیکھ نہ پاؤں گی...... مگر میرے شہزادے تمہاری تصویر تو میری آنکھوں میں...... میرے دل میں ثبت ہے تمہیں دیکھنے کے لیے تو آنکھیں کھولنی بھی نہیں پڑتیں۔

تم اپنی اصلی منزل تک پہنچ گئے ہو، اپنی امی اور ڈیڈی کی قربت میں، تم تو واپس نہیں آؤ گے مگر ہم آئیں گے تمہارے پاس...... ہاں میں آؤں گی۔

یہ جہان فانی ہے اور ہم سب کو لوٹ کر وہیں جانا ہے۔

☆☆☆





# بہنوں کی محفل

مدیرہ

✱ عزیز از جان بہنو! السلام علیکم رحمتہ اللہ و برکاتہ!

✱ حمد و ستائش اس ذات کے لیے جس نے کارخانۂ عالم کو وجود بخشا اور درود و سلام حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جنہوں نے دنیا میں حق کا بول بالا کیا۔

✱ پیاری بہنو! آپ سب کو عید الضحیٰ مبارک ہو...... اللہ تعالیٰ ہم سب کو خوشیوں کے دن دیکھنے نصیب کرے...... مگر اسی خوشی کے موقع پر دل میں جو دکھ ہے وہ کسی طرح زائل نہیں ہو رہا۔ پاکستان میں آنے والے سیلاب نے ہزاروں ایکٹرز مین کو تہ و بالا کیا وہاں انسانی جان و مال اور مویشیوں کی ہلاکت نے کتنے ہی گھروں میں صفِ ماتم بچھا دی گو کہ قدرتی آفات کی ذمے داری کسی کے اوپر نہیں ڈالی جاسکتی مگر ان بے سرو سامان لوگوں کے آنسو پونچھنے کی ذمے داری تو ہم سب کی ہے۔ یوں بھی اس وقت ہمارا ملک جن حالات سے گزر رہا ہے اس کے لیے صرف آنکھیں ہی اشکبار نہیں بلکہ دل بھی رو رہا ہے۔ دھرنے صحیح ہیں یا غلط میں اس بحث میں پڑنا نہیں چاہتی۔ میں تو بس صرف اتنا کہوں گی کہ اس وقت ہر محبِ وطن پاکستانی انتہائی ڈپریشن کا شکار ہے اور ٹینشن میں مبتلا ہے۔

یوں بھی یہ ہماری سب سے بڑی خامی ہے کہ ہم اپنی ہر بات صحیح اور دوسرے کی غلط سمجھا کرتے ہیں، ہم خود کو نہیں مگر دوسروں کو بدلنا چاہتے ہیں۔ بڑے، بڑے لیڈران اور سیاست دانوں کو تو چھوڑ دیجیے...... بس اپنے آپ کو اور اپنے آس پاس دیکھیے کہ کیا ہم اپنی روزی ایمانداری سے کما رہے ہیں؟ کیا ہم جھوٹ نہیں بول رہے! کیا ناپ تول کے پیمانے ہمارے ہاں صحیح ہیں...... کیا ہم ٹیکسوں سے بچاؤ کے لیے ماہرین کی مدد نہیں لیتے، کرپشن، بے ایمانی اور دھاندلیاں...... چھوٹی، چھوٹی کاروباری ضروریات کی جہاں شکلیں اختیار کر چکی ہوں تو وہاں دوسروں پر انگلیاں اٹھانے کا ہمارا حق کہاں بنتا ہے۔ اگر ہم خود برے ہیں تو ہمیں اچھے حکمران کیسے مل سکتے ہیں؟ ہمیں اگر تبدیلی لانی ہے اور انقلاب بھی لانا چاہتے ہیں تو یہ عمل ہمیں اپنے گھر سے شروع کرنا ہوگا۔ جب میں خود جھوٹ بولوں اور ہر محاذ پر دھاندلی کروں تو دوسرے سے نیکی کی توقع کیسے کر سکتی ہوں۔ مجھے تو پھر اپنی اولاد سے بھی ایسی توقع نہیں رکھنی چاہیے۔ جن بچوں کو اگر میں نے حرام کمائی سے پالا ہو تو وہ حلال آمدنی کیسے کما سکتے ہیں...... تو پلیز...... پلیز ذہن کے جالے صاف کر کے اس راستے کا انتخاب کیجیے جو سچائی کی طرف جاتا ہو اور جس پر جانے کی گواہی آپ کا دل اور دماغ دونوں دیں...... اور یہ سیلاب جس تیزی سے تباہیاں مچاتا ہوا سندھ کی جانب بڑھ رہا ہے اس کے آگے آنکھوں کے سیلاب کچھ معنی نہیں رکھتے۔ حکومت کے ساتھ، ساتھ اہلِ ثروت کو اپنے ہم وطنوں کی مدد کرنی چاہیے۔ یہ ایک مسلمان کا دوسرے پر حق بھی ہے۔ دوسری باتیں بعد کی ہیں۔

اور آیئے اب اپنی سرگرمیوں کی جانب مگر اس سے قبل صرف ایک بار درود ابراہیمی پڑھتے ہیں جو ہر نماز میں پڑھا جاتا ہے اور اس کے بعد صرف تین بار آیتِ کریمہ پڑھ کر اپنے لیے، اپنے ملک کے لیے اور عالمِ اسلام کی پریشانیوں کو رفع کرنے کے لیے ضرور دعا مانگیں۔ آیتِ کریمہ یہ ہے۔

**لا اِلٰه الّا اَنتَ سُبحانك اِنّی کُنت من الظّالمین**

ترجمہ: تیرے سوا کوئی معبود نہیں اور تو ہر عیب اور کمزوری سے پاک ہے، میں قصورواروں میں سے ہوں (نوٹ) یہ حضرت یونسؑ کی مشہور دعا ہے جو انہوں نے مچھلی کے پیٹ میں اللہ سے کی تھی۔ یہ آیتِ کریمہ کہلاتی ہے۔ اس کے پڑھنے کے فوائد کثرت سے ہیں اور اب اپنی بہنوں کی سرگرمیوں سے ذرا آگاہ تو ہو جائیں کہ کون کیا کچھ کر رہا ہے۔

**مصنفات، شاعرات اور قارئینِ پاکیزہ بہنوں کی تازہ بہ تازہ سرگرمیاں**

★ پاکیزہ کی معروف شاعرہ شگفتہ شفیق، کراچی کی غزلیں......اب گلوکار گا رہے ہیں۔ (ماشاءاللہ)

★ معروف مصنفہ اور شاعرہ سیمار ضا ردا، کراچی نے اپنی نئی رہائش گاہ پر مصنفات کے اعزاز میں لنچ دیا جس میں بہت سی مصنفات نے شرکت کی۔ (مبارک باد)

★ معروف شاعر مشیر الحسن طالب اور ان کی اہلیہ آمنہ مشیر نیویارک روانہ ہوگئے۔

★ شاعرہ سیدہ جیا عباس کاظمی، چکوال کا پہلا شعری مجموعہ تیرے بعد شائع ہوگیا ہے جس میں ان کی نظمیں اور غزلیں ہیں، طرز تحریر میں سادگی اور برجستگی ہے اور کہیں ایسا محسوس نہیں ہوتا کہ یہ کسی نئی شاعرہ کا کلام ہے۔ سرورق خوب صورت ہے اور کتاب سلیقے سے چھاپی گئی ہے۔ صفحات 160 ہیں اور قیمت صرف دوسو روپے ہے۔ کتاب حاصل کرنے کے لیے رابطہ کیجیے رمیل ہاؤس آف پبلی کیشنز، اقبال مارکیٹ روڈ، کمیٹی چوک راول پنڈی۔ فون نمبر 051.5551519

★ پیاسی آنکھوں کے گلاب، یہ ہے ناول کا نام اور اس کی مصنفہ غزالہ جلیل راؤ ہیں۔ 400 صفحات پر محیط یہ خوب صورت ناول معاشرتی اور رومانی ہے۔ طرز تحریر میں کہیں ایسا نہیں لگتا کہ یہ کسی نئی مصنفہ کی تحریر ہو۔ ماہرانہ چابکدستی کے ساتھ لکھا گیا یہ ناول بہت اچھا ہے اور پڑھتے ہوئے رکنے کو دل نہیں چاہتا۔ ناول کی قیمت صرف 350 روپے ہے اور اسے خزینہ علم و ادب نے شائع کیا ہے جو الکریم مارکیٹ، اردو بازار لاہور سے حاصل کیا جا سکتا ہے۔

★ شہر نارسا یہ ایک شعری مجموعہ ہے، جس کے شاعر طاہر حنفی ہیں۔ اس میں ان کی نظمیں، غزلیں مختلف موضوعات پر ہیں مگر ہر ایک میں فکر کی روح موجود ہے۔ کتاب کا انتساب اپنی مرحومہ بیگم ریحانہ طاہر کے نام ہے۔ اور کتاب کی قیمت 200 روپے ہے۔ یہ مجموعہ بیلا پبلی کیشنز اسلام آباد سے حاصل کیا جا سکتا ہے۔ فون نمبرز 0300.13074..03335193454

★ ہماری پیاری مصنفہ اختر شجاعت، کراچی کی دوسری کتاب بہت جلد آنے والی ہے۔ (ماشاءاللہ)

★ پاکیزہ کی شاعرہ اور مستقل تبصرہ نگار فریدہ افتخار، اسلام آباد کے بیٹے معظم کے ہاں پیاری سی بیٹی ہوئی ہے۔ (مبارک باد)

★ گزشتہ دنوں جناب و بیگم سید طارق علی کے بیٹے سید تحسین کی شادی مدیحہ قریشی کے ساتھ ہوئی۔ (دلی مبارک باد)

★ پاکیزہ کی تبصرہ نگار نازگل، حیدرآباد چھوٹے پیمانے پر اپنا بیوٹی پارلر کھول رہی ہیں......اللہ انہیں کامیابی عطا فرمائے۔

★ پاکیزہ کی تبصرہ نگار مسز نزہت اشفاق کے بیٹے اویس اور ان کی بیوی کومل بقرعید پاکستان میں منانے کے لیے امریکا سے کراچی آگئے ہیں۔ (ماشاءاللہ)

★ پاکیزہ کی بے حد سینئر تبصرہ نگار اور شاعرہ تسنیم اکبر مجاہد، سیالکوٹ ان دنوں ایک انڈسٹریل ہوم چلا رہی ہیں۔ (ماشاءاللہ)

★ پاکیزہ کی تبصرہ نگار شہلا نواز، لاہور کی امی، بھائی اور بھابی حج کی سعادت حاصل کرنے کے لیے سعودی عرب گئے ہوئے ہیں۔ (مبارک باد)

## صحت یابی کی دعا کے لیے التماس ہے

★ ہماری پیاری امینہ عندلیب ان دنوں شدید بیمار ہیں۔

★ پاکیزہ کی مستقل قاری شیریں ظفر، کراچی شدید ڈپریشن میں مبتلا ہیں۔

★ ہماری تبصرہ نگار اور مصنفہ ام ایمان قاضی، کوٹ چھٹہ شوگر کے مرض میں گرفتار ہوگئی ہیں۔

★ معروف افسانہ نگار خالدہ نسیم، لندن کا بیٹا بستر علالت پر ہے۔

★ پاکیزہ کی مستقل قاری مونا حفیظ کراچی کا چھ سالہ بیٹا حد سے زیادہ بزدل اور ڈرپوک ہے۔ اس میں خود اعتمادی کی کمی ہے کہ لوگوں کو دیکھ کر چھپ جاتا ہے۔

## انتقال پُرملال

★ ہماری پیاری شاعرہ شائلہ سہیل جاوید، کراچی کے والد جناب محمد نسیم قریشی انتقال کر گئے۔



★ ہماری پیاری مصنفہ رابعہ رزاق، کراچی کے والد جناب عبدالرزاق، کراچی شہید کر دیے گئے۔

★ ہماری پیاری تبصرہ نگار رفعیہ ابدالی، کراچی کی والدہ انتقال کر گئیں۔

★ ہماری پیاری مصنفہ افسر سلطانہ، کراچی کے والد شاہ محمد صاحب کی اس ماہ برسی ہے۔

نوٹ: ان تمام مرحومین کے لیے صرف تین بار سورۂ اخلاص پڑھ کر ان کی مغفرت کے لیے دعا کریں اور یہ کہ اللہ تعالیٰ ان سب کو جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے، آمین۔



★ ڈاکٹر ممتاز ضیا، ضیاالدین اسپتال کراچی سے۔ ”تمہارا اور ان تمام بہنوں کا بے حد شکریہ جنہوں نے میرے لیے دعائیں کیں اور میری کمی محسوس کی اللہ تعالیٰ ان سب کو اور کل عالم کو اپنی پناہ میں رکھے اور اپنی نعمتوں سے نوازے، آمین۔ کچھ کہنا ہے میں حسب معمول بہت کچھ تھا میرا پہلے سے ہی اس بات پر یقین کامل ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو یہ یقین عطا فرمائے۔ اختر شجاعت بہت دل پذیر انداز میں علم، معرفت الٰہی سے آگہی دے رہی ہیں۔ اللہ تعالیٰ جزا عطا کرے، آمین۔ سیما بہن کی اس بات سے میں بھی اتفاق کرتی ہوں کہ ان کا مضمون مکمل شائع ہوتا اچھا ہے۔ امانت کی تکمیل اتنی اچانک ہوئی ہے کہ لگتا ہے کچھ نادیدہ ہاتھوں نے رفعت کو ٹارگٹ کیا ہو کہ وہ جلد اختتام لکھے۔ کرداروں کے ساتھ انصاف نہ ہو سکا، تشنگی رہ گئی۔ بہرحال اگر کچھ لوگوں کو یہ تحریر رفعت کی سابقہ تحریروں کے مقابلے میں ہلکی لگی تو اس کو پسند کرنے والے بھی بہت ہیں۔ اب ہمیں ان کی نئی تحریر کا انتظار ہے۔ رفعت یہ فرمائش جلد پوری کریں۔ شکریہ! قول اور فعل حقیقت پر مبنی اچھی تحریر ہے۔ ترک وفا میں اگر مصنفہ جرمن بیچنگ بند کر دیں تو اس کی دلچسپی میں یقیناً اضافہ ہوگا بہرحال زیادہ متاثر نہیں کر رہی۔ ادب میں اب بہنیں سسپنس پر زیادہ زور دے رہی ہیں یہ جاسوسی ادب تو نہیں، نہیں کبھی نہیں جیسی معصوم محبتوں سے اب ہماری رائٹرز کو باہر نکل آنا چاہیے۔ شیریں حیدر کی اچھی سبق آموز تحریر ہے، مزہ آیا، دلشاد نسیم کی اچھی سبق آموز تحریر ہے۔ اعتبار وفا پر تبصرہ دو تین اقساط کے بعد کریں گے۔ ولدل نے دل کو چھو لیا، کاش لوگ اپنے رویوں میں نارمل رہیں اور دوسروں کے جذبات کو بھی سمجھیں۔ جنگل کا پھول اور دیگر نئی مصنفات کی تحریروں کے بارے میں، میں نے پہلے بھی کہا تھا کہ ان کی حوصلہ افزائی کریں۔ پلیٹ فارم مہیا کریں....مگر پاکیزہ...معیار۔ جو شیریں ظفر سے اتفاق کرتے ہوئے میں بھی یہی کہوں گی کہ یہ اتنا اپ گریڈ ہوگیا۔ وہ متاثر نہ ہو...پہلے یہ لوگ چھوٹی، چھوٹی کہانیاں لکھیں (فاطمہ خان اور ہالہ احمد کی طرح) پھر ناول وغیرہ لکھیں۔ آئندہ نہیں ہوگا اور خسارہ اچھی تحریر ہے اور بس یونہی تو بس یونہی ہے۔ واؤ عظمیٰ اور سفرنامے کے ساتھ مزہ آگیا۔ سادہ اور دلچسپ انداز میں لکھا گیا یہ سفرنامہ....بہت اچھا لگا۔ بس اب عظمیٰ کو غائب نہیں ہونا چاہیے۔ شمیم فضل خالق سے ملاقات بہت اچھی لگی اور ہاں غزالہ سے ملاقات کا تو جواب ہی نہیں۔ اب ان کو کسی نہ کسی طرح سے شامل رکھیں۔ شادی مبارک میں حمیرا اکلیم کی شادی کا احوال بہت اچھا لگا۔ اب بہنوں کی محفل کی باری جن لوگوں کو دکھ ملے ہیں اللہ تعالیٰ انہیں صبر اور جزا دے، آمین جن کو خوشیاں ملی ہیں ان کو ڈھیروں مبارک باد، جو لوگ بیمار ہیں ان کے لیے اللہ سے صحتیابی کی دعا ہے۔ خاص کر امینہ کے لیے۔ امینہ کے حوصلے کو سلام جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے۔ سنبل ملک آپ کی دعوت کا شکریہ ہو سکتا ہے کبھی آ بھی جائیں۔ ڈاکٹر زاہدہ کے جائز اعتراض پر جس طرح تم نے فراخدلی سے معذرت کی ہے یہی تمہیں ممتاز کرتی ہے۔ عُمیرہ کا انٹرویو ہم سب کی خواہش ہے، جلد پوری کریں۔ عذرا بی بی یاد کرنے کا شکریہ۔ پاکیزہ ڈائری اور دیگر سلسلے خوب ہیں۔ جلترنگ میں تو اس دفعہ تم نے کمال ہی کر دیا۔ دونوں خاکے انتہائی دلچسپ رہے......“ (تفصیلی تبصرے کا شکریہ، کئی ماہ کے بعد آئی ہو اب پھر غائب مت ہو جانا)

★ افسر سلطانہ، کراچی سے۔ ”عنیزہ سید کا ناول اختتام کو پہنچا......انجام تک خوب صورتی سے پہنچایا۔ عنیزہ مبارک باد کی مستحق ہیں۔ ناہید سلطانہ اختر اور نگہت سیما لکھیں اور پسند نہ آئے۔ کبھی ہو ہی نہیں سکتا۔ دونوں افسانہ اور ناولٹ بہترین رہے۔ ام ثمامہ، سمیرا حمید، شیریں حیدر، شائستہ عزیز، نیر رانی شفق نے بھی اچھے موضوعات چُنے اور کامیاب رہیں۔ ام مریم کا افسانہ (معذرت کے ساتھ) کچھ حقیقت کے قریب محسوس نہ ہو سکا۔ عقیلہ حق کے افسانے میں شروع ہی میں اندازہ ہوگیا تھا کہ فیملی سے مُراد ان کے بیوی، بچے ہی ہوں گے اور عظمیٰ تم نے تو کمال ہی کر دیا۔ بس لگا ہم تمہارے ساتھ ہی محوِ سفر ہیں۔ (پیسوں کی بچت

★ پاکیزہ کی معروف شاعرہ شگفتہ شفیق، کراچی کی غزلیں......اب گلوکار گا رہے ہیں۔ (ماشاءاللہ)

★ معروف مصنفہ اور شاعرہ سیما رضا ردا، کراچی نے اپنی نئی رہائش گاہ پر مصنفات کے اعزاز میں لنچ دیا جس میں بہت سی مصنفات نے شرکت کی۔ (مبارک باد)

★ معروف شاعر مشیر الحسن طالب اور ان کی اہلیہ آمنہ مشیر نیویارک روانہ ہو گئے۔

★ شاعرہ سیدہ جیا عباس کاظمی، چکوال کا پہلا شعری مجموعہ تیرے بعد شائع ہو گیا ہے جس میں ان کی نظمیں اور غزلیں ہیں، طرزِ تحریر میں سادگی اور برجستگی ہے اور کہیں ایسا محسوس نہیں ہوتا کہ یہ کسی نئی شاعرہ کا کلام ہے۔ سرورق خوب صورت ہے اور کتاب سلیقے سے چھاپی گئی ہے۔ صفحات 160 ہیں اور قیمت صرف دو سو روپے ہے۔ کتاب حاصل کرنے کے لیے رابطہ کیجیے رمیل ہاؤس آف پبلی کیشنز، اقبال مارکیٹ روڈ، کمیٹی چوک راول پنڈی۔ فون نمبر 051.5551519

★ پیاسی آنکھوں کے گلاب، یہ ہے ناول کا نام اور اس کی مصنفہ غزالہ جلیل راؤ ہیں۔ 400 صفحات پر محیط یہ خوب صورت ناول معاشرتی اور رومانی ہے۔ طرزِ تحریر میں کہیں ایسا نہیں لگتا کہ یہ کسی نئی مصنفہ کی تحریر ہو۔ ماہرانہ چابکدستی کے ساتھ لکھا گیا یہ ناول بہت اچھا ہے اور پڑھتے ہوئے رکنے کو دل نہیں چاہتا۔ ناول کی قیمت صرف 350 روپے ہے اور اسے خزینہ علم و ادب نے شائع کیا ہے جو الکریم مارکیٹ، اردو بازار لاہور سے حاصل کیا جا سکتا ہے۔

★ شہر نارسا یہ ایک شعری مجموعہ ہے، جس کے شاعر طاہر حنفی ہیں۔ اس میں ان کی نظمیں، غزلیں مختلف موضوعات پر ہیں مگر ہر ایک میں فکر کی روح موجود ہے۔ کتاب کا انتساب اپنی مرحومہ بیگم ریحانہ طاہر کے نام ہے۔ اور کتاب کی قیمت 200 روپے ہے۔ یہ مجموعہ بیلا پبلی کیشنز اسلام آباد سے حاصل کیا جا سکتا ہے۔ فون نمبرز 0300.13074..03335193454

★ ہماری پیاری مصنفہ اختر شجاعت، کراچی کی دوسری کتاب بہت جلد آنے والی ہے۔ (ماشاءاللہ)

★ پاکیزہ کی شاعرہ اور مستقل تبصرہ نگار فریدہ افتخار، اسلام آباد کے بیٹے معظم کے ہاں پیاری سی بیٹی ہوئی ہے۔ (مبارک باد)

★ گزشتہ دنوں جناب و بیگم سید طارق علی کے بیٹے سید تحسین کی شادی مدیحہ قریشی کے ساتھ ہوئی۔ (دلی مبارک باد)

★ پاکیزہ کی تبصرہ نگار ناز گل، حیدر آباد چھوٹے پیمانے پر اپنا بیوٹی پارلر کھول رہی ہیں......اللہ انہیں کامیابی عطا فرمائے۔

★ پاکیزہ کی تبصرہ نگار مسز نزہت اشفاق کے بیٹے اویس اور ان کی بیوی کومل بقرعید پاکستان میں منانے کے لیے امریکا سے کراچی آ گئے ہیں۔ (ماشاءاللہ)

★ پاکیزہ کی بے حد سینئر تبصرہ نگار اور شاعرہ تسنیم اکبر مجاہد، سیالکوٹ ان دنوں ایک انڈسٹریل ہوم چلا رہی ہیں۔ (ماشاءاللہ)

★ پاکیزہ کی تبصرہ نگار شہلا نواز، لاہور کی امی، بھائی اور بھابی حج کی سعادت حاصل کرنے کے لیے سعودی عرب گئے ہوئے ہیں۔ (مبارک باد)

## صحت یابی کی دعا کے لیے التماس ہے

★ ہماری پیاری امینہ عندلیب ان دنوں شدید بیمار ہیں۔

★ پاکیزہ کی مستقل قاری شیریں ظفر، کراچی شدید ڈپریشن میں مبتلا ہیں۔

★ ہماری تبصرہ نگار اور مصنفہ ام ایمان قاضی، کوٹ چھٹہ شوگر کے مرض میں گرفتار ہو گئی ہیں۔

★ معروف افسانہ نگار خالدہ نسیم، لندن کا بیٹا بسترِ علالت پر ہے۔

★ پاکیزہ کی مستقل قاری مونا حفیظ کراچی کا چھ سالہ بیٹا حد سے زیادہ بزدل اور ڈرپوک ہے۔ اس میں خود اعتمادی کی کمی ہے کہ لوگوں کو دیکھ کر چھپ جاتا ہے۔

## انتقالِ پُرملال

★ ہماری پیاری شاعرہ شائلہ سہیل جاوید، کراچی کے والد جناب محمد نسیم قریشی انتقال کر گئے۔



★ ہماری پیاری مصنفہ رابعہ رزاق، کراچی کے والد جناب عبدالرزاق، کراچی شہید کر دیے گئے۔

★ ہماری پیاری تبصرہ نگار رفعیہ ابدالی، کراچی کی والدہ انتقال کر گئیں۔

★ ہماری پیاری مصنفہ افسر سلطانہ، کراچی کے والد شاہ محمد صاحب کی اس ماہ برسی ہے۔

نوٹ: ان تمام مرحومین کے لیے صرف تین بار سورۂ اخلاص پڑھ کر ان کی مغفرت کے لیے دعا کریں اور یہ کہ اللہ تعالیٰ ان سب کو جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے، آمین۔



★ ڈاکٹر ممتاز ضیا، ضیاالدین اسپتال کراچی سے۔ ”تمہارا اور ان تمام بہنوں کا بے حد شکریہ جنہوں نے میرے لیے دعائیں کیں اور میری کمی محسوس کی اللہ تعالیٰ ان سب کو اور کل عالم کو اپنی پناہ میں رکھے اور اپنی نعمتوں سے نوازے، آمین۔ کچھ کہنا ہے میں حسبِ معمول بہت کچھ تھا میرا پہلے سے ہی اس بات پر یقینِ کامل ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو یہ یقین عطا فرمائے۔ اختر شجاعت بہت دل پزیر انداز میں علم، معرفت الٰہی سے آگہی دے رہی ہیں۔ اللہ تعالیٰ جزا عطا کرے، آمین۔ سیما بہن کی اس بات سے میں بھی اتفاق کرتی ہوں کہ ان کا مضمون مکمل شائع ہوتا اچھا ہے۔ امانت کی تکمیل اتنی اچانک ہوئی ہے کہ لگتا ہے کچھ نادیدہ ہاتھوں نے رفعت کو ٹارگٹ کیا ہو کہ وہ جلد اختتام لکھے۔ کرداروں کے ساتھ انصاف نہ ہو سکا، تشنگی رہ گئی۔ بہرحال اگر کچھ لوگوں کو یہ تحریر رفعت کی سابقہ تحریروں کے مقابلے میں ہلکی لگی تو اس کو پسند کرنے والے بھی بہت ہیں۔ اب ہمیں ان کی نئی تحریر کا انتظار ہے۔ رفعت یہ فرمائش جلد پوری کریں۔ شکریہ! قول اور فعل حقیقت پر مبنی اچھی تحریر ہے۔ ترکِ وفا میں اگر مصنفہ جرمن ٹیچنگ بند کر دیں تو اس کی دلچسپی میں یقیناً اضافہ ہوگا بہرحال زیادہ متاثر نہیں کر رہی۔ ادب میں اب بہنیں سسپنس پر زیادہ زور دے رہی ہیں یہ جاسوسی ادب تو نہیں، نہیں کبھی نہیں جیسی معصوم محبتوں سے اب ہماری رائٹرز کو باہر نکل آنا چاہیے۔ شیریں حیدر کی اچھی سبق آموز تحریر ہے، مزہ آیا، دلشاد نسیم کی اچھی سبق آموز تحریر ہے۔ اعتبارِ وفا پر تبصرہ دو تین اقساط کے بعد کریں گے۔ دلدل نے دل کو چھو لیا، کاش لوگ اپنے رویوں میں نارمل رہیں اور دوسروں کے جذبات کو بھی سمجھیں۔ جنگل کا پھول اور دیگر نئی مصنفات کی تحریروں کے بارے میں، میں نے پہلے بھی کہا تھا کہ ان کی حوصلہ افزائی کریں۔ پلیٹ فارم مہیا کریں.... مگر پاکیزہ .... معیار۔ جو شیریں ظفر سے اتفاق کرتے ہوئے میں بھی یہی کہوں گی کہ یہ اتنا اپ گریڈ ہو گیا۔ وہ متاثر نہ ہو.... پہلے یہ لوگ چھوٹی، چھوٹی کہانیاں لکھیں (فاطمہ خان اور ہالہ احمد کی طرح) پھر ناول وغیرہ لکھیں۔ آئندہ نہیں ہوگا اور خسارہ اچھی تحریر ہے اور بس یونہی تو بس یونہی ہے۔ واؤ عظمیٰ اور سفرنامے کے ساتھ مزہ آ گیا۔ سادہ اور دلچسپ انداز میں لکھا گیا یہ سفرنامہ.... بہت اچھا لگا۔ بس اب عظمیٰ کو غائب نہیں ہونا چاہیے۔ شمیم فضل خالق سے ملاقات بہت اچھی لگی اور ہاں غزالہ سے ملاقات کا تو جواب ہی نہیں۔ اب ان کو کسی نہ کسی طرح سے شامل رکھیں۔ شادی مبارک میں حمیرا کلیم کی شادی کا احوال بہت اچھا لگا۔ اب بہنوں کی محفل کی باری جن لوگوں کو دکھ ملے ہیں اللہ تعالیٰ انہیں صبر اور جزا دے، آمین جن کو خوشیاں ملی ہیں ان کو ڈھیروں مبارک باد، جو لوگ بیمار ہیں ان کے لیے اللہ سے صحتیابی کی دعا ہے۔ خاص کر امینہ کے لیے۔ امینہ کے حوصلے کو سلام جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے۔ سنبل ملک آپ کی دعوت کا شکریہ ہو سکتا ہے کبھی آ بھی جائیں۔ ڈاکٹر زاہدہ کے جائز اعتراض پر جس طرح تم نے فراخدلی سے معذرت کی ہے یہی تمہیں ممتاز کرتی ہے۔ عمیرہ کا انٹرویو ہم سب کی خواہش ہے، جلد پوری کریں۔ عذرا بی بی یاد کرنے کا شکریہ۔ پاکیزہ ڈائری اور دیگر سلسلے خوب ہیں۔ جلترنگ میں تو اس دفعہ تم نے کمال ہی کر دیا۔ دونوں خاکے انتہائی دلچسپ رہے......“ (تفصیلی تبصرے کا شکریہ، کئی ماہ کے بعد آئی ہو اب پھر غائب مت ہو جانا)

★ افسر سلطانہ، کراچی سے۔ ”عنیزہ سید کا ناول اختتام کو پہنچا......انجام تک خوب صورتی سے پہنچایا۔ عنیزہ مبارک باد کی مستحق ہیں۔ ناہید سلطانہ اختر اور نگہت سیما لکھیں اور پسند نہ آئے۔ کبھی ہو ہی نہیں سکتا۔ دونوں افسانہ اور ناولٹ بہترین رہے۔ ام ثمامہ، سمیرا احمید، شیریں حیدر، شائستہ عزیز، نیر رانی شفق نے بھی اچھے موضوعات چنے اور کامیاب رہیں۔ ام مریم کا افسانہ (معذرت کے ساتھ) کچھ حقیقت کے قریب محسوس نہ ہو سکا۔ عقیلہ حق کے افسانے میں شروع ہی میں اندازہ ہو گیا تھا کہ فیملی سے مُراد ان کے بیوی، بچے ہی ہوں گے اور عظمیٰ تم نے تو کمال ہی کر دیا۔ بس لگا ہم تمہارے ساتھ ہی محوِ سفر ہیں۔ (پیسوں کی بچت

ہوگئی) پر ایک کمی رہی بے تصویروں کی۔ نظر نہیں لگائیں گے، ہم نے تمہارے سفرنامے کو پڑھ کر بھی ماشاء اللہ کہا ہے اور انجم بالکل صحیح کہا...... مقدس مقامات پر موبائل کا استعمال ہرگز نہیں ہونا چاہیے پر کیا کریں یہاں بھی تو عجیب وغریب صورتِ حال کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ میلاد شریف ہورہی ہے اور خواتین کھانوں تک کی تراکیب موبائل کانوں سے لگائے، لگائے بتا دیتی ہیں...... قرآن خوانی میں بھی اکثر و بیشتر یہی کچھ دیکھنے کو ملتا ہے...... نہ جانے ہم کہاں جارہے ہیں...... اللہ تعالیٰ ہم سب کو راہِ ہدایت عطا کرے، آمین۔ رفعت سراج کے ناول کی آخری قسط بہترین رہی پر کچھ جلدی میں اختتام پزیر ہوئی۔ رفعت مانی ہوئی رائٹر ہیں۔ انہوں نے یقیناً مجھ سے بہتر سوچا ہوگا۔ نگہت سیما بھی رنگ جمائیں گی۔ نایاب جیلانی آپ کے ناولٹ کا ٹیمپوسٹ ہورہا ہے۔ اس کی خوب صورتی کو گہن لگ جائے گا توجہ فرمائیں۔ نگہت اعظمیٰ کی دلدل ایک ایسی کھلی حقیقت ہے جس سے مرد حضرات نگاہیں چرانے کے بجائے دندنا ہی پسند کرتے ہیں۔ جنگل کا پھول باقی آئندہ تو رائے بھی آئندہ۔ آئندہ نہیں ہوگا اور خسارہ دونوں پسند آئے۔ سیما بنتِ عاصم کا افسانہ اچھا لگا اور اداس بھی کرگیا۔ ملائشیا یہ تو نے کیا، کیا؟ اس کی آخری قسط پڑھ کر صرف یہ کہوں گی انجم بہت سالوں پہلے یہ ایک جملہ سنا تھا...... گلاب کے پھولوں کی کیاریوں میں بھری مٹی بھی مہک زدہ ہوتی ہے تو عظمیٰ نہ چاہتے ہوئے بھی مزاحیہ جملے لکھ جاتی ہے...... یہ آپ کا اثر ہے اس میں۔ مزہ آیا پڑھ کر۔ شمیم فضل خالق سے گفتگو دلچسپ رہی۔ نزہت کو مبارک باد دی جائے۔ اختر شجاعت کے مضامین قسط وار نہیں ہوں گے یہ ایک اچھا فیصلہ ہے اور اس کی نیکی کا سہرا تو آپ کے سر...... دلہنیں سب کو پسند آئیں اور تمام خیالات پر واہ واہ بھی کی۔ سمجھ میں نہیں آتا...... دلہنوں کے خیالات اتنے اچھے ہونے کے باوجود طلاق کی شرح روز بروز بڑھتی کیوں جارہی ہے؟ حمیرا کلیم کا طرزِ تحریر مسکرانے پر مجبور کرگیا۔ صبیحہ شاہ، فصیحہ، امبر مسرت، نسرین شفیق، دلشاد نسیم، کرنل حکیم اختر، مسز نسرین کلیم، سعدیہ ہما شیخ، عالیہ بانو اور مسز زاہد کو مبارک باد پہنچادیں۔ تمام بیمار بہنوں کی صحت یابی کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا گو ہوں۔“ (بھرپور تبصرے کا شکریہ)

✿ نزہت اصغر، کراچی سے۔ ”اب پچھلے دو شماروں کے لیے عرض ہے کہ عظمیٰ آفاق نے ملائشیا کی سیر مزیدار انداز میں کرائی۔ بس تھوڑی سی معلومات اور بھی ہوتی، ویسے مجموعی طور پر پُرلطف سفرنامہ تھا۔ مختلف ملکوں کے سفرنامے ضرور شامل ہونے چاہئیں تاکہ وہاں کا رہن، سہن بود و باش اور جغرافیائی حالات سے آگاہی ہوتی رہے ہر کوئی تو نیٹ پر ہر وقت نہیں بیٹھتا ناں...... دلہن نمبر میں زیادہ دلہنیں لگانی چاہیے تھیں اگر ایک شمارہ رنگین تصویروں کا ہو تو مزہ آجائے۔ احوال بڑے دلچسپ تھے۔ (انشاء اللہ آئندہ سال ہر صفحے پر دلہن ہوگی) دین کے صفحات معلومات سے پُر تھے۔ اختر شجاعت تعریف کے لائق ہیں۔ روحانی مشورے مختصر ہونے چاہئیں جو آسانی سے وردِ زباں ہوجائیں اب جناب بہنوں کی محفل پر تبصرہ سرگرمیوں کے صفحات مجھے ہمیشہ سے پسند ہیں۔ مرحومین کے لیے دعائے مغفرت اور بیماروں کے لیے دعائے صحت کا سلسلہ اچھا ہے، نگہت سیما نے درست لکھا کہ ہما کوکب بخاری کی تحریریں ہم بھی پڑھنا چاہتے ہیں اور رفعت ناہید سجاد کو بھی ضرور واپس لائیں۔ (جی ضرور) مولِ شنید سے رضوانہ پرنس نے بہت اچھی ملاقات کروائی ان کے جوابات برجستہ اور سادگی سے پُر تھے۔ شائستہ زریں آپ کا بہت شکریہ کہ بڑے خوب صورت انداز میں آپ سراہتی ہیں۔ حیات ترمذی نے کاغان سے خط لکھا بڑی خوشی ہوئی کہ وہاں تک ہمارا رسالہ پڑھا جاتا ہے ویسے میں جہاں بھی جاؤں بک شاپ پر پاکیزہ ضرور پوچھتی ہوں جو فوراً ہی مل جاتا ہے۔ ظل شاہین سے خاص طور پر عرض ہے کہ ہمیں خود بھی غزالہ سے گفتگو مختصر لگی انشاء اللہ زندگی رہی تو غزالہ جب پاکستان آئیں گی تو مزید باتیں ہوں گی۔ انٹرویو پسند کرنے کا شکریہ یہ انجم باجی اور عذرا رسول صاحبہ کی رہنمائی سے ہی ممکن ہوتا ہے۔ اقبال بانو صاحبہ انٹرویو دینے کے بعد آپ خاموش ہوگئیں آپ کا افسانہ بھی ہم پڑھنا چاہتے ہیں۔ غزالہ آپا، آپ کی حوصلہ افزائی کا اور انٹرویو کی تعریف کا شکریہ۔ آپ نے جوابات ہی اتنے درست اور تفصیلی دیے ہیں کہ تمام پڑھنے والوں کو مزہ آیا اور جو قارئین آپ کو پڑھتے آئے ہیں۔ ان کے لیے تو نہایت مسرت کا مقام تھا کہ ایک عرصے بعد آپ پاکیزہ میں نظر آئیں۔ آپ کی دعاؤں اور نیک خواہشات کا بے حد شکریہ۔ ان تمام بہنوں کا بھی شکریہ کہ جنہیں وہ آئے بزم میں کا سلسلہ پسند آرہا ہے۔ آخر میں دونوں ناولوں پر بات ایک تو عنیزہ سید نے بہت خوب صورت ناول لکھا، ان کی گرفت اول سے آخر تک مضبوط رہی اور تمام کرداروں کے نتائج سے بھی آگاہ کیا...... دوسرا ستمبر میں ختم ہونے والا رفعت سراج کا ناول جو آخری دو اقساط کو تیزی سے لے



گئیں مگر کہانی اپنے منطقی انجام کو ہی پہنچی۔ وہ الگ بات کہ کچھ باتیں قارئین کے ذہنوں میں کلبلاتی رہ گئیں مگر جملوں کے ذریعے آپ نے کافی حد تک وضاحت کردی۔ ناولٹ ترکِ وفا میں نایاب جیلانی جس خوب صورتی سے منظر نگاری اور کردار نگاری کررہی ہیں اس کا جواب نہیں۔ ذہن میں تصویر بنتی چلی جاتی ہے۔“ (پیاری نزہت تفصیلی تبصرے کا شکریہ)

✿ اختر شجاعت، کراچی سے۔ ”سب سے پہلے اداریہ دیکھا دل کو چھو گیا...... یقین کرو آج کے لوگوں کا درست تجزیہ کیا ہے...... کاش ہمیں اپنے رب پر توکل کرنا آجائے۔ غزالہ نگار کا انٹرویو بہت ہی بھرپور تھا۔ ان کی تحریریں ہمیشہ ہی پسند رہی ہیں۔ شمیم فضل خالق سے بھی گفتگو دلچسپ رہی، نزہت صاحبہ آپ انٹرویو کے سلسلے بخوبی نبھارہی ہیں۔ شائستہ زریں واقعی بہت محبت سے اپنا سروے مرتب کرتی ہیں اور بہت مزہ آتا ہے۔ ہاں عظمیٰ کا سفرنامہ پڑھ کر بے حد مزہ آیا۔ کراچی میں بیٹھ کر ملائشیا کی سیر کرلی...... بہت لطف آیا۔ پُرمزاح اور برجستہ جملے کمال کے تھے اور پھر دل کے اندر چھپی اپنے دیس کی محبت جگہ جگہ چھلک رہی تھی۔ اگر کبھی اپنے ایمان کو چیک کرنا ہو تو دیکھو کہ اپنے وطن سے کتنی محبت ہے۔ عظمیٰ بیٹا تم تو اپنے سفرناموں پر مشتمل دلچسپ ایک کتاب شائع کروالو۔ بہرحال دونوں اقساط بے حد دلچسپ تھیں۔ ہاں جلترنگ پر کچھ نہیں بولوں گی۔ یہ تحریر ایسی ہے جو تبصرے سے بہت آگے ہے۔ ہاں آپ کے عمرے کی تفصیلی روداد کی منتظر ہوں۔“ (تبصرے کا شکریہ)

✿ ناہید فاطمہ حسنین، کراچی سے۔ ”انجم باجی یوں تو ہمارا پورا وطن اور اہلِ وطن سب ہی مہمان نواز اور دل والے ہیں مگر یہاں آپ کو خاص طور پر اہلِ لاہور کے بارے میں بتاؤں کہ جہاں پچھلے دنوں کچھ ادبی اور نجی مصروفیت کے باعث جانا ہوا اور میں نے آپ کو ان سرگرمیوں کی اطلاع بھی دی تھی۔ میں نے کُل پانچ دنوں میں بھرپور لطف اٹھایا پہلے تو الحمرا کی ادبی بیٹھک میں شاعر اعتبار ساجد نے مدعو کیا ہوا تھا۔ الحبیب لٹریری فورم نے مجھے ادب کے عزیز نظامی ایوارڈ سے نوازا جو ادب کی سرِ قد شخصیت بشریٰ رحمٰن کے ہاتھوں میں نے وصول کیا۔ ”کراچی والوں کی ایک خوبی یہ بھی ہے کہ وہ اپنے کمٹمنٹ کے بہت پکے ہوتے ہیں۔“ ان تعریفی الفاظ کے ساتھ جب مجھے ایوارڈ کی دعوت دی گئی تو کراچی کے نام پر میرا سر فخر سے بلند ہوگیا...... بشریٰ رحمٰن نے بڑی اپنائیت سے مصافحہ کیا گرم جوشی سے جپھی ڈالی۔ وہاں موجود ادب کی قد آور شخصیات نے ہمیں یعنی مجھے اور میرے بیٹے عزیر کو فوری طور پر چائے اور کھانے کی دعوت دے ڈالی لیکن ہمارے پاس وہی وقت کی قلت...... سو سب سے معذرت کی۔ ایوب عافی صاحب جو BJB قوالی گروپ کے روحِ رواں ہیں نے بہت انکار کے باوجود ہمیں بہترین ریسٹورنٹ میں ڈنر کروادیا...... رات گئے وہ ہمیں مختلف مقامات دکھاتے اور ان کے حوالے سے معلومات بہم پہنچاتے رہے۔ ایوب عافی انتہائی منکسر المزاج سادہ اور بہت عمدہ شاعر ہیں۔ میں نے لاہور پہنچنے کے اگلے روز ہی احباب اور رشتے داروں کو فون کھڑکھڑانے شروع کیے جس کے نتیجے میں کسی سے بات ہو پائی کسی سے نہیں۔ دُردانہ نوشین جو مظفر گڑھ میں رہتی ہیں ان سے فون پر بات چیت ہوئی۔ وہ اپنے ہاں بلانے پر اصرار کررہی تھیں۔ بشریٰ مسرور جو اَب اسلام آباد میں ہیں انہوں نے بھی اسلام آباد مدعو کیا۔ غرضیکہ اپنے دوست احباب، رشتے داروں سے بات چیت کرنے میں بہت لطف آیا۔ تیسرے دن ہم واہگہ بارڈر کے لیے روانہ ہوئے۔ واہگہ بارڈر پر شام پانچ بجے ایک پُروقار تقریب...... ہوتی ہے جو مغرب کے وقت اختتام پزیر ہوتی ہے۔ اس تقریب میں انڈیا اور پاکستان اپنے، اپنے جھنڈے اتارتے ہیں اور پھر اگلے دن علی الصباح دوبارہ لگائے جاتے ہیں۔ واہگہ بارڈر کا ماڈل ٹاؤن سے فاصلہ 32 کلو میٹر ہے۔ اس تقریب کی کوریج کے لیے کچھ غیر ملکی صحافی و سیاح بھی موجود تھے۔ دونوں طرف اپنے، اپنے ملک کے نغمے بھی نشر کیے جارہے تھے۔ رینجرز کی پریڈ کے بعد جھنڈے کو بہت احترام سے اتار کر اس مقام کی تیسری منزل پر جہاں قائداعظم کی تصویر آویزاں کی ہوئی تھی جھنڈے کو رکھا گیا۔ یہ ایک انتہائی منظم و منفرد تقریب تھی۔ لاہور آئیں اور جناب شاپنگ نہ کی جائے یہ تو ہو نہیں سکتا۔ ہم نے انارکلی سے لے کر لبرٹی اور فورٹریس تک کے شاپنگ سینٹرز کی سیر کی۔ کچھ اشیا کراچی سے مہنگی اور جوتے، چپل، لیدر گڈز، بیگ، پرس وغیرہ اعلیٰ معیار کے اور نسبتاً سستے لگے۔ آخری دن ہمارے اعزاز میں ریاض رومانی صاحب نے ایک بہت بڑے مشاعرے کا اہتمام کیا جس کے صدر جناب معروف شاعر اعتبار ساجد صاحب اور مہمانِ اعزازی مجھ ناچیز کو بنایا گیا تھا۔ میں نے کراچی کے حوالے سے دو غزلیں سنائیں جن پر مجھے بھرپور داد ملی۔ بجا طور پر لاہور والے داد دینے میں بہت سخی ہیں۔ آخر میں صدر صاحب نے اپنی غزل

سنا کر مشاعرہ لوٹ لیا۔ ان کا ایک قطعہ جو مجھے بے پناہ پسند ہے، آپ بھی سنیے۔

رہا یا برہنہ وہ خود مگر نیا بوٹ مجھ کو دلا دیا
میرے باپ کے اسی ادب نے مجھے باپ جیسا بنا دیا
کبھی سردیوں میں ہوا چلی تو ٹھٹرتی رات کو فرش پر
میرا باپ چپکے سے سو گیا مجھے اپنا کھیس اوڑھا دیا

اگلا دن ہمارا پیکنگ میں گزرا اور ہم جانے سے چند گھنٹے قبل داتا دربار پر حاضر تھے کہ یہاں کی حاضری نہ کی تو کچھ نہ کیا۔ لاہور آئے تو ہم بائی ائر تھے مگر ہماری کراچی واپسی بزنس ٹرین سے تھی۔ میں لاہور کے تیزی سے گزرتے مناظر نظروں میں جذب کرتی جا رہی تھی۔ لاہور کا پانچ روزہ سفر شاید میں بھلا ہی نہیں پاؤں۔ جہاں زندگی کے ہر طبقے اور شعبے سے تعلق رکھنے والے فرد نے ہمیں عزت اور محبت دی۔ میں نے خاص طور پر یہ لکھ کر اپنے دلی جذبات کا اظہار کیا ہے۔ شہرِ لاہور سے تعلق رکھنے والی رائٹرز اور قاری بہنوں کو میرا بہت بہت سلام۔'' (شکریہ آپ کے سفر کی روداد پڑھ کر اچھا لگا)

٭ مہوش ہاشمی، موڑ کھنڈا سے۔ ''دس سال سے پاکیزہ کی قاری ہوں لیکن خط پہلی بار لکھ رہی ہوں۔ پاکیزہ سے میرا رشتہ تو لازم و ملزوم سا ہے۔ عنیزہ سید، عمیرہ احمد، فرحانہ ناز ملک، رفعت سراج کی تحریریں بے حد پسند ہیں۔ کچھ لوگ ایسے ہوتے ہیں کہ جن کی تعریف کے لیے الفاظ کم پڑ جاتے ہیں۔ انجم آنٹی ایسی شخصیت ہیں جن کی تعریف میں لفظوں میں بیان نہیں کر سکتی۔ مجھے کچھ کہنا ہے، اور بہنوں کی محفل بہت پسند ہیں، کافی عرصے سے آپ کا کوئی ناول نہیں پڑھا۔ پلیز آنٹی آپ بھی لکھیں۔ امانت میں شبینہ اور احمر کی ایک ملاقات تو ہونی چاہیے۔ برہان کی شادی کا فیصلہ رابی کے لیے تو بہت بڑا صدمہ ہوگا۔ شام شہر یاراں میں مہر زاد کا کردار بہت زیادہ پسند آیا ہے۔ کاش ہمارے ملک میں بھی ایسے سیاست دان ہوتے۔ باقی سب کے لیے قربانی دے کر شام تو بس مہر زاد کے حصے میں آئی ہے۔ ترک وفا میں تو مالا کی الجھنیں بڑھتی جا رہی ہیں بہت ہی سنسنی خیز اسٹوری ہے۔ آنٹی میں بھی پاکیزہ میں اپنے افسانے بھیجنا چاہتی ہوں۔'' (اس محفل میں خوش آمدید، بیٹی کے موضوع پر آپ کا افسانہ پڑھا۔ ابھی آپ کو بہت محنت کی ضرورت ہے۔ آپ مطالعہ کثرت سے کریں اور پھر اپنی کہانیاں ہمیں بھیجیں)

٭ اینہ عندلیب، سلانوالی سے۔ ''ان دنوں میں پھر شدید بیمار ہوں۔ اپنی تمام بہنوں کے لیے میرے دل میں بے حد محبت اور احترام ہے۔ میری سب بہنیں دعاؤں میں ساتھ ساتھ رہتی ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ سب کو سلامت، خوش رکھے، آمین۔ مجھ سے اگر کوئی بہن خفا ہے تو پلیز فراخ دلی سے اپنی ناچیز بہن کو معاف کر دیں اور باجی جان آپ پاکیزہ میں میرا تذکرہ پیار سے کرتی ہیں، کچھ بہنوں نے رابطہ ختم کر دیا، وہ ان کی مرضی...... اللہ انہیں خوش رکھے۔ میں نے کئی بار ان بہنوں کو فون کیا، اٹینڈ نہیں کیا بذریعہ میسج بھی میں نے ان سے پوچھنے کی کوشش کی، جواب نہیں آیا مگر اللہ تعالیٰ سب بہنوں کو شاد و آباد رکھے۔'' (پیاری بہنو...... اینہ سے رابطے میں رہو، یہ لڑکی ہر ایک سے سچی محبت کرتی ہے)

٭ تسنیم رضا ذوالفقار، فیصل آباد سے۔ ''دیپ دل کے جلنے میں بیٹی کی خوب صورتی نے باپ کو بالکل ہی سوچ سمجھ سے بالاتر کر دیا اور دولت کی پٹی آنکھوں پر چڑھا دی جو سگے بھتیجے کو دھتکار دیتا ہے مگر ظرف ہو تو حفیظ الدین جیسا جو اپنے بھائی کی سب بے عزتی بھلا کر مشکل وقت میں پھر سے گلے لگا لیتا ہے۔ شام شہر یاراں میں کلیم اور سلیم بالکل کاروباری سوچ کے حامل نکلے بہن کے رشتے میں بھی اپنا ہی نفع سوچا۔ بہر حال دانیال کو اس طرح زیادہ پاپڑ نہیں بیلنے پڑیں گے۔ زوئی تو ہم پیدائشی مسلمانوں سے بھی زیادہ پکی نکلی جو مرغیاں بھی اپنی نگرانی میں ذبح کرواتی ہے۔ واہ زوئی واہ...... ویسے عنیزہ سید نے ہمیں نیا ادراک دیا۔ کیچڑ میں کنول، شہزادی کی شدید خواہش کے باوجود اسے یہ معلوم نہیں ہونے دیا کہ وہ واقعی جس باپ کی بیٹی ہے اس کا تعلق اس کوٹھے سے نہیں تھا۔ اس کے ساتھ تو بہت برا ہوا کہ آسمان سے گرا کھجور میں اٹکا اور کھجور میں اٹک کر جان ہی دے دی۔ ام ایمان کی دھوپ میں سائبان میں پہلی بات یہ کہ جس طرح مقبول احمد کی شادی اس کی رضا کے بغیر ہوئی اس طرح والدین کو نہیں کرنا چاہیے سعدیہ رئیس کی ماڈل گرل گو کہ پرانی بات مگر ہر دور میں یہی ہوتا آیا ہے۔'' (تبصرے کا شکریہ)

٭ تسنیم قریشی، کوہاٹ سے۔ ''پہلے مجھے کچھ کہنا ہے پڑھا ہمیشہ کی طرح آپ نے موقع کی مناسبت سے بہت اچھا



لکھا۔ پھر اس کے بعد علم، معرفت الٰہی سے مستفید ہوئے۔ بہت ہی معلوماتی اور ایمان افروز سلسلہ ہے۔ نگہت سیما کی تحریر ایک عمر کے بعد شکر ہے سویرا اقبال کو ایک عمر کے بعد ہی سہی حقیقی رشتوں کی حقیقی محبت مل تو گئی۔ تحریر پسند آئی۔ نایاب جیلانی کا ناولٹ اچھا جا رہا ہے۔ سمیرا حمید، ام ثمامہ، شیریں حیدر، ام مریم، عقیلہ حق وغیرہ سب نے اچھا لکھا۔ لیکن ایک تحریر جس نے مجھے قلم اٹھانے پر مجبور کیا مایہ ناز مصنفہ ناہید سلطانہ اختر کی دس نمبر کا سوال۔ حقیقت پر مبنی سوئے ہوئے ضمیر کو جگانے والی عمدہ تحریر سارے پاکیزہ کی جان تھی۔ عظمیٰ آپ کا بہت شکریہ کہ آپ نے ہم سب کی خواہش پر پاکیزہ کے لیے لکھا۔ آپ کے خوب صورت اندازِ تحریر کے ساتھ سفرنامے کا پہلا حصہ بہت پسند آیا اور دوسرے کا انتظار ہے۔ خاص کر انڈین عورت سے ملاقات کو تو ہم نے بھی بہت انجوائے کیا۔ امید ہے کہ آپ آئندہ بھی پاکیزہ کے لیے ایسی خوب صورت تحریریں لکھتی رہیں گی۔ موبل شنید سے ملاقات اچھی لگی اور پلیز ناہید سلطانہ اختر، عنیزہ سید، عظمیٰ آفاق اور عمیرہ احمد سے بھی ملاقات کروائیں۔ نزہت اصغر صاحبہ کو سلام۔'' (آپ کی رائے پہنچائی جا رہی ہے)

٭ حمیرا نوشین، منڈی بہاؤ الدین سے۔ ''اپنی تمام تر توانائیوں سمیت آپ سے پھر مخاطب ہوں۔ اس مقولے پر عمل کرتے ہوئے کہ کسی بھی حالت میں اپنے حوصلے کو مت گراؤ۔ سرورق پرانی فلموں کی ہیروئن جیسا لگا۔ سب سے پہلے تو بہنوں کی محفل میں آپ کا عمرے کا مختصر سا حال پڑھا جسے پڑھ کر جسم میں ایک سنسنی سی دوڑ گئی۔ میری آنکھوں میں بھی وہی مناظر گھوم گئے۔ جب ربِ کائنات نے مجھ عاصی کو بھی اپنے گھر اور اپنے حبیب کے روضے پر بلایا تھا۔ باجی میں بھی اپنے اس حسین سفر کا حال لکھنا چاہتی ہوں کیا لکھ کر بھیج دوں۔ عظمیٰ نے تو گھر بیٹھے ملائشیا کی سیر کروا دی مزید مقامات دیکھنے اور جاننے کے لیے بے تاب ہوں۔'' (مختصراً احوال بھیج دیں)

٭ سیدہ عطیہ زاہرہ، لاہور سے۔ ''خوب صورت سرورق تھا۔ کہانیوں کا انتخاب بھی بہت اچھا تھا۔ دلہن نمبر کے لحاظ سے پرچہ بہت اچھا ترتیب دیا گیا تھا۔ اس کے لیے میں آپ کو مبارک باد دیتی ہوں۔'' (شکریہ)

٭ مہرین ہاشمی، ننکانہ صاحب سے۔ ''تمام رائٹرز بھی اچھی ہیں اور عمیرہ احمد تو میری ہارٹ فیورٹ رائٹر ہیں۔ آنٹی آپ مجھے بہت، بہت اچھی لگتی ہیں۔ آنٹی ایک بات پوچھنی تھی کہ اگر کسی افسانے یا ناولٹ میں کوئی ورڈنگ اچھی لگے تو کیا ہم آپ کے رسالے یا کسی اور میگزین میں بھیج سکتے ہیں۔'' (مگر اس میں رائٹر کا نام ضرور شامل کیجیے گا)

٭ سنبل ملک لاہور سے۔ ''ملائشیا کی سیر، سفرنامہ بہت خوب صورت لکھا۔ آنٹی انجم کو عمرے کی دوبارہ سے بہت بہت مبارک۔ کچھ لوگ تو زندگی میں ایک بار ہی وہاں جانے کی حسرت کے لیے سر توڑ کوشش کرتے ہیں جبکہ آنٹی انجم جیسے خوش نصیب بار بار فیض یاب ہوتے ہیں۔ اجیہ جیسے بچے جو خاندان سمیت بیرونِ ملک سیر پر جاتے ہیں اور کچھ پاکستان کے اندر اپنے شہر کو ہی دیکھنے کی حسرت پوری نہیں کر پاتے۔ جانتی ہوں کہ میری رائے کی کیا اہمیت ہے پھر بھی قلم سچ اگلنے سے باز نہیں آتا۔ ایک اور سوال؟ آنٹی جی، ہمیشہ ایسا کیوں ہوتا ہے کہ جو سچا ہوا سے ذلیل و خوار کیا جاتا ہے وہ ہمیشہ اکیلا ہی سچ کی خاطر کھڑا ہوتا ہے۔ اگر اللہ کی مہربانی ہو تو وہ کوئی معجزہ کر دے تو سچا شخص بری الذمہ ورنہ سزا کا مستحق...... آنٹی رفعت سراج کی امانت اس مرتبہ مزید عقل کی گرہیں کھول گیا۔ رابی کا ردِ عمل کیا ہوگا جب اسے برہان اور کائناز کے رشتے کا پتا چلے گا یہ سسپنس باقی ہے اور جابر علی کا کیا بنتا ہے کیونکہ وارث علی تو فرار ہو گیا۔ جبکہ ایس پی شاہ زمان کو بھی سزا ملنی چاہیے۔ شام شہر یاراں کیا خوب صورت اینڈ کیا ہے، سلیوٹ پیش کرتے ہیں آنٹی عنیزہ سید کو...... میرال صلاح الدین واقعی ایک کنول تھی جبکہ حمزہ کو اس کے والد کی سپورٹ نے کامیاب کر دیا اور عافیہ آنٹی نے بھی مصالحت اختیار کی جو ان کی ذہنی پختگی کا ثبوت ہے۔ دس نمبر کا سوال ایک تجزیہ ایک تجربہ جو ہم سب کو روزانہ ہوتا ہے مگر جس خوب صورتی سے لفظوں کی صورت میں ناہید سلطانہ اختر نے ڈھالا واقعی زبردست تھا مگر ساتھ ایک شکوہ بھی اگر نو وارد یا ہم جیسے نئے لوگ لکھ کر بھیجتے تو آپ کبھی شائع نہیں کرتیں۔'' (ناہید سلطانہ جیسی رواں تحریر لکھنے کے لیے ایک تجربہ چاہیے۔ آپ کیا ناہید سلطانہ اختر جیسا میں نہیں لکھ سکتی)

٭ سیدہ جیا عباس، تلہ گنگ سے۔ ''سارے افسانے ہی زبردست رہے۔ پاکیزہ ڈائری، بہنوں کی محفل اور میں اکثر گنگناتی ہوں میرے موسٹ فیورٹ سلسلے ہیں۔ اپیا جی پچھلے سال بہت صبر آزما مراحل کے بعد ایک بک شائع ہوئی مگر حالات،

واقعات اور پے در پے حادثات نے اتنا موقع نہیں دیا کہ اس کی رونمائی یا ڈسٹری بیوشن کی طرف توجہ دے پاتی۔ اب ذرا سی سنبھلی ہوں تو سوچ رہی ہوں اس جانب توجہ دوں۔ دوسری بات میں افسانہ نگاری میں اور شاعری میں نام کمانا چاہتی ہوں۔ پلیز میری رہنمائی کریں۔'' (آپ اپنی نظمیں، غزلیں مجھے ارسال کریں، میں انہیں ضرور شامل کروں گی)

٭ رابعہ عمران چوہدری، رحیم یار خان سے۔ ''عظمیٰ آفاق کا سفرنامہ بہت ہی دلچسپ ہے۔ پڑھ کر اتنا مزہ آیا کہ کیا بتاؤں...... مولی شنید سے ملاقات خوب رہی۔ ناہید سلطانہ اختر کی تحریر سبق آموز تھی۔ ام ثمامہ کی کرتار سنگھ بہت اچھی لگی۔ واقعی یہ بات بھی سچ ہے جیسے پانچ انگلیاں برابر نہیں ہوتیں ویسے ہی سب انسان ایک جیسے نہیں ہوتے۔ کرتار سنگھ نے کتنی بڑی قربانی دی مگر آج کل نفسانفسی کے اس دور میں ایسی دوستیاں ایسا مخلص پن کم ہی ملتا ہے۔ شیریں حیدر کی تحریر بوجھ بیٹیوں کا بہترین تھی۔ مجھے بھی اللہ پاک نے 3 بیٹیاں دی ہیں اور میرے لیے وہ قیمتی ہیروں جیسی ہیں۔ سمیرا حمید بہت اعلیٰ، زبردست، بہت ہی اچھا لکھتی ہو۔ انجم آنٹی جلترنگ میں دیورانی کے نام عید کارڈ پڑھ کر میں اور میری جیٹھانی بہت ہنسے۔ ویسے آپ کو یہ دیورانیوں جیٹھانیوں والے حالات کا کیسے پتا چل جاتا ہے۔ سچی قسم سے ایسا ہی ہوتا ہے ناں اکثر...... واہ، واہ...... بہت مزہ آیا اور بس اب آپ کے جواب کی منتظر رہوں گی۔ دیکھوں گی مجھے آپ کی رنگین، دلکش سی محفل میں کتنی جگہ ملتی ہے۔'' (تبصرے کا شکریہ، ہر ماہ اپنے تبصرے کے ساتھ شرکت کرو اور مجھے خوش رکھو)

٭ ظلِ شاہین، رحیم یار خان سے۔ ''ایک نشست میں اپنی موسٹ فیورٹ رائٹر نگہت سیما کا ناولٹ پڑھا۔ اک عمر کے بعد۔ رومینٹک ٹائپ سے ہٹ کر انتہائی حساس اور بہترین موضوع ایک غیر معمولی حساس بچی اور بے پروا سنگدل والدین کے مابین جو رشتہ تھا جو واقعات کے اتار چڑھاؤ تھے ان کا ایک، ایک لفظ ہمیں رلا دینے کے لیے کافی تھا۔ (نہ صرف میں بلکہ میری چھوٹی بہن گل بھی یہ ناولٹ پڑھ کر بہت روئی) مجھے ایک بات کچھ ہضم نہیں ہوئی کہ ایک گلی میں رہتے ہوئے کیا ماں، باپ اس قدر سنگدل ہو سکتے ہیں کہ اپنی ایک اولاد کو اتنے برے طریقے سے نظر انداز کر دیں کہ اس بچی کے دل میں زخم نہیں ناسور بن گئے۔ سویرا اقبال کے بچپن کے رویے، اس قدر بے بسی، خاموشی، والدین اور بہن بھائیوں کی عدم توجہی، انسانی نفسیات کا اس قدر عمیق مشاہدہ...... نگہت آپا لگتا ہے کہ آپ کے قلم میں سیاہی کے بجائے نمکین پانی ہے اور آنسوؤں سے لکھے یہ الفاظ مسلسل ہمارے دل و نظر کو جل تھل کرتے رہے۔ گاؤں کا ماحول وہاں کا کلچر ایک کسان اور اس کی تمام فیملی ان کے عمومی رویے سب حقائق پر مبنی تھے کردار نگاری بہت عمدہ اور فطری انداز میں کی گئی۔ آخر میں باری کے کردار نے سویرا اقبال کا دل صاف کرنے میں زخموں پر مرہم رکھنے میں اہم کردار ادا کیا تو کچھ ہمارے بھی آنسو تھمے اختتام خوشگوار رہا شکر ہے کہ والدین حیات تھے جو انہوں نے سویرا اقبال کو اپنے سینے سے لگا کر اس کی برسوں کی تشنگی مٹا دی۔ ویسے مجھے گلہ استانی جی کے کردار سے بھی ہے کہ انہوں نے قدم، قدم پر اس بچی کو یہ احساس کیوں دلایا کہ وہ ان کی سگی بیٹی نہیں ہے وہ تمام ضروریاتِ زندگی پوری کرنے کے ساتھ، ساتھ اس کو ماں کی محبت بھی دیتیں تو بات تھی بہرحال نگہت آپا کی یہ یادگار تحریر تھی پھر ناہید سلطانہ اختر کی تحریر دس نمبر کا سوال پڑھی۔ جس نے ہلا کر رکھ دیا۔ ناہید آپا نے معاشرے کی ایک تلخ حقیقت کو بے نقاب کیا ہے۔ ہمارے گورنمنٹ اسپتالوں میں ایسا ہی ہوتا ہے۔ غریب اور سادہ لوح لوگوں کے ساتھ ایسا ہی انسانیت سوز سلوک کیا جاتا ہے ہاں جن کے سورسز اسپتالوں میں ہوتے ہیں ان کی شنوائی ہو جاتی ہے۔ ورنہ ڈاکٹرز اور نرسوں کی بے پروائی اور عدم توجہی سے کتنے ہی لوگ روزانہ لقمۂ اجل بن جاتے ہیں اور اب ذکر ہو جائے عظمیٰ آفاق کے سفرنامے کا، ویلڈن عظمیٰ جی آپ نے ثابت کر دیا کہ انجم انصار کی بیٹی ہو، وہی باجی والا اسٹائل مگر نیا انداز نئے طرزِ تحریر کے ساتھ! عظمیٰ تم نے بھی لفظوں کے جلترنگ بجا ڈالے۔ کتنے ہی مقام پر پڑھتے، پڑھتے میں ہنسی نہ ضبط کر سکی بہت خوب صورت نیچرل اندازِ تحریر ہے۔ ہمیں بہت خوشگوار ماحول میں ملائشیا کی معلومات مل رہی ہیں۔ اگلی قسط کا انتظار ہے ویسے باجی آپس کی بات ہے کیا اسکول ٹرپ آؤٹ آف کنٹری بھی جاتے ہیں۔'' (جی ہاں، گزشتہ دنوں میرا ایک نواسا اپنے اسکول کا میچ کھیلنے دبئی گیا ہوا تھا اور ماشاءاللہ سب ہار کر بھی آئے تھے)

٭ یاسمین اقبال، سنگھ پورہ لاہور سے۔ ''بہت شکریہ کہ آپ نے اگست کے شمارے میں میری نظم شائع کی جس کے لیے میں جتنا بھی شکریہ ادا کروں کم ہے۔ مجھے ناول امانت اور ترک وفا بہت، بہت پسند ہے۔ جلترنگ تو بڑے مزے کا ہوتا ہے



اللہ کرے زورِ قلم اور زیادہ...... آپی میری درخواست ہے فاطمہ زہرا جبیں کا انٹرویو ضرور شائع کریں، اب ان کا کوئی افسانہ نہ کوئی ذکر کبھی نظر سے گزرا۔ جولائی کی بہنوں کی محفل میں ان کا نام پڑھ کر دل بڑے خوشگوار انداز میں دھڑکا۔ آپ نے غالباً انہیں سالگرہ کی مبارک باد دی تھی۔ آپی فاطمہ زہرا جبیں ہمارے پڑوس میں رہتی تھیں۔ بڑی، بڑی خوب صورت سی آنکھوں والی ہم سب کی جبیں باجی جنہیں دیکھنے کے لیے میں گھنٹوں دروازے پر کھڑی رہتی تھی۔ بڑی پیاری اور بہت محبت کرنے والی ان کی سب سے چھوٹی بہن نگین میری دوست اور کلاس فیلو تھی۔ ہم نے سب سے پہلے پاکیزہ انہی کا چرا کر پڑھا تھا۔ بعد میں انہیں پتا چلا تو وہ محبت سے خود دے دیتی تھیں۔'' (فاطمہ زہرا جبیں فیس بک پر موجود ہیں۔ آپ ان سے رابطہ کر سکتی ہیں اور یہ ہماری بہت پرانی دوست بھی ہیں)

٭ شبنم کنول، پاپا نگری سے۔ ''ڈین کی باتوں کا سلسلہ بہت اچھا جا رہا ہے۔ میں اکثر گنگناتی ہوں میں پروین افضل، صبا کمال، زریں ارمان کے شعر بڑے پسند آئے پھر میں نے جلدی سے اپنا نام ڈھونڈنے کی کوشش کی۔ مجھے اپنا نام کہیں بھی نظر نہیں آیا۔ بوجھل دل کے ساتھ بہنوں کی محفل میں قدم رکھا تو اپنا نام دیکھ کر دل باغ، باغ ہو گیا۔ پاکیزہ میں عنیزہ سید نے شام شہر یاراں کا اینڈ بالآخر کر ہی دیا آخری قسط بہت اچھی تھی۔ ویل ڈن عنیزہ آپ کو میری طرف سے ناول مکمل ہونے پر مبارک باد اللہ تعالیٰ آپ کو اس سے بھی اچھا لکھنے کی توفیق دے۔ شیریں حیدر، ام مریم، شائستہ عزیز، حمیرا خان سب کے افسانے اچھے رہے۔'' (شکریہ)

٭ شگفتہ شفیق، کراچی سے۔ ''دلہن نمبر شاندار...... رفعت سراج کے ناول کی آخری قسط ٹھیک رہی۔ نگہت سیما کے ناول کا آغاز اچھا ہے۔ آگے، آگے دیکھتے ہیں زاہدہ پروین کے ناولٹ کے بارے میں رائے بعد میں دوں گی۔ شیریں حیدر کی تحریر مجھے ہمیشہ بہت پسند آتی ہیں۔ شائستہ زریں کا سروے بہت ہی اچھا تھا اور شمیم فضل خالق کتنی سادہ اور سوئٹ سی ہیں۔ اب سیما مناف، عنیزہ سید، قیصرہ حیات سے جلد ملاقات ہونی چاہیے۔ عظمیٰ آفاق کا یہ سفرنامہ بے حد دلچسپ اور معلوماتی ہے اور اسے پڑھ کر مجھے بہت ہی لطف آیا۔ کیا یہ ان کا پہلا سفرنامہ ہے۔'' (تبصرے کا شکریہ، یہ عظمیٰ کا چوتھا سفرنامہ ہے، پہلا امریکا کے بارے میں تھا، دوسرا پاکستان کے شمالی علاقہ جات کے بارے میں تیسرا اس نے اپنے پہلے عمرے کے بارے میں لکھا تھا اور یہ تینوں سفرنامے دیگر رسائل میں شائع ہوئے تھے)

٭ آمنہ پروا عالیہ، جہانیاں سے۔ ''پاکیزہ میں ایسی پذیرائی ہوئی کہ دل پھر سے شرکت کے لیے مچل اٹھا۔ ہمارا تبصرہ پاکیزہ میں شامل کرنے اور مصنفین تک پہنچانے کا بے حد شکریہ...... پاکیزہ ایک لاجواب پرچہ ہے۔ خصوصاً خطوط اور ان کے جوابات، لاجواب، باکمال، بے مثال ہوتے ہیں۔ سلسلے وار ناول ہمیشہ کی طرح بہترین لگے۔ اگرچہ ہم نے پہلی، پہلی اقساط نہیں پڑھیں پھر بھی مصنفین کا اندازِ تحریر دلچسپی لینے پر مجبور کر رہا تھا۔ سکینہ فرخ کا کاشانۂ الفت دل گداز تحریر تھی۔ باقی تحریروں میں ترک وفا کا مقابلہ کوئی نہیں کر سکتا...... ایک منجھا ہوا قلم کار جو اپنے اندازِ تحریر سے ساٹھ کی دہائی تک کا تجربہ رکھتا ہے۔ ترک وفا ایک ہی نشست میں مکمل کر لینے، پڑھ لینے پر اکسانے والی تحریر ہے۔ فرحانہ ناز صاحبہ کا اندازِ تحریر لاجواب ہے۔ یہ شگفتہ تحریروں کی قلم کار ہیں، جانے کیوں اس دفعہ متاثر نہیں کر سکیں۔ ہالا احمد نے یقینی طور پر تلوار سے تبصرہ لکھا تھا۔ پڑھ کر کڑواہٹ سی محسوس ہوئی۔ لکھنے والا بھی تو انسان ہے کوئی مشین نہیں...... محترمہ کا تبصرہ بہت بے رحمانہ تھا۔ پڑھ کر افسوس ہوا۔ باقی پاکیزہ اپنے دورِ عروج پر ہے اور پاکیزہ کی مصنفات اپنے فن کے کمال پر ہیں۔'' (شکریہ)

٭ فرحین اشفاق، گگو منڈی سے۔ ''سب سے پہلے ترک وفا پڑھی...... یہ قسط بھی سسپنس سے بھرپور تھی۔ شام شہر یاراں اور امانت کے بعد نگہت سیما کے مکمل ناول اک عمر کے بعد پر آئے، بہت زبردست ناول مزہ آ گیا پڑھ کر...... سمیرا حمید، پریم ریت لیے اپنے مخصوص انداز میں آئیں۔ افسانے بھی سب اچھے لگے لیکن تجدید وفا بس ٹھیک لگا (پسند اپنی اپنی) آپی عظمیٰ آفاق کے ساتھ ملائشیا کی سیر بھی مزے کی رہی۔ بہنوں کی محفل آج کچھ زیادہ ہی اچھی لگ رہی تھی۔'' (آپ کا خط جو موجود تھا، دیگر تحریروں کو پسند کرنے کا شکریہ)

٭ حافظ اقرار حسن، لاہور سے۔ ''کسی بھی ڈائجسٹ کے لیے یہ میرا پہلا خط ہے۔ مجھے بچپن سے ہی کہانیاں پڑھنے کا

شوق تھا اور عمر کے ساتھ، ساتھ کہانیوں سے ناول، افسانے، ڈائجسٹ بھی پڑھنا شروع کر دیے ہیں۔ میں نے پاکیزہ سے تعارف ایک سہیلی کے ذریعے کیا۔ بلاشبہ تمام رسالوں میں سب سے منفرد پاکیزہ ہے اور اس کی انفرادیت اس کی معیاری کہانیاں ہیں جو کہ ناول، ناولٹ، افسانے کی صورت میں موجود ہیں۔ یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ دین کی باتیں، اس کا مستقل سلسلہ ہے اور آج کے اس آشوب زدہ دور میں تو ایسی چیزوں کی ضرورت دگنی ہوگئی ہے، جنہیں ہم نظر انداز کیے ہوئے ہیں۔ جلترنگ ایک اچھا سلسلہ ہے۔ اس کے علاوہ سندیسے، روحانی مشورے، ہومیوکلینک، پاکیزہ ڈائری، میں اکثر گنگناتی ہوں بھی بہترین سلسلے ہیں۔ پاکیزہ کا سلسلہ خوش ذائقہ کے لیے ریسپی بھیج رہی ہوں، ضرور شامل کیجیے گا۔ ایک ناول لکھنے کا ارادہ ہے، ناول قسط وار بھیج سکتے ہیں یا نہیں۔" (ناول بھیجنے سے پہلے اس کا ون لائنر بھیجا جاتا ہے تاکہ پسند آنے کی صورت میں لکھوایا جائے ورنہ نہیں)

٭ ذکیہ ایوب، کراچی سے۔ "دلہن نمبر میں پیاری، پیاری دلہنوں کی تصویریں موجود ہیں۔ شائستہ زریں نے اپنے سروے میں اچھے سوالات کیے اور جواب بھی نصیحت آموز تھے۔ سب سے زیادہ خاموشی پر زور جو بہترین ہتھیار ہے گھر بسانے کے لیے۔ حمیرا کلیم نے شادی کا احوال بہت مزے کا لکھا۔ کیا ہی اچھا ہوتا کہ ان کی تصویر بھی ہوتی۔ رفعت سراج نے اپنا ناول بہت جلدی سمیٹ لیا۔ تشنگی تو رہی مگر مصنفہ بہتر جانتی ہیں۔ نگر کا ناز کے ساتھ بہت برا ہوا۔ آگے بڑھے تو ترک وفا اور اعتبار وفا دو، دو ناول سوچ میں پڑ گئے کہ پہلے کس کو پڑھیں پھر نایاب ہی جیت گئیں۔ کہانی سلو ہونے کے باوجود جاسوسی انداز میں دلچسپ ہے۔ شیریں حیدر نے بھی دلہن نمبر کے حوالے سے بہت خوب صورت تحریر لکھی ہے۔ نگہت سیما کا آغاز تو بہت اچھا ہے امید ہے کہ آگے کی اقساط میں وفاؤں کا امتحان ہوگا۔ زاہدہ پروین کے ناول کی قسط بھی اچھی لگی اور دیسی مہینوں کا ذکر بھی اچھا ہے جو نئی لڑکیوں کو عجیب لگے گا۔ عظمیٰ آفاق کا سفرنامہ بہت ہی اچھی طرح سے ملائشیا کی سیر کروا گیا۔ بچوں کے ساتھ اتنی باریکی سے مشاہدہ کرنا اور پھر تفصیل سے لکھنا...... شاباش عظمیٰ...... ویسے تم نے دعا مانگنے کا طریقہ بھی اچھا بتایا ہے۔ بہت سے پڑھنے والے اس طریقے سے اپنا مقصد حاصل کر سکتے ہیں۔ شمیم فضل خالق سے ملاقات اچھی رہی۔ واقعی بہت سادگی پسند اور سادہ سی خاتون ہیں۔ باقی کی کہانیاں بھی اچھی تھیں۔ جلترنگ پڑھ کر ہم ٹینشن فری ہو جاتے ہیں۔"

٭ فرزانہ قادر، میانوالی سے۔ "رفعت سراج کے ناول امانت کی آخری قسط بہت شوق سے پڑھی مگر کا ناز کے ساتھ ایسا ہرگز نہیں ہونا چاہیے تھا۔ بہنوں کی محفل بھی بہت اچھی لگی مگر عظمیٰ کے سفرنامے نے زیادہ مزہ دیا۔ اب عظمیٰ کو ہر ماہ افسانہ یا ناولٹ ضرور دینا ہے۔ نگہت سیما کے ناول کی قسط ابھی پڑھی ہے جلد رائے دوں گی۔" (جی ضرور)

٭ ثریا ناز، کراچی سے۔ "باجی میرا گھر بکرا منڈی کے قریب ہے اور مجھے بکروں سے بہت ڈر لگتا ہے۔ اس ماہ کی تحریریں سب پسند آئیں اور ساری دلہنیں تو ایک سے بڑھ کر ایک ہیں۔ شمیم فضل خالق کی ساری تصویریں دھندلی سی تھیں۔ اب دیکھتے ہیں کہ آپ مجھے اس محفل میں شامل کرتی ہیں کہ نہیں۔" (اس محفل میں خوش آمدید، ثریا ہمیں تو بکروں سے نہیں ڈر لگتا...... مگر جب ان کی قیمت پوچھتے ہیں، تب واقعی ڈر جاتے ہیں۔ شمیم فضل خالق سے ہم کہہ رہے ہیں کہ جلدی سے خوب واضح تصویر ہمیں ارسال کیجیے گا تاکہ اسے ہم پاکیزہ میں لگا سکیں)

٭ مسز فرح امجد، لاہور سے۔ "اس دفعہ کا دلہن نمبر اپنی مثال آپ تھا۔ حسب معمول ہماری رائٹرز بہنیں ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کی کوشش کر رہی ہیں۔ ماشاء اللہ زور قلم اور زیادہ آپی آپ کے جلترنگ کی تو کیا ہی بات ہے، جتنا مرضی موڈ خراب ہو مگر جلترنگ پڑھتے ہی دل میں اور چہرے پر خوشی کی گھنٹیاں بجنا شروع ہو جاتی ہیں۔ "ویل ڈن" آپی میں چھوٹی سی کہانی بھیجنا چاہتی ہوں امید کرتی ہوں کہ آپ اس کو پاکیزہ میں جگہ دیں گی اور پسند بھی کریں گی۔" (پہلے تمہاری کہانی پڑھ لوں پھر ہی رائے دے سکوں گی)

٭ ارم کمال، فیصل آباد سے۔ "ٹائٹل دلہن نمبر کی مناسبت لیے ہوئے تھا۔ ہمیشہ کی طرح اداریہ ہیروں میں تولنے کے برابر تھا۔ یہ اعزاز بھی ہمارے پاکیزہ ڈائجسٹ کو جاتا ہے کہ اس کے اداریے ایک سے بڑھ کر ایک ہوتے ہیں اور یہ سب کچھ ہماری پیاری باجی انجم انصار کے مرہون منت ہے۔ سلسلے وار ناول کی آخری قسط نے بہت سی تشنگیوں کے پہلو چھوڑ دیے اور آخری قسط فوری طور پر لکھی گئی ہے۔ ساری قسطیں سلوموشن میں چل رہی تھیں۔ جبکہ آخری قسط 100 کی رفتار سے دوڑا دی گئی۔ کہانی کا



اینڈ بالکل ٹھیک نہیں لگا۔ اعتبار وفا نگہت سیما کے نئے ناول کی پہلی قسط پڑھی ابھی رائے محفوظ ہے۔ اس شمارے کی سب سے خوب صورت، پُراثر اور جاندار تحریر...... دلہن وہی جو سا سو من بھائے۔ پڑھ کر بے اختیار آنسو بہنے لگے۔ خوب صورت الفاظ، دلنشیں انداز اور متاثر کن انداز بیاں...... جنگل کا پھول، بہترین الفاظ کا چناؤ منظر کشی لاجواب دوسری قسط کا انتظار ہے۔ ثریا انجم کی آئندہ نہیں ہوگا میں انا پسند مردوں کی سوچ کی عکاسی کی مثال تھی۔ بس یونہی، بس یونہی سا تھا۔ عظمیٰ آفاق نے ہمیں فری میں ملائشیا کی سیر کروادی۔ ہزار روپے کا گنا ہاتھی کو کھلانا بہت دلچسپ اور مزیدار لگا۔ نزہت اصغر نے ہماری سینئر رائٹر شمیم فضل خالق سے ملاقات کروا کر دل کو گارڈن، گارڈن کر دیا۔ ان کی سادگی لیکن محبت سے لبریز گفتگو دل کے اندر جا کر اتر گئی۔ نزہت کیپ اٹ اپ، شائستہ زریں کا سروے بھی بہت مفید اور کارآمد رہا۔ شادی مبارک دلہنوں کی تصویروں میں مجھے روبینہ حیات اور بنیش ندیم کی تصاویر بہت اچھی لگیں۔ شادی کے احوال میں حمیرا کلیم کی شادی کا احوال کسی افسانے سے کم نہیں تھا۔ بہنوں کی محفل میں تمام بہنوں سے مل کر دل بہت شاد ہوا۔ بہن عالیہ بانو آپ کو آپ کے بیٹے کی بہت بہت مبارک باد ہو۔" (شکریہ)

٭ نصرت جبیں ملک، لاہور سے۔ "اگست کا شمارہ اس مرتبہ عید کے بعد ہاتھوں میں آیا۔ سرورق کی تصویر دیکھی تو فوراً ذہن میں آیا کہ یہ تو پاکستانی اداکارہ مونا لیزا کی تصویر سے مشابہ ہے۔ مگر ہمارے ارمانوں کا خون ہوتا تھا اور بھرم ٹوٹتا تھا۔ انڈیا میں جا کر انہوں نے جو کردار نبھائے اور نیم عریاں سین فلمبند کروائے تو ہم اب اپنا منہ شرم سے ہاتھوں میں چھپا لیتے ہیں۔ نہ جانے ہماری ان اداکاراؤں کی نظر میں شہرت کا معیار اتنا پست کیوں ہے کہ وہ جو کہتے ہیں کہ یہ کر گزرتی ہیں اور سمجھتی ہیں اس طرح سے وہ درجہ اول کی ہیروئن بن جائیں گی مگر اپنی مشرقیت کو ان کے مقاصد کی بھینٹ چڑھا کر آخر انہیں نامراد لوٹنا پاکستان ہی پڑتا ہے۔ سوری باجی بات کچھ زیادہ لمبی ہوگئی مگر کیا کریں۔ دل کے پھپھولوں سے خون رسنے لگا تھا۔ بہرحال اندر نام پڑھ کر اطمینان ہوا کہ یہ پیاری ماڈل رابعہ ہیں۔ سلسلے وار ناول میں آپی رفعت سراج اور عنیزہ سید ایک قدم کے فاصلے سے کہانی آگے بڑھا رہی ہیں۔ رفعت ڈائیلاگ ڈلیوری میں آگے ہیں تو عنیزہ سید کردار نگاری خوب کر رہی ہیں کہ یہ کردار ہمیں اپنی آنکھوں کے سامنے چلتے پھرتے دکھائی دیتے ہیں۔ اس مرتبہ کرتار سنگھ، ام ثمامہ کا افسانہ نمبر لے گیا۔ ایک سکھ کے مثبت کردار کو وضاحت سے بیان کیا گیا تھا۔ امید کے جگنو میں نیر رانی ملکی حالات سے مایوس لوگوں کا احوال بتا رہی تھیں۔ اس کے علاوہ شیریں حیدر، عقیلہ حق اور ناہید سلطانہ کی تحاریر بھی متاثر کن اور سبق آموز تھیں۔ فسانہ نہیں حقیقت میں رضوانہ پرنس نے مومل شنید سے ملاقات ہنستے کھیلتے ہوئے کروائی جو دلچسپی سے بھرپور تھی۔ عظمیٰ آفاق نے ملائشیا کی سیر اتنی باریک بینی سے کروائی کہ محسوس ہوا ہم بھی ان کی فیملی کے شانہ بشانہ سفر کر رہے ہیں۔" (شکریہ)

٭ ستارہ سیما، روہڑی سے۔ "پاکیزہ پڑھنے کی عادت شادی سے پہلے کی ہے اور شادی کے بعد...... جبکہ اب بچے بھی ماشاء اللہ بڑے ہیں مگر میں پاکیزہ پڑھے بغیر سو نہیں سکتی۔ رات کو جب تک پاکیزہ نہ پڑھوں مجھے نیند نہیں آتی ہے۔ مجھے پاکیزہ میں شائع ہونے والی سب کہانیاں بہت پسند آتی ہیں مگر جلترنگ کا تو جواب ہی نہیں ہے اور گزشتہ دو ماہ سے میں خاصی گھریلو پریشانیوں میں الجھی ہوئی تھی کہ میرے نندوئی بہت بیمار ہیں مگر عظمیٰ آفاق کا سفرنامہ پڑھ کر میں واقعی پریشانیاں وقتی طور پر بھول کر مسکرانے لگی۔ ماشاء اللہ کیا اچھا لکھا ہے۔ مجھے تو مفت میں ملائشیا کی سیر کروادی۔ اب ان سے کہنا ہے کہ مزے، مزے کے افسانے بھی وہ لکھیں اور اپنے دوسرے سفرنامے بھی ضرور دیں۔" (جی ضرور، خدا آپ کی پریشانیاں دور کرے)

٭ رانیل شاہ، ملائشیا سے۔ "آنٹی بہت شکریہ کہ آپ پاکیزہ میں میرے بارے میں نیوز لگاتی رہتی ہیں۔ میں پاکستان سے شادی ہو کر یہاں آئی ہوں۔ میرے شوہر ڈاکٹر ہیں، عظمیٰ آفاق کی آمد کا پتا ہوتا تو میں ان سے ضرور ملتی۔ مگر میں یہ ضرور کہوں گی کہ یہاں کے بارے میں انہوں نے ایک، ایک بات اتنی سچی اور اچھی لکھی ہے کہ پڑھ کر مزہ آ گیا...... پلیز عظمیٰ پاکیزہ میں ہر ماہ اپنی تحریریں دیا کرو۔" (عظمیٰ شکریہ کہتی ہیں)

٭ مسز نزہت اشفاق، کراچی سے۔ "سب سے پہلے رفعت سراج کے ناول کی آخری قسط پڑھی۔ پڑھ کر مزہ آ گیا۔ اور انہوں نے بالکل صحیح لکھا ہے۔ سرورق اچھا تھا۔ دلہنوں کی تصویریں اور ان کے انٹرویو پسند آئے۔ شمیم فضل خالق کا انٹرویو پڑھ کر قدرے تشنگی رہی...... کچھ جوابات انہوں نے گول مول سے دیے۔ اب تک شائع ہونے والے تمام انٹرویوز میں سب سے اچھا انٹرویو

عذرا رسول کا تھا...... انہوں نے سچائی سے اور خوب کھل کر جواب دیے تھے۔ ملائشیا کا سفر نامہ اچھا تھا۔'' (تبصرے کا شکریہ)

✿ روبی پیرزادہ، کریم پورہ سے۔ ''اس دفعہ پاکیزہ تاخیر سے ملا سب سے پہلے ترک وفا پڑھا، مون کی شخصیت کے اسرار تو ابھی کھل کے نہیں دے رہے۔ یہ گھنی میسنی سوزن کتنی ہوشیار اور چالاک نکلی ہے۔ مون نے سچ ہی کہا تھا۔ عیسیٰ آستین میں سانپ پال رہا ہے۔ یعنی سوزن اور آفاق بھی گیم کا حصہ ہیں۔'' (شکریہ)

✿ ام ایمان قاضی، کوٹ چھٹہ سے۔ ''اس ماہ کا شمارہ خاصا لیٹ ملا۔ مجھے کچھ کہنا ہے میں مختصر پیراگراف میں ہی زندگی گزارنے کے کئی راز پوشیدہ تھے اگر سمجھ لیا جائے تو زندگی ہی سہل ہو جائے۔ دین کی باتیں دل و ذہن کو جلا بخشنے کا ایک خوب صورت سلسلہ ہے اس سے مستفید ہوتے ہوئے رفعت جی کے ناول تک پہنچی۔ ارے یہ کیا! اختتام کا پتا تو تھا کہ ہونے والا ہے پر اتنی جلدی سمیٹ دیا۔ رفعت سراج نے سالوں کے قصے ہی نپٹا ڈالے۔ ہالا احمد ایک ہلکے پھلکے مگر اہم موضوع کے ساتھ نظر آئیں کہ دوسروں کو تو ہم آرام سے نصیحت کر دیتے ہیں پر اپنی باری پر وہی چیز یا بات جو دوسرے کے لیے ٹھیک لگتی ہے غلط لگنے لگتی ہے۔ قول و فعل کے اس عمل میں ہم میں سے ہر ایک خود کو ٹھیک کر لے تو سب کچھ ہی ٹھیک ہو سکتا ہے۔ نایاب جیلانی پہلی قسط سے ہی ہماری نبضوں کو پکڑ کے چل رہی ہیں اگلی ایک دو قسطوں میں شاید مالا کی زندگی کی الجھی ڈور کا سرا ملنے والا ہے۔ دلہن وہی جو ساسو من بھائے۔ شیریں حیدر نے ایک روایتی ماں کی بالکل حقیقی تصویر پیش کی جسے بیٹے کی بیوی آ جانے کے بعد اس کے چھن جانے کے وسوسے، بہت دفعہ تکلیف دہ سوچ رکھنے اور عمل کرنے پر مجبور کر دیتے ہیں۔ آسیب بھی اچھی کوشش تھی۔ نگہت سیما سے امیدیں تو اچھی ہی وابستہ ہیں کہ ہمیشہ اچھی اور بہتر چیز ہی لاتی ہیں۔ ہاں اداسی کا عنصر بہت ہوتا ہے البتہ۔ ایک سوال، میں بہت خاص بات پوشیدہ تھی کہ واقعی اکیلی عورت کو اس مردوں کے معاشرے میں راہ میں پڑے ہوئے پتھر کی سی اہمیت دی جاتی ہے۔ دلدل ہمارے معاشرے کی ایک تلخ حقیقت کی طرف اشارہ تھی۔ واقعی بعض دفعہ عورت اپنا گھر بچانے اور بنانے کی کوشش میں بہت کچھ گنوا دیتی ہے۔ اولاد کی محبت سے بھی کئی دفعہ ہاتھ دھونے پڑتے ہیں۔ جنگل کا پھول پر تبصرہ مکمل ہونے کے بعد آئندہ نہیں ہوگا اچھی تھی۔ عظمیٰ جی کے سفر نامے کا آغاز اور احوال جتنا دلچسپ تھا اس کا اینڈ بھی اتنا ہی اچھا اور دلچسپ تھا۔ وہ آئے بزم میں رائٹرز سے ملاقات ہمیشہ مزہ دیتی ہے۔ شمیم فضل خالق صاحبہ سے ملاقات خوب رہی، شمارے کے خوب صورت سلسلے، بہنوں کی محفل، جسے میں ہمیشہ رات کو بچوں کو سلا کر سکون سے ایک ایک لفظ پڑھتی ہوں آپ سے اور قاری بہنوں سے آدھی ملاقات میں ہی پوری ملاقات کا مزہ آ جاتا ہے۔ اس بار جو آپ نے دعا یا آیت مجھے شوگر کے لیے بتائی تھی وہ دوبارہ دے دیجیے گا۔'' (آپ فون کر کے پوچھ لیجیے گا، تبصرے کا شکریہ)

✿ شیریں ظفر، ملتان سے۔ ''پاکیزہ کے سرورق پر دلہن نمبر کی دلہن دل کو کچھ خاص بھائی نہیں۔ انجم آنٹی کراچی میں ایک ہی طرح کی دلہنیں تیار کی جاتی ہیں۔ حالانکہ بہت ہی کم عمر دلہن کا چہرہ ہے مگر سرورق کے شایان نہیں۔ سب سے پہلے عظمیٰ آفاق صاحبہ کا سفر نامہ ملائشیا پڑھا کیونکہ لاسٹ ماہ سے ہی بقیہ پڑھنے کا انتظار کر رہی تھی۔ بہت خوب، بہت شاندار، ہمیں بھی ملائشیا خوب پسند آیا۔ عظمیٰ جی آپ کی نیت صاف ہے۔ اللہ پاک آپ کو اور بھی نوازے۔ آپ نے بہت تفصیل سے لکھا۔ بہت باریکی سے بھی۔ اس کے بعد روانگی پکڑی اور پہنچ گئی بہنوں کی محفل میں۔ اپنا خط پا کر خوشی سے پھول گئی۔ محترمہ اختر شجاعت کا مضمون بہت شاندار ہے اس کے صفحات بڑھائیں، کم از کم ایک واقعہ تو مکمل شائع ہو سکے۔ تمام خطوط پڑھ ڈالے۔ یقین جانیں پاکیزہ وہ واحد ڈائجسٹ ہے جس کے تمام خطوط بھی کہانیوں کی طرح دلچسپ ہیں اور بہنوں کی محفل میں تو میری جان ہے۔ یہ واحد ڈائجسٹ ہے کہ جس میں رائٹرز کے ساتھ قارئین کو بھی اتنی ہی اہمیت حاصل ہے۔ انجم آنٹی اس کا سارا کریڈٹ آپ کو جاتا ہے۔ آپ نے ہم سب کو ایک لڑی میں پرو کر ہار بنا دیا ہے۔ اس ڈائجسٹ کا معیار اسی لیے باقی سب سے الگ ہے۔ نایاب جیلانی کا ترک وفا، مون حسیب نے کس بات کا حساب لیا معصوم صفت مالا سے۔ اپنے بھائی عیسیٰ سے، آفاق سے...... اور اب یہ قسط کا اینڈ پڑھ کر تو لگا مون کا ٹاکرا ہو گیا ہے ذی شاہ سے کیونکہ اس کے دماغ کی شعاعیں اتنی تیز ہیں کہ پاکستان تک ذی شاہ کے دماغ کو جرمنی آنے کے سگنل دیے ہیں۔ اور رفعت سراج نے امانت کے ساتھ کیا کیا؟ اتنا پٹا ہوا ناول لکھ رہی تھیں۔ ٹکے مار مار کر جیسے میں بڑا سا کیک چھوٹے سے غلاف میں ڈالتی ہوں ناں ایسے ہی اس کا اینڈ کر دیا۔ ناقابلِ یقین...... تمام حالات و واقعات کو اتنی جلدی لپیٹنا



جیسے گرمیوں میں چھت پر سوئے بے سدھ لوگوں پر ساون کی برسات ہو اور وہ جیسے تیزی سے بستر لے کر بھاگتے ہیں۔ ایسے ہی سڑے...... تمام کردار جاگ کر بھاگ پڑے۔ کائناز اور برہان کی شادی پہلے دادا کی ڈیتھ کے سین بعد میں۔ یا اللہ انتہائی وحشت ناک انجام تھا۔ انتہائی بوریت کے ساتھ انتہائی، انتہائی معذرت کے ساتھ اس ناول کی تمام اقساط پڑھیں۔ (یہ آپ کی اپنی رائے ہو سکتی ہے) غزالہ رشید نے نہیں ابھی نہیں لکھا مجھے سمجھ بھی مشکل سے آیا اور پسند بھی نہیں آیا۔ کیا تھا یہ؟ شیریں حیدر جیسی منجھی ہوئی لکھاری نے دلہن وہی جو ساسو من بھائے لکھا خوب اچھا لکھا، لائٹ اور ہلکا پھلکا مزیدار سبق آموز...... اور اسی جگہ آپ نے انعم وقار، لاہور کے کالم کو بھی جگہ دے دی۔ سونے پر سہاگا سسرال ایک عذاب، سسرال میں آپ کو سمجھنے کا جھنجٹ کون پالتا ہے۔ آپ ہی سمجھتے پھرو میاں جی دیور جی......! ساسو جی کا مزاج۔ واہ رے اللہ تیری جو مرضی۔ ایک سوال اور دلدل اچھے افسانے تھے۔ زاہدہ پروین کا جنگل کا پھول اور سیما بنت عاصم کا بس یونہی دونوں نارمل سی تحریریں تھیں۔ کچھ خاص اثر نہ چھوڑ سکیں۔ شمیم فضل خالق کا انٹرویو اچھا تھا۔ ان کی پرسنالٹی کی سادگی اور ان کی ذہنی پختگی مجھے بہت پسند آئی شمیم فضل خالق آپ سے مل کر بہت اچھا لگا، نزہت جی آپ کا بے حد شکریہ...... آپ سب کو عید الضحیٰ کی مبارک باد۔'' (شکریہ)

✿ فرحت احمد، کراچی سے۔ ''کافی عرصے بعد خط لکھ رہی ہوں اور اس کی پہلی وجہ تو عظمیٰ کا سفر نامہ ہے۔ جس نے دل موہ لیا۔ پُر معلوماتی اور مزاحیہ انداز لیے ہوئے یہ سفر ہم نے بھی عظمیٰ کے ساتھ بہت انجوائے کیا۔ کہیں تصنع یا بناوٹ محسوس نہیں ہوئی بلکہ یہ لگتا تھا کہ سچ ہی تو کہہ رہی ہے ایسا ہی ہوتا ہے۔ آدمی جب اپنی فیملی کے ساتھ خصوصاً ماشاء اللہ اتنے لوگوں کے ساتھ جس میں بچے بھی شامل ہوں تو ایسے مواقع تو اکثر آتے ہیں مگر کسی کے سامنے کوئی، کوئی ہی بیان کرتا ہے۔ بلکہ سچ چھپا کر جھوٹ بڑھا چڑھا کر بیان کیا جاتا ہے مگر یہ تو اپنی عظمیٰ ہی کا ظرف ہے جو بالکل سچی اور حقیقی عکاسی کرتی ہے اور اس پر اندازِ بیاں کا اپنا ایک الگ ہی رنگ ہے جو خوب مزہ دیتا ہے۔ (ماشاء اللہ) اللہ کرے زورِ قلم اور زیادہ۔ دوسری وجہ امانت کی آخری قسط ہے۔ باجی میں امانت کو پہلی قسط سے ہی بہت پسند کر رہی تھی منفرد اندازِ بیان اور تجسس لیے ہوئے یہ قسط وار ناول ہر قسط میں ہی مجھے بہت متاثر کر رہا تھا اور اس کے انجام کا بھی بڑی بے چینی سے انتظار تھا مگر یہ کیسا انجام پڑھا تو پچھلی تمام قسطوں کا اثر زائل ہوتا محسوس ہوا ہو سکتا ہے شاید مجھے ہی یہ محسوس ہوا ہو۔ افسانے سارے ہی اچھے رہے، شمیم فضل خالق سے ملاقات بہت اچھی لگی۔''
(تبصرے کا شکریہ ویسے بہت ساری بہنوں کا یہ پسندیدہ ناول رہا اور انجام بھی منطقی)

☆ بہنوں کے خطوط کے جوابات اب ختم ہوئے۔ اب آیئے دعا مانگنے سے قبل درودِ ابراہیمی پڑھ لیں۔ یا اللہ، یا رحمٰن، یا رحیم۔ میرے جسم کو شفا دل کو اپنی ذات کا یقینِ کامل اور آنکھوں کو نورِ بصیرت عطا فرما اور جب تک میں زندہ رہوں اپنے ذکر کو صبح شام میری زبان پر جاری فرما دے اور ایسی جگہ سے مجھے رزق دے جو بلا رکاوٹ ملتا ہی رہے...... یا رب العالمین تو مجھ سے میری آل اولاد سے ہمیشہ، ہمیشہ راضی رہنا اور ہر گناہ ہر غلطی اور ہر کوتاہی کو معاف کرنا اور دونوں جہانوں میں مجھے خیر عطا فرمانا اور میرے عیبوں کی پردہ پوشی کرنا کہ تو سب سے بڑھ کر رحم کرنے والا ہے۔ بے شک میرا رب ہر چیز پر قادر ہے اور میرا رب برکت اور بلندی والا ہے۔

یا مجیبُ یا مجیبُ یا مجیبُ

دعا گو
آپ کی اپنی باجی
انجم انصار

**پاکیزہ میں خط لکھنے کا پتا**
مدیرہ ماہنامہ پاکیزہ۔ C-63 فیز II ایکسٹینشن، ڈیفنس۔ مین کورنگی روڈ۔ کراچی۔ پوسٹ کوڈ 75500
فون نمبر 021-35804200 , 021-35895313 EXT 107,118

# پاکیزہ ڈائری

عظمیٰ آفاق سعید



## حمدِ باری تعالیٰ

اے ربِ کریم اے ربِ ذوالجلال
تیری ذات و صفات ہیں باکمال
بیاں ہو نہ سکے تعریف تیری
تو وحدہٗ لاشریک تو بے مثال
تو رگِ جاں سے میرے قریب تر
ذرا دور تجھ سے، شروع میرا زوال
تو نور ہی نور ارض و سما کا
بے مثل تیرا حُسن و جمال
سکوں میرا تیرے نام میں پوشیدہ
مٹائے ذکر تیرا میرے رنج وملال
تو رؤف ہے، رحمٰن ہے، رحیم ہے
نہ تجھ سا کوئی، نہ کوئی تیری مثال

از: فصیحہ آصف خان، ملتان

## نعتِ رسول مقبول ﷺ

انؐ ہی کو دل میں بسا کے جی لوں اسی تمنا میں جی رہا ہوں
ہزار ٹکڑے ہوئے تھے دل کے ہزار ٹکڑوں کو سی رہا ہوں
میں جامِ الفت بھروں گا اِک دن میری تمنا نے یہ کہا ہے
وہ عالم خواب ہی میں دیکھا کہ جامِ کوثر میں پی رہا ہوں
مچل رہا ہوں تڑپ رہا ہوں جدائی میرا نصیب کیوں ہے
نویدِ وصلِ نبیؐ ملی ہے تو اشک آنکھوں کے پی رہا ہوں
خیال انؐ کا ہے خواب انؐ کا تو کیوں نہ میں اس طرح سے سوچوں
مجھے یہ محسوس ہو رہا ہے کہ ساتھ انؐ کے کبھی رہا ہوں
گناہوں سے یوں بھرا ہے دامن کہ دل ہے بوجھل نگاہ بوجھل
شفاعتوں کی طلب ہے مجھ کو اسی بھروسے پہ جی رہا ہوں
میں دیوانہ انؐ کا ہنسو نہ مجھ پر، ہنسو گے گر پھر نہ رو سکو گے
انؐ ہی کے در پر پڑا ہوا ہوں، ملی اجازت تب ہی رہا ہوں

شاعرہ: ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی، کراچی

## فریضۂ حج

حضرت عبداللہ ابن عباسؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ۔ ”اے لوگو! اگر تم پر حج فرض ہو چکا ہو تو اس کی ادائی میں جلدی کرو اس لیے تم میں سے کوئی نہیں جانتا کہ کب کیا رکاوٹ پیش آجائے۔“

## اہلِ عرفات پر خدا کی نظرِ کرم

حضرت عبداللہ بن عمرؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ ”جب حاجی لوگ عرفات میں ٹھہر کر دعا اور گریہ وزاری میں مشغول ہوتے ہیں تو اللہ تعالیٰ آسمانِ دنیا تک آجاتے ہیں اور فرشتوں سے کہتے ہیں۔

”میرے ان بندوں کو دیکھو، بال بکھرے ہوئے، غبارے سے اَٹے ہوئے، دیکھو میرے پاس یہ اس حالت میں آئے ہیں۔“

تشریح: اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ عرفات میں جب لوگ پہنچتے ہیں اور گریہ وزاری میں مشغول ہوتے ہیں تو اس موقع پر ان کی طرف اللہ کی رحمت خصوصی طور پر متوجہ ہوتی ہے۔

مرسلہ: امینہ عندلیب، سلانوالی

## میں اداس ہوں

ذی الحج کا ہے مہینہ اور میں اداس ہوں
نہ جا سکی اس بار بھی، میں اداس ہوں
آجاتا کاش میرا بلاوا بھی حرم سے
جا نہ سکی جو بیت اللہ، میں اداس ہوں
حج کا ہو دن اور میں کعبہ کے سامنے
یہ خواب پورا ہو نہ سکا، میں اداس ہوں
بخشش کرالوں گی جا کر وہاں اِک بار
آیا بھی حج اور گزر بھی گیا، میں اداس ہوں
کردے تو کرم اپنا کہ جاؤں میں اگلے سال
کعبہ مجھے بلالے خداء، میں اداس ہوں

شاعرہ: عالیہ ضیا، کراچی

## آیت الکرسی کے فوائد

☆ اگر گھر سے نکلتے وقت پڑھی جائے تو ستر ہزار فرشتے دائیں، بائیں آپ کی حفاظت کریں گے۔

☆ اگر گھر میں داخل ہوتے وقت پڑھیں تو غریبی گھر میں نہیں ہوگی۔

☆ اگر وضو کرنے کے بعد پڑھیں تو آپ کا مرتبہ ستر مرتبہ بلند کرے گی۔

☆ اگر سوتے وقت پڑھیں تو اِک فرشتہ پوری رات آپ کی حفاظت کرے گا۔

☆ ہر فرض نماز کے بعد بیٹھے، بیٹھے آیت الکرسی پڑھیں، بے حد ثواب ہے۔

مرسلہ: نوشین اقبال نوشی، گاؤں بدر مرجان

## سنہری باتیں

☆ اللہ کی رضا پر راضی ہونا ہی اصل ایمان ہے۔

☆ اللہ تعالیٰ کے نزدیک بدترین شخص وہ ہے جو زیادہ جھگڑا کرنے والا ہے۔

☆ شرک کے بعد سب سے بڑا گناہ والدین کی نافرمانی ہے۔

☆ تکبر اور غصہ عقل کا دشمن ہے۔

☆ علم سے بڑا کوئی خزانہ نہیں، بری عادت سے زیادہ کوئی دشمن نہیں، شرم سے بہتر کوئی لباس نہیں۔

☆ جو لوگ زندگی کو ایک فریضہ سمجھ کر بسر کرتے ہیں وہ کبھی ناکام نہیں ہوتے۔



☆ خاموشی غصے کا بہترین علاج ہے۔

☆ کسی کو اپنے سے کمتر سمجھنا سب سے بڑی بے وقوفی ہے۔

☆ لالچ ساری برائیوں کی جڑ ہے اور علم تمام خوبیوں کا سرچشمہ......

☆ اگر بڑا بننے کی خواہش ہے تو پہلے چھوٹا بنو۔

مرسلہ: نگہت غفار، کراچی

## ہنر

کلاس روم میں سناٹا طاری تھا، طلبا کی نظریں کبھی استاد کی طرف اٹھتیں اور کبھی بورڈ کی طرف۔ استاد کے سوال کا جواب کسی کے پاس نہیں تھا۔ سوال تھا ہی ایسا۔ استاد نے کمرے میں داخل ہوتے ہی بغیر ایک لفظ کہے، بلیک بورڈ پر ایک لمبی لکیر کھینچ دی پھر اپنا رخ طلبا کی طرف کرتے ہوئے پوچھا۔ ”تم میں سے کون ہے جو اس لکیر کو چھوئے بغیر چھوٹا کردے۔“ ”یہ ناممکن ہے۔“ کلاس کے سب سے ذہین طالب علم نے آخر اس خاموشی کو توڑتے ہوئے جواب دیا۔

”لکیر کو چھوٹا کرنے کے لیے اسے مٹانا پڑے گا اور آپ چھونے سے بھی منع کر رہے ہیں۔“ استاد نے گہری نظروں سے اُن سب کو دیکھا اور کچھ کہے بغیر بورڈ پر پہلی لکیر کے متوازی مگر اس سے بڑی ایک اور لکیر کھینچ دی۔ جس کے بعد سب نے دیکھ لیا کہ استاد نے پہلی لکیر کو چھوئے بغیر اسے چھوٹا کردیا تھا۔ طلبا نے آج اپنی زندگی کا سب سے بڑا سبق سیکھ لیا تھا۔ دوسروں کو بدنام کیے بغیر انہیں نقصان پہنچائے بغیر ان سے حسد کیے بغیر ان سے الجھے بغیر ان سے آگے نکلنے کا ہنر چند منٹ میں سیکھ لیا تھا۔

از: لاریب ماہ زیب، چونیاں

## غزل

اب آئے ہو تو پھر وہی تکرار نہ کرنا
پھر ذکر سیاست کا گناہ گار نہ کرنا

خود ہی مجھے احساس ہے اپنی غلطی کا
تم اپنی شکایت سے شرمسار نہ کرنا
دیکھو مجھے ڈر لگتا ہے غصے سے تمہارے
تم مجھ سے خفا ہو بھی تو اظہار نہ کرنا
جاتے ہو سنو، کار کو آہستہ چلانا
پھر تیز خدا کے لیے رفتار نہ کرنا

شاعرہ: غزالہ نگار اورکزئی
مرسلہ: ظل شاہین...... رحیم یار خان

## پیشگی اطلاع

ایک دولت مند شخص نے قیمتی ہار اپنی سیکریٹری کو بطور تحفہ پیش کیا اور ایک پارک میں سیر کا پروگرام بنایا۔ جب وہ سیکرٹری کے ہاتھ میں ہاتھ ڈالے گھوم رہا تھا تو اچانک وہاں اس کی بیوی آ پہنچی اور دونوں کو ایک ساتھ دیکھ کر غصے میں واپس چلی گئی۔ گھر پہنچ کر اس نے مقامی اخبار کے ایڈیٹر کو فون کیا۔

”کل کے اخبار میں میرے شوہر کے انتقال کی خبر شائع فرمادیں۔“

”ان کا انتقال کب ہوا؟“ ایڈیٹر نے اظہارِ غم کرتے ہوئے پوچھا۔

”آج شام کو ہوگا۔“ بیوی نے جواب دیا۔

از: رابعہ عمران، رحیم یار خان

## بکرا نامہ

بکرا تلاش کر نہ قسائی کو کال کر
اس بار ہلکا جیب کو تو حسبِ حال کر
انگلی کٹا کے نام شہیدوں میں کر عطش
بکرا عید پر ایک تو مرغی حلال کر

☆☆☆

ایک بکرے نے کہا بکری سے اے جانِ عزیز
اب کے ہم بچھڑے تو شاید کبابوں میں ملیں

☆☆☆

کھال فوراً اتار دی اس نے
ہاتھ میں کس قدر صفائی ہے
حقیقت میں تھا وہ پولیس والا
ہم سمجھتے رہے قسائی ہے

مرسلہ: پروین افضل شاہین، بہاول نگر

## میرے مہتاب سن

ہم بھی ہیں تیرے ہم سفر
ہم سے بھی کوئی بات کر
ہم تو تیرے رفیق ہیں
ہم سے نہ اجتناب کر
دشتِ فراق یار میں
ازلوں کے ہمرکاب سن
ہجر کے مہتاب سن
کبھی ہمارے ساتھ چل
ہم سے کبھی حساب سن

شاعر: امجد اسلام امجد
مرسلہ: عنبر وسیم، گوجرانوالہ

## ہری مرچیں

1۔ انسان اپنی غلطیوں کا بہترین وکیل اور دوسروں کی غلطیوں کا بہترین جج ہوتا ہے۔

2۔ زندگی میں دو لوگوں کا بہت خیال رکھنا۔ پہلا وہ جس نے تمہاری جیت کے لیے اپنا سب کچھ ہار دیا...... باپ اور دوسرا وہ جس کی دعاؤں سے تم نے سب کچھ جیت لیا...... ماں۔

3۔ اخلاق سے بات کرنے سے کچھ خرچ نہیں ہوتا کیونکہ انسان پر سب سے زیادہ مصیبتیں اس کی اپنی زبان کی وجہ سے ہی آتی ہیں۔

4۔ زبان کا وزن بہت ہلکا ہوتا ہے لیکن بہت کم لوگ ہی ہوتے ہیں جو اس وزن کو سنبھال پاتے ہیں۔

5۔ کوشش کرو کہ زندگی کا ہر لمحہ اپنی طرف سے ہر کسی کے ساتھ اچھے سے اچھا گزار سکو کیونکہ...... زندگی نہیں رہتی پر اچھی یادیں ہمیشہ زندہ رہتی ہیں۔

مرسلہ: نگینہ ضیا بنگش، کراچی





## وہ

یہ حقیقت ہے کوئی خواب تھا وہ
دل کی دھرتی پہ آسماں کی طرح
صورتِ سایہ و سحاب تھا وہ
اپنی نیندیں اسی کی نذر ہوئیں
میں نے پایا تھا رتجگوں میں اسے
میں نے دیکھا تھا ان دنوں میں اسے
جب وہ ہنس، ہنس کے بات کرتا تھا
دل کے خیمے میں رات کرتا تھا
رنگ پڑھتے تھے آنچلوں میں اسے
میں نے دیکھا تھا ان دنوں میں اسے
یہ مگر دیر کی کہانی ہے
یہ مگر دور کا فسانہ ہے
اس کے میرے ملاپ میں حائل
اب تو صدیوں بھرا زمانہ ہے
اب تو یوں ہے کہ حال اپنا بھی
دشتِ ہجراں کی شام جیسا ہے
کیا خبر ان دنوں وہ کیسا تھا
میں نے دیکھا تھا اُن دنوں میں اسے

شاعر: محسن نقوی
مرسلہ: نسیم گوندل، تحصیل کوٹ مومن

## زیور

ٹیچر نے لڑکے سے پوچھا۔ ”تمہاری تعلیم کیا ہے......؟“

لڑکے نے کہا۔ ”تعلیم ایک زیور ہے مگر زیور مردوں پر حرام ہے۔“

## فرمائش

ہزبینڈ...... ”میں تمہاری روز، روز کی ...... فرمائشوں سے تنگ آکر خودکشی کرنے جارہا ہوں۔“

وائف...... ”دو چار لان کے سوٹ بنوا کے دے جائیں۔ اب میں عدت میں کیا پہنوں گی۔“

مرسلہ: مدیحہ نورین مہک، برنالی

## غزل

وصل ہوا ہے برسوں بعد
ہجر کی اب تُو بات نہ کر
ترسے تیرے پیار کو ہیں
اب جانے کی فریاد نہ کر
نام تیرا میرا نام بنا ہے
چھین کے تو گمنام نہ کر
قطرہ، قطرہ پگھلے تیرے لیے ہم
اب خود کو تُو چٹان نہ کر
دم سے تیرے شام گئی ہے مہک
تو سحر کو اب یاد نہ کر
شاد ہوئی ہوں تیرے دم سے
مہکؔ کو اب ناشاد نہ کر

شاعرہ: مدیحہ نورین مہکؔ، برنالی

## غزل

ٹھوکریں کھا کے وہ خود ہی سنبھل جائے گا
راستہ اس کا آگے نکل جائے گا
کیا خبر تھی وہ اتنا بدل جائے گا
وقت کا وار اس پر بھی چل جائے گا
اِک خلش اس کو تڑپائے گی عمر بھر
وہ سمجھتا ہے کانٹا نکل جائے گا
ریت کی تہ میں چہرہ چھپائے رکھو
آفتوں کا یہ طوفان ٹل جائے گا
آپ کب تک سناتے رہیں گے مجھے
کیا فسانوں سے یہ دل بہل جائے گا؟
عکسِ آئینہ پر ناز اتنا نہ کر
دوپہر کا یہ سورج بھی ڈھل جائے گا
اس کی بستی میں کیسی کشش ہے فرحؔ
دل ٹھہرنے کو خود ہی مچل جائے گا

شاعرہ: فریدہ لاکھانی فرحؔ، سڈنی

☆☆☆




## باتاں دل کی

سطوت کے گھر میں امیرانہ ٹھاٹ اور اسلامی رنگ یوں ملے ہوئے تھے جیسے نارنگی میں کھٹاس اور مٹھاس برابر کی رچی ہوئی ہوتی ہے۔ یہی وجہ تھی کہ خاندان کے لوگ جب بھی کوئی اچھی مثال دینا چاہتے تو سطوت کا نام بڑے فخر سے لیا کرتے۔

مگر یہ اس وقت کی بات تھی جب ان کے بیٹے چھوٹے تھے اور وہ جوائنٹ فیملی سسٹم میں رہتی تھیں......اس سسٹم میں کتنی ہی خامیاں کیوں نہ ہوں وہ بڑے سے بڑے ریلے کے اوپر بند باندھے رکھتا ہے۔

اکیلے گھر میں رہنے کا خمار جب چڑھا......تو ان کے میاں علیحدہ کوٹھی لے کر شفٹ ہوگئے اور سطوت نے اپنے حساب سے فرینڈ شپ کے تحت سوشل ورک کرنے کی ٹھانی۔ بہت سے لڑکے لڑکیوں کے رشتے انہوں نے طے کروائے۔

مظلوم خواتین پر ڈھیر سارے فیچرز لکھے......

ان کو سلائی کی مشینیں دیتے ہوئے اپنی بڑی، بڑی تصاویر اخبارات میں لگوائیں۔

اب ان کے گھر کے ماحول سے اسلامی رنگ اڑ چکا تھا......اور امیرانہ ٹھاٹ پر دکھاوے اور مکاری کے ساتھ، ساتھ چھچھورپن کی چھاپ علیحدہ لگ چکی تھی۔

جب ان کے بیٹے فرحان کی شادی کا وقت آیا تو انہوں نے اپنے احباب میں سے ایک ایسی لڑکی کا انتخاب کیا......جس کی فیملی کی اتنی دولت اور جائداد تھی کہ ان کا بیٹا ہاتھ پر ہاتھ رکھ کے بھی بیٹھا رہتا تو اس کی کئی نسلیں پرورش پا جاتیں اور جب انہوں نے اپنے لاڈلے سپوت سے نخوت بھرے لہجے میں کہا۔

''بیٹے سونے کا چمچہ تو لے کر تم ضرور پیدا ہوئے ہو مگر میری یہ خواہش ہے کہ تمہاری زندگی سونے کی کان میں گزرے......اس لیے میں نے تمہارے لیے ایک ایسی لڑکی کا انتخاب کیا ہے کہ تم اپنی ماں کی پسند پر داد دو گے۔''

''ماما...... میری پسند آپ کی پسند سے میل نہیں کھاتی......میں نے اپنا جیون ساتھی چن لیا۔'' وہ ببل گم چباتا ہوا بے پروائی سے بولا جیسے کہہ رہا ہو...... آج موسم میں خنکی زیادہ ہے۔

''چن لیا ہے؟'' انہیں غصہ ہی تو آگیا۔

''فرحان تم اپنی منجھلی پھپو......نسیم بیگم کے ہاں بہت جاتے ہو......ان کی موٹو سی خالدہ کو پسند کرلیا ہوگا جو اپنے باپ کے کیٹرنگ کے کاروبار کی نگرانی کررہی ہے اور خوب مزے، مزے کے کھانے پکانا بھی سیکھ گئی ہے......اسی نے حلق سے دل تک کا راستہ طے کیا ہوگا......'' سطوت نے زہر اگلا۔

''جی نہیں......آپ یوں پھپو پر بہتان مت دھریں۔''

''اچھا تو......پھر تمہارے باپ کی سوتیلی بہن ناصرہ کی سوکھی زرینہ نے تمہیں شیشے میں اتارا ہوگا۔ جب سے وہ ستار بجانا سیکھی ہے...... ہاکی کی طرح کلیجے سے لگا کے تاروں پر ٹن، ٹن کرتا ہی جاتی ہے اور جب کسی کو متاثر کرنا ہوتا ہے بھرے ہوئے کیسٹ کا بٹن دبا دیتی ہے......تب تو اس کے ستار سے ایسے، ایسے جھرنے بہتے ہیں کہ ایک مرتبہ تو میں بھی مدہوش ہوگئی تھی۔ وہ تو اس کی ایک سہیلی نے مجھے سرگوشی میں بتایا......کہ ایسا اس نے آپ کو متاثر کرنے کے لیے کیا ہے ورنہ زرینہ کو کچھ بجانا نہیں آتا ورنہ میں تو زرینہ پر اچھی خاصی ریجھ سی گئی تھی۔ وہ تو اس کی سہیلی کو مجھ پر رحم آگیا ورنہ میری آنکھیں تو اس کی بلائیں لے رہی تھیں۔ اس کی سہیلی کی بات سن کر تو میرے ہوش ہی اڑ گئے۔ حد ہوگئی ہے......لوگ جوان بیٹوں کی ماؤں کو کس، کس انداز سے گھیرا کرتے ہیں۔ پتا نہیں ناصرہ کو کیسے یہ پتا چلا کہ کسی زمانے میں مجھے ستار بجانے سے دیوانگی کی حد تک رغبت رہی تھی۔ اس نے وہی داؤ مجھ پر بھی آزمالیا۔''

''اُف ماما......آپ تو پریشان ہونے میں کمال رکھتی ہیں۔''

''بیٹا کیا یہ پریشانی کی بات نہیں ہے کہ تم نے مجھے بتائے بغیر اپنا جیون ساتھی منتخب کرلیا ہے اور میں اس کے بارے میں جانتی تک نہیں ہوں۔''

''ماما آپ جس انداز سے زرینہ کے بارے میں سوچ رہی ہیں وہ بالکل غلط ہے۔ بلیو می...... زرینہ کے بارے میں تو میں نے کبھی نہیں سوچا، خواب تک میں نہیں لایا اس کو اور سب سے بڑی بات وہ پڑھی لکھی جاہل ہے......کوئی بات بھی اس سے کروں تو پہلے وہ شرماتی ہے اور پھر کہتی ہے۔ امی سے پوچھ کر بتاؤں گی، پاگل کہیں کی۔ اس پر اس کے بال کتنے لمبے ہیں...... بالکل چڑیل سی لگتی ہے...... وحشت ہوتی ہے جب اس کا آدھا چہرہ بالوں سے ڈھکا ہوا دیکھتا ہوں......بے وقوف کو پتا ہی نہیں کہ آج کل لمبے بالوں کا فیشن نہیں ہے۔''

''پھر کون ہے وہ کلموہی......'' سطوت کا مارے غصے کے برا حال تھا۔ بیٹے کی بے وقوفی کی وجہ سے ہاتھ سے کروڑوں روپے جانے کا نقصان علیحدہ دکھ دے رہا تھا۔

''سوئیٹی ذی آپ کو بے حد پسند آئے گی ماما......وہ جب سے مجھے ملی ہے کچھ اچھا نہیں لگتا۔''

''یہ ذی بھلا کیا نام ہوا......؟'' وہ غصے سے بولیں۔



''نام تو اس کا ذکیہ ہے مگر گھر میں اس کو سب ذی کہتے ہیں...... اور وہ ہے بھی تو اے ٹو ذی ماہر......تیراکی بھی جانتی ہے اور گھڑسواری بھی۔''

''ہم دونوں جیمنائی ہیں، دونوں کے اسٹار، کلرز، سیزن، ڈشز سب ایک جیسی ہیں اور میری بات اتنی مانتی ہے کہ اسے نیوزی لینڈ پسند نہیں...... مگر جب میں نے اس سے کہا کہ مجھے نیوزی لینڈ پسند ہے تو اس نے کہا اب یہ کنٹری مجھے بھی پسند ہے۔ وہ بینگلز سے نفرت کرتی ہے مگر جب میں نے اس سے کہا کہ میں تمہیں اپنی ماما کا خاندانی بریسلیٹ شادی میں دوں گا تو اس نے کہا فرحان اب میں چوڑیوں سے کبھی نفرت نہیں کروں گی......ماما اس کو کہتے ہیں ذہنی ہم آہنگی......اب شادی کے لیے اس سے زیادہ ہم آہنگی بھلا کہیں ہوسکتی ہے۔''

فرحان سرشار سے لہجے میں ماں سے پوچھ رہا تھا۔

''مگر یہ پگلو تمہیں ملی کہاں......؟ کس نے تمہارا تعارف کروایا اس منحوس سے۔''

''ماما...... اسے لک کہتے ہیں......ایک دن میں اپنے دوست کی آئی ڈی پر چیٹنگ کررہا تھا......تو ذی سے میری دوستی ہوگئی...... حالانکہ اس وقت وہ لڑکے کے نام سے چیٹ کررہی تھی اور میں لڑکی بنا ہوا تھا۔''

اور سطوت آرا اپنا سر دونوں ہاتھوں سے تھامے اب اس تصویر کو دیکھ رہی تھیں جس میں فرحان اپنے کندھے پر ذی کو بٹھائے کھڑا تھا۔

''اچھی ہے ناں......ذی......'' وہ پوچھ رہا تھا۔

''میرے دوست کہتے ہیں ایشوریا اور ابھیشک کی جوڑی ہے...... ایک فلم میں ابھیشک کا بھی ایسا ہی پوز تھا ایش کے ساتھ......'' فرحان ہنستے ہوئے ماں کو بتارہا تھا۔

اور سطوت کی اس وقت اتنی ہمت بھی نہیں تھی کہ اپنے بیٹے کو کھری، کھری سنا سکیں کہ بعض اوقات

دل کی باتیں دل ہی میں داب لینی پڑتی ہیں کہ اس میں ہی فریقین کا بھلا ہوتا ہے۔

## سزاوار

مارکیٹ اور اسٹیشن کے پاس خدا دشمن کو بھی گھر نہ دے کہ ہر وقت مہمان دماغ پر چڑھے ہوئے محسوس ہوتے ہیں اور پھر فیروزہ پھپو جن کے بیٹے ریلوے میں کیا ملازم ہوگئے تھے کہ ہر دوسرے مہینے پاس لے کر ہمارے بجٹ کو فیل کرنے آپہنچتی تھیں۔ (اماں کے زیرِلب کوسنے، بلندی کی طرف چڑھنے لگتے)

''ارے میں نے سوچا آنے جانے پر دھیلا خرچ ہوگا نہیں چلو اپنے بچوں کو ہی دیکھ آؤں۔'' وہ اپنی ممتا دکھاتیں اور کنجوسی کی انتہا کہ راستے میں سے کسی جعلی حافظ تک کا حلوا بھی خرید کر نہ لاتیں۔ (جس کا ہم سب کو ملال بلکہ صدمہ ہوتا)

''پھپو حیدر آباد کی ربڑی اچھی ہوتی ہے ناں......'' میں منہ میں پانی بھر کران سے کہتی۔ (کہ شاید کان پر جوں رینگ جائے)

''اتنی گرمی میں کھویا سڑ جاتا ہے، کل کلاں کو کچھ ہو جائے تو......'' وہ چہرے پر خطرات کے سگنل آویزاں کر کے از خود پیلی پڑ جاتیں جیسے ہمارے پورے خاندان کو فوڈ پوائزن ان کی نادیدہ ربڑی کی وجہ سے ہو جائے گا۔

''کچھ نہیں ہوتا ہمیں، ہمارا معدہ سڑی بسی چیزیں کھانے کا عادی ہو چکا ہے۔'' (میں تمام خطرات کو دھکے دینے کی اپنی سی سعی کرتی)

''رضیہ تم ہمارے ہاں لاہور آؤ پھر ہم تمہیں مزے، مزے کی چیزیں کھلائیں گے اور خوب گھمائیں گے۔'' پھوپی زاد سلمٰی لہجے میں چسکے بھر کر کہتی۔

''ہم لاہور کیسے جا سکتے ہیں؟ ابا کوئی ریلوے میں تھوڑی ملازم ہیں۔'' میں دکھ سے کہتی۔

''ہاں، یہ بات تو ہے، کرایہ بھاڑا اچھا خاصا لگتا ہے۔ جہاز کے آدھے ٹکٹ کے برابر ایک آدمی کا کرایہ لگتا ہے۔ واقعی بھائی جان اتنے سارے پیسے کہاں خرچ کر سکتے ہیں۔ ماشاء اللہ اتنی بچیوں کا ساتھ ہے۔ خواہ مخواہ کا خرچہ کیوں کریں......'' وہ دلی اطمینان سے خود ہی تاویلیں گھڑتیں اور میں سوچتی رہتی کہ ہمارے نصیب میں سوائے میزبانی کے کچھ لکھا ہی نہیں ہے۔ پھپو کو یقین تھا کہ ہم کراچی سے باہر نکل ہی نہیں سکتے۔ اس لیے وہ ہمیشہ سنہرے، سنہرے وعدے کرتیں...... ''کبھی تم لوگ ہمارے گھر آؤ تو ہم مری لے کر چلیں گے، ہوٹل میں ٹھہرائیں گے، مال سے شاپنگ بھی کروائیں گے۔''

''ایمان سے۔'' میں رال بہاتے ہوئے پھٹی، پھٹی آنکھوں سے خیالوں کا سفر طے کرنا شروع کر دیتی، فلموں کے سین آنکھوں میں رنگ تو کیا بھنگ بھرنے لگے تھے۔ میں سرسبز مرغزاروں میں اپنے کزن راحیل کا ہاتھ پکڑے دوڑتی چلی جاتی اور وہ میری ایک، ایک ادا پر خوش ہوتا رہتا۔ پھپو اور سلمٰی سیر کے دوران ڈھلان سے کہیں نیچے کسی گہری کھائی میں گر جاتیں اور میں راحیل کے سینے سے سر لگا کر خوب آنسو بہاتی۔ راحیل میرے آنسو پونچھتے ہوئے کہتے۔ ''رانو جو ہونا تھا وہ ہو چکا مگر تم اپنے قیمتی آنسو مت بہاؤ۔''

''اے لو، تمہیں یقین نہیں آرہا کہ ہم تمہیں کتنی سیر کروائیں گے۔'' پھپو میری ہونق سی شکل دیکھ کر ایک دھموکا جڑ کر کہتیں۔

''مجھے تو وہ یقین آگیا ہے جو کسی صورت میں یقین کرنے کے قابل نہیں ہے۔'' (مجھے پھر خوب صورت کھائی یاد آنے لگتی)

اور پھر یوں ہوا کہ چھوٹے چچا کی ساس کا انتقال ہو گیا، وہ مارے خوشی کے ہم سب بہنوں





کو (اپنے پاس سے) لاہور لے گئے۔ (سسرال کی جائداد میں ایک لمبا حصہ بھی ملنا تھا) ظاہر ہے کہ ہمارا قیام پھپو کے گھر ہی ہوا۔

''ارے، تم سب لوگ لاہور کیسے آگئے؟'' پہلا جملہ ادا کرنے کے بعد پھپو کو پہلا دورہ پڑا (بیچارے پھوپا خفت مٹانے کے لیے اسے مرگی کے دورے کا نام دے رہے تھے)

''لاہور میں تو دیکھنے کی جگہ ہی نہیں ہے۔'' سلمٰی انتہائی نروٹھے پن سے کہتی۔

''اچھا پھر یہ کیوں کہا جاتا ہے کہ جس نے لاہور نہیں دیکھا وہ پیدا نہیں ہوا۔'' میں تاویلیں دیتی۔

''غلط کہتے ہیں، جس نے لاہور دیکھ لیا وہ خواہ مخواہ میں ہی پیدا ہوگیا۔'' سلمٰی ایک کچی منطق بگھارتی اور آنکھوں کنایوں سے ماں کے اشارے وصول کرتی۔

''راحیل بھائی ہمیں مری دکھلائیں ناں۔'' (مجھے مری کی کھائی یاد آجاتی)

''میرے پاس کہاں فرصت ہے۔'' وہ انتہائی نروٹھے پن سے کہتے۔

''کیا آپ نے بھی مری نہیں دیکھا؟'' میں آنکھوں میں خواب بھر کر پوچھتی۔

''ہاں، دیکھا ہے مگر دوستوں کے ساتھ۔'' لفظ دوستوں پر ان کی آنکھوں میں ...... دھنک رنگ لہرا جاتے۔

''پھپو آپ ہی کہیں لے چلیے ناں۔'' میں ان کے گلے میں بانہیں ڈال کر کہتی۔

''ارے میں کہاں جاؤں گی اس گرمی میں۔ مٹاپے میں میرا چلنا کوئی آسان ہے بھلا۔'' وہ انتہائی آلکس سے کہتیں۔

تب ان کی پرانی باتیں دل جلا کر خاک کر دیتیں اور پھر جب جانے کا دن آگیا تو پھپو اسی عالمانہ انداز میں باتیں بگھار رہی تھیں۔ ''اب کبھی آؤ گی تو لاہور خوب گھمائیں گے، مری بھی لے کر چلیں گے، مال روڈ سے خوب شاپنگ بھی کروائیں گے۔''

''امی ہم لوگ سوات بھی جائیں گے اور اسکردو بھی۔'' سلمٰی گپ بازی میں ان کی سپہ سالاری کر رہی تھی۔

''اب کے لاہور آئیں تو میں لاہور گھمانے کے علاوہ مری، ایوبیہ اور پتریاٹہ بھی لے کر جاؤں گا۔'' راحیل بھائی نے پھپو کے پروگرام پر مزید گلکاریاں کیں۔

تب نہ جانے کیوں، میرا دل چاہا کہ سب کو چھت پر لے جا کر نیچے دھکا دے کر کہوں......

''جھوٹے لوگو! تم سب نے میرے خوابوں کو بھسم کیا ہے۔ میری کھائی تک چھینی ہے۔ تمہاری یہی سزا ہے، ہاں یہی سزا......!''

### ہم

ہم اکثر دکھ میں رہتے ہیں
کبھی ساون کبھی برسات
کبھی آتش میں رہتے ہیں
آغازِ ہجر سفر میں
اِک سوگ سا رہتا ہے
مگر ماتم نہیں ہوتے
خوشیوں کی گھڑیوں میں
طبیعت بین کرتی ہے
بڑے بے چین رہتے ہیں
مگر ہم ہنس کے کہتے ہیں
منظر دھندلا سا دِکھتا ہے
ذرا سا آنکھ میں کچھ ہے
کوئی بھی یاد ٹھہر جائے
ہم اسی یاد میں رہتے ہیں

شاعرہ: صائمہ سجاد بنگش، کوہاٹ



# میں اکثر گنگناتی ہوں

صغریٰ زیدی

☆عنبر وسیم......گوجرانوالہ
دل کی بستی میں تیری یادوں کی کلیاں چٹکیں
جب فلک پر عید کا چاند نظر آیا
کچھ اور ہی تھا تیری آنکھوں کا رنگ جو
ہمیں ساری دنیا کا روپ ماند نظر آیا

☆عروبہ ناز......کوٹلی
ہر نظر بس اپنی' اپنی روشنی تک جا سکی
ہر کسی نے اپنے' اپنے ظرف تک پایا مجھے

☆مسز تسنیم......جہلم
یوں تو ہر شخص اکیلا ہے بھری دنیا میں
پھر بھی ہر دل کے مقدر میں نہیں تنہائی

☆ممتاز خانم......کراچی
ہم سے کیا ہوسکا محبت میں
تم نے تو خیر بے وفائی کی

جبیں ناز......ملتان
بے کسی پر طنز کے پتھر تو بھاری چیز ہیں
ٹھیس پہنچ جاتی ہے پھولوں سے احساسات کو

☆فرحت احمد......کراچی
وہ مجھ کو بھول بیٹھا ہے نہیں حیرت ہوئی سن کر
وہ اپنی عام سی چیزوں کو اکثر بھول جاتا ہے

☆ارم کمال......فیصل آباد
جو سود و زیاں کی فکر کرے
وہ عشق نہیں مزدوری ہے
میں تجھ کو کتنا چاہتا ہوں
یہ کہنا غیر ضروری ہے

☆نفیسہ نہال......لاہور
بچوں کی طرح دوڑتی پھرتی ہیں نگاہیں
پھولوں سے بھرے باغ میں تتلی کی لپک ہے
ہاتھ آئے گی میرے بھی کسی روز یقیناً
سنتی ہوں تری شاخ محبت میں لچک ہے

☆نگہت زیدی......اسلام آباد
ستارے پھول جگنو دھنک، ہر اک شے ہے بے معنی
تمہارے ہجر کی شب، میں رخِ مہتاب کیا دیکھوں
سحرؔ معلوم ہے مجھ کو نتیجہ دل لگانے کا
محبت کے صحیفے میں وفا کے باب کیا دیکھوں

☆پروین افضل شاہین......بہاول نگر
وہ ایک خط جو تو نے کبھی لکھا ہی نہیں
میں روز بیٹھ کر اس کا جواب لکھتی ہوں

☆صائمہ سجاد نگش......کوہاٹ
بچھڑتے وقت جانے کیسے ٹھہر گیا تھا میں
غضب کا حسن تھا اس کی اداس آنکھوں میں

☆کوثر خالد......جڑانوالہ
ایسی ہر سال آئے، خوشی میسر تجھ کو
تیری ہر سانس کہے عید مبارک تجھ کو

☆ماہ زیب......چونیاں
مجھے یقیں ہے وہ تھام لے گا' بھرم رکھے گا
یہ مان ہے تو دیے جلائے ہیں آندھیوں میں
ہر ایک موسم میں روشنی سی بکھیرتے ہیں
تمہارے غم کے چراغ میری اداسیوں میں

☆نیلوفر حسین......بہارہ کہو
کوئی میرے لبوں پر بھی لا دے
جو دعائیں قبول ہوتی ہیں





☆فصیحہ آصف خان......ملتان
وہی عید کی خوشیاں ہیں
وہی رنگ برنگے میلے ہیں
مقدر کا چاند ہے گہنایا ہوا
وہی تنہائی اور ہم اکیلے ہیں

☆فرحین اشفاق......گگو منڈی
محبت کے ہمیں بھی آداب سکھادو
وفا کے بھی کچھ حساب بتادو
بیچ راہ میں چھوڑ جانے والوں
بدلنے کے ہمیں بھی انداز سکھادو

☆مہرین ہاشمی......موڑ کھنڈا
جسے آپ گنتے تھے آشنا جسے آپ کہتے تھے باوفا
میں وہی ہوں مومنِ مبتلا، تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

☆مدیحہ نورین ملک......برنالی
اس بار میری جنگ ہے خود اپنی ذات سے
اس بار ہار جانے کا امکان بہت ہے

☆اقبال ناز......دبئی
فقط اتنا کہا تھا ناں ہمیں تم سے محبت ہے
ہماری جان لوگے کیا اب اتنی بات کے پیچھے

☆نورین ولی......ملتان
کئی اگلے چل سے جائیں گے مرے قاتلوں کی تلاش میں
مرے قتل میں مرا ہاتھ تھا، یہ کبھی کسی کو خبر نہ ہو
وہ تمام دنیا کے واسطے جو محبتوں کی مثال تھا
وہی اپنے گھر میں تھا بے وفا، یہ کبھی کسی کو خبر نہ ہو

☆غزالہ طارق......سرگودھا
ان کی نظر میں پیار گناہِ عظیم ہے
توفیق دے خدا انہیں ایسے گناہ کی
اپنے کو رشکِ میرؔ سمجھتے ہیں بدرؔ جی
گمراہ کر گئی ہے صدا واہ، واہ کی

☆مہوش جواد......لیہ
اس بار وہ تلخی ہے کہ روٹھے بھی نہیں ہم
اب کے وہ لڑائی ہے کہ جھگڑا نہ کریں گے

☆خدیجہ حسین......لاہور
اشک نکلا ہے کوئی ہاتھ میں پتھر لے کر
مجھ سے کہتا ہے تیرے ضبط کا سر پھوڑوں گا

☆نسیم نیازی......لاہور
دل فسردہ تو ہوا دیکھ کر اس کو محسنؔ
عمر بھر کون جواں، کون حسیں رہتا ہے

☆کائنات عبدالحلیم......میر پور خاص
میں اپنی راہ میں دیوار بن کے بیٹھا ہوں
اگر وہ آیا تو کس راستے سے آئے گا
تمہیں ضرور کوئی چاہتوں سے دیکھے گا
مگر وہ آنکھیں ہماری کہاں سے لائے گا

☆زریں زبیر......کراچی
کبھی آسماں کی بلندیوں سے اتر کر خاک پر آئیں گے
ابھی پنچھیوں کو خبر نہیں یہ زمین والوں کا جال ہے

☆امینہ مشیر......نئی دہلی
مسرت کی طلب غم کا گلہ کیا
کہ دونوں کی حقیقت عارضی ہے

☆کوثر خورشید......یوکے
میں فقیروں سے بھی کرتی ہوں تجارت محسنؔ
جو ایک پیسے میں لاکھوں کی دعا دیتے ہیں

☆صبا سجاد......دبئی
میں ٹھہرا مٹی کا مادھو، جا دیوانی راہ لے اپنی
تو سونے چاندی کی مورت خود کو کیوں کرتی ہے مٹی

☆رابعہ عمران......رحیم یار خان
عالم میں انتخاب تھے کچھ لوگ شہر میں
کوئی تو کچھ بتائے کہاں جا کے بس گئے

☆فائزہ شاہ......چکوال
اس کی یادوں کی یہ بھی تو اک کرامت ہے
ہزار میل پہ ہو کر بھی ساتھ ہو جیسے
ہمارے دل کو کوئی "مانگنے نہ آیا محسنؔ
کسی غریب کی بیٹی کا ہاتھ ہو جیسے

☆☆☆




## تکہ بوٹی

اشیا: بون لیس گوشت (گائے، بکرا، مرغی) ایک کلو۔ نمک۔ حسبِ ذائقہ۔ ادرک، لہسن، تین کھانے کے چمچ۔ ہرا دھنیا اور ہری مرچ، تین کھانے کے چمچ۔ لال مرچ، (پسی ہوئی) تین کھانے کے چمچ۔ سفید زیرہ، (بھون کر پسا ہوا) ایک چائے کا چمچ۔ (جائفل، جاوتری، گرم مسالا (پسا ہوا) ایک چائے کا چمچ۔ کچا پپیتا، (پسا ہوا) دو کھانے کے چمچ۔ لیموں کا رس، دو کھانے کے چمچ۔ کوکنگ آئل حسبِ ضرورت۔

ترکیب: گوشت کی بوٹیوں میں نمک، دہی، لیموں کا رس اور تمام مسالا جات لگا کر تین گھنٹے کے لیے فریج میں رکھ دیں۔ ایک پتیلے میں تھوڑا سا تیل ڈال کر مسالا لگی بوٹیوں کو بھون لیں اور آنچ تیز رکھیں۔ جب پانی خشک ہونے لگے تو آنچ آہستہ کر دیں اور بوٹیوں کو گلنے تک پکائیں اور جب اچھی طرح گل جائیں اور بھن جائے تو ایک کوئلہ دہکا لیں جب کوئلہ اچھی طرح دہک جائے تو ایک چھوٹی سی اسٹیل کی کٹوری لے لیں اور اس میں کوئلہ رکھ کر بھنی ہوئی تکہ بوٹیوں پر ایک چائے کا چمچ تیل ڈال کر ڈھکن اچھی طرح بند کر دیں اور جب اچھی طرح کوئلے کی خوشبو بوٹیوں میں رچ جائے تو کوئلے والی کٹوری کو بوٹیوں کے اوپر سے نکال لیں، گرما گرم تکہ بوٹیاں تیار ہیں۔

مرسلہ: حافظہ اقرار حمٰن، لاہور

## مسالے دار ران

اشیا: بکرے کی ران، ڈیڑھ کلو۔ نمک، حسبِ ذائقہ۔ ادرک، لہسن پسا ہوا، دو کھانے کے چمچ۔ تلی ہوئی پیاز، آدھی پیالی۔ ثابت لال مرچ، دس سے بارہ عدد۔ سفید زیرہ، ایک کھانے کا چمچ۔ ثابت دھنیا، دو کھانے کے چمچ۔ پسا ہوا ناریل، چار کھانے کے چمچ۔ پسا ہوا گرم مسالا، دو کھانے کے چمچ۔ دہی، ایک پیالی۔ کوکنگ آئل، آدھی پیالی۔

ترکیب: بکرے کی ران کو درمیان سے توڑ کر گہرے کٹ لگوالیں۔ لال مرچ، دھنیا، زیرہ اور ناریل توے پر بھون لیں اور پیس لیں۔ دہی میں پیاز ڈال کر پیس لیں۔ اب ساتھ کے ساتھ یہ تمام مسالا، نمک، گرم مسالا اور پسا ہوا لہسن ادرک ملا کر اچھی طرح سے ران پر لگا دیں اور چار سے چھ گھنٹے کے لیے فریج میں رکھ دیں۔ اگر چاہیں تو تھوڑا سا سرکہ بھی لگا دیں۔ بڑے سائز کی دیگچی میں آئل ڈال کر گرم کر کے اس میں ران کو ڈال دیں۔ درمیانی آنچ پر پانچ منٹ پکانے کے بعد چولھے کی آنچ ہلکی کر دیں۔ اگر ران اچھی طرح سے نہ گلے تو حسبِ ضرورت پانی بھی شامل کیا جا سکتا ہے۔

مرسلہ: جبیں نیاز، ملتان

## ملائی کباب

اشیا: قیمہ، ایک کلو۔ فریش کریم، آدھی پیالی۔ ادرک لہسن پسا ہوا، دو کھانے کے چمچ۔ کوکنگ آئل، تلنے کے لیے۔ نمک، حسبِ ذائقہ۔ پیاز لچھے دار کٹی ہوئی، سجانے کے لیے۔ لال مرچ پسی ہوئی، ایک کھانے کا چمچ۔ دودھ، ایک پیالی۔ پسا ہوا گرم مسالا، ایک کھانے کا چمچ۔ کچا پپیتا پسا ہوا، دو کھانے کے چمچ۔ ہرا دھنیا، آدھی گٹھی۔ پودینہ، آدھی گٹھی۔ ڈبل روٹی کے سلائس، چار عدد۔ انڈے، دو عدد۔

ترکیب: ڈبل روٹی کو ایک پیالی دودھ میں دس سے بارہ منٹ تک بھگو دیں پھر دودھ سے نکال کر لکڑی کے چمچے سے دبا دبا کر اچھی طرح نچوڑ لیں۔ اب یہ سلائس ادرک، لہسن، مرچ، گرم مسالا، پپیتا، ہری مرچ اور باریک کٹا ہوا پودینہ اور ہرا دھنیا، قیمے میں ملا دیں۔ قیمے میں فریش کریم ملا کر سیخ کباب کی طرح بنا کر لکڑی کی سیخوں پر لگا کر کچھ دیر کے لیے فریج میں رکھ دیں۔ کڑاہی میں آئل ڈال کر درمیانی آنچ پر تین سے چار منٹ تک گرم کریں اور کبابوں کو پھینٹے ہوئے انڈوں میں ڈبو کر گولڈن فرائی کر لیں۔ کبابوں کو انڈوں میں ڈبوئے بغیر اوون میں بھی گرل کیا اور کوئلوں پر بھی سینکا جا سکتا ہے۔ سینکتے ہوئے وقفے، وقفے سے آئل لگاتے رہیں۔

مرسلہ: عروبہ ناز، کوٹلی

## ہرے مسالے کی بریانی

اشیا: گوشت، ایک کلو۔ چاول، ایک کلو۔ ادرک، لہسن پسا ہوا، دو کھانے کے چمچ۔ نمک، حسبِ ذائقہ۔ پیاز درمیانی، چار عدد۔ ہری مرچ، حسبِ ذائقہ۔ ہرا دھنیا، ایک گٹھی۔ پودینہ، آدھی گٹھی۔ کالی مرچ، (کٹی ہوئی) ایک کھانے کا چمچ۔ ثابت گرم مسالا، دو کھانے کے چمچ۔ دہی پھینٹا ہوا، دو پیالی۔ زردے کا رنگ، حسبِ ضرورت۔ دودھ، آدھی پیالی۔ کیوڑہ، چند قطرے۔ گھی، ایک پیالی۔

ترکیب: دیگچی میں گوشت ڈال کر اس میں پیاز باریک کاٹ کر پسا ہوا لہسن، ادرک، ہری مرچ باریک کاٹ کر ہرا دھنیا اور پودینہ اور حسبِ ضرورت پانی ڈال کر پکنے کو رکھ دیں۔ دہی میں نمک اور کالی مرچ ملا لیں۔ جب گوشت گل جائے تو اس میں گھی اور دہی ڈال دیں اور چولھے سے اتار لیں۔ چاولوں میں نمک اور ثابت گرم مسالا ڈال کر ابال لیں۔ ایک کنی رہ جانے پر پانی نتھار لیں۔ بڑے سائز کی دیگچی میں گوشت پھیلا کر رکھ دیں اور اوپر سے ابلے ہوئے چاول ڈال دیں۔ زردے کا رنگ، کیوڑہ اور دودھ ملا کر چاولوں پر چھڑک دیں۔ چاولوں کو ڈھانک کر دم پر رکھ دیں۔ چاول پک جانے کی صورت میں اچھی طرح سے ملا کر ڈش میں نکال لیں اور سلاد، رائتے کے ساتھ پیش کریں۔

مرسلہ: شہوار علی، لالہ موسیٰ



## کھانے پینے کی اشیا محفوظ رکھیں

1۔ اگر دالیں مہینے بھر کی ضرورت سے زیادہ آ گئی ہوں تو انہیں فریج یا فریزر میں تھیلیوں میں کس کر بند کر کے رکھ دیں یا پھر خشک دیگچی میں چولھے پر اچھی طرح کلھار لیں یعنی جس طرح زیرہ یا سونف خشک بھونتے ہیں پھر ٹھنڈا کر کے ائیر ٹائٹ جاروں میں رکھیں ویسے ہفتے میں دالیں ہوں مسالے ہوں یا فریج میں رکھی سبزیاں ان چیزوں کو الٹ پلٹ کر ضرور دیکھتے رہنا چاہیے۔ ورنہ کبھی کبھی ٹماٹر یا پیاز سڑ جاتے ہیں اور خاتونِ خانہ اوپر ہی اوپر سے اٹھا کر کام نمٹاتی رہتی ہیں۔ ساری بات دلچسپی کی ہے۔ اگر کام میں دلچسپی ہو اور اپنے شوہر یا باپ، بھائی کے پیسے کا درد ہو تو کبھی چیزیں ضائع نہ ہوں۔

2۔ ہرا دھنیا، پودینہ، سلاد پتا یا اور کوئی سبز پتے فریج میں محفوظ کرنا مقصود ہو تو پہلے انہیں صاف کریں کہ کوئی گلا سڑا پتا نہ ہو پھر ایلومینیم فوائل یا ٹن فوائل کے علیحدہ، علیحدہ پیکٹ بنا کر اس میں یہ پتے محفوظ کر لیں اور فریج میں سبزی کے خانے میں رکھ لیں۔

3۔ مندرجہ ذیل سبزیاں دھو کر اور کاٹ کر فریزر میں رکھی جا سکتی ہیں مثلاً بھنڈی، توری، کدو، ٹنڈے، چقندر، میتھی اور پالک وغیرہ بھی لیموں کو ثابت رکھ سکتی ہیں یا رس نچوڑ کر رس محفوظ کر لیں۔ ثابت لیموں جب استعمال کرنا ہو تو پندرہ منٹ پہلے گرم پانی میں ڈال دیں پھر استعمال کریں۔ لہسن، ادرک پیسٹ بنا کر فریزر میں رکھ سکتی ہیں۔ چھلے ہوئے لہسن بھی محفوظ کر سکتی ہیں اور ثابت ادرک فریزر سے نکالنے کے بعد گھل جاتی ہے۔ ثابت ادرک کو زیادہ محفوظ رکھنے کا ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ ایک گملے میں مٹی بھر کے ادرک دبا دیں جب ضرورت ہو نکال لیں۔ مٹی صاف ستھری ہونی چاہیے۔ اس طرح اور ادرک بھی اُگ آئے گی۔

ناہید انجم، لاہور

## گلاوٹ کے کباب

اشیا: قیمہ، ایک کلو۔ کچا پپیتا (پسا ہوا)، دو چائے کے چمچ۔ ادرک کا پیسٹ، ایک کھانے کا چمچ۔ سرخ مرچ پاؤڈر، حسبِ پسند۔ سفید زیرہ، دو چائے کے چمچ۔ پسا ہوا کھوپرا، چار چائے کے چمچ۔ خشخاش، دو چائے کے چمچ۔ گرم مسالا پاؤڈر، ایک چائے کا چمچ۔ جائفل، ایک چوتھائی ٹکڑا۔ جاوتری، ایک چائے کا چمچ۔ دار چینی، دو انچ کا ٹکڑا۔ بیسن، (بھون کر چھان لیں) چار کھانے کے چمچ۔ پیاز درمیانی، ایک عدد۔ (کتر کے سنہری کرلیں اور پیس لیں) دہی، دو کھانے کے چمچ۔ نمک، حسبِ ضرورت۔ کوکنگ آئل، حسبِ ضرورت۔

ترکیب: سب سے پہلے سفید زیرہ پسا ہوا، کھوپرا اور خشخاش بھون کر پیس لیں پھر گرم مسالا پاؤڈر، جائفل، جاوتری اور دار چینی بھی باریک پیس لیں۔ قیمے میں کچا پپیتا، نمک اور ادرک لگا کر دو گھنٹے کے لیے رکھ دیں۔ اب اس میں باقی سارے مسالے اور دہی وغیرہ کو اچھی طرح ملا کر مزید آدھے گھنٹے کے لیے رکھ دیں۔ اب اس آمیزے کے گول یا کسی بھی شکل کے کباب بنالیں۔ ایک فرائنگ پین میں آئل ڈالیں اور گرم ہونے پر اس میں یہ کباب فرائی کرلیں۔ نہایت مزیدار لکھنوی گلاوٹ کے کباب تیار ہیں۔

مرسلہ: جمیلہ لوہی، بلوچستان

## بیسن کا مقوی حلوا

اشیا: بیسن، سو گرام۔ انڈے، چھ عدد۔ سخت ابلے ہوئے۔ اصلی دیسی گھی، سو گرام۔ چینی، دو سو گرام بادام، پچاس گرام۔ (چھلے باریک کٹے ہوئے) پستہ، پچاس گرام (باریک کٹا ہوا) اخروٹ، بیس گرام (باریک کٹے ہوئے) چلغوزہ، بیس گرام۔ سبز الائچی، 1/4 چائے کا چمچ۔ (پاؤڈر پسی ہوئی) دودھ، 1/2 کپ۔

ترکیب: دودھ میں چینی ڈال کر حل کرلیں۔ سخت ابلے ہوئے انڈوں کی زردی اور سفیدی علیحدہ علیحدہ کرلیں۔ اب ایک دیگچی میں گھی پگھلائیں اس میں بیسن ڈال کر بھونیں۔ خوشبو آنے لگے تو اس میں انڈوں کی زردیاں کچل کر ڈال دیں۔ جب اچھی طرح بھن جائے تو اس میں چینی اور دودھ کا آمیزہ شامل کرلیں۔ ساتھ الائچی پاؤڈر بھی ڈال دیں اب مغزیات بھی شامل کردیں آخر میں انڈوں کی سفیدی بھی مناسب مقدار میں شامل کی جاسکتی ہے۔ مزے دار بیسن کا حلوا انڈوں کے ساتھ پیش کریں۔

مرسلہ: مدیحہ نورین مہک، برنالی

## چھوٹی موٹی کوفتے

اشیا: قیمہ، آدھا کلو۔ (باریک پسا ہوا) نمک، حسبِ ذائقہ۔ ادرک پسا ہوا، ایک چمچ۔ لہسن پسا ہوا، ایک چمچ۔ پسی لال مرچ، آدھا چمچ۔ کالی مرچ پسی، ایک چٹکی۔ ٹماٹر کا پیسٹ، ڈیڑھ پیالی۔ خشک آلو بخارے، چھ عدد۔ فریش کریم، آدھی پیالی۔ ڈبل روٹی سلائس، دو عدد (چورا کیے)۔ کوکنگ آئل، حسبِ ضرورت۔

ترکیب: بقرعید ہے تو گوشت تو سبھی کے گھر میں ہوگا لہٰذا چھوٹی موٹی کوفتے بنایئے۔ قیمے کو دھو کر خشک کر لیں۔ اس میں نمک، مرچ، لہسن، ادرک کا پیسٹ، ڈبل روٹی کا چورا، کالی مرچ، دو کھانے کے چمچ فریش کریم ڈال کر اچھی طرح مکس کرلیں۔ اب گولے بناتے وقت درمیان میں آلو بخارا (جو دھو کر خشک کیا ہو) رکھتے جائیں اور آدھے گھنٹے کے لیے انہیں ٹھنڈا کرنے کو فریج میں رکھ دیں۔ فرائی پین میں کوکنگ آئل ڈال کر ٹماٹر پیسٹ کو پانچ منٹ کے لیے پکائیں پھر اس میں لال مرچ اور نمک ڈال کر گریوی گاڑھی ہونے دیں پھر اس میں کوفتے ڈال دیں اور ڈھکن رکھ کر پانچ منٹ کے لیے ہلکی آنچ پر پکائیں یعنی (دم دے دیں) اس سادہ سی اور منفرد ڈش کو ابلے ہوئے سفید چاولوں اور تنور کی روٹی کے ساتھ تناول فرمائیں اور اللہ کا شکر ادا کریں۔

مرسلہ: سنبل ملک اعوان، شاہدرہ

(ستمبر کے مہینے میں شائع ہونے والی مرغ چاٹ کی ترکیب سنبل ملک کی تھی جس پر غلطی سے کسی اور کا نام شائع ہوگیا ہے۔)



# سندیسے

## پاکیزہ بہنیں



## علینہ، مائرہ، کنزیٰ، ہاجرہ، زینب، ماہ نور اور ماجدہ کے نام

ان کالج کی چھٹیوں میں، میں نے تم سب کو بہت مس کیا۔ تمہاری وہ مضحکہ خیز حرکتیں بہت یاد آئیں اور وہ بات بے بات ہنسنا بھی لیکن میں پھر بھی یہی کہوں گی کہ......

دل کے رشتے عجیب ہوتے ہیں
دور رہ کر بھی قریب ہوتے ہیں

از: حافظہ اقرا رحمٰن نورہ، لاہور

## ماں

وہ اکثر خواب میں آکر میری حالت پہ روتی ہے
کہ زیرِ خاک بھی ماں کی پریشانی ختم نہیں ہوتی۔

مرسلہ: امینہ عندلیب، سلانوالی

## بڑا دل

پیاری بہنو......! قربانی کا گوشت بانٹتے ہوئے اپنا دل بڑا رکھیں۔ سب سے پہلے اپنی سسرال کے لوگوں میں قربانی کا گوشت بانٹیے، ہڈی والا مزے دار گوشت، چکنائی والی لذیذ بوٹیاں حد تو یہ کہ تمام تر چھیچھڑے بھی سارے کے سارے سسرال میں جانے دیں پھر اس کے بعد روکھا اور بہترین گوشت اپنے فریج اور ڈیپ فریزر میں رکھ لیں اور اپنے آپ کو حاتم طائی سے کم نہ سمجھیں۔ کیوں ٹھیک ہے ناں؟

از: عرشیہ جنید، کراچی

## دوستی

دوستی کسی وجہ یا کسی مقصد کے لیے نہیں کی جاتی مگر جب یہ ہوتی ہے تو زندگی کا مقصد اور جینے کی وجہ بن جاتی ہے۔

## مشکل وقت

بے شک مشکل وقت بتا کر نہیں آتا مگر جاتا بہت کچھ سکھا کر اور سمجھا کر ہے۔

از: مدیحہ نورین مہک، برنالی

## اصل وجہ

دونوں کی ایک سی عادت
ایک سی فطرت
جانتے تھے کہ
اِک بار جو کوئی روٹھا
انا قدم روک لے گی
منانے نہ دے گی
سو اسی انا نے کردیا یکجا
نہ کبھی میں روٹھی
نہ وہ بگڑا

شاعرہ: حمیرا نوشین، منڈی بہاؤالدین

## خالی کرو

آنکھ خالی کرتی ہے
آنکھ کا کرایہ ہم
اب نہیں دے سکتے
خواب تو چنے ہوں گے
سپنے نکالنے ہوں گے

ان خواب اور
سپنوں کو
کیا کوئی اور اپنا لے گا؟
شاعرہ: شہزادی کائنات، کراچی

## غیر ذمّے دار

"میرا دھوبی بہت ہی غیر ذمّے دار ہے، میری قیص دھو کر لاتا ہے تو ان پر دوسری قیصوں کے بٹن لگے ہوتے ہیں۔" ایک صاحب اپنے دوست سے شکوہ کر رہے تھے۔

"ارے بھائی شکر کرو...... تمہارا دھوبی پھر بھی غنیمت ہے، میرا دھوبی میرے بٹن تو ضرور واپس لاتا ہے مگر ان پر دوسری قیصیں لگی ہوتی ہیں۔" دوست نے منہ بسورتے ہوئے کہا۔

از: ارم کمال، فیصل آباد

## باذوق

ایک سولہ سالہ لڑکے نے نئی نسل کے نمائندہ گلوکاروں کی ایک کیسٹ لگا کر جھومتے ہوئے اپنے باپ سے پوچھا۔ "ڈیڈی آپ نے اس سے پہلے زندگی میں کبھی ایسی موسیقی سنی ہے؟"

"موسیقی کا تو میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔" باپ نے ٹھنڈی سانس لے کر کہا۔ "البتہ ایک بار میں نے ایسی آوازیں ضرور سنی تھیں اور یہ اس وقت کی بات ہے جب دو ٹرک بڑے زور سے آپس میں ٹکرا گئے تھے۔ ایک ٹرک پر دودھ کے خالی ڈرم لدے ہوئے تھے اور دوسرے پر مویشی۔"

از: ممتاز خانم، کراچی

## لاحول پڑھتا ہوں

پرکھ لیتا ہوں قبل لب کشائی اہلِ محفل کو
کتابِ انجمن کا بعد میں ماحول پڑھتا ہوں
تمہارے سامنے کہتا ہوں تم جانِ تمنا ہو
اکیلے میں تمہاری شکل پر لاحول پڑھتا ہوں
از: صبا نور، لیہ

## دریا میں

زندگی ہے یا کوئی ناؤ کاغذ کی
ڈول رہی ہے اشکوں کے دریا میں
از: فصیحہ آصف خان، ملتان

## مخلص لوگ

جب غرض ہوئی تب پیار کیا
جب وقت ملا تب یاد کیا
اب اور حقیقت کیا لکھوں
اس دور کے مخلص لوگوں کی
فرحین اشفاق، گگو منڈی

## ناراض شوہر کے نام
## مس خان کا پیغام

تجھ سے بچھڑے تو یہ احساس ہوا
بھری دنیا میں بھی تنہائی ہے
سکوں دن میں ہے نہ راتوں کو قرار
کیسی جاں لیوا یہ جدائی ہے
دل میں ہر وقت خیالوں کا بسیرا ہے
حقیقت سے نہیں اپنی شناسائی ہے
لب ہیں خاموش، اداس ہیں آنکھیں
میرے انگ انگ پہ خزاں چھائی ہے
لمحات خوشیوں کے کھو چکے سارے
غم کی لذت سے آشنائی ہے
اب تو آجا کہ تجھے دیکھ کے جی لوں
بہت عرصہ بنا جرم سزا پائی ہے
آس خوشیوں کی کوثر نے پال رکھی ہے
اور دل میں شمعِ انتظار جلائی ہے
شاعرہ: کوثر خالد، جڑانو

☆☆☆



# روحانی مشورے

## آسیب اور جادو کا علاج



ادارہ

جادو ایک حقیقت ہے اور اس کے بارے میں قرآن و حدیث میں تفصیل موجود ہے۔ جادو، بُرے اور غلط قسم کے تعویذ، منتر، سفلی اعمال، نظرِ بد وغیرہ یہ وہ اہم امور ہیں جن کے ذریعے شیطان انسانوں کو صراطِ مستقیم سے بہکا کر فساد و بگاڑ بلکہ کفر و شرک کے راستے پر ڈال دیتا ہے۔ وہ لوگ جو ان چیزوں کے ذریعے انسانوں کو تکلیف و اذیت پہنچاتے ہیں، گھروں کو اجاڑتے ہیں اور ان کا سکون درہم برہم کر دیتے ہیں، میاں بیوی میں نفرتیں پیدا کرتے ہیں، تجارت و کاروبار و ملازمت میں نقصان و خسارے کے لیے یہ برے عمل کرتے کرواتے ہیں، سب کے سب اللہ کی رحمت سے دور ہیں اور لعنت و عذاب کے مستحق ہیں۔

جادو کا اثر ختم کرنے، اسے توڑنے اور اس سے نجات حاصل کرنے کے لیے قرآنی آیات سے بہتر علاج دوسری کسی چیز میں نہیں ہے۔ تابعین اور سلف صالحین کے ہاں قرآنی آیات ہی ہر قسم کی بیماری کے علاج اور ہر قسم کی تکلیف و پریشانی سے بچاؤ کے طور پر استعمال ہوتی تھیں یعنی ان کی تلاوت کی جاتی تھی، ان کے ذریعے دم کیا جاتا اور انہیں لکھ کر مریض کو یہ پانی پلایا جاتا تھا۔

☆ سب سے پہلی بات یہ کہ اللہ تعالیٰ کی ذات پر یقینِ کامل ہو کہ جو کچھ بھی ہوتا ہے اسی کے حکم سے ہوتا ہے۔ ساری مخلوق اور جنّ و انس مل کر بھی کسی کے نفع و نقصان پر قدرت و تصرف نہیں رکھتے نیز یہ کہ اللہ کے ہر کام میں حکمت و مصلحت ہوتی ہے۔ ہر حال میں صبر و شکر سے اسی سے دنیا و آخرت کی خیر مانگتے رہیں۔

☆ جادو اور تعویذ کے برے اثر سے یا نظرِ بد سے حفاظت کے لیے سورۂ بقرہ کا پڑھنا مفید نسخہ ہے۔ اگر سورۂ بقرہ ایک نشست (یعنی ایک وقت) میں نہ پڑھی جا سکے تو اسے کئی دن میں مکمل کر لیا جائے۔ پانی پر دم کر کے پیا جائے اور مکان میں چھڑکا جائے۔ سورۂ بقرہ مسلسل پڑھی جاتی رہے کوئی بھی فرد روزانہ ایک صفحہ یا دو صفحہ یا کم و بیش پڑھ لیا کرے۔ کوشش یہ ہو کہ ہر ہفتے یا ہر ماہ ایک بار سورۂ بقرہ ضرور ختم ہو جایا کرے پھر دوبارہ شروع کر دیا کریں لیکن اس کام کے لیے اجرت دے کر کسی قاری، حافظ کو مقرر نہ کیا جائے کہ اس سے نہ پڑھنے والے کو فائدہ ہوتا ہے اور نہ پڑھوانے والے کو، آپ خود قرآن پڑھیں دوسروں سے نہ پڑھوائیں۔

☆ نمازوں کی پابندی رکھیں۔ کوشش کریں کہ نوافل اور سنتیں گھر میں پڑھیں، نیز اس بات کی کوشش بھی کی جائے کہ مکان، دکان یا جہاں بھی انسان برکت چاہتا ہو وہاں نوافل اور ذکر و اذکار کا مسلسل اہتمام کیا جائے۔ جب بھی موقع ملے دو چار رکعت نفل پڑھ لی جائیں تھوڑی دیر ذکر کر لیا جائے۔

☆ صبح شام کی دعائیں، داخل ہوتے اور نکلتے وقت کی دعائیں اور بسم اللہ پڑھی جائے۔

☆ روزانہ حسبِ استطاعت (خواہ ایک روپیہ ہو یا اس سے بھی کم) یا اس سے زیادہ کچھ نہ کچھ صدقہ کرتے رہیں کہ صدقہ ہر آنے والی بلا کو ٹالتا ہے جیسا کہ احادیث میں ہے۔

☆ تمام کبیرہ گناہوں سے بچتے رہیں۔ جھوٹ، جھوٹی قسم، غیبت اور زبان کے دوسرے گناہوں سے پرہیز کریں۔ یاد رکھیں کہ ہر کبیرہ گناہ کا اثر انسان کے رزق کی برکت پر پڑتا ہے اور

گناہوں سے نحوست پھیلتی ہے۔

☆ نظرِ بد سے محفوظ رہنے کا ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ کمرے میں یا مکان کے باہر کارخانہ یا فیکٹری میں کسی ایسی جگہ **لاحول ولا قوۃ الا باللّٰہ** لکھ کر لگا دیا جائے۔ جسے ہر آنے جانے والا شخص پڑھے۔ اس طرح انشأاللہ جادو یا نظرِ بد کے اثرات سے محفوظ رہا جاسکتا ہے۔

☆ دورانِ خرید وفروخت یا دورانِ ملازمت و تجارت کسی مخلوق پر ظلم نہ کریں کہ مظلوم کی بددعا قبول ہوتی ہے، خواہ وہ کافر ہی کیوں نہ ہو۔

☆ رزقِ حلال میں برکت ہوتی ہے خواہ وہ تھوڑا ہی کیوں نہ ہو جبکہ حرام اور ناجائز مال میں برکت نہیں ہوتی خواہ وہ مقدار میں زیادہ ہو۔ اپنے حق سے زیادہ پیسے لینا اور جھوٹ اور دھوکا دہی سے تنخواہ بڑھوا لینا یا دورانِ ملازمت کام سے غائب رہنا یا کام صحیح طریقے پر امانت واخلاص سے انجام نہ دینا سب گناہ کے کام ہیں جو آپ کی تنخواہ کو حرام بنا دیتے ہیں جس کا اثر آپ کی ساری عبادتوں اور آپ کے اہل وعیال پر بھی پڑتا ہے۔

## پہلا علاج

سیدنا ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے..... وہ فرماتے ہیں کہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس تھا کہ ایک اعرابی آیا اور اس نے کہا اے اللہ کے نبیؐ میرا ایک بھائی ہے اور وہ تکلیف و مصیبت میں ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ ''اس کو میرے پاس لاؤ۔'' انہیں لاکر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے بٹھایا گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ آیاتِ مبارکہ پڑھ کر دم کیا تو وہ اس طرح کھڑا ہوگیا جیسے اس کو کبھی شکایت تھی ہی نہیں۔ وہ آیات یہ ہیں۔

(1) سورۂ فاتحہ

(2) سورۂ بقرہ کی ابتدائی پانچ آیات

(3) سورۂ بقرہ کی آیت ۱۶۳

(4) سورۂ بقرہ کی آیت ۱۵۵ (آیت الکرسی)

(5) سورۂ بقرہ کی آخری تین آیات

(6) سورۂ آل عمران کی آیت ۱۸

(7) سورۂ اعراف کی آیت ۵۴

(8) سورۂ مومنون کی آیت ۱۱۶

(9) سورۂ صافات کی ابتدائی دس آیتیں

(10) سورۂ حشر کی آخری چار آیتیں

(11) سورۂ جن کی آیت ۳

(12) سورۂ اخلاص اور معوذتین

(اخرجہ: عبداللہ بن احمد فی زیادات المسند)

جس شخص پر جن ہو یا جادو کیا گیا ہے تو عامل کو چاہیے کہ مذکورہ بالا آیات کو اول و آخر درود شریف پڑھ کر پانی پر دم کردے اور مریض کو وہ پانی پلا دے اور مریض صرف اسی پانی کو استعمال کرے اور اس پانی کا ایک آدھ گھونٹ سارے پانی میں ڈال کر... بلاناغہ نہائے اور اس عمل کو اس وقت تک کرے جب تک مرض دور نہ ہوجائے۔

## دوسرا علاج

حضرت شاہ احمد سعید صاحب مدنی قدس سرہ الاقدس فرماتے ہیں کہ جو شخص ایک بار صبح کی نماز کے بعد اور ایک بار مغرب کی نماز کے بعد یہ تمام آیات پڑھے گا وہ اللہ تعالیٰ کی حفاظت وامان میں رہے گا۔ بحکم الٰہی اس پر زہر اور بددعا کا اثر نہیں ہوگا۔ شیاطین اور دشمنوں کے شر سے محفوظ و مامون رہے گا۔

(مناقب شریف)

حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ یہ آیات مع سورۂ فاتحہ و چہار قل ردِ سحر میں بہت حد مفید ہیں، شیاطین، چوروں اور درندوں سے پناہ ہوجاتی ہے (القول الجمیل) دفع امراض وسحر کے لیے پانی پر دم کرکے پئیں۔

(از حکیم الامت، بہشتی زیور)





## تیسرا علاج

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ یہود نے حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تکلیف میں مبتلا کرنے کے لیے کچھ ایسا کردیا۔ جس سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سخت تکلیف پہنچی چنانچہ حضرت جبرئیل علیہ السلام معوذتین لے کر تشریف لائے اور یہ دعا (جس سے سحر وکرب کا اثر دور ہوجائے)

بِسْمِ اللّٰهِ أَرْقِيْكَ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ يُؤْذِيْكَ مِنْ كُلِّ عَيْنٍ وَنَفْسٍ حَاسِدٍ اَللّٰهُ يَشْفِيْكَ

ترجمہ ﴿ اللہ کے نام سے ہر تکلیف دہ چیزوں سے تجھ کو جھاڑتا ہوں، ہر نظر سے اور حاسد سے اللہ تم کو شفا دے۔

(الدعاء ۱۳۱۴/۳)

## چوتھا علاج

حدیث میں ہے کہ لبید بن عاصم یہودی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جادو کیا تھا جس کی وجہ سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بیمار ہوگئے تھے اور بعض روایات میں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تقریباً چھ ماہ بیمار رہے جس کی وجہ سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بہت کمزور ہوگئے۔ ایک روز آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اتفاقاً خواب میں دو فرشتوں کو دیکھا کہ ایک فرشتہ دوسرے سے پوچھ رہا تھا کہ ''حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کیا بیماری ہے؟'' دوسرے نے جواب دیا کہ ''آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جادو کیا گیا ہے۔'' اس نے پھر سوال کیا کہ ''کس نے جادو کیا ہے؟'' دوسرے نے جواب دیا کہ ''لبید بن عاصم نے۔'' اس نے پھر سوال کیا کہ ''جادو کا اثر کس چیز پر ہے؟'' دوسرے نے جواب دیا کہ ''حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سر کے بالوں میں اور کنگھی کے دندانوں میں کمان کی زرہ جیسی بارہ گرہ دے کر کھجور کے غلاف میں رکھ کر وزران کے کنویں پر پتھر کے نیچے دفن کیا ہے۔'' جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم صبح بیدار ہوئے تو کنویں پر تشریف لے گئے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دو اصحاب کنویں کے اندر گئے اور وہ جادو نکال لائے۔ بعض لوگوں کا کہنا ہے کہ یہ دو اصحاب حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور حضرت عمارؓ تھے۔ فتح الباری میں لکھا ہے کہ اس جادو کے اندر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مومی صورت بنی ہوئی تھی اور اس میں سوئیاں چبھی ہوئی تھیں۔ اس مومی پتلے سے جوں، جوں سوئیاں نکالی گئیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سکون وآرام ہونا شروع ہوگیا اور جو بارہ گرہیں اس میں لگی ہوئی تھیں وہ کھل نہیں سکتی تھیں۔ اس لیے حضرت جبرائیل علیہ السلام .... معوذتین یعنی قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس لے کر نازل ہوئے اور کہا کہ دو سورتوں کی بارہ آیتیں ہیں ان کو پڑھ کر اس پر دم کرو ان کی برکت سے یہ گرہیں کھل جائیں گی۔

## پانچواں علاج

کعب احبارؓ فرماتے ہیں کہ ''اگر میں صبح شام کچھ کلمات نہ پڑھتا تو یہود مجھے جادو کے ذریعے بھونکنے والا کتا یا ڈھینچنے والا گدھا بنا لیتے۔ میں کچھ کلمات پڑھتا ہوں اور ان کے جادو کے اثرات سے محفوظ رہتا ہوں۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

**أَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ الَّتِيْ لَا يُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ وَأَعُوْذُ بِوَجْهِهِ الْعَظِيْمِ الْجَلِيْلِ الَّذِيْ لَا يُخْتَصَرُ جَارُهٗ الَّذِيْ يُمْسِكُ السَّمَاءَ أَنْ تَقَعَ عَلَى الْأَرْضِ إِلَّا بِإِذْنِهٖ مِنْ شَرِّ التَّامَّتِهٖ وَمِنْ شَرِّ مَا ذَرَأَ فِي الْأَرْضِ وَمِنْ شَرِّ مَا يَخْرُجُ مِنْهَا وَمِنْ شَرِّ مَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَاءِ وَمَا يَعْرُجُ فِيْهَا وَمِنْ شَرِّ كُلِّ دَآبَّةٍ أَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا إِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ۔**

☆☆☆




# شوابے ہومیو کلینک



اس بات کی ضرورت کافی عرصے سے محسوس کرائی جارہی تھی کہ کسی مستند ادارے کے تحت ماہر تجربہ کار ہومیو پیتھک ڈاکٹروں کا بورڈ ہو جو لوگوں کی صحت کے مسائل کو اپنی ماہرانہ رائے اور تجربے کی روشنی میں نہ صرف حل کرے بلکہ ان کی رہنمائی بھی کرے۔ لہٰذا اس سلسلے کے تحت ہماری کوشش ہوگی کہ ہم آپ کو مختلف امراض کے متعلق آگاہی بھی فراہم کریں اور آپ کے جو صحت کے مسائل ہوں اس کو بورڈ کے ماہر و تجربہ کار ڈاکٹرز کے ذریعے حل کرائیں تاکہ آپ کا معیارِ صحت بلند ہو لہٰذا آپ کے جو بھی صحت کے مسائل ہیں انہیں ہمیں اس پتے پر لکھ بھیجیں' پوسٹ بکس نمبر 733 کراچی۔ ہم ماہنامہ پاکیزہ کے ذریعے آپ کی بیماری کے متعلق آپ کی رہنمائی کریں گے لیکن اس کے لیے اپنا مکمل نام، عمر، پتا اور جو کام کرتے ہیں اس کے متعلق، ازدواجی حیثیت، بیماری کے متعلق، کب سے ہوئی، کیا علاج کیا؟ کسی قسم کی کوئی رپورٹس ہوں تو اس کی فوٹو کاپی جو پڑھنے کے قابل ہوں ساتھ بھیجیں تاکہ صحیح تشخیص کی جاسکے اور دوا بھی صحیح تجویز ہو۔

## بیٹے کی نظر، قد، وزن، یادداشت

### مسز احسان۔ لاہور

پہلا مسئلہ بیٹے کا ہے جس کی عمر 13-12 سال ہے۔ اس کی نظر کمزور ہوگئی ہے۔ دو سال سے اسے نظر کی عینک لگی ہے جس کا نمبر 2 ہے۔ نویں کلاس کا اسٹوڈنٹ ہے۔ صحت بھی ٹھیک نہیں ہے۔ کافی کمزور سا ہے۔ جلد تھک جاتا ہے۔ جو بھی دیکھتا ہے اس کی صحت کے بارے میں پوچھتا ہے کہ یہ اتنا کمزور کیوں ہے؟ قد بھی عمر کے لحاظ سے چھوٹا ہے۔ اس کے ہم عمر بچے اس سے بڑے ہیں۔ کھانا عموماً وہی کھاتا ہے جو عام مڈل کلاس گھرانوں میں سادہ سا ہوتا ہے یعنی ریگولر دودھ پھل وغیرہ نہیں کھائے جاسکتے۔ سب پڑھا ہوا جلد بھول جاتا ہے۔ اکثر چڑچڑا رہتا ہے۔ غصہ جلد آجاتا ہے۔

جواب: (1) بیٹے کا وزن اور قد نہیں لکھا جس سے ہم اندازہ کرتے۔ آپ کے بیان کے مطابق آپ کا بچہ (1 کمزور ہے۔ (2 نظر کمزور ہے۔ (3 قد چھوٹا ہے۔ (4 چڑچڑا پن ہے۔ (5 یادداشت کمزور ہے۔ غذا پر توجہ دیں، متوازن غذا کا لازمی استعمال آپ سب کے لیے ضروری ہے۔

**ٹوکن**

**برائے شوابے ہومیو کلینک**

**نومبر 2014**

اپنا مسئلہ اس ٹوکن کے ساتھ روانہ کریں۔ ٹوکن کے بغیر آئے ہوئے مسئلوں پر توجہ نہیں دی جائے گی۔ اپنا مسئلہ جس مہینے بھیجیں اسی مہینے کا ٹوکن استعمال کریں۔

نام: ____________

پتا: ____________

____________



آیوڈین ملا نمک ضرور استعمال کریں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Calc 'c alc phos-6 Baryta carb-30، flour-30 کے 5-5 قطرے آدھے کپ پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ کسی بھی وقت پئیں جبکہ Alfalfa-Ø کے 7-7 قطرے آدھے کپ پانی میں ڈال کر ہر کھانے کے بعد پئیں۔

## فیملی پلاننگ کے مُضر اثرات

دوسرا مسئلہ میرا اپنا ہے۔ چھوٹی بیٹی کی پیدائش کے بعد میں نے وقفے کے کچھ انجکشن لگوائے جس سے میرے وزن میں اضافہ ہوگیا اور پیریڈ بہت دیر سے آنے لگے۔ انجکشن لگوانے تو چھوڑ دیے لیکن وزن کافی بڑھ گیا ہے اور پیٹ بھی بہت بڑھا ہوا ہے۔ حافظہ کمزور ہوگیا ہے اور نظر بھی کمزور ہوگئی ہے بلکہ روز بروز کمزور ہوتی جارہی ہے۔

جواب: (2) عمر، قد، وزن، نہیں لکھا۔ فیملی پلاننگ کی دواؤں کے استعمال سے خطرناک سائیڈ افیکٹ بھی ہوتے ہیں ۔ میٹھی و مرغن غذاؤں سے پرہیز کریں، ایک میل پیدل چلا کریں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Pulsatilla 30,Calc. Carb 30 ایک ماہ تک استعمال کرکے اپنا تمام حال تفصیل سے لکھیں۔

## لیکوریا

### حرا امجد۔ چکوال

ڈاکٹر صاحب میرا مسئلہ یہ ہے کہ مجھے تقریباً تین سال سے لیکوریا کی شکایت ہے۔ اب تقریباً ایک سال سے مجھے ماہانہ ایام سے آٹھ دن پہلے لیکوریا شروع ہوجاتا ہے۔ میری کمر اور ٹانگوں میں درد رہتا ہے اور کمزوری بھی بہت ہے۔ رنگ بھی پیلا ہے۔ مجبور ہوکر خط لکھ رہی ہوں۔ میں ہر مہینے پاکیزہ رسالے میں




شوابے کلینک بہت شوق سے پڑھتی ہوں اور مجھے بہت اچھا لگتا ہے جب آپ بہت اچھے طریقے سے سمجھا کر جواب دیتے ہیں۔ برائے مہربانی میری مدد فرما کر شکریہ کا موقع دیں۔

جواب: بی بی پسندیدگی کا بہت شکریہ۔ آپ لوگوں کی رہنمائی ایک کوشش ہے اللہ قبول کرے، آمین۔ اچھی سوچ اور خیالات رکھیں۔ متوازن غذا کا خاص خیال رکھیں۔ وزن کو کنٹرول میں رکھیں نہ کم نہ زیادہ۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Bovista-30 کے 5-5 قطرے آدھے کپ پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ پئیں۔ دو ماہ بعد کیفیت سے مطلع کریں۔

## ایچ پائیلوری بیکٹیریا

### محمود حسن۔ کراچی

تقریباً دو سال سے میرے معدے میں خرابی ہے جس کی وجہ سے میں جب بھی کچھ کھاتا ہوں پیٹ پھول جاتا ہے اور گیس بن جاتی ہے جو سر کی طرف چلی جاتی ہے۔ پھر شدید گھبراہٹ شروع ہوجاتی ہے۔ پسینے آنے لگتے ہیں اور سر میں شدید بھاری پن ہوجاتا ہے۔ گھبراہٹ اتنی شدید ہوتی ہے کہ میں آپ کو بتا نہیں سکتا۔ اس مرض کا تین بار ٹیسٹ کروا چکا ہوں جس میں معدے میں H. Pylori آیا جس کا میں نے ایلوپیتھک علاج کروایا۔ ڈاکٹر نے اینٹی بائیٹک ادویات استعمال کروائیں۔ ایلوپیتھک علاج سے مجھے وقتی طور پر فائدہ ہوا مگر مرض مکمل طور پر ختم نہیں ہوا اور پھر شروع ہوگیا۔ اینٹی بائیٹک ادویات سے سائڈ افیکٹ کا خطرہ ہوتا ہے جس سے میں ڈرتا ہوں۔ آپ مہربانی فرما کر کوئی ایسی ہومیو پیتھک دوا تجویز کریں جس کے استعمال سے مرض مکمل طور پر ختم ہوجائے۔ مجھے قبض کی شکایت نہیں ہے اور میں بادی اشیا بھی




استعمال نہیں کرتا۔ رپورٹس ارسال کررہا ہوں۔ مہربانی فرما کر جواب ضرور دیجئے گا۔ شکریہ۔

جواب: کھانا پیٹ بھر کر نہ کھائیں اور نہ پیٹ کو خالی رکھیں، وقفے وقفے سے تھوڑا تھوڑا کھائیں، اچھی طرح چبا کر کھائیں۔ کھانے کے بعد پانی نہ پئیں۔ پانی ہمیشہ کھانے سے پہلے پئیں اور کھانے کے کم از کم دو گھنٹے بعد پئیں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Veratrum alb -30 کے 7-7 قطرے آدھے کپ پانی میں ڈال کر دن میں 4 مرتبہ پئیں۔ اچھا ہوگا کہ آپ آکر ملیں۔

## والدہ کا مسئلہ

### عذرا آفرین۔ کراچی

ڈاکٹر صاحب میں پاکیزہ میں آپ کا کالم بہت شوق سے پڑھتی ہوں میں اپنی والدہ کا مسئلہ لے کر حاضر ہوئی ہوں۔ میری والدہ تقریباً 4 سال سے بیمار ہیں۔ 4 سال پہلے ان کی یہ بیماری ظاہر ہونا شروع ہوئی مگر ڈاکٹرز نے سمجھنے میں بہت وقت لگا دیا۔ مہنگے سے مہنگے اسپیشلسٹ کو دکھایا مگر کوئی افاقہ نہ ہوا۔ میری والدہ کو سانس کی بیماری ہے۔ انہیں یہ بیماری اتنی شدید ہو چکی ہے کہ محض چند قدم چلنے پر ہی سانس پھول جاتی ہے اور دم گھٹنے لگتا ہے۔ کھانسی بھی تقریباً مستقل رہتی ہے اور ساتھ بلغم بھی آتا ہے، ہر تھوڑے دن بعد بخار اور نزلہ ہونا معمول ہو گیا ہے۔ دراصل 4 سال پہلے انہیں یہ سب ظاہر ہونا شروع ہوا تو ڈاکٹرز نے کہا کہ TB کی شکایت ہے اور TB کا علاج شروع کر دیا چونکہ میری امی کو جوانی میں بھی TB ہوئی تھی اس لیے دوبارہ ہونے پر دو ماہ تک انجکشن بھی لگے مگر حالت بہتر ہونے کے بجائے مزید بگڑتی گئی۔ پھر ہم انہیں ڈاؤ یونیورسٹی ہسپتال لے گئے۔ وہاں انہیں ایڈمٹ کرالیا گیا اور مختلف ٹیسٹ ہوتے رہے مگر ڈاکٹرز نے کوئی تسلی بخش علاج شروع نہیں کیا۔ بہرحال ڈاکٹرز نے کہا کہ انہیں TB نہیں ہے۔ اسی دوران ہمیں کسی نے پنجاب کے ایک ڈاکٹر کا پتا بتایا۔ ہم نے انہیں رپورٹس بھیجیں کیونکہ والدہ کی طبیعت ایسی نہیں تھی کہ وہ سفر کرسکتیں۔ انہوں نے یہاں کے ایک اسپیشلسٹ ڈاکٹر کو ریفر کیا۔ انہوں نے بتایا کہ یہ بیماری انہیں پالتو پرندوں سے لگی ہے اور ان کے پھیپھڑے بہت زیادہ متاثر ہو چکے ہیں جس کی وجہ سے آکسیجن کی کمی ہونے سے سانس لینے میں بھی دشواری ہو رہی ہے۔ انہوں نے دوائیاں بھی تجویز کیں جنہیں استعمال کرتے ہوئے دو سال ہو چکے ہیں۔ ان کی تجویز کردہ ایک دوا Deltacortrill Tablet کے بہت زیادہ سائڈ افیکٹ ہیں جو اب ظاہر ہونا شروع ہوگئے ہیں۔ انہیں جسم کے مختلف حصوں میں شدید درد ہوتا ہے اور بخار کے ساتھ بلغمی کھانسی بھی ہوتی ہے اور اکثر کھانسی کا دورہ بھی پڑتا ہے۔ ڈاکٹرز کا کہنا ہے کہ یہ ان کی لاسٹ اسٹیج ہے۔ اب حالیہ رپورٹس میں ان کے دل کا سائز بھی بڑھا ہوا ہے۔ ہم اس صورتِ حال سے بہت پریشان ہیں۔ میں ان کی تین سال پرانی اور حالیہ رپورٹس کی کاپیاں بھیج رہی ہوں۔ ان رپورٹس کی روشنی میں ہماری رہنمائی کریں۔ اگر ہومیو پیتھک طریقۂ علاج سے ان کا علاج ممکن ہے تو پلیز ہمیں کوئی اچھی سی دوا تجویز کریں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو اس کا اجر دے گا۔ اگر آپ سمجھتے ہیں کہ ہمیں آپ کے کلینک پر آکر ڈسکس کرنا چاہیے تو پلیز آپ کلینک ایڈریس بھی بتائیے گا۔ پلیز پلیز خط کا



جواب جلدی دیجئے گا۔ اللہ تعالیٰ آپ کو صحت و تندرستی کے ساتھ درازیٔ عمر عطا فرمائے، آمین۔

جواب: یہ کیس ایسا ہے کہ ہمیں بڑی احتیاط کے ساتھ مریض کی دیکھ بھال کرنی ہوگی۔ مسئلہ ٹی بی، سانس اور دل کا ہے۔ یہ کہا جاسکتا ہے کہ علاج صحیح نہیں ہوا۔ جب دل کا درد ہو تو Arnica-200 کی ایک خوراک دے دیا کریں۔ Cactus-Ø کے 3-3 قطرے اور Craetegus-Ø کے 5-5 قطرے آدھے کپ پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ پلائیں۔ تمام ادویات ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی ہی استعمال کریں۔ پتا وغیرہ ادارے سے لے لیں۔

## تل و دانوں کے نشان

### مسز خان۔ انگلینڈ

میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرے چہرے پر براؤن تل اور Acne کے داغ ہیں۔ میں نے Acne کے لیے کئی بار اینٹی بایوٹک کورس کیے ہیں۔ پہلے سے کافی بہتر ہے۔ اب دانے پورے منہ کے بجائے ٹھوڑی پر نکلتے ہیں اور 4-3 دانے نکلتے ہیں۔ براؤن تل منہ کے علاوہ باقی جسم پر بھی ہیں لیکن منہ پر زیادہ ہیں۔

جواب: ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Sabina-30، Graphites-30 اور Thuja-30 کے 5-5 قطرے آدھے کپ پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ چار ماہ تک پئیں، اس کے بعد دوبارہ کیفیت بتائیں۔

## آسٹیو آرتھرائٹس

### مسز مریم اقبال۔ کراچی

بہت احترام کے ساتھ گزارش ہے کہ میں ہر ماہ پاکیزہ بہت شوق سے پڑھتی ہوں اور صحت کے متعلق




شوابے ہومیو کلینک بھی خاص طور پر پڑھتی ہوں۔ ماہ فروری میں صحت کے متعلق آخری صفحہ پر Osteo Arthritis کے بارے میں مضمون پڑھا تو مجھے بھی کچھ حوصلہ ملا۔ میرے شوہر اقبال مسیح عمر 77 سال، جون 2012ء میں گرنے کی وجہ سے کمر میں کچھ چوٹ آئی تھی۔ پہلے تو بالکل چلنے پھرنے کے قابل نہ تھے۔ ایلو پیتھک اور ہومیو پیتھک دونوں طرح کے علاج کرائے تو کچھ معمولی سا افاقہ ہوا۔ Stick کے ساتھ تھوڑا چل لیتے ہیں۔ جب چلتے ہیں تو سیدھی ٹانگ کو جھٹکا سا لگتا ہے اور وہ چند سیکنڈ قدم نہیں اٹھا پاتے۔ ایکسرے رپورٹ کی فوٹو کاپی بھی بھیج رہی ہوں۔ اگر کچھ اور ٹیسٹ کروانے ہوں تو برائے مہربانی بتادیجئے۔

جواب: بی بی، آپ ادارے سے فون نمبر لے لیں۔ پھر اس پر رابطہ کرلیں۔ اس دوران ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Arnica-1M کی ایک خوراک یعنی 5 قطرے آدھے کپ پانی میں ڈال کر پلائیں۔ اس کے ایک دن بعد Calc carb-30 اور Rhustox-30 کے 5-5 قطرے آدھے کپ پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ پلائیں۔

## ہڈیوں کی کمزوری

### شہر بانو اختر۔ کراچی

میں ریٹائرڈ ٹیچر ہوں۔ ایک دفعہ گر گئی تھی۔ تب کولہے کی ہڈی میں ذرا سا بال آ گیا۔ آپریشن کے بعد پیر بالکل صحیح نہیں ہوا اور میں اسٹک لے کر یا واکر سے چلتی ہوں۔ اس وجہ سے زیادہ آرام کرتی ہوں، رسالے پڑھتی ہوں، قرآن شریف پڑھتی ہوں، نماز پڑھتی ہوں۔ گھرداری سے فرصت ہے۔ اب بہوئیں سنبھالتی ہیں۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ

میرے سر میں گھوں گھوں ہوتا ہے، کبھی کم اور کبھی زیادہ۔ زیادہ تر صبح کے وقت محسوس ہوتا ہے۔ ایلو پیتھک ڈاکٹر کا علاج کیا۔ انہوں نے Serc، Stomatil دی مگر بالکل ختم نہیں ہوا۔ پچھلے سال رمضان میں بھی ایسا ہی ہوا تھا۔ ان ہی دواؤں سے ٹھیک ہوگیا تھا۔ اب ہومیو پیتھک کی کوئی دوا بتائیں۔ بعض وقت بہت بے چینی ہوتی ہے۔ میری عمر 72 سال ہے۔ ویسے اللہ کا شکر ہے ٹھیک رہتی ہوں۔ حج بھی کر آئی ہوں۔

جواب: X-Ray Cervical Ap+Lateral View کرائیں۔ بہتر ہوتا کہ آکر چیک کرائیں۔ بلڈ پریشر اور شوگر چیک کرائیں۔ Arnica-cm کی ایک خوراک لیں اس کے بعد Calc carb-30، Rhustox-30 اور Gelsemium-30 کے 5-5 قطرے ہر 3 گھنٹے بعد آدھے کپ پانی میں ڈال کر استعمال کریں۔ ایک ماہ بعد کیفیت بتائیں۔

## جوانی کی لغزش

### ارسلان طالب۔ راولپنڈی

میں غیر شادی شدہ ہوں۔ محترم ڈاکٹر صاحب میں نے اپنی جوانی اپنے ہاتھوں برباد کی ہے۔ میری ٹانگوں میں بھی بہت درد رہتا ہے۔ شرم کے مارے کسی کو بتا نہیں سکتا۔ میرے گھر والے میری شادی کے لیئے دباؤ ڈال رہے ہیں۔ آپ کوئی دوا اور مشورہ تجویز کردیں۔

جواب: آپ نے مکمل تفصیل نہیں لکھی۔ یاد رکھیں بینک میں جتنی رقم ہو اسی حساب سے چیک کاٹنے چاہئیں ورنہ آپ کو معلوم ہے کہ چیک باؤنس ہو جاتا ہے۔ شرم ہمیشہ غلط کام کرنے میں آنی چاہیے۔ معالج کو حال بتانے میں پوری ایمانداری برتنی چاہیے تاکہ صحیح تشخیص، علاج اور رہنمائی کی جاسکے۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Alfalfa-Ø کے 15 قطرے آدھے گلاس پانی میں دن میں 3 مرتبہ ہر کھانے کے 2 گھنٹے بعد پئیں تین ماہ تک۔

## ڈینگی کا ہومیو پیتھک علاج ہے!

آج کل کراچی میں ڈینگی فیور کی وبا پھر عود آئی ہے۔ لہٰذا ہم نے یہ ضروری سمجھا کہ اس کے متعلق اہم معلومات آپ کو فراہم کریں، تاکہ بوقتِ ضرورت مشکل نہ ہو۔

الحمدللہ ہومیو پیتھی میں ڈینگی فیور کا مکمل شافی علاج موجود ہے۔ سب کو معلوم ہے کہ یہ ایک خاص قسم کے مچھر کے کاٹنے سے پھیلتا ہے۔ یہ پاکستان میں کچھ سالوں سے پھیلا ہے ورنہ یہ بہت پرانا ہے اس کو ہڈی توڑ بخار بھی کہتے ہیں۔ ہڈیوں میں درد اور تیز بخار گھبراہٹ متلی اور لال نشان اس کی خاص الخاص علامات ہیں۔ خون میں پلیٹیلیٹس کی کمی اور پازیٹو آنا اس کی حتمی تشخیص ہے۔ مریض کو مکمل آرام کرائیں۔ پانی اور تازہ پھلوں کا جوس پلائیں۔ بالعموم Eupatorium Perf 30 کو جلدی جلدی دینے سے مریض کی تمام علامات، بخار اور پلیٹیلیٹس نارمل ہوجاتے ہیں اور مریض بھی جلدی بھلا چنگا ہو جاتا ہے۔ ابتدائی حالت میں ایک سے دو دن اور دیگر میں ایک سے دو ہفتے لگ جاتے ہیں۔ لیکن مریض مکمل ٹھیک ہو جاتا ہے۔